جیلخانہ: پولیس، پولس، سپرنٹنڈنٹ دو اوورت کے جملہ اختلافات کے ساتھ، اپیل (ذ)، اسسٹنٹ کمشنر (لفظ اسسٹنٹ کی ایک شکل ایسسٹنٹ)، عہدہ: پریسیڈنسی کونسل پنجاب، ممبر کونسل ڈپٹی گورنر اسسٹنٹ مجسٹریٹ، صاحب انڈر سیکرٹری

متفرق امور: بوتل، ساشن، بسکٹ (ز)، ڈبیاں قسم تلیچہ (کذا جس کو بسکٹ کہتے ہیں الحقائق)، اسٹرین (یعنی ریل کے ڈاک کی گاڑی الحقائق)، نیلام (ذالنواح الحقائق)، نمبر (جیسے سرکلر نمبر ۳)، بگھی کوچ، گودام (ذ، اردو)، نمبر وار، آہنی پیپے (پیپا کی جمع اسعد)، استر (مثر صرف ایک جگہ)، لیڈی (عام خواتین کے لیے)، میم (کسی فرنگی کی بی بی یا کوئی فرنگی عورت (آیا (اسعد الاخبار)، یہ لفظ مغربی نہیں لیکن اہل مغرب کے ذریعہ سے ہندوستان میں پھیلا ہے، اردلی کے سوار

علم و تعلیم سے متعلق: پرنسپل مدرسہ، آگرہ کالج (صرف ایک جگہ عموماً مدرسہ)، اسکالرشپ (اسعد الاخبار)، علم انجینیرنگ گورنمنٹ آف انڈسٹری (ارباب کونسل تربیت)، ڈپلومہ (منصفی کا ڈپلومہ)

ڈاک اخبار اور طبع سے متعلق: پریس (ذ، اسعد)، کاپی اور کاپی نویس (اسعد)، پرسم اڈوانس (زبدہ)، پوسپیڈ (پوسٹ پیڈ)، چھاپا، چھاپاخانہ، نمبر اخبار، نمبر کہیں کہیں ملا، ایڈیٹر، کاغذ بہ جیفہ بیرنگ، ڈاک پارسل (ت، اردو، اسعد)، گورنمنٹ گزٹ، ریل، ٹیل، ولایت سے پہنچی، مفوائد الناظرین، تمام پوسٹ ماسٹر جنرل (پوسٹ بھی)، جنرل پوسٹ ماسٹر، چھاپنا، چھپنا (چھاپا کو نور اللغات میں پرتگالی سے ماخوذ لکھا ہے)۔

جہاز سے متعلق: کپتان، نیٹ، نیٹ، مستول۔

مال سے متعلق: محصول، پرمٹ، ٹیکس، زرٹیکس، مجسٹریٹ بہادر کوتوال... کی کارگزاری سے بہت خوش ہوئے اور علاوہ زرٹیکس کے کچھ اور بھی... اقرار کیا، کوتوال کو زرٹیکس کیا؟، ٹریزری، بل (ذالنواح)

زمین اور پیمائش سے متعلق: ایکڑ (acre)، انچ (INCH)، فٹ (نمبر کے لیے کئی جگہ نمٹ)، نمبر بندی اور باب نمبر بندی دیہات کے۔

ڈاکٹر (دو اوورت کے جملہ اختلافات کے ساتھ)، ایک جگہ ڈاکٹر کے بعد مٹر بھی مستعمل ہوا ہے، ڈاکٹری مدرسہ، ہسپتال (سلطان الاخبار)، اسپتال (ت)، اسپتالیں (اردو اسعد)، اسسٹنٹ سول سرجن، کلوروفارم، کلوری فارم

دیگر ریاستوں سے متعلق: رزیڈنٹ (دو اوورت کے ہر ممکن اختلاف کے ساتھ)، رزیڈنٹی، رزیڈنسی، ایجنٹ، ایجنٹ (ت کے ساتھ بھی)، ایجنسی، ایجنٹی، اسسٹنٹ ایجنٹ، ایجنٹ گورنر جنرل بہادر، نائب ایجنٹ، پولیٹیکل ایجنٹ، صاحب اسسٹنٹ بہادر، گوالیر اسسٹنٹ دوم، اسسٹنٹ دہلی، افواج کمپنی، ڈ، ذکر، نٹ، موٹ، اخباروں کے مکمل نام نہیں لکھے گئے۔

# قران السعدین

(۱) نواب محمد شریف خاں (۲) آزردہ کی دو غزلیں (۳) "لفظ تبدیلی" (۴) کتاب کریم الدین متعلق محاورات و امثال اردو (۵) زبان اردو، دہلی لکھنؤ (۶) لفٹنٹ سدرلینڈ "اجنٹ گورنر جنرل" (۷) مردم شماری دہلی و تعداد مساجد (۸) عنایت علی خاں داماد نواب رامپور (۹) حافظ قاری سید جعفر علی (۱۰) میر قاسم علی (۱۱) معیار شعرا کذا (۱۲) غلام رسول سابق کوتوال۔

"قرانُ السعدین" دہلی کے ۱۸۴۸ء کے شمارے نیشنل آرکائوز دہلی میں موجود ہیں اور میں نے انھیں سرسری نظر سے دیکھا ہے۔ مقالۂ ہٰذا اس یادداشت پر مبنی ہے جو میں نے اس کے متعلق چند ہفتے قبل لکھی تھی۔

(۱) نواب محمد شریف خاں انگریزوں کے حامیوں میں تھے۔ ان کی وفات پیشاور میں بتاریخ ۲۰ دسمبر ۱۸۴۷ء کو ہوئی۔ (شمارۂ ۱۲ فروری)

(۲) شمارۂ ۷، ۲۰ مارچ میں آزردہ کی دو غزلیں ہیں:

(۱)

انصاف کر کہ لاؤں میں پھر کونسا وہ دن
محشر کے روز بھی جو نہ دادِ جگر ملے

پروانہ وار ہے حدِ پرواز شعلے تک
جلنے ہی کے لیے مجھے یہ بال و پر ملے

آنے سے خط کے جاتے رہے وہ بگاڑ سب
بن آئی اب تو حضرتِ دل تو خضر ملے

کیا شکر کا مقام ہے مرنے کی جا ہے دل
کچھ مضطرب سے آج وہ بیرونِ در ملے

عالم خراب ہے نہ نکلنے سے آپ کے
نکلو تو دیکھو خاک میں کیا گھر کے گھر ملے

ہے شامِ ہجر آج تو او ظالم او فلک
گردش وہ کر کہ شام سے آ کر سحر ملے

گو پاس ہو یہ چین تو ہے اس بگاڑ میں
کیا لطف تھا لڑے وہ ادھر اور ادھر ملے

دل نے ملا دیں خاک میں وہ وضعداریاں
جوں جوں مڑ کے وہ ملنے سے ہم بیشتر ملے

ٹوٹے یہ بخیہ زخم کا ہم دم کہیں سے لا
خنجر ملے کٹار ملے، نشتر ملے

تھا اصل میں مراد ڈبونا جہان کا ۔۔۔ قابل سمجھ کے گو یہ ہیں چشم تر ملے
اس کی گلی میں لے گئے آزردہ کو اسے ۔۔۔ دی تھی دعا یہ کس نے کہ جنت میں گھر ملے

(۲)

اک بات پر بگڑ کے نہ جو عمر بھر ملے ۔۔۔ اس سے طریق صلح کی کیا صلح سر ملے
باہم سلوک تھا ترے دور حسن میں ۔۔۔ یہ رسم اٹھ گئی کہ بشر سے بشر ملے
دل محو چشم یار تھا بیمار پڑ گیا ۔۔۔ کچھ ان پرستشوں کا بھی آخر ثمر ملے
اے نالہ تو نے ساتھ دیا آہ کا تو کیا ۔۔۔ امید کیا اثر کی جو دوا بے اثر ملے
صدمہ جگر پہ پہنچے تو ہو دل میں کیوں نہ درد ۔۔۔ کیا فرق کچھ جدا نہیں ہیں دل جگر ملے
ہم کو ہمارے طالع بد نے ڈبو دیا ۔۔۔ اچھے تھے گر نصیب ترکیوں چشم تر ملے
دھوؤں صد آب تیغ سے اے بہتر جو کبھو ۔۔۔ دامن سے تیرے دامن داغ جگر ملے
امید اپنی ہیں اس کی ملے یوں صبا سے ہم ۔۔۔ جس طرح بے خبر سے کوئی بے خبر ملے
جو کچھ نہ دیکھا تھا سو وہ دیکھنا پڑا ۔۔۔ اس بیوفا سے پہلے تھے کیا دیکھ کر ملے
دیکھے ہنر جو اپنے ہے وہ جانے اس کا کام ۔۔۔ ہم کو تو عیب دیکھ کے اپنے ہنر ملے
مہر جہاں فروز دکھا دوں جبیں کو میں ۔۔۔ گر سنگ آستانۂ خیر البشر ملے
ملنے سے اس کے گھٹتی ہے کیا شان تیری حسن ۔۔۔ آزردہ خستہ حال بھی ملے تو گر ملے

(۳) ۱۱ گیارہ اپریل کے شمارے میں "لفظ تبدیلی" مستعمل ہوا ہے۔ ص ۱۷۰

(۴) ۱۷ اپریل۔ کریم الدین مدرس اردو مدرسۂ آگرہ کی کتاب متعلق محاورات امثال اردو تالیف کی ہے۔ یادداشت کے بعض الفاظ جو کتاب کے موضوع کے بارے میں ہیں۔ پڑھے نہیں جاتے۔

(۵) زبان اردو دہلی و لکھنؤ کی بحث۔ ص ۲۵۶ شمارہ ؟

(۶) ۲ جولائی، بتاریخ ۲۴ ماہ گذشتہ بھرت پور میں لفٹنٹ سدرلینڈ اجنٹ گورنر جنرل کی وفات ہوئی۔ یہ آگرہ میں دفن ہوئے۔

(۷) تعداد مساجد دہلی ۲۶۱ قلعہ کو چھوڑ کر باشندگان دہلی کی تعداد ۹۷۰، ۱۳۷ تھی: نصرانی ۳۲۲، مسلمان ۶۶۱۲۰، ہندو ۷۱۵۳۰۔ شمارہ ؟

(۸) ۲۲ اگست شب دوشنبہ گذشتہ عنایت علی خاں داماد نواب رامپور کو باورچی ہدایت اللہ نے زہر دیا مر گئے۔

(۹) ۵ ستمبر ۲۹ رمضان ۱۲۶۴ھ "مولوی حافظ سید جعفر علی" نے حامد علی خاں کی مسجد میں قرآن ختم کیا۔ محفلِ ختم میں کالے صاحب (بہادر شاہ کو ان سے "بیعت") صدر الدین صاحب اور امین الدین خاں شریک تھے۔

(۱۰) میر قاسم علی منصف پانی پت قران السعدین کے خریدار تھے۔ شمارہ ؟

(۱۱) اشتہار معیار شعرا (کذا) از ابو الحسن مشتہر کے مکان میں ہر پندرھویں دن مشاعرہ ہوتا ہے۔ ہر مشاعرہ کی غزلیں "دو ورقہ" میں طبع کرائی جائیں گی۔ "نصف آخر صفحہ" میں علم عروض و قافیہ کی بحث غزل سے پہلے شاعر کا حال ہوگا۔ پہلا پرچہ ۲۱ نومبر کو طبع ہوگا۔ شمارہ ؟ ص ۲، ۵

(۱۲) غلام رسول خاں سابق کوتوال فی الحال بخشی لکھنؤ مقرر ہوئے ہیں۔ شمارہ ؟

••

# پٹنہ ہرکارہ ۱۸۵۵ و ۱۸۵۶ء

"پٹنہ ہرکارہ" صوبہ بہار کے قدیم ترین اخباروں میں ہے۔ اس کے حسب ذیل ۱۶ شمارے جن میں سے کچھ ناقص (ن) پیش نظر ہیں۔ ان میں ۱۱ کتب خانۂ خدا بخش پٹنہ میں ہیں، باقی ماندہ منیر کی پرانی خانقاہ کے کتب خانے سے ادارۂ تحقیقات اردو پٹنہ کی نمائش کے لیے آئے ہیں۔ (۱) جلد ۱ نمبر ۱ بابت ۱۱ اپریل ۵۵ء = ۳ شعبان ۱۲۷۱ھ (۲) ۱/۵ (۳) ۱/۱۵ (۴) ۱/۱ (۵) ۱/۴ (۶) ۱۱/۴ (۷) ۲/۴ (۸) ۱/۸ (۹) ۲/۸ (۱۰) ۳/۹ ن (۱۱) ۱/۱۰ ن (۱۲) ۲/۱۱ (۱۳) ۱/۱۲ (۱۴) ۲/۱۳ ن ۱/۱۴ ۵۶ء ن (۵) ۲/۱۵ (۱۶) ۱/۱۶۔ بہار ہرکارہ ستمبر ۵۶ء سے اخبار بہار کے نام سے موسوم ہوا، اور اس کے بھی کچھ شمارے موجود ہیں؛ اس کا حال کبھی اور مرقوم ہوگا۔ ذیل میں پٹنہ ہرکارہ کے شمارہ ہائے مذکور کے بعض مندرجات کا ذکر کیا جاتا ہے:

(۱) "قبل اس کے اشتہار دیا گیا تھا کہ تین پیمانہ کبیر الاخبار مقام کٹرہ کھر دوھر لعل علاقہ تھانہ گھاٹ خواجہ کلاں محلات شہر پٹنہ باہتمام سیدشاہ امید علی بزبان اردو طبع ہوکر خدمت میں ناظرین اخبار کے پہنچا کرے گا اور قیمت اس کاغذ کی ایک روپیہ ماہواری اور بطور پیشگی سالانہ نو روپیہ لیا جائے گا، مگر شاہ امید علی مہتمم نے قبل اجرائے کاغذ کبیر الاخبار کے بتاریخ ششم صفر ۱۲۷۱ھ سفر آخرت اختیار کیا۔ اس سبب سے اس قدر توقف اجرائے اخبار میں ہوا۔ الحال .. اشتہار دیا جاتا ہے کہ نام اس اخبار کا پٹنہ ہرکارا (کذا) مقرر کیا گیا اور ہر مہینے انگریزی کی پہلی اور گیارہویں اور اکیسویں تاریخوں کو اخبار بزبان اردو جس میں خبریں ہفت اقلیم کی اور آئین اور قانون اور تبدیلی اور بحالی و رخصت و معزولی حکام اور علاوہ اس کے اشعار و لغز و حکایات نادرہ اور اصول ہر علم و فنون طبع ہوا کریں گے اور سوائے اس کے کتابہائے ہر علوم مع تصویر و بے تصویر طبع ہوکر فروخت ہوگی، چنانچہ بالفعل نسخۂ چہار گلزار طبع ہوتی (کذا) ہے۔۔ واضح ہو کہ جو خبر مثل ہجو کسی شخص کے جس میں تذلیل و تحقیر کسی کی ہو ہرگز طبع نہ ہوگی۔ برخلاف اس کے کہ جو خبر ایسی صحیح کہ وقوع اس واقع کا بلا تشکیک و تمہید ہو، چند وہ محمول ہو اوپر قدح یا مدح کے چار و ناچار طبع ہونا اس کا ضرور ہوگا۔"

۲۰ر فروری کو "کچھ گورے رنگروٹ واسطے بھرتی پلٹنوں براہ جگراون انبالہ کو جاتے تھے، انھوں نے جگراون میں رجب علی خاں بہادر رئیس جگراون سابق میر منشی پریسیڈنسی پنجاب کے پروردہ کبوتروں پر بندوقیں چلائیں۔

ان کے نوکروں نے شور کیا اور انھیں پکڑنے لگے، تین بھاگ نکلے لیکن ایک پکڑا گیا۔ اسے .. خوب پٹھرک (کذا) دی اور لاکر قفس تھانہ میں بند کیا۔" گوروں نے اپنے افسر کو جاکر خبر دی اس نے "طرم یعنی بگل تیاری کا بجوایا" اور پلٹن عازم جگراؤں ہوا۔ یہاں خبر آئی تو تھانے کا دروازہ بند کرنا چاہتے تھے، لیکن، اس کے قبل ہی گورے آگئے اور انھوں نے جملہ اسے سنگین سے زخمی کیا۔ گورے رجب علی خاں بہادر کے یہاں پہنچ کر "انھیں نہایت زیر و زبر کر بری طرح پیش آئے کہ تحریر حالات میں شگاف دہان قلم مفتوح نہیں ہوسکتا اور عزم بالجزم کیا کہ گلشن خانہ کو رشک لالہ زار کریں مگر چاکران مولوی صاحب (رجب علی خاں بہادر) نے انطفا اس آتش غضب کا بآب زر کیا۔" گوروں نے شہر میں لوٹ مچائی، بیس پچیس آدمی زخمی ہوئے جن میں گوبند لعل تھانیدار بھی ہیں۔ رپورٹ صاحب ضلع لدھیانہ کو گئی ہے اور تحقیقات ہو رہی ہے۔ "سپاہیان گورہ (کذا) رعایا پر نہایت ظلم و تعدی کرتے ہیں، چنانچہ ایک دن کا ذکر ہے کہ شہر لاہور میں بعد شام ایک گورے نے نمستے لچھے (کذا) رام... سررشتہ دار جوڈیل کمشنر کے سر پر چوبدستی ماری کہ جوئے خوں رواں ہوئی اور قصور اس کا اسی قدر تھا کہ صاحب کو آتے دیکھ کر راستے میں نہ بچا اور ادب نہ کیا۔ حاصل کلام یہ ہے کہ مردمان اس ولایت کو احتراز انھوں سے نہایت ضرور ہے ورنہ مضرت اپنی متصور، بمصداق مثل اپنی عزت اپنے ہاتھ ہے۔"

لکھنؤ کی خبریں: قریب ۲۰۰ خاکروب مسلمان ہوئے اور "بکمال کر و فر سینہ زناں برہنہ سر واسطے زیارت درگاہ .. امامین کے گئے۔" ان کی دعوت کے اخراجات شاہ اودھ نے دیے۔ ان کی شناخت کے لیے "ایک قسم کا تاج گاودم سرکار شاہی سے عنایت ہوا۔" دوسری خبر یہ ہے کہ مجتہد نے "جگرناتھ گار ہنگر کے قتل کا فتویٰ بدیں دلیل نہیں دیا کہ ایک آدمی مسلمانوں کے ایک آدمی کو قتل کرے تو البتہ اس پر از روے شرع.. قصاص لازم آوے گا.. ایک آدمی بہت آدمی کو قتل کرے تو قاتل بمکافات جرم قاتل حبس دوام کے متصور ہو گا۔"

۱۲۷۱ھ کی ۲۵ رجب کو قاسم علی خاں کے صاحبزادے کی شادی فرزند علی خاں کی بیٹی سے ہوئی، اور ۵ مارچ کو (مطابق جمادی الثانی ۱۲۷۱ھ) حکیم ابوالحسن کی وفات ہوئی۔ انکا تخلص محزوں، رَاسخ کے شاگرد تھے۔

اس شمارے میں حسب ذیل اخباروں کے حوالے ہیں: الحقائق، دوربین، آفتاب ہند بنارس، بنگال ہرکارہ (یہ غالباً انگریزی)۔

(۲) اختلاف سید عبداللہ اور راجہ بتیا کے معاملات داد و ستد کا ذکر۔ "ایک چھٹی انگریزی کلکتہ سے مرسلۂ اقسر پادریان متضمن بدعوت دین عیسائی بکمال شد و مد ہر اضلاع و امصار میں بیشتر اکثر حکام ہندستانی و عقلائے فرق ہنود و مسلمانی کے مشتمل بطلب جواب پہنچی ہے چنانچہ ان دنوں عظیم آباد میں.. اس کا چرچا ہو رہا ہے۔" آیندہ ہفتے میں اس

کا ترجمہ شائع کرنے کا وعدہ۔

ایک حکایت متعلق گنا بیگم و عمدۃ الملک یہ صحیح ہو یا فرضی "عمدہ" کی جگہ "عماد" چاہیے۔

اس شمارے میں حسب ذیل اخباروں کا ذکر: مرآۃ الاخبار و کوہ نور (بحوالہ دوربین) عمدۃ الاخبار سورت، آفتاب ہند، لاہور کرانکل۔

(۳) جواب تحریر عیسائیاں (فارسی) از عبداللہ۔

"مخبر ہمارا خبر دیتا ہے کہ بتاریخ ۲۱ شعبان.. صاحب مجسٹریٹ بہادر (شاہ آباد) جیل خانہ میں تشریف لے گئے اور چاہا کہ قیدیان ظروف گلی میں کھانا کھاویں اور پانی پیویں مگر قیدیان نے اس بات کو قبول نہ کیا۔ یہاں تک کہ نوبت کشت و خون کی پہنچی۔.. مخبر تفصیل مجروحین و مقتولین نہیں لکھتا ہے.. بلکہ اسی قدر کہ اس وقت تک قیدیان بے آب و دانہ جیل خانہ میں بند ہیں۔.." "جو کچھ صاحب اخبار دوربین نے.. لکھا ہے نہایت خوب.. ہے.. خلاصہ اس کا یہ ہے۔ چند روز ہوئے کہ گروہ نصاریٰ کلکتہ نے ایک مجلس ملقب بہ ینگ مینس کرسچین اسوسی ایشن.. واسطے شیوع ملت عیسائی.. ترتیب دی ہے، بلکہ اکثر جلسہ انھوں کا ٹون ہال میں ہوتا ہے، چنانچہ ان دنوں ایک اہالی جلسہ نے.. کئی ہزار نسخے دوورقی.. باشندگان قلمرو سرکار کے پاس بھیجا ہے" "چٹنہ مہر کادہ کی رائے" "سرکار نے اب تک کوئی زبردستی بہ نسبت رعایا نہیں فرمائی بلکہ ہمیشہ عدل و انصاف ہی رہا.. اور یہی باعث تھا کہ قیام سلطنت تا ہنوز باقی ہے.. بالفعل کہ دعوت سوے ملت عیسائی ناموں میں لکھی گئی ہے عجب نہیں کہ یہ امر فتنہ پردازوں نے برپا کیا ہو اور نمایش استحکام بنائے ملت منظور ہے مگر در پردہ انہدام خانۂ ریاست مقصود اور اگر بالفرض کوئی اشہب زباں کو میدان بیاں میں یوں دوڑائے کہ خود سرکار.. کو منظور ہے کہ تمام اقوام دین عیسائی بزور شمشیر قبول کریں جیسا کہ زمانہ نبی صلعم سے زمانے تک شاہان اسلام کے یہ طریقہ جاری رہا۔ پس اگر سرکار نے بوقت سلطنت دعوت طرف دین اپنے کے کیا قباحت تو یہ بات اس کی ناشی عن الغفلت اور قیاس اس کا قیاس مع الفارق ہے اس لیے کہ زمانہ نبی صلعم میں ہرگز اولاً شمشیر علم نہیں ہوئی بلکہ معجزے اور دلائل سے اتمام حجت کی گئی.. مگر صرف تکبر و عناد کی راہ سے انکار کرتے گئے اور درپے ایذا ہوئے تب.. لاچار دست قبضۂ شمشیر پر لے گئے۔"

(۴) تفاصیل متعلق قیدیان شاہ آباد۔

اخبار اٹدسیٹن ورڈ (کذا) دہلی سے معلوم ہوا کہ مہاراجہ بخت سنگھ والی جودھپور دہلی آئے اور لفٹننٹ گورنر آگرہ سے اجازت چاہی کہ بادشاہ سے ملیں، جواب آیا کہ بدون اجازت گورنر جنرل کوئی ہندوستانی رئیس بادشاہ سے

ملاقات نہیں کر سکتا۔ ۱۰ شعبان کو مسلمانان کلکتہ کا ایک جلسہ محلہ تالتا میں محمد منظر خلف قاضی غلام سبحان مرحوم سابق قاضی القضات صدر کلکتہ کے مکان پر زیر صدارت قاضی عبدالباری قاضی کلکتہ منعقد ہوا اور عبدالرؤف اور محمد مظہر نے تقریریں کیں۔ یہ قرار پایا کہ صلاح و فلاح اہل اسلام کے لیے انجمن بنائی جائے۔ قاضی القضات فضل الرحمن خاں بہادر اس کے صدر، قاضی عبدالباری نائب صدر، حاجی محمد خاں "میر مہتمم" اور محمد وجیہ، عبدالصمد، عبداللطیف، عبدالرؤف، عبدالجبار، فضل کریم، غلام عیسیٰ، رحمت علی، احمد جواد علی، عبدالحمید اور غلام یحییٰ (سب کے نام کے قبل باستثنائے منشی فضل کریم "مولوی") اہلیان جلسہ منتخب ہوئے۔

ایک ہاتھی چار سو ستائیس روپوں میں خرید ا گیا۔

(۵) جواب رسالہ دعوت نامہ عیسائی (اردو)۔

(۶) "میر ہدایت علی باشندۂ دہلی کہ.. کسی کو اتنی جرأت نہیں کہ ان سے مرغبازی کر سکے۔ تمام عمر.. اسی شغل میں صرف کی اور کل املاک خبر گیری میں کھلاڑیاں اس فن کے تباہ.. کیا اور.. دقیقات اس فن کے مرزا احمد علی سے کہ لکھنؤ میں کوئی ان کا ہمسر نہ تھا سیکھے اور مرشد آباد میں جا کر نواب.. مرغ لڑا کے بہت کچھ حاصل کیا.. بالفعل ایک بازی میر کفایت علی خلف میر رحم علی ساکن محلہ گرہٹہ کے روسا اس شہر کے ہیں، ان سے دھوکے میں ہار گئے.. بعد ازاں ۹ عدد بچہ مرغ میر کفایت علی کے یہاں پیدا ہوئے، ایک کو میر ہدایت علی نے مرغی کہا، اس پر شرط ہوگئی۔ میر ہدایت علی بولے کہ یہ مرغ نکلے تو میں سید نہیں۔ اس کے بعد کچھ مذہبی گفتگو ہوئی، یہ بولے کہ مرغی نکلے تو سید کفایت علی شیعہ ہو جائیں، اس کے خلاف ہو تو ہدایت علی سنی ہو جائیں۔ یہ بات قلمبند بھی کر لی گئی اور فریقین نے اس پر دستخط کر دیے، لکھا کہ تبدیل مذاہب نہ کرے تو کافر و مشرک ہو۔ بہتوں نے بچے کو دیکھا اور اسے مرغی بتایا، لیکن دو ماہ بعد مرغ نکلا۔ ہدایت علی نے اب تک اعلان تبدیل مذہب نہیں کیا۔

خبر قید خانہ شاہ آباد۔

اس شمارے میں جام جہاں نما کا ذکر۔

(۷) سو آردوں کے بلوے سے متعلق تفاصیل "بہت سے سپاہیان افواج سرکاری اور دو صاحبان افسران اہل ولایت" "مقتول ہوئے تھے۔ ڈھاکہ میں عیسائیوں کو لوٹنے، زخمی کرنے اور کسی کو مع زن و فرزند پکڑے جانے کی خبر (بحوالہ بنگال ہرکارہ) خبر متعلق بھرت پور، بحوالہ "چشمۂ فیض۔ فتح جنگ کیے از پسران شاہ شجاع الملک لندن جانے والے تھے اطراف لکھنؤ میں پہنچ کر مر گئے۔ تابوت لدھیانہ گیا۔ وفات حکیم ایوب علی بتاریخ ۳ اگست "، طبیبوں میں بے نظیر

تھا اب عظیم آباد میں طبیب کہنہ مشاق باقی نہ رہا۔"

(۱۰) ہنومان گڑھی کی خبر۔ آفتاب ہند سے خبر متعلق اندور قیاساً منقول اس میں مشیر الدولہ رائے امید سنگھ کا نام۔ اس شمارے میں چشمۂ فیض ددور بین کا حوالہ بھی ہے۔

(۱۱) "احسان حسین خاں.. کو بعد انتقال وصی علی خاں کے حسب مشورہ.. بڑے صاحب.. اس مقدمے میں مشیر.. بنایا۔ اب دنوں یہ دونوں.. (چونکہ شمارہ ناقص ہے، یہ پتا نہیں کہ احسان حسین کے علاوہ کون شخص مشیر تھا) مشیر خاص وزیر اعظم کے ہیں، مگر بعضے مفتریوں نے حضرت شاہ اودھ کے مزاج کو مولوی صاحب کی طرف سے منحرف کر دیا ہے اس واسطے چاہتے ہیں کہ وعدہ مندرجۂ اقرار نامہ کو باطل کر دیجئے اور بڑے صاحب بھی امتناع شر و فساد میں کوشش کرتے ہیں اور باطن میں.. معاون ہندوؤں کے ہیں لیکن مجتہدین لکھنؤ ہمہ تن معروف بمدد۔ مسلمانان مجاہدین کے ہیں اور مرزا منعم.. کو توال فیض آباد کو وزیر اعظم نے اپنے حضور میں طلب کر لیا ہے اور مرزا آغا علی.. بھی لشکر میں جانے کا بہانہ کر کے دیہات پر چلے گئے۔ خبر ہے کہ وہ بھی لکھنؤ جاویں گے اور.. لکھنؤ کا یہ حال ہے کہ اکثر شعرائے شہیدان ہنومان گڑھی کے حال میں مرثیہ لکھا ہے.. وہ.. ہر کوچہ و بازار میں شہر والے پڑھتے پھرتے ہیں.. مجلسوں میں رشوت خواران مقدمہ مسجد پر برملا تبرا ہوا کرتا ہے مگر.. رشوت خوار.. غیرت پذیر نہیں ہوتے اور مقام کھری علاقہ خیر آباد میں جو کچھ ہندوؤں و مسلمانوں میں خونریزی ہوئی اس کی کیفیت بھی.. علیحدہ لکھی جاتی ہے" (یہ کیفیت علیحدہ مرقوم ہے)۔

"خبر سہسرام" کئی ماہ قبل شاہ رحیم الدین سجادہ نشیں "آستانۂ حضرت شاہ دیوان لودھن فوت ہوئے تھے اور ان کے بیٹے شاہ عبدالرزاق ان کے جانشیں ہوئے تھے شاہ کبیر الدین احمد سجادہ نشیں درگاہ حضرت شاہ درویش نے ایک مدرسہ جدید واسطے حفاظ قرآن.. کے سوائے مدارس علوم عربی و فارسی.. سابقہ کے جاری کیا ہے۔"

(۱۲) انگلشمین سے معلوم ہوا کہ شاہ اودھ نے "شمسی مہینوں" کے عوض حسب ذیل نام مہینوں کے مقرر کیے ہیں، سرکاری کاغذات میں یہی لکھے جائیں گے: وجدی، محمدی، اختری، سکندری، سلیمانی، نبی (کذا)، امامی، صنوبری، مراتب، منصوری، حسنی، اثنا عشری۔ بنارس میں بعلت گاؤکشی "بڑا فساد ہوا۔ خاص شہر لکھنؤ کیا بلکہ تمامی قلمرو میں شاہ اودھ کے.. نہایت غدر عظیم پیدا ہوا ہے"۔ وزیر الملک نے امیر علی سے "مسجد متنازع" ہنومان گڑھی کے تیار کرا دینے کا وعدہ کیا تھا، اس کی مدت ۲۷ محرم کو منقضی ہو گئی اور تعمیل شرائط اقرار نامہ عمل میں نہ آئی۔ امیر علی نے عزم فیض آباد کیا۔ وزیر الملک نے جہاد سے باز رکھنے کے لیے مفتی سعد اللہ و مفتی یوسف کو "مع افواج سلطانی و ۵۲ ضرب توپ" بھیجا ہے۔ لوگ کہتے ہیں کہ مسلمان سپاہی امیر علی سے ملے ہوئے ہیں اور خود ان کے ساتھ ہزاروں مجاہدین ہیں۔ خاص لکھنؤ

میں بھی "فساد عظیم برپا ہے۔" کسی نے ایک تہخانے میں گائے کی ایک ران اور دوسرے میں سر ڈال دیا۔ اس سبب سے کل ہندو اور مسلمان مستعد فساد ہیں۔ شاہ اودھ نے منادی کر دی ہے کہ مہاجن جوہری اور صراف اپنی دکانوں سے ہوشیار رہیں۔ یہ سب چشم دیدہ ہے۔ سنا ہے کہ "خرراجگاں دیگر بلاد مثل حیدر آباد وغیرہ" رزیڈنٹ کے پاس پہنچے ہیں۔" فریقین اپنی قوم کے سائی اور .. معاون ہیں۔ مشہور ہے کہ رزیڈنٹ نے کہوا بھیجا ہے کہ اگر مہاراجہ نیپال اس بلوے میں شریک ہوئے تو "ہم کو بجز سکوت" چارہ نہ ہوگا۔ اس شمارے میں کسی نئے اخبار سے کوئی چیز لینے کا ذکر نہیں، اخبار دوربین سے ایران کے متعلق جو کچھ نقل ہوا ہے وہ دوربین نے گلشن نوبہار سے لیا تھا۔

(۱۳) قاسم علی خاں کے بیٹے احمد نواب کی شادی ولایت علی خاں کی صاحبزادی سے ہوئی تھی۔ قاسم علیخاں کی بیٹی نے والدین کی مرضی کے خلاف ولایت علی خاں سے نکاح کر لیا۔ تفاصیل درج ہیں، جن کا معتدبہ حصہ ضائع ہوگیا ہے۔

(۱۴) بعد شہادت امیر علی میر محمد نے خروج کیا ہے۔ بنگال ہرکارہ لکھتا ہے کہ شاید ان کے لیے بھی شاہ اودھ نے قتل کا حکم دیا ہے۔ بعض خبروں کے لیے قران السعدین دہلی کا حوالہ (قران السعدین نے بحوالۂ مالوہ اخبار خبر درج کی ہے۔) شہر روم سے متعلق معلومات صادق الاخبار سے منقول۔

(۱۵) تاریخ انگلستان مسلسل چھپ رہی ہے، آغاز یکم فروری ۵۶ء سے۔ سید امیر خاں فرقتی مختار عدالت دیوانی پٹنہ کا ذکر۔ اخبار آگرہ سے متعلق اطلاع۔ غزل فارسی سید منور علی پیر بیگھہ ضلع بہار۔" ایک خط کا یہ خلاصہ ہے کہ شاہ اودھ نے تمام شہر لکھنؤ میں منادی کی ہے کہ کوئی فرد بشر ایسا لفظ زبان پر نہ لاوے کہ اب سرکار انگلشیہ .. اودھ کو اپنے تحت دتصرف میں لاوے گی ورنہ ناک کاٹ لی جاوے گی چنانچہ دو آدمیوں کی ناک بعلت اسی جرم کے کاٹی گئی .. خلاصہ دوسرے خط کا مطابق خلاصہ قطعہ اول کے ہے مگر اسی قدر اختلاف ہے جو کوئی ایسا لفظ زبان پر لاوے گا وہ بسواری خر شہر میں تشہیر کیا جاوے گا چنانچہ کوتوال شہر نے حضور میں وزیر اعظم کے عرض کی کہ یہ خبر .. ہر خاص و عام کی زبانوں پر جاری .. ہے، اس قدر گدھے کہاں سے میسر آویں گے جو اس قدر عوام الناس سزا پاویں گے۔"

(۱۶) غزل فارسی (کرم خوردہ) اللہ متخلص خاطر بر غزل مداح۔

کسی شمارے کا ایک ٹکڑا الگ سے ہے، اس سے معلوم ہوتا ہے کہ سوتاروں نے اپنا سکہ بھی جاری کر دیا تھا۔

(بحوالۂ دوربین)

پٹنہ ہرکارہ کسی نقطۂ نظر سے اچھے اخباروں میں شمار نہیں کیا جا سکتا۔

••

# اخبار الاخیار مظفر پور

اخبار الاخیار کے صفحۂ اول میں مرقوم ہوا کرتا تھا کہ یہ "سینٹفک سوسیٹی (کذا) صوبہ بہار" کا اخبار تھا اور مطبع "چشمۂ نور" واقع قصبہ مظفر پور ضلع ترہت" میں چھپا کرتا تھا۔ یہ مہینہ میں دو بار نکلتا تھا اور اسکی سالانہ قیمت جس میں ڈاک کا محصول شامل نہ تھا، بارہ روپے تھی۔ اسکے صفحہ (۱) میں یہ شعر بھی ہوا کرتا تھا۔

چشمۂ نور لمعۂ طور است　　　ہر چہ بینی ضیاء آں نور است

ایک شمارے میں ۱۶ صفحات (تقطیع ) ہوا کرتے تھے اور کاغذ اتنا برا استعمال ہوتا تھا کہ اب "ہاتھ آئیں تو انہیں ہاتھ لگائے نہ بنے" کا معاملہ ہے۔

شمارہ ۱۴، ۱۵۔ اپریل ۱۸۶۹ء: (۱) "ایک صاحب استفسار فرماتے ہیں کہ یہ اخبار بائیں طرف سے کیوں لکھا جاتا ہے۔ ان کی خدمت میں عرض کرتا ہوں کہ بہت تھوڑے دنوں میں انگریزی اور اردو دونوں میں چھاپا جائیگا اس واسطے پہلے سے بائیں طرف سے لکھا جاتا ہے۔" (۲) نیر اکبر بجنور کی تعریف یہ ظاہرا سید زین العابدین احمد مہتمم مطبع زین المطابع بجنور کا اخبار تھا۔ (۳) بیان تحقیقات ہارنر صاحب در باب زمین" از اخبار نسیم جونپور (۴) "جوابات سوالات اسکندر از مسٹر جارج خش بہادر جاگیر دار ہرچند پور وغیرہ (۵) "نواب ناظم بنگالہ جو انگلستان کو تشریف لے گئے ہیں.. مارسیلز میں پہنچ گئے ہیں"۔

(۶) " ایک ہر ماسار (کذا) رسالہ حال میں کلکتہ میں انڈین اسٹوڈنٹ کے ________ نام سے چھپا ہے۔ قیمت تین روپے بارہ آنے سالانہ" از علیگڈھ ۔ (۷) "پنڈت بابو دیو شاستری مدرس علم ہندسہ مدرسہ سنسکرت واقع بنارس نے علم ہندسہ میں وہ کمال بہم پہنچایا کہ فضلائے یورپ نے بھی ان کی لیاقت کو تسلیم کیا، لمعائے امتیاز صلۂ حسن استعداد دیا ۔ برس ہوئے کیمسن صاحب ڈائرکٹر سررشتہ تعلیم نے ایک جبر و مقابلہ کسی پنڈت صاحب سے فرمائش کی ۔ جناب ڈائرکٹر نے بہت پسند فرمایا اور بموجب اشتہار مجریہ ۳۰ اگست ۱۸۶۸ء گورنمنٹ سے ایک ہزار روپیہ انعام دلایا۔" از میور گزٹ (۸) تتمہ مضمون۔ در بارہ اثبات سکوت زمین" از سید وارث علی (۹) "ترغیب تعلیم نسواں و طفلاں" از میور گزٹ (۱۰) خبر متعلق "آگرہ" منقول از منصیات بحوالہ اخبار عالم

شمارہ ۱۵ یکم مئی۔ (۱) " تقریر ... سید امداد علی خاں سیکریٹری سینٹفک سوسیٹی۔ در باب تعلیم زناں" (۲) اخبار رفیلکٹر سے واضح ہوا کہ پنڈت جگت نراین منصف درجہ اول متھرا بمشاہرہ چھ سو ماہواری جس کی ترقی ہزار تک ہو سکتی ہے۔ عدالت ہائی کورٹ

شمارہ ۱۴ تا ۴۴ پیش نظر ہیں، اخبار الاخیار کا پہلا شمارہ جیسا کہ شمارہ سے معلوم ہوتا ہے ۶۸ء کی ۱۰ ستمبر کو نکلا تھا۔ شمارہ ۴۴ تک انگریزی کا پتا نہیں۔ شمارہ ۱۴ تا ۳۰ میں جن اردو فارسی اخباروں کے نام درج ہیں وہ اس مقالے میں موجود ہیں مگر یہ الزام نہیں کہ ان کے حوالے سے کچھ منقول ہے سب کا ذکر ہو۔ علی گڈھ انسٹی ٹیوٹ گزٹ؟

ممالک مغربی و شمالی کے ڈپٹی رجسٹرار مقرر ہوئے ہیں۔ پنڈت صاحب اول آگرہ کی عدالت ججی میں مترجم ہوئے تھے۔ (۳) "بعض کیا بلکہ اکثر آدمی ایسے ہیں کہ وہ خاصے مشہور انگریزی خواں اور اپنے آپ کو بھی وہ بڑا مستعد اور لیق سمجھتے ہیں مگر جب ان سے کوئی چھٹی پڑھوائی جاتی ہے یا کسی اخبار کا ترجمہ کرانے کی نوبت آتی ہے تو غوطہ کھانے لگتے ہیں۔" از جلوہ طور (۴) اس شمارے میں کوہ نور اور چشمۂ علم سے بھی کچھ باتیں نقل ہوئی ہیں۔ (۵) جلوہ طور کی ایک تحریر نقل ہوئی ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ اس اخبار کے کئی سو پرچے گورنمنٹ نے خریدنا منظور کیا تھا۔ اور میور گزٹ کو ہدایت کی تھی کہ "نصف اردو اور نصف ناگری میں مضامین علمی و ترغیب و تحریص تعلیم نسواں کی شائع کرو۔ پس آئندہ سے میور گزٹ میں ناگری کا التزام رہے گا۔"

شمارہ ۱۶، ۱۵ مئی: (۱) تقریر سید وارث علی۔ در بارہ بحالی رواج زبان اردو۔ (۲) فروری ۶۹ء سے اخبار مفید علم آگرہ سے جاری ہوا ہے، مہینے میں دو بار، قیمت مع محصول (۲) روپے (۸) آنے "ہمراہ اخبار دو دو ورق .. تزک جہانگیری کا بلا قیمت پہنچا کریگا" مشتہر احمد خاں صوفی (۳) پنڈت شیو ناتھ سکریٹری لٹریری سوسیٹی فتحپور کا خط حمایت اردو میں بنام مہتمم علی گڈھ انسٹیٹیوٹ گزٹ شمارہ ۱۷، ۱۰ جون: (۱) قطعہ وبیت شاہ محمد یحییٰ ابو العلائی:

مرزا نوشہ جناب غالب — در فن سخن وری یگانہ
از اہل سخن ربود دلہا — در شہر بطرز جاودانہ
کیفیت نثر او چہ گویم — دارا ند از دلبرانہ
از کشور ہند تا بفارس — زد کوس کمال خسروانہ
بگذاشتہ خاک پاک دہلی — در شوق بہشت جاودانہ
سال آں بے نظیر یحییٰ — گو بود نظیری زمانہ

غالب ناماور کہ گر قتے از قلم خود کار سیف — رحلت کرد و سالش گفتم حیف جناب غالب حیف

(۲) رباعی متعلق وزارت منشی امیر علی خاں بہادر،

عالی منصب امیر با مجد و علا — نایب شاہ اودھ از لطف خدا شد
تاریخ وزارتش پیشش یحییٰ — خوانیم وزارت مبارک باد

(۳) "مرزا رجب علی بیگ، سرور .. کی وفات .. سے نہایت رنج ہوا۔ مرزا صاحب .. مہاراجہ بنارس کے پاس نوکر تھے۔ اور اس زمانے میں بڑے نامی گرامی شعرا اردو میں شمار کیے جاتے تھے جن کی کتاب فسانۂ عجائب بھی اردو میں مشہر آفاق ہے۔"

(۴) انعامات سنہ ۱۸۶۸ء و ۱۸۶۹ء اور رسالہ جبر و مقابلہ (ہندی)، از پنڈت بابو دیو شاستری جبر و مقابلہ (ہندی) ۱۰۰۰ روپے گذشتہ

تہذیب مضامین اخلاق (اردو) از کالیچرن ندیم الطلباء (کذا) (اردو ڈاکٹری) از جانسن مدرس علم تشریح، مدرسہ ڈاکٹری آگرہ، مفید خلائق (اردو تعلیم زناں) از عنایت حسین، ...۳ روپے ایک درویش کے قصے از نل شاعر کی تصنیف انگریزی کا ترجمہ نظم میں بزبان اردو" از محمد عبداللہ خاں امین عدالت الٰہ آباد، ...۱ روپے زیب النساء (اردو مبتدی لڑکیوں کے لئے اردو) ۵۰ روپے قواعد زبان ترکی (اردو) از محمد مرزا مدرس ضلع اسکول کانپور ۵۰ روپے) کتابوں کی خریداری اور سرکاری چھاپے خانے میں چھپوائے جانے کے متعلق اطلاعات بھی ہیں مگر اس طرح کے بیشتر یہ سمجھنا مشکل ہے کہ کس کا کس سے تعلق ہے) از علیگڈھ (۵) "مطبع ہاشمی میرٹھ نے ایک بہت بڑی خیر و برکت کا کام کیا ہے .. یعنی بعد ختم قرآن مجید مع التفسیر دو ترجمتین کے حمائل شریف مترجم خیالی اور مظاہر الحق ترجمہ مشکوٰۃ شریف ... طبع فرما رہے ہیں .. قرآن میں ایک ترجمہ اردو .. شاہ عبدالقادر ... کا اور دوسرا ترجمہ فارسی المسمی بہ فتح الرحمان ... شاہ ولی اللہ .. کا اور حاشیے پر تفسیر حضرت ابن عباس .. طبع ہو کر تیار ہے .. مظاہر الحق .. تین ماہ سے چھپتی ہے .. مؤلف یعنی .. محمد قطب الدین .. نے بذریعہ تحریر بخط خاص (کذا) .. اجازت الطباع دی ہے .." از جلوہ طور (۶) خبر سیول سروس از اردو گائیڈ۔

شمارہ ۱۹ یکم جولائی: "انتخاب اسپیچ .. لفٹنٹ گورنر .. ممالک مغربی و مشرقی بتقریب دربار عام الٰہ آباد بتاریخ ۲۴ مئی ۱۸۶۹ء" زبان "ہندوستانی"۔ " .. میں منت و سماجت کرتا ہوں کہ ان تمام امور میں آپ سے فیاضی قابل تحسین کے ظہور میں آئی، جو اشخاص کہ بہت آمدنی رکھتے ہیں، وہ کئی سو روپے لکھ کر اس پر اکتفا کرتے ہیں اور پھر اس بات پر فخر کرتے ہیں کہ ہم نے ایسی فیاضی کی گویا حاتم وقت ہو گئے، لیکن، اے صاحبو، جو عالی ہمتی اور فیاضی کہ دوسرے ملک مثل بمبئی وغیرہ کے دولتمندوں نے اپنے ملک کے لوگوں کے فائدے کے لئے اس قسم کے امور مفید عام میں کرنے سے کی ہے اس پر نظر کرو۔" از علیگڈھ

شمارہ ۲۰، ۱۵ جولائی: "کے .. ہندوستانی اب کی دفعہ سول سروس میں پاس ہوئے .. رامیش چندر دت، بہاری لال گپتا، سرندر ناتھ بنرجی، سری پد بابا جی ٹھاکر" از علی گڈھ (۲) اخبار نور الابصار و اخبار نو ہیل کھنڈ (۳) پائنیر میں .. ہے کہ وہابیوں سے جیل خانہ آباد ہوتا جاتا ہے۔ ایک پیر باشندہ داناپور اور دو مشہور وہابی راج شاہی کے اور ایک مشہور مولوی مالوہ کا جنہوں نے سرحد کے پار نوبھرتیاں اور روپیہ بھیجا تھا۔ اور شہادت کا خیال خام پکایا تھا .. ہر ایک جیل خانے میں پہونچا اور .. گورنر جنرل .. کی یہ تجویز ہے کہ ایسے لوگوں کے لئے جو در پردہ لڑاوہ (لڑائی) کا سرکار .. سے رکھتے تھے اور قید سے سزایاب ہوئے، ان .. کو قرار واقعی سزا دیجاوے اور ایسی تحقیقات کی جاوے کہ کوئی دقیقہ فروگذاشت نہ ہوے .. اسکے واسطے جناب جنرل میکوونی صاحب بہادر مقرر ہوئے ہیں" از دو دین و جلوہ طور۔

شمارہ ۲۳ یکم ستمبر: (۱) حوالہ برق خاطف مبئی، (۲) اعلان من جانب" اس، ای فیلن انسپکٹر مدارس قسمت شمالی و مغربی اضلاع داناپور" : رسالہ انجنیری مؤلفہ صادق علی جسکو بہار سینٹفک سوسیٹی نے یہاں تصنیف کیا تھا۔ ملاحظہ کیا گیا۔ .

رسالہ مفید .. ہے اور عبارت سلیس میں .. ہے .. نقول سالہ مذکور کے کتب خانے میں کھی جاویں کہ طالب العلمان مدارس کو .. انعام میں دی جاوے گی۔

شمارہ ۲۴، ۱۵ ستمبر: (۱) "مضمون .. سید وارث علی .. در بارہ تحقیق حقوق متعلق اراضی"، (۲) "تشریف فرمائی لفٹنٹ گورنر بنگالہ بدولت سرائے .. منشی امیر علی خاں بہادر" "ہم کو یاد نہیں آتا کہ ایک قرن کے اندر کوئی گورنر یا لفٹنٹ گورنر شہر کلکتہ کے حضرات اسلامیان کسی کے کاشانہ اقبال میں نزول اجلال فرمائے (کذا) ہوا اور سوا نواب امیر علی خاں اور شاہزادہ غلام محمد کے .. تیسری ستمبر سب شنبہ کو .. سر ولیم گری لفٹنٹ گورنر .. کی تشریف فرمائی کی تقریب میں ایک عمدہ جلسہ منعقد ہوا تھا .. گیارہ یا ساڑھے گیارہ بجے کو .. گورنر ممدوح رخصت ہوئے۔ منشی امیر علی خاں .. عبداللطیف خاں بہادر اور .. کبیر الدین احمد .. سواری تک مشایعت کر کے رخصت کرائے .. عمدہ ساز جو وہاں بجے تھے یہ تھے سارنگی، سرود، رباب، بین، اسرار، ستار جن کے بجانے والے ہر ایک یکتائے روزگار تھے .. ایسے یکتایان عصر کا اس بنگال میں آنا فقط .. بادشاہ اودھ کی قدر دانی .. کے طفیل سے ہے .."

(۳) مطلع واجد علی شاہ اور اس پر امیر علی خاں کی غزل (صرف چند اشعار اس بعد ترکیب بندش ساختم گلہائے مضمون را بسیر دم لیلی دل نخلند بید مجنوں را موقع پر نقل کیے جاتے ہیں۔

دل از جا بردم و دادم بکف عشق جگر خوں را — بہار ناقۂ لیلے اسیر دم دست مجنوں را

لب ہر کس نیارد داستان عشق سنجیدن — شنواز ہاتفی افسانۂ لیلے و مجنوں را

امیر افتد چوں بر من یک نگاہ حضرت اختر — نخواہم بر سر خود سایۂ مرغ ہمایوں را

(۴) امیر علی خاں کا ایک قصیدہ بھی مدح واجد علی شاہ میں ہے جس کا مصرعہ یہ ہے: اے خسرو یگانۂ اقلیم سروری (۵) "بادشاہ اودھ در صحن کوٹھی اسد منزل سعد رمنہ جانوران عجوبہ روزگار مرتب فرمودہ اند۔ اندرون رمنہ .. لب تالاب موسم بہ چشمۂ حیات کوٹھی نو احداث فرمودہ در و دیوار ہائے کوٹھی .. نقش و نگار .. از کار طلا طیار ساختہ و بالائی آں گنبد مطلا" "قطعہ تاریخ نور منزل کوٹھی شاہی" (مصنفہ امیر علی خاں کی بیت اول یہ ہے

جہانداری کہ باشد جان عالم — بود واجد علی سلطان عالم

مادہ تاریخ: عشرتگہ سلطان عالم۔ ۱۲۸۶۔

شمارہ ۲۵ اکتوبر: ڈبلیو ڈبلیو ہنٹر اس امر پر مامور ہوئے تھے کہ ایک کتاب تالیف کریں جس میں "صوبجات مذکور (اگر اور صرف بنگالہ) کے کل اضلاع .. کے مشہور و شریف خاندان ہائے اہل اسلام کا احوال بخوبی بیان کیا جائے"۔

شمارہ ۲۶، ۱۵ اکتوبر: بمبئی میں ایک نیا مذہب مراج پنتھ جاری ہوا ہے۔ ہندو اور مسلمانی مت دونوں کی شرکت سے اور معتقدین اسکے شری کرشن جی کو بھی مانتے ہیں اور حضرت محمد .. کو بھی"

شمارہ ۲۷، یکم نومبر: (۱) موزہ کربلائے معلی" "حاجی ندمان علی دین شیرازی نے لکھا ہے .. اور اسکے صحیح ہونے پر انہوں نے اپنی گواہی

کی (کذا) فقط ترجمہ پانیر نمبر ۱۷۶ مطبوعہ ۱۱ اکتوبر (کذا) جلوہ طور صاحب ایڈیٹر پانیر نے تعرف صداقت معجزہ تحریر کی ہے اور کچھ حال نہیں لکھا مگر ایڈیٹر جلوہ طور کو کشف الاخبار بمبئی مطبوعہ ۲۰ ستمبر سے کہ اس اخبار کے مہتمم نے بھی اسکی صحت کا ثبوت کامل بڑے بڑے تاجروں اور معززوں کی چٹھی کا دیا ہے، معلوم ہوا ہے .. ۷ جمادی الثانی ۲۸۶ھ کو، قیصر روم کی فوج نظام کا ایک شخص .. کمربستہ و شمشیر بدست حرم ... روضہ امام مظلوم کے دروازے پر گیا حضرت کا کفش بردار جو دروازہ اول پر رہتا تھا، اس نے منع کیا کہ .. اس بے ادبی سے روضے میں جانا خلاف ادب ہے تب اس بے حیا نے جواب دیا کہ میں ...... دروازہ اول سے گذر کر .. دروازہ دوم کے قریب آیا کہ .. ایک ہاتھ نمودار ہوا اور ایک طمانچہ اس روسیاہ کے چہرے پر ایسا پڑا کہ گردن پھر گئی اور زبان باہر نکل آئی، پچھاڑ کھا کر دروازے سے دور جا کر .. گر پڑا، اسکا علاج ممکن نہ ہوا اور یہ مر گیا (۲) وفات اعظم خاں امیر کابل (۳) فرینڈ آف انڈیا لکھتا ہے کہ ایک مہر دستیاب ہوئی ہے جس میں الفاظ ذیل کندہ ہیں: افتخار الدولہ احتشام الملک ولیم ڈگلس نخس بہادر شہامت جنگ سنہ ۱۲۲۵ھ" (۳) "نامہ نگار انگلش مین رقمطراز ہیں کہ ایک مرتبہ .. ایک جہاز جس میں یہ مارس کوین صاحب سوار تھے، متصل جزیرہ ملیا کے تباہی میں آ گیا تھا۔ اور قبل اسکے وہ انگریزی لنگر گاہ تھا، وہاں سے بہت سے آلات و اسباب لوگ چھوڑ کر چلے آئے تھے جب صاحب موصوف وہاں پہنچے تو دیکھتے کیا ہیں کہ اس جزیرے میں بندروں کی بود و باش ہے اور جو سرکاری مکان وہاں تھے اس مکان کے ایک گوشے میں قریب سو بندروں کے میزوں پر سر جھکائے .. ہاتھ میں قلم لیے مثل کرانیوں کے بیٹھے دوات میں قلم ڈبو ڈبو کر کچھ لکھتے تھے جب ایک بندر کاغذ کو بالکل لکھ چکا تب اس نے اس ورق کو بڑے معزز بندروں کے ہاتھ میں دیا انہوں نے بعد ملاحظہ اور دستخط (کذا) کے ایک اور بندر کے حوالے کیا، اس بندر نے بعد دستخط کے ان بندروں کے ہاتھ میں دیا جو باہر حاضر تھے۔ ان بندروں نے بذریعہ ڈاک اور بندروں کے بڑے پرانے بندر کو جو محافظ دفتر تھا پہنچایا"۔

شمارہ ۲۸ .۱۵ . نومبر: (۱) مضامین علم طبیعات (۲) نصر اللہ خاں تعلقہ دار مقرر ہوئے مشاہرہ ...۱ روپے مقرر ہوا۔

شمارہ ۲۹، ۱، دسمبر: (۱) تقریر .. سید فرزند احمد صفیر بلگرامی فوائد علم و معائب ہم کے بیان میں" (۲) پنڈت کاشی ناتھ ساکن آگرہ نے علم اخلاق کی ایک کتاب کا فارسی سے ترجمہ کیا ہے۔ سر ولیم میور کی رائے میں مفید ہوگی۔ دربار عام "خلعت فاخرہ" اور ..۵ روپے انعام ملیں گے (۳) امداد علی خاں جج اسمال کاز کورٹ سکریٹری سوسائٹی کے بڑے صاحبزادے سید ابوالحسن خاں مصنف علیگنج سیوان کی شادی بہار شریف میں شاہ لطافت حسین کی صاحبزادی سے ہونے والی ہے۔

شمارہ ۳۰، ۱۵ دسمبر: (۱) ترجمہ قصیدہ (عربی) بو علی سینا از حکیم آغا علی خاں طبیب نظفر پور (۲) بکر صفیر بلگرامی فساد زبان میں"۔

"شمارہ ۳۱ تا ۳۴ کے بارے میں کبھی اور لکھا جائے گا۔ وہ مطالب جو میرے مضامین "سید احمد خاں" اور "اخبار الاخیار" اور "سینٹفک سوسائٹی" بہار میں پیش ہوئے ہیں اس مقالے میں اسی صورت میں درج ہوئے ہیں کہ اس کے بغیر چارہ نہ تھا۔

۱ شائع کردہ فکر و نظر علیگڈھ۔ ۲ شائع کردہ بہار کی خبریں، پٹنہ (خاص نمبر)

# اخبارالاخیار مظفر پور اور سید احمد خاں

اخبار الاخیار "سین ٹیفک سوسیٹی صوبہ بہار، قصبہ مظفر پور ضلع ترہت" کا پانزدہ روزہ اخبار تھا۔ یہ سوسائٹی بتاریخ ٢٤ مئی سنہ ١٨٦٨ء قائم ہوئی تھی؛ اس کے صدر سید محمد تقی خاں اور سکریٹری سید امداد علی تھے۔ اس کا ایک مجلد جس میں ١٥ اپریل سنہ ١٨٦٩ء سے لیکر ١٥ دسمبر سنہ ١٨٧٠ء کے شمارے (شمارۂ ١٤ تا ٤٤) موجود ہیں، جناب شاہ مقبول احمد (سنٹرل کالج کلکتہ) نے کتبخانۂ ادارۂ تحقیقات اردو پٹنہ کی نمائش کے لئے مستعار دئیے تھے، اور میں نے اکثر کا مطالعہ کیا ہے۔

ذیل میں وہ چیزیں پیش کی جاتی ہیں، جن کا تعلق سید احمد خاں سے ہے۔

"عطائے خطاب: جناب مولوی سید احمد خاں بہادر کو حضور ملکہ معظمہ ... نے تمغائے اسٹار آف انڈیا اور خطاب کمپینین اسٹار آف انڈیا سے معزز و ممتاز فرمایا۔ بلاشبہہ اس بات سے ہماری سوسیٹی کے ممبروں اور ان کے دوستوں کو بیحد خوشی ہوگی... صاحب سکرٹر انڈیا آفس نے جو چٹھی... سید احمد خاں کے نام لکھی تھی اس کی نقل ذیل میں مندرج ہے: چٹھی۔

چٹھی: از مقام دفتر ہند مورخہ ٣ جون سنہ ١٨٦٩ء۔ میرے دوست سید احمد خاں سی ایس آئی، میں اس بات کے بیان کرنے میں نہایت خوش ہوں کہ ملکہ معظمہ دام اقبالہا نے آپ کو اسٹار آف انڈیا کا کمپینین مقرر فرمایا اور میں اس پر آپ کو مبارکباد دیتا ہوں۔ راقم آپ کا دوست، جی۔ ڈبلو۔ کرہ" (١٥ جولائی سنہ ١٨٦٩ء)۔

«سفر ولایت کی ترغیب: «.. فی زمانتا هماری سوسیٹی کے ایف اربری سکرٹری جناب مولوی سید احمد خاں صاحب بہادر سی ایس آئی ... اپنی ذاتی همت کی بدولت لندن میں پہنچے اور .. اولوالعزمی هندستانیوں کی جبلی عادت کے برخلاف هوئی، .. جب تک هندوستانی رعایا خاص لندن میں جاکر اپنی ملکه معظمه کی دلی توجه اور اهل یورپ کے اس ذاتی اخلاق کو جو وه اپنے ملک میں مسافروں کے حال پر مبذول فرماتے هیں، آنکھ سے نه دیکھه لینگے، هرگز اس کے جی میں اپنی گورنمنٹ کا پکا خلوص پیدا نه هوگا اور جو حق گورنمنٹ کا اس پر واجب هے اس سے پورا پورا ادا نه هوگا - جب مولوی صاحب .. لندن .. گئے تو تمامی ممبران انڈیا کونسل سے ملاقات هوئی اور چند ممبران پارلیمنٹ بھی ان سے ملے اور یه سب صاحب نہایت اخلاق .. کے ساتھ پیش آئے - اور یقین هے که اب وه بحضور .. سکرٹری آف اسٹیٹ بھی باریاب هوئے هونگے - جب مولوی صاحب .. وهاں کسی جلسے میں بلائے جاتے هیں، تو ارباب جلسه ان کی خاطرداری .. میں کسی قسم کی کوتاهی نہیں کرتے .. سر جان لارڈ .. بہادر گورنر جنرل سابق کی عنایتیں .. هرگز بیان میں نہیں آسکتیں .. دو مرتبه خاص مولوی صاحب .. کی فرود گاه پر تشریف لائے اور ایک جلسے میں خاص مولوی صاحب .. کی نسبت اپنی ایک اسپیچ میں بہت کچھ فرمایا اور بدرجهٔ غایت .... تعریف و توصیف کی .. علی گڑھ» (۱ ستمبر) -

«برٹش انڈین ایسو سی ایشن اضلاع شمال و مغرب: سید احمد خاں ایف آنریری سکرٹری نے بموجب هدایت ایسو سی ایشن کے تمام عرضداشتیں جو ایسو سی ایشن نے واسطے فلاح هندوستان کے وقتاً فوقتاً گورنمنٹ هندوستان کے روبرو پیش کی تھیں، اور جن کو ایسو سی ایشن نے علحده علحده رسالوں میں چھاپا هے بحضور .... سکرٹری آف اسٹیٹ فار انڈیا یعنی وزیر هند کے گزرانیں، چنانچه ان کی عرضداشت .... اور اس کا جواب جو پیشگاه .... وزیر هند سے مرحمت هوا .... اخبار میں مندرج .... هے» (اس کے بعد عرضداشت اور اس کا جواب) علی گڑھ (۱ ستمبر) -

«خطبات الاحمدیه علی العرب والسیرة المحمدیه: «حضرت .. کے حالات زندگی اور ان مضامین میں جو ان کے حالات سے متعلق هیں ایک کتاب کی اول جلد مشتہر هوگی جس کو .. سید احمد خاں بہادر .. مصنف .. تبیین الکلام نے جواب مضمونوں کے سلسلے کے مطابق تیار کیا هے .. نہایت فکروتردد کے ساتھ بلا تعصب و حمایت امر تصنیف میں بڑی تحقیقات کی هے ..

اس بات پر اس نے اپنا دلی افسوس ظاہر کیا ہے کہ ان مصنفوں (انگریز سیرت نگاران پیمبر صاحب) میں سے کسی نے وضعی اور اصلی حدیثوں میں امتیاز نہیں کیا، چنانچہ اس مصنف نے ان تمام وضعی اور غیر صحیح احادیث کو جن کو ہر ایک تعلیم یافتہ اور صاحب تمیز مسلمان نے پہلے ہی سے باطل اور غیر سند سمجھکر مدتوں سے خارج کر رکھا ہے، ان روایتوں اور مقولوں سے صاف ممتاز کر دیا ہے جن پر اس وجہ سے اعتماد کلی کرنا چاہیے کہ ان کے خالص اور صحیح سمجھنے کے واسطے بہت سے دلایل موجود ہیں ۔ یہ کتاب انگریزی میں لکھی گئی ہے، لیکن جو عبارت عبری . . . یا عربی . . . سے لی گئی ہے وہ بجنسہ نقل کردی ہے ۔ امید ہے کہ اس کتاب کا انگریزی ترجمہ بہت صاف اور نہایت صحیح ہوگا، اس وجہ سے کہ مصنف . . کے ایک دوست یعنی عالم انگریز نے اس پر نظر ثانی کرنا اپنے ذمہ لیا ہے . . اول جلد میں مضامین مندرجۂ ذیل ہونگے : اول ملک عرب کا تواریخی جغرافیہ، دوم مذہب اسلام سے پیشتر جو عرب تھے ان کے طور طریق اور دستور، سوم عرب میں جو اسلام سے پہلے مذہب رائج تھے ان میں سے اسلام کس مذہب سے نہایت مشابہ ہے اور آیا اس تعلق سے اسلام کی اصلیت ربانی ثابت ہوتی ہے یا صرف بناوٹ پر اس کی بنا ثابت ہوتی ہے، چہارم مذہب اسلام عموماً لوگوں کے حسن معاشرت اور مذہب عیسوی اور یہود کے حق میں مفید ہوا ہے یا مضر، پنجم مسلمانوں کا علم البیان، ششم مذہبی روایتیں اور بحث اس امر کی کہ ان پر کس قدر اعتبار کرنا چاہئے، ہفتم قران مجید، ہشتم تاریخ مکہ شریف مع بیان ان مشہور . . باتوں کے جن کو آں‌حضرت کے بزرگوں نے مکہ شریف کی نسبت شرعاً قرار دیا ہے ۔ نہم بیان حسب و نسب آں‌حضرت کا، دھم توریت اور انجیل میں آں‌حضرت کی نسبت جو پیشگوئیاں ہوئیں، ان کا بیان، یازدھم معراج و شق قمر، دوازدھم آں‌حضرت کی پیدایش اور لڑکپن کا حال ۔ . . اس کتاب کی اول جلد جو بہت جلد مطبع سے نکلیگی بلا انتظار دوسری جلد کے بہم پہنچ سکیگی . . اور جلد اول کی قیمت ۱۰ روپیہ ۸ آنہ مقرر ہوئی ہے اور مسٹر ٹربنر کمپنی . . . لندن کے پاس مل سکتی ہے از علی‌گڑھ» ۔

«اخبارا لاخبار خدا . . سید احمد خاں . . کی سعی . . کو مشکور کرے . . ابھی تک نظر سے بھی نہیں گزری، مگر جی قبول کرتا ہے کہ داد صداقت دی ہے ۔ خدا کرے اس کا ترجمہ فارسی یا اردو بھی جلد ہو جائے . . » (۱ مارچ ۱۸۷۰ء) ۔

«توقیر سید احمد خاں بمقام لندن : سین‌ٹیفک سوسیٹی علی‌گڑھ کے اخبار سے

واضح ہوا کہ ۱۱ مارچ . . . کو . . . ملکہ معظمہ . . . نے . . دربار فرمایا اور اس . . . میں . . . سید احمد خان بہادر . . . باریاب مجرا و ملازمت ہوئے . . . ملازمت کے لئے ہماری سوسیٹی کے آنریبل پیٹرن جناب ہز گریس ڈیوک آف آرگائل وزیر ممالکت ہند نے تحریک فرمائی تھی . . . شمالی مغربی اضلاع کے صرفہ غیر متعہد میں سید احمد خان ہی پہلا شخص ہے جس نے انگلینڈ میں جاکر اسٹار آف انڈیا پایا اور حضور ملکہ معظمہ کی دست بوسی سے تمام اپنے ملک کے لوگوں کو فخر کرنے کا موقع دیا» ۔ اخبار الاخیار نے بھی اس پر اظہار مسرت کیا ہے ۔ (۱۵ مئی)

«روداد جلسہ خاص سینٹیفک سوسیٹی صوبہ بہار مقام مظفرپور ، واقع ۸ مئی . . : سکرٹری . . . نے . . . خط . . . سید احمد خان . . . بہادر . . . کا مرقومہ ۶ اپریل . . . جو . . . لندن سے آیا تھا ، درپیش کرکے اس قدر مضامین جو خریداری کتب عربیہ[1] مترجمہ زبان انگریزی و جرمنی و فرنچ سے متعلق تھے ، پڑھکر سنائے ۔ بعد مباحثہ یہ بات قرار پائی کہ مبلغ ہزار روپیہ واسطے خریداری کتب عربیہ کے جو متعلق امتحان درجہ اعلیٰ یونیورسٹی سے ہیں اور زبان انگریزی خواہ جرمنی خواہ فرانسیسی سے بزبان عربی ترجمہ ہوکر ولایت انگلستان یا مصر خواہ دوسرے ملکوں سے میسر ہوں . . . سید احمد خان . . . بہادر کی خدمت میں روانہ ہوں اور ہنڈوی اس کی بذریعہ پریسیڈنٹ . . . بنک بنگال سے طلب کی جائے اور ایک خط اطلاعی خدمت . . . خان . . ممدوح کو بھیجا جائے اور انتخاب . . خط . . . اخبار الاخیار میں مندرج ہو» (۱۵ مئی) ۔

«انتخاب خط . . . سید احمد خان . . . بنام مولوی سید امداد علی خان بہادر سکریٹری بہار سینٹیفک سوسیٹی جو لندن سے آیا ہے . . . : رسالہ کہ درباب نقصان تعلیم ہندوستان نوشتہ بودم شاید روانہ کردہ بودم ، چوں معلوم شدہ کہ نرسیدہ است ، گمان بردم کہ نوشتم و روانہ نساختم ۔ الحال دو جلد آں روانۂ خدمت شریف است بملاحظہ خواہد رسید ۔ الحال بصلاح وصوابدید بعض احباب اینجا عریضداشتے تیارمیشود ، ویک رسالۂ دیگر مینویسم ، آں ہمہ کاغذات بذریعہ سوسیٹی بحضور حکام ہند پیش خواہم ساخت ، واگر ضرورت شد تا پارلیمنٹ خواہم رسانید ، و بندوبست ایں جملہ امور درینجا بخوبی نمودہ ام ، زیادہ امرمشکل انتخاب کتب انگریزی برائے ترجمہ بودہ است ۔

---

[1] ـــ ان کتابوں کی فہرست جو سوسائٹی کو مصر سے وصول ہوئیں کسی شمارہ میں ہو ۔

صلاح احباب چنین قرار یافته که در انتخاب کتب رائے علماے اینجا گرفته شود، و فهرست کتب همین جا تیار شود و چند احباب درین امر ساعی اند که از پروفسران یونیورسٹی کیمبرج و اکسفورڈ در انتخاب کتب اعانت خواسته شود، چنانچه بتائید بعض احباب فهرست علوم که ترجمهٔ کتب آن ضروریست، تیار شده و سرکیولر بتحریر در آمده چهاپه میشود۔ در سه چهار روز آن سرکیولر معه فهرست علوم بذریعهٔ چهپات احباب بخدمت پروفسران یونیورسٹی کیمبرج[1] و آکسفورڈ و لندن و اڈنبرا و ایرلنڈ فرستاده خواهدشد و در هر علم کتب سه درجه یعنی ادنیٰ قابل مبتدیان و درجهٔ اوسط و درجهٔ اعلیٰ انتخاب خواهد (کذا) ساخت بعد آن فهرست مکمل معه (کذا) تخمینه ترجمه ولاگت چهاپه تیار خواهد شد۔ و سوسیٹی هاے هندوستان را اگر ممکن باشد باهم متفق ساخته، آمادهٔ ترجمهٔ آن خواهم ساخت و از گورنمنٹ درخواست عطاے نصف خرچ نموده خواهد شد ـ یقین است که گورنمنٹ منظور خواهد کرد ورنه تا سکرٹری آف اسٹیٹ استغاثه خواهد شد۔ فهرست علوم تا بخواندگی ایم۔اے مرتب شده است۔ علاوه آن بعد ملاحظهٔ مدارس این جا یک رساله درباب طریق تعلیم نوشته‌ام، خصوصاً طریق تعلیم مسلمانان که تمام علوم دنیوی مثل حساب و جغرافیه و ریاضی و جرثقیل و پولیٹکل اکونمی و تاریخ و علم زمین و نباتات وغیره جمله علوم بزبان اردو تعلیم شوند، و علاوه آن دو زبان دیگر آموخته شوند، عربی و انگریزی یا فارسی و انگریزی تا بخواندگی بی ـ اے این هر دو زبان بقدر کاروائی روزمره آموخته شوند، و زیاده از آن صرف اوقات بر آن کرده نشود، و در زمانهٔ همین خواندگی مسلمانان را علوم دینیهٔ شان مثل عقائد و فقه آموخته شوند، بعد ازان که امتحان بی اے پاس کرده شود، هر یک طالبعلم را اجازت و اختیار خواهد بود که منجملهٔ علوم خواندهٔ خود یک زبان و دو علم را براے تکمیل پسند و اختیار نماید۔ اگر کسے میخواهد که در زبان عربی کامل شود، اورا اختیار خواهد بود که زبان عربی اختیار نماید و اگر اورا خواهش باشد که منجملهٔ علوم خواندهٔ خود علم دین را تکمیل سازد، آن را اختیار نماید ـ هر کسیکه خواهد زبان انگریزی را اختیار نماید و آن را تکمیل سازد۔ از روے حساب خواندگی معلوم میشود که طالبعلم متوسط الذهن اگر بعمر یازده و دوازده سالگی در مدرسه داخل خواهد شد، تا بعمر هیجده سال بقینی امتحان بی۔ اے پاس خواهد ساخت۔ بعد ازان تا سه سال دیگر

---

۱ــنام علما و کتب منتخبه شماره یکم دسمبر سنه ۱۸۷۰ع میں هر

اورا اجازت خواندن جہت تکمیل دو علم و یک زبان پسند کردہاش باقی خواہدماند، و یقینی در عمر بیست و یک سال عالم متبحر خواہد شد و بدرجۂ ایم۔اے خواہد رسید۔

بدریافت حالات ترقی سوسیٹی بہار و شرکت و امداد حکام عالیمقام کہ صرف بتوجہ عالی و تدابیر و سعی جمیلۂ سامی شدہ است، بسیار بسیار خشنود شدم۔ اللہ تعالیٰ ترقی روزافزوں نصیب نماید، وآں مخدوم راجزاے خیر دہد۔ زنڈ آف انڈیا ارٹکلہاے بسیار خوب نوشتہ است، بدانست بندہ ایں کرامات جناب عالی است وبس فقط، (۱۵ مئی)

'اشتہار خطبات الاحمدیہ علی العرب والسیرۃ المحمدیہ: اس کتاب کو راقم آثم نے تالیف کیا ہے اور میرا ارادہ ہے کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے حالات ابتداے پیدائش سے وفات تک لکھوں، اور علاوہ اس کے ان باتوں سے بھی بحث کروں جو آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے اور اسلام سے علاقہ رکھتی ہیں اور اصلی واقعات کو نامعتبر و مشتبہ اور غیر سند باتوں سے تمیز کروں اور جو الزام آنحضرت صلعم کی نسبت یا اسلام کی نسبت منسوب کئے گئے ہیں ان سب کا جواب دوں۔ جو کہ یہ کتاب زیادہ تر ان نوجوان مسلمان لڑکوں کے لئے لکھی جاتی جو انگریزی علوم کی تحصیل میں مصروف ہیں، اس لئے انگریزی زبان میں اس کا ترجمہ تیار ہوا ہے اور اس کی انگریزی عبارت ایک نہایت لائق اور قابل اور عالم میرے یورپین دوست نے درست کی ہے، جس کے سبب سے وہ کتاب مسلمان طالبعلموں کی انگریزی تحصیل کے لئے بھی بہت مفید ہے۔ یہ کتاب کئی جلدوں میں ختم ہوگی، مگر بالفعل جلد اول اس کتاب کی انگریزی زبان میں چھپکر تیار ہوئی ہے اور قیمت اس کی ۱۵ روپیہ قرار پائی ہے۔ جس شخص کو اس کا خریدنا ہو وہ مسٹر ٹربنر اینڈ کو سے جن کا کارخانہ لندن میں پیٹر ناسٹررو محلے میں بہ نمبر ۶۰ واقع ہے، زرقیمت بھیج کر طلب کرے، محصول ڈاک بذمہ خریدار ہے۔ ہندوستان کے خریداروں کی آسایش کے لئے یہ بھی اطلاع کیجاتی ہے کہ اگر ہندوستان کے خریدار زرقیمت جناب راجہ جیکشن داس بہادر پاس جمع کرکر مجھ کو اطلاع دینگے تو کتاب مذکورہ میں ان کی خدمت میں بھجوادونگا۔

اس جلد اول میں جس کا یہ اشتہار ہے ایک دیباچہ اور بارہ باب ہیں جو بلفظ خطبہ تعبیر کئے گئے ہیں، یعنی بجاے لفظ باب کے لفظ خطبہ استعمال کیا گیا ہے، چنانچہ مختصراً تفصیل مضامین ان بارہ خطبوں اور دیباچۂ کتاب کی اس مقام پر لکھی جاتی ہے: دیباچے میں مختصراً ان عربی اور انگریزی کتابوں کا معہ اُن کے

درجۂ اعتبار کے ذکر ھے جو آنحضرت صلعم کے حالات زندگی کے باب میں لکھی گئی ھیں، اور اخیر دیباچہ میں چند بڑے بڑے انگریزی عالموں کی رائیں نقل کیگئی ھیں، جنھوں نے اسلام کا مقدس اور پاک اور ایک نہایت عمدہ مذھب ھونا تسلیم کیا ھے، جیسے کہ ایک سویلیزڈ ملک کے بیربا عالموں سے توقع تھی - خطبۂ ۱ میں عرب کی قدیم قوموں اور نسلوں کا جن کا توریت مقدس میں بھی ذکر ھے اور عرب کے جغرافیے کا بیان ھے - اس خطبے میں توریت مقدس سے اور انگریزی کتابوں کے مصنفوں کی رائے سے اور خود جغرافیۂ عرب سے ثابت کیا گیا ھے کہ حضرت اسمعیل خاص مکۂ معظمہ میں آکر آباد ھوئے اور فاران جس کا ذکر توریت میں ھے اور جس جگہ سے خدا کے نور کے چمکنے کی توریت میں خبر تھی، وہ وھی ھے جو اب حجاز کہلاتا ھے اور جہاں مکۂ معظمہ واقع ھے - خطبہ ۲ میں ان رسموں اور رواجوں کا ذکر ھے جو اسلام سے پہلے عربوں میں مروج تھے - خطبۂ ۳ میں ان مذھبوں کا ذکر ھے جو اسلام سے پہلے عربوں میں رائج تھے اور یہ بھی بیان کیا ھے کہ ان مذھبوں میں سے اسلام کس مذھب سے زیادہ مناسبت رکھتا ھے اور اس مناسبت سے اسلام کی اصلیت ربانی ثابت ھوتی ھے یا صرف بناوٹ پائی جاتی ھے - خطبہ ٤ اس بات کا بیان ھے کہ اسلام عموماً انسان کے حسن معاشرت کے لئے مفید ھے یا نہیں اور یہودی اور عیسائی مذھب کو اس سے کیا فائدہ پہنچا ھے - اس خطبے میں مفصلۂ ذیل مسائل کی اصلیت بیان کی گئی ھے : کثرت ازدواج، طلاق، غلامی، جبر نہ ھونا دوسرے مذھبوں پر- خطبۂ ۵ مسلمانوں کی مذھبی کتابوں کا اور یہ کہ کس اصول پر لکھی گئی ھیں اور کہاں تک وہ مسلم ھیں، بیان ھے- خطبہ ٦ میں روایات مذھبی اوران کا درجۂ اعتبار باعتبار روایت اور باعتبار راویوں کے بیان کیا گیا ھے، اور عیسائی مصنفوں کے تمام اعتراضوں کا جواب دیا ھے جن میں سے بڑے اور مقدم اعتراض مفصلۂ ذیل تھے : جھوٹ ھونا الزام تعظیم بتوں کا آنحضرت کی نسبت، جھوٹ بولنے کی اجازت کا الزام غلط ھے - خطبۂ ۷ میں قران مجید کے نازل اور جمع ھونے اور تقسیم ھونے کا اور یہ کہ بجنسہ بلا کم وکاست ویسا ھی بیان ھے - عمدہ مسائل جو اس خطبے میں معرض بحث میں آئے ھیں یہ ھیں: اختلاف قراءت، ناسخ منسوخ، منسوخ التلاوت آیتوں کا ھونا غلط ھے اور کوئی آیت ایسی نہیں جو نازل ھوئی ھو اور قرآن میں نہ ھو - خطبہ ۸ میں مکہ معظمہ کی تاریخ اور ابراھیم سے اس کی تعمیر کا ثبوت اور حجر اسود کی اصلیت کا اور آں‌حضرت صلعم کے بزرگوں کو جو اس سے تعلق

یا اس کا اور اس بات کا کہ کعبے کی طرف نماز پڑھنی اور طواف کرنا اور بوسہ دینا بت پرستی نہیں ہو سکتی، مفصل بیان ہے۔ خطبہ ۹ میں آں حضرت صلعم کے نسب‌نامے کا اور جو بحثیں کہ اس سے متعلق ہیں ان کا بیان ہے ۔ خطبہ ۱۰ میں بشارات آں‌حضرت صلعم جو توریت اور انجیل میں ہیں بیان کی گئی ہیں اور موجود ہونا آپ کا نام محمد توریت میں اور احمد انجیل میں ثابت کیا گیا ہے - خطبہ ۱۱ میں معراج اور شق صدر کی اصلیت اور حقیقت کا بیان ہے اور تمام روایات مختلفہ اور اقوال علما جمع کرکے نتیجہ صحیح نکالا گیا ہے - خطبہ ۱۲ میں آں‌حضرت صلعم کی پیدایش سے لیکر آپ کی ۱۲ برس کی عمر تک کا بیان ہے - نہایت صحیح حال علحدہ بیان کیا ہے اور نامعتبر روایتوں کو تمیز کیا ہے اور عیسائی مصنفوں کے اعتراضوں کا جواب دیا ہے جس میں سب سے مقدم یہ اعتراض تھا کہ آں‌حضرت صلعم کو مرض صرع چھٹپن سے لاحق تھا - راقم سید احمد از مقام لندن مارچ ۱۸۷۰ء (۱۵ مئی)

«ایڈرس سید امداد علی خان»: سید احمد خاں کے پاس ہزار رپے کی ہنڈوی بھیجی جانے کے ذکر کے بعد «سید صاحب .. بمشورہ پروفیسران یونیورسٹی کمبرج واکسفورڈ، ڈاؤن، براڈین اور لندن کے ایک فہرست ان کتابوں کی تیار کر رہے جن کا ترجمہ ہونا .. ضرور ہے ... ہم لوگ امید کرتے ہیں کہ اب اہتمام ترجمہ کا .. بہت ضابطے کے ساتھ عمل میں آئے گا» (۱۵ جولائی)

سین‌ٹیفک سوسیٹی صوبہ بہار مقام مظفرپور : «بتحریک سید احمد خاں ... بہادر ہنگام قیام لندن بڑے بڑے امرائےعالی مقام انگلستان نے ایک سرکلر بنام علمائے یونیورسٹی اکسفورڈ، کمبرج وغیرہ جاری فرمایا ... وہ فہرست بتجویز علمائے موصوفین مرتب ہوکر شامل ... سید احمد خاں ... بہادر کے پہنچی - اخبار سین‌ٹیفک سوسیٹی علی گڑھ مطبوعہ ۱۴ اکتوبر میں مع اسمائے علمائے موصوفین کے چھاپا گیا ... اور سید احمد خاں ... بہادر نے چند قطعات فہرست ... عندالملاقات مقام علی گڑھ ... سید امداد علی خاں بہادر کے حوالے کیا‌بایں مطلب کہ بعد مشورہ ہردو سوسیٹی وہ فہرست بحضور نواب گورنر جنرل بہادر باجلاس کونسل بامید عطائے نصف خرچ ترجمہ کے بذریعہ درخواست ہردو سوسیٹی روانہ کی جائے اور واسطے ترجمہ کرانے بڑی بڑی دقیق کتابوں کے یہ تجویز ہوئی .. کہ .. اسپرنگر صاحب مقیم جرمنی کو مہتمم کیا جائے» اس کے بعد یہ کہ سید صاحب نے «بوقت مراجعت بلدہ مصر» میں ۵۰۰ کی کتابیں خرید کر بھیجیں اور اس کا انتظام کردیا ہے کہ باقی ۵۰۰ رپوں کی کتابیں بھی وہاں سے بھجوائی جائیں (۱ دسمبر) ۔

# گلدستۂ شعرا پٹنہ

محمد اکبر خاں جری حاجی پوری جو شیدا (نوروز علی خاں لکھنوی تلمیذ امیر اللہ تسلیم) کے شاگرد تھے، لکھتے ہیں کہ "اس نیاز کیش نے صحبت مشاعرہ ہر ماہ انگریزی کی یکم و پانزدہم کو قرار دی ہے اور غزلیں مجتمع ہو کر بطور گلدستہ ہٰذا کے مطبع عامی میں بتاریخ دہم و بست پنجم .حسب ایمائے والا ارسال ہوا کریں گی .. ملتمس ہوں کہ آپ بھی بروز مقررہ بعد غروب آفتاب بمحلہ لودی کٹرہ واقع عظیم آباد بمکان سید شاہ مبارک حسین .. رئیس متخلص بہ مبارک شاگرد وحید اللہ آبادی)، قدم رنجہ فرما کر بندے کو ممنون فرمائیں .. مصرع طرح ہے دل میں اشتیاق شہادت بھرا ہوا ضوابط گلدستۂ شعرا.. جو حضرت کسی وجہ سے شریک مشاعرہ نہ ہو سکیں وہ .. تاریخ .. مشاعرہ سے دو روز قبل ارسال فرمائیں تاکہ مشاعرے میں پڑھی جائیں اور درج گلدستہ ہوں .. اپنی اپنی غزلوں سے گیارہ گیارہ شعر منتخب کر کے ارسال فرمائیں .. گیارہ شعر طرح کے بلا قیمت اور اشعار غیر طرح اور گیارہ شعر سے زائد کے لیے فی شعر ایک پیسہ اجرت ہے اور جو زیادہ چھپوائیں گے ان سے مطبع بکفایت پیش آئے گا ... چار آنہ ماہواری بطور اعانت مطبع لیا کرے گا .. یہ مشاعرہ و گلدستہ کبھی موقوف نہ ہوگا .. رمضان .. میں نعت اور محرم .. میں سلام کی طرح ہوگی"

گلدستۂ شعرا کا صرف پہلا شمارہ میری نظر سے گزرا ہے (نمائش ادارۂ تحقیقات اردو) اور یہ ۲۵ اکتوبر ۱۸۷۷ء کا ہے۔ محمد اکبر خاں کے مطبع کا نام مطبع انتظامی تھا اور گلدستہ ۱۶ صفحوں پر مشتمل ہے۔ اس میں بعض ایسی غزلیں ہیں جن کے کہنے والے اس وقت تک زندہ نہ تھے، مثلاً غزل رند لکھنوی۔ آغاز جری کی غزل سے ہوتا ہے، پہلا شعر یہ ہے

کھلے حمد حق میں دہن کیسے کیسے　　　زباں سے بر آئے سخن کیسے کیسے

اس کے بعد اسی زمین میں غزلہائے ذیل درج ہیں: غزل نعت جری، غزل رند، غزل شمس الدین اندرانی شمس، غزل سید حامد حسین نکہت عظیم آبادی

فنا ہو گئے اہل فن کیسے کیسے　　　ہوئے بند باب سخن کیسے کیسے

غزل امیر اللہ تسلیم لکھنوی، غزل نوروز علی خاں شیدا لکھنوی

ہوئے گلفشاں یاں دہن کیسے کیسے　　　کھلے آج باغ سخن کیسے کیسے

نہ بہکا طریق محبت کا رہرو — ملے راہ میں راہزن کیسے کیسے

مولا بخش مسیحا عظیم آبادی، غزل صفیر بلگرامی

ثبات گل و لالہ کیا پوچھتے ہو — اڑے رنگ ہو کر چمن کیسے کیسے

غزل سید احمد حسین احمد عظیم آبادی

صفیر سخنور کی شفقت سے احمد — کھلے ہم پہ راز سخن کیسے کیسے

یار علی متخلص بہ "جان صاحب" ریختی گو۔ طرحی غزلوں کے بعد شاہ محمد یحییٰ یحییٰ عظیم آبادی کے ۲ قطعات تاریخ جن میں سے ایک یہ ہے:

رشید او حری کہ عمر ہر دو بزیاد — کردند چو بیت شعر خوانی بنیاد
تاریخ مشاعرہ دعا گو یحییٰ — برخواند کہ بزم شعر خوانی آباد

= ۱۲۹۴۔ قطعات کے بعد شمس الدین شمس کی نعت جو "بعد ادائے فیس" داخل ہوئی۔ نظموں کا خاتمہ نتھو چوبے متخلص بہ بہار عظیم آبادی کے مسدس پر ہوتا ہے اس کی تمہید یہ ہے:

"یہ مسدس.. ایک شاعر ہمہ داں بلکہ بلبل ہندوستاں ان کو کہنا چاہیے کیونکہ ان حضرت نے جو صنعت مسدس مذکور میں فرمائی ہے راقم گلدستہ کے دیکھنے.. میں کیا بلکہ سننے میں بھی نہیں آئی ہے.. مصنف نے فیس ادا کر کے درج گلدستہ فرمایا ہے.. اور حضرت لودی کٹرہ خاص کے رہنے والے ہیں"۔

نٹ بازی اس کی دیکھیے دو دن کی کھیل ہے — حضرت طلسم دنیا کی کشن وکلیل ہے..
ایسے غافل نہ رہو غافلو کچھ گیان کرو — بشنو بر ہما کی خواشیو کی کوئی دھیان کرو..
درشن سے ترے اس گھڑی آنند ہو گیا — کلیوں کے تئیں پھول کے پرشند ہو گیا

آخر میں وہ "التماس" جس کے عبارات مقالہ ہذا کے آغاز میں درج ہیں۔ پہلا شمارہ کچھ اچھا نہیں، یہ گلدستہ کب تک جاری رہا اس کا حال مجھے معلوم نہیں۔ حاشیہ گرد و برادر خرد نایاب مطبوعہ ۱۲۹۲ھ میں ان کے کہے ہوئے کئی قطعات تاریخ ہیں جن کے عنوان میں انھیں شاگرد تسلیم بتایا گیا ہے صہ۲۹۔ ذکر السعدین ایک مذہبی مثنوی ہے اس کا آغاز اس بیت سے ہوتا ہے:

لکھتا ہوں جو حمد کبریائی — خامہ بھی ہے صرف جبہہ سائی

اس کے آخر میں تعلّی کا ایک قصیدہ اور غزل وغیرہ ہے، یہ سب نعت یا منقبت میں ہیں۔ نایاب صاحب دیوان

مطبوعہ میں اور ریاض حسن خاں خیال مرحوم کے والد، قصیدۂ تعلی کے ابتدائی اشعار:

فرحتِ دل کے لیے کل جو گئے باغ تلک — گل و غنچہ کی ہر اک سمت کو پھیلی تھی مہک
نکہتِ گل سے معطر تھا تمامی گلشن — کہیں بیلے کی لپٹ تھی کہیں جوہی کی گمک
چشمِ نرگس کا وہ عالم کہ اشارہ جس کا — حور کی آنکھ پہ ہر مرتبہ مارے چشمک
ایسا ہر نخل ہرا بادِ بہاری سے ہوا — جس کے پرتو سے نظر آنے لگے سبز فلک
ٹہنیاں بار سے پھولوں کے وہ جھکی جاتی ہیں — جیسے کھائیں کمریں غنچہ دہانوں کی لچک
غنچے ہنستے تھے بجاتے تھے جلاجل پتے — چشمِ انجم سے سماں دیکھ رہا تھا یہ فلک

●●

---

لہ واضح رہے کہ شیدا کا شاگردِ تسلیم ہونا اس گلدستے سے ثابت نہیں، لیکن جہاں تک مجھے یاد ہے تسلیم کا ایک خط جو حیاتِ تسلیم مصنفہ عرشی میں ہے اس پر شعر ہے۔ ذکر السعدین مصنفہ مہدی حسن خاں، تعلی۔ قران السعدین جس کا ذکر حاشیے میں آیا ہے، مہدی حسن خاں تعلی شاگرد و برادرِ خرد نایاب مطبوعہ ۱۲۹۳ھ میں نوروز علی خاں شیدا کے کہے ہوئے کئی قطعات تاریخ ہیں جن کے عنوان میں انھیں شاگردِ تسلیم کہا گیا ہے ص ۲۹

لہ یہ سید شاہ محمد حسن بسمل شاگرد شاد کے جد مادری تھے۔ ان کا کلام پرانے گلدستوں میں ملتا ہے۔ ان کا دیوان مرتب نہ تھا، مگر ان کے اشعار کی ایک بیاض تھی جو ان کے دورانِ حیات ہی میں غائب ہو گئی تھی۔

# گلدستۂ بہار

گلدستۂ بہار کے ۹ شمارے[1] (۱۸ مئی ۱۸۸۳ء تا اکتوبر) جو کتب خانۂ خدا بخش میں موجود ہیں، پیش نظر ہیں۔ اور یہ مضمون انہیں کے مطالعہ پر مبنی ہیں۔ اسکے "اشتہار" کے عبارات ذیل ملاحظہ ہوں :۔

"ان دنوں بتجویز شرکائے شیخ احمد کمپنی لمیٹڈ ایک مطبع موسوم ایڈن فیکٹری پریس مکان میں شیخ احمد علی .. کے واقع محلہ مصاوبہ طبع ہوا کرتا ہے .. یہ ... ہر انگریزی مہینے کی ۲۷ کو .. شائع ہوا کرتا ہے۔ اس میں .. کلام اردو فارسی معہ (کذا) تذکرۂ شعرائے معاصرین صوبہ بہار و چیدہ اخبار مندرج ہوتے ہیں۔ اور ہر قسم کی تحریریں جو خلاف تہذیب یا ہجو شخصی یا مضمون طعن و فحش نہ ہوں طبع ہوا کرینگی .. مصرع طرح اردو و فارسی الف کی ردیف سے یے (کذا) تک .. رسال خدمت کئے جائینگے۔ اور عبارت نثر لازم ہے کہ مفید عام ہو (کذا)"۔

مالک گلدستہ کی حیثیت سے اشتہار میں تو نہیں، کلام کے ساتھ سید شاہ عطا حسین، عطا، آنریری مجسٹریٹ و میونسپل کمشنر کا نام نظر آتا ہے۔ لیکن اشتہار میں دو شخص مالک مطبع بتائے گئے ہیں۔ ایک وہ اور دوسرے شیخ خیرات حسین (منصرم) و کاتب گلدستہ محب حسین، محب ساکن شیخپورہ تھے۔ سالانہ قیمت ساکنان قصبہ بہار سے ۳ روپئے۔ اور باہر والوں سے ۴ روپے اور آنہ لی جاتی تھی۔

گلدستہ میں طرحی (اردو بہت زیادہ فارسی بطور شاذ) اور غیر طرحی (اردو زیادہ فارسی کم) غزلیں شائع ہوا کریں۔ اور بعض دیگر اصناف سخن کے نمونے بھی ملتے ہیں حسب ذیل شعراء کی غزلیں ان شماروں میں موجود ہیں: (۱) عطاؔ (۲) محبؔ۔ (۳) ارشادؔ، سید ارشاد حسین بہاری ش[2] وحید[3] (۴) امجادؔ، شاہ امجاد حسین خلف سید ارشاد حسین (۵) بقاؔ، سید اولاد علی ساکن دائرہ بہار (۶) برقؔ، سید یعقوب حسین دائرہ (۷) سیدیؔ حکیم میر سید حسین بزی باغ بانکی پور (۸) جوہرؔ، جوہر التوحید ہیڈ ماسٹر اسکول لیبہ بیگہ (۹) حسرتؔ، ارادت حسین خاں رئیس بڑگی برانواں (۱۰) حکیمؔ، محمد اسمٰعیل سب رجسٹرار بلیہ خلف اوسط محمد بخش خاں بیگ[4] (۱۱) دھرمؔ، دھرم لال حالمقامی دریاپور (۱۲) مفتاؔ عبد الحی وکیل عدالت دیوانی بلاری ضلع مراد آباد (۱۳) صابرؔ، صابر علی خاں تاجر بارہ دری بہار (۱۴) ہونالؔ، شاہ محمد کبیر دانا پوری، پسر شاہ محمد نذیر عطا وش عم خود اکبر دانا پوری (۱۵) ضیاؔ، سید شاہ ندا حسین بارہ دری (۱۶) فناؔ، شیخ عنایت حسین محلہ عماد پور بہار (۱۷) اکبرؔ، دانا پوری (۱۸) باسطؔ، عبد الباسط ساکن برنگیہ (۱۹) احمد سید شرافت کریم، دائرہ۔ (۲۰) فقیرؔ، لوکنا تھ سہائے۔ حالمقامی محلہ خندق بہار (۲۱) بینوؔ، بینو لال، ساکن بین بیگہ، حالمقامی بارہ دری بہار (۲۲) سحرؔ،

---

[1] بعض شماروں کے کچھ اوراق غائب معلوم ہوتے ہیں۔ [2] شاگرد۔
[3] الہ آبادی۔ [4] پدر خدا بخش خاں، بانی کتب خانہ۔

عبدالرحمٰن عرف دھومن، ساکن باڑھ، حالمقامی امام باڑہ مونگیر۔ شی گرم (۲۳) انجبؔ، غلام محی الدین احمد (۲۴) غنیؔ، ابوالہاشم عرف عبدالغنی ساکن مبونی، شی ازل (۲۵) حقیرؔ، حکیم شاہ فضل حسین حبیب گرویٹ شالیمات بہار، شی رکن (۲۶) قاسمؔ، سید قاسم حسین، شی احقر، ساکن دائرہ (۲۷) فائقؔ، سید ناظر حسین عرف میر وزیر علی بہاری، شی رکن (۲۸) عزیزؔ، شاہ عبدالعزیز خلف اکبر و شاگرد رکن (۲۹) غریبؔ، محمد یوسف عالم گنج بہار (۳۰) کیفیؔ، شیخ احمد علی (۳۱) فداؔ، شیخ فدا حسین ساکن رتنی (۳۲) ظہیرؔ، محمد ظہیر پسر محمد امیر مختار (۳۳) ازلؔ، حکیم مرزا آغا حسین لکھنوی (۳۴) عزیزؔ، قاضی سید عبدالعزیز عرف سید درگاہی ریگم ضلع مونگیر، شی ازل (۳۵) احقرؔ، بشارت حسین شی ازل (۳۶) انورؔ، سید شاہ عبدالعظیم داناپوری (۳۷) صفاؔ، وزیر خاں، آگرہ، حالمقامی اجمیر، شی اکبر (۳۸) شوقؔ، امیر اللہ ساکن اجمیر شی اکبر۔ (۳۹) محوؔ، سید محمد شفیع قادری ساکن اجمیر (۴۰) گرمؔ، بشیر الحق سررشتہ دار منصفی بہار (۴۱) نیجاںؔ، سید شاہ الفت حسین ساکن محلہ کاشی تکیہ (۴۲) منتظاؔ، سید عطا حسین، عرف مصاحب حسین بہاری شی رکن (۴۳) فیاضؔ، مرزا محمد فیاض ساکن اجمیر (۴۴) نثارؔ، نثار علی آگرہ شی اکبر (۴۵) ہلالؔ، شیخ ہلال الدین آگرہ، شی امیر احمد امیر (۴۶) باقرؔ، باقر خاں عطر فروش شی ازل (۴۷) انجمؔ، مونگیر۔ (۴۸) وحیدؔ، الہ آبادی (۴۹) اعظمؔ، محمد اعظم استھانوی (۵۰) اثرؔ، سید امیر حسن شی ازل (۵۱) جمیعؔ، سید سبط الحسنین بازید پوری (۵۲) ظہیرؔ، ابوالنصر سید ظہیر الحسن رضوی عظیم آبادی (۵۳) رمضانؔ، سید رمضان علی ساکن رجمت، شی راحت (۵۴) زبونؔ، حکیم سید قمر الحسن، محلہ خواجہ اعتبار سرائے (کذا) بہار (۵۵) رکنؔ، سید شاہ عبدالکریم "رئیس" بہار تکیہ خرد (۵۶) معینؔ، شاہ معین الدین احمد خلف محی الدین احمد سجادہ نشین خانقاہ شہسرام شی راحت (۵۷) حیرتؔ، فضیلت حسین خاں رئیس بکری بکانواں (۵۸) رساؔ، سید غلام محی الدین (۵۹) لطیفؔ، سید لطافت حسین ساکن کھراٹ (۶۰) بسملؔ، حکیم اظہر حسین، شی دنغ ساکن صدانواں، (۶۱) بجرقؔ، نواب محمد حسین خاں عظیم آبادی، (۶۲) بیدلؔ، بلاقی لعل انگریزی ٹیچر اسکول بربگہہ (۶۳) حیرتؔ، عبدالغفور استھانوی، شی انت رام الفت عظیم آبادی (۶۴) حسنؔ، محمد حسن شی رفتہ (۶۵) ادریسؔ، شاہ محمد ادریس ساکن کولانواں، شی اکبر (۶۶) ذبیحؔ، عبدالحی بیگ، از رئیس مقام دربھنگہ (کذا) (۶۷) شمسیؔ، شاہ شمس الدین شی حسن علی خاں راحت، شہسرام (۶۸) ظہورؔ، شیخ محمد ظہور عظیم آبادی شی اکبر (۶۹) فائزؔ (کذا) شیخ نذیر الحق پھلواروی (۷۰) نصرؔ، سید نصر اللہ داناپوری شی اکبر (۷۱) شیوؔ، شیو سہائے، ساکن برائی پور شیخ گیا، حالمقامی بارہ دری (۷۲) جریحؔ، رسول یار خاں حالمقامی دربھنگہ (۷۳) عطاؔ، شاہ عطا امام کاشی تکیہ، بہار (۷۴) اللہ یارؔ تخلص اللہ بخش خاں، ساکن سلطان پور ضلع سارن (۷۵) چھوٹیؔ، چھوٹی طوائف لکھنوی حالمقامی بہار (۷۶) مظاہرؔ، مظاہر امام انجلہ (۷۷) مشتاقؔ، واحد علی باڑھ (۷۸) حسنؔ، محمد علی حسن، ساکن بیہوٹیا (۷۹) ضیاؔ، سید شاہ احمد امام، دائرہ (۸۰) مبارکؔ، سید مبارک حسین، شی اکبر (۸۱) یاسؔ، شیخ عابد حسین لکھنوی بر سبیل (۸۲) عطاؔ، سید شاہ عطا امام کاشی تکیہ۔

طرحی غزلوں کے ردیف و قوافی حسب ذیل ہیں: عجبت ردیف قوافی یار، خار، وغیرہ۔ ردیف آج، قوافی کہیں، زمیں وغیرہ ردیف کھینچ دار، یار وغیرہ۔ ردیف کسی طرح، قوافی سامان، دامان وغیرہ۔ ردیف سرخ قوافی خار وغیرہ۔ ردیف صیاد قوافی کہاں؟ جہاں وغیرہ۔ کچھ طرحی اور کچھ غیر طرحی اشعار جو حصہ نظم میں ہیں، بطور نمونہ پیش کئے جاتے ہیں۔

بلیغؔ — واہ کیا خوب شباب آنے سے صورت نکلی
اور صورت بھی وہ نکلی کہ قیامت نکلی

مشتاقؔ — دل ہوا ہے مائل زلف دوتا کس سے کہیں
آپ سے میں نے خریدا یہ بلا کس سے کہیں

معینؔ — سناؤں کیا میں تجھے اپنی داستاں صیاد
کھلی ہے کنج قفس میں مری زباں صیاد

کیفیؔ — بچ رہا جو ہم سے وہ ٹکڑوں کا سارا مال ہے
خرچ ہم کرتے ہیں جس کو وہ ہمارا مال ہے

---

۱؎ ان کا تخلص آیاغ، ابھی معلوم ہوتا ہے مگر گلدستے میں دونوں تخلص یک جا ہیں۔
۲؎ فائز، در رسالہ غریب کا صرف فارسی کلام، نسبتی دیکھی کا فارسی اردو دونوں گلہ تو بڑی ہی بجا ہے۔

کی بیت اول یہ ہے؛

دور ایام سعادت یہ ہوا عالمگیر ✤ ہر ستارہ نگراں ہے طرف سعد کبیر

پہلے قصیدے کے بعد دو رباعیاں ولی عہد رامپور سے تعلق رکھتی ہیں۔ آخر میں جو نثر ہے اس میں اکبر کے بارے میں مرقوم ہے کہ یہ اپنے والد سید شاہ محمد سجاد کی وفات کے بعد ان کے جانشیں ہوئے تھے۔ اسکے متعلق ایک قطعہ ہے جسکی بیت آخر یہ ہے؛

سال سجادگیش گشت کر اکبر حق

شدہ سجادہ نشیں جائے محمد سجاد ۱۲۹۸ھ

اس تحریر میں اکبر کے چچا اور پیر کا نام شاہ محمد قاسم بتایا گیا ہے اور ان کے رسالے 'نجات قاسم' کا ذکر ہے۔

تذکرۂ شعراء کے سب ملا کر ۱۲ صفحے ہیں (۳۲ تا ۳۹ [1]) اس سے قبل کے شماروں میں شائع ہوئے ہونگے [2] ۱۳۳ تا ۱۴۳ میں حسب ذیل شعراء کا حال وکلام ملتا ہے؛

بقا۔ سید شاہ اولاد علی ابو العلائی، سجادہ نشیں خانقاہ دائرہ بہار شریف۔ متولد ۹ رجب پنجشنبہ سنہ ۱۲۵۶ھ۔ از اولاد سید شاہ احمد امام جگواہی معاصر فرخ سیر۔ مرید وخلیفہ پدر خود سید شاہ اصالت علی۔ دو غزلیں؛

خوب دریا کی ہوا کرتی ہے منزل ٹھنڈی

کیا ہوا چلتی ہے دلکش لبِ ساحل ٹھنڈی

جب حجاب اٹھتا ہے تو کھلتا ہے پردہ راز کا

ایک ہوتا ہے پردہ کان کا اور ساز کا

بخت۔ شیخ غلام محی الدین احمد، پسر شیخ مولا بخش، رئیس عظیم آباد، عمر پندرہ سولہ برس سے زیادہ نہ ہوگی۔ عربی فارسی کی استعداد بہت اچھی ہے۔ بالفعل انگریزی پڑھتے ہیں۔ ش، شاہ عطا حسین عطا بہاری۔ ایک غزل؛ جب ہو جلوہ اس کی برق عارض پر نور کا

پھر جلا تا کیا ہے مشکل ایک نخل طور کا

بحرق۔ میر یعقوب حسین، ساکن دائرہ۔ پہلے ش میر ارادت علی خواہش بہار گھیوری کے تھے، بالفعل ش کیفی۔ ایک غزل؛

---

[1] ۳۴ صفحے ایک شمارے میں بدل چند سہ ۳ انہیں ۳۸ تا ۴۲ ہی سمجھے۔

[2] بعد کو بیرسٹر ہوئے۔ میرے دوست الحاج شرف الدین حسن صاحب کے والد تھے۔

کہہ دے مجھ سے تجھ کو کیا اے جانِ جاں درکار ہے

نذر کرتا ہوں جو جانِ نیم جاں درکار ہے

ذکی۔ حکیم سید محمد، جگنوی عالی خاندان، اکثر شعرائے بہار کے شاگرد، تلمیذ قادر بخش مرحوم مفتون، عمر قریب ۶۰ دو غزلیں۔

بلیغ۔ سید سبط الحسنین، خلف خادم حسین ساکن باڑھ پور۔ زین الدین حسین خاں کی ڈپٹی کلکٹری اور امرناتھ پنڈت کی منصفی کے زمانے میں جو جلسہ مشاعرے کا اسکول بہار میں قرار پایا اسی وقت کیفی کے شاگرد ہوئے اور تا قیام جلسہ داخل جلسہ رہے۔ فی الحال سید شاہ آل احمد سجادہ نشیں خانقاہ مولا نگر کے منشی ہیں۔ دو غزلیں؛

باسط۔ عبد الباسط ساکن بر بگہہ ضلع مونگیر، یہ مولانا فرخ علی خاں بہادر کے حقیقی نواسے ہیں۔ ان کے نانا جو ایک مدت تک مدرسۂ عالیہ کلکتہ میں مدرس رہ کر مفتی عدالت گیا اور اسکے ۶ ماہ بعد صدر امین اعلیٰ ہوئے تھے، گیا میں فوت ہوئے۔ باسط کے والد امام علی مرحوم قصبۂ نو آبادہ ضلع گیا کے قاضی تھے۔ باسط اہل کار رجسٹری سرکار ہیں۔ ایک غزل۔

جوہر۔ جوہر التوحید ساکن بر بگہہ، وہاں کے مڈل اسکول کے ہیڈ مولوی اور گویا بانی ہیں۔ مرید پیر دمڑیا۔ چند رسالوں کے مصنف۔ دو غزلیں۔

چیدہ اخبارات کے تحت؛ شمارہ ۱ (۱) بہار کے محلہ بھینسا سور کے شیخ امام علی تاجر کتب کو چند دنوں سے خبیث کا فساد اس درجہ ہے جس کا عشر عشیر بیان نہیں ہو سکتا۔ کوئی ظروف لینے نہیں پاتے خود بخود ٹوٹ جاتے ہیں۔ صندوق وغیرہ جو دیکھا جاتا ہے تو آگ لگی ہوئی ہے۔ مکان چھوڑ کر دوسری جگہ گئے تو اور بُری حالت ہوئی اتنے روڑے پتھر پڑے کہ اگر جلد سابق مکان میں واپس نہ آتے تو کوئی عضو بدن باقی نہ رہتا۔ جو شخص بہ نظر امتحان جاتا ہے اسکے بدن سے کپڑے نکل کر اڑنے لگتے ہیں، اور اسی کا جوتا اسکے مونہہ پر خود بخود پڑنے لگتا ہے۔ اور وہ خبیث اسکے تمام بدن میں چٹکیاں لینے لگتا ہے۔ (شمارہ ۸) میں اسی محلہ کے ایک شخص نعمت علی کے متعلق مرقوم ہے کہ مکان میں دو آسیب کی خلش ہے، از بس کہ تلاش ہے۔ (۲) محلہ مرداد میں ایک کلب کا مکان تیار ہو رہا ہے۔

(۳) شمارہ ۱۰ (۳) بہار کے رئیس میر سعادت علی کی وفات ۸ مارچ۔ شمارہ ۱۱ - بہار کے رئیس اعظم کی اکلوتی لڑکی کی وفات۔

اشتہارات اور تبصرے: شمارہ ۱ (۱) تذکرہ گلدستۂ انجمن الموسوم بہ شمیم سخن۔ (۲) پیام یار، یکم جون ۱۸۸۳ء سے نکلنے والا تھا۔ (۳) زینت سخن (اشتہار میں جانب انجم خاں صوفی) (۴) اخبار تحفۂ ہند۔ شمارہ ۹ (۵) اشتہار اخبار آئینۂ سکندر آگرہ از مرزا اشتیاق حسین ناظم یکم ستمبر ۱۸۸۳ء سے جاری ہو کر مہینے میں دو بار شائع ہوا کریگا۔ (۶) مرأۃ خلوت، کتاب بابت مسائل نکاح اس کی تعریف لیکن مصنف کا نام نہیں دیا۔ شمارہ ۱۱ (۷) اشتہار انیس بہار کے اڈیٹر سید لیاقت علی (۸) اشتہار مثنوی تصویر سخن از مرزا ازبر جانب مرزا انجم برادر بزرگ (۹) قطعات مستعلیق، مؤلفہ منشی عبد الکریم۔

مضامین نثر: شمارہ ۷ "قومی برتاؤ ذریعہ باہمی ترقی" از محمد احمدی صاحب رئیس موضع ڈوہری۔ اس کا آغاز یوں ہوتا ہے: میں اپنے سچے دل اور پورے یقین اور آنکھوں سے کر دوربین اور خوردبین دونوں میں خوب تامل کرکے جو دیکھتا ہوں تو صاف اور کامل طور سے اپنی قوم میں اپنے ملکی لوگوں میں سمجھ بوجھ دلکی تیج کی بمقابلہ ترقی نہایت درجے پر پاتا ہوں۔

بعض الفاظ اور جملے: حکماؤں عاقلوں" دلچسپی قومی حالتوں پر سن کر حسن قبول کیں خوب داد دیں" اے میری شائستہ قومی قوت دماغی کی ترقیوں کو بدخیالوں میں ضائع کرنے والے میری محمدی قومیں ۔۔ کمر ہمت بناؤ اے عقلاؤں، قرار رکھو اے نیک اشخاصوں"۔ انہوں نے شمارہ ۷ و ۸ میں ایک فارسی تحریر مولوی محمد اشرف افغانی کی ہے۔ جو بقول جمشید بہار (مہتمم مطبع کذا البذا از مونگیر) بڑے عالم اور فیلسوف تھے۔ اور ۲۴ زبانیں اچھی طرح جانتے تھے، عنوان "سیاست و تمدن" ہے۔ خدا بخش خاں (بانی کتب خانہ) کے ایک رسالے کے ۲۰ صفحے (مع خاتمہ) ایک شمارے کے ساتھ ہیں۔ ۱۲ تا ۱۸ شماروں سے قبل کے صفحات یعنی ۹ تا ۱۲ اور شماروں کے ساتھ شائع ہونگے۔ خاتمے میں مصنف نے اس مختصر رسالے میں بڑی تحقیقات بہم پہنچائی ہے

اور بڑی جانفشانی اور محنت سے بڑے بڑے محققوں کی تحقیقات سے خلاصہ کرکے لکھا ہے: اس کتاب سے تمام لوگوں کو فائدہ حاصل ہوا خصوصاً عظیم آباد کے باشندوں کو۔ مصنف۔ ایک عنوان یہ ہے: "احوال راجاؤں کا جاراسندھ سے ماہر انک"۔ اس کے تحت درج ہے: "جاراسندھ اپنے وقت کا بہت قوی راجہ تھا، اور اس کے وقت میں سلطنت مگدھ دیش کی نہایت فروغ و قوت رکھتی تھی چنانچہ آثار اس کے فتوحات کے بنارس میں بنے ہوئے تھے جو مسلمانوں نے مٹا دیئے۔ ولفورڈ صاحب کی تحریر سے معلوم ہوتا ہے کہ اس قسم کے آثار اور جا بجا گنگا کے کنارے پر تھے۔ اور ثبوت اس کا یونانیوں کی تاریخ کی کتابوں سے ملتا ہے۔ راجہ کنس متھورا کا راجہ جاراسندھ کا داماد تھا اور دو لڑکیاں جاراسندھ کی ایک زمانے میں اس کی زوجیت میں تھیں جب کنس کرشن کے ہاتھ سے مارا گیا اور اس کی بیوہ دونوں (کذا) اپنے باپ پاس (کذا) خبر دینے آئیں اسوقت جاراسندھ کو نہایت غصہ ہوا۔ اور ایک بڑی لڑائی درمیان جاراسندھ اور کرشن کے ہوئی۔ اگرچہ یہ امر صاف ظاہر نہیں ہوتا کہ جاراسندھ اس لڑائی میں مارا گیا یا بعد لڑائی کے گر ہلاکت جاراسندھ کی کرشن کے ہاتھ سے ہوئی بعضے مورخین کی رائے یہ ہے کہ بالا کرشن کے بھائی نے جو نہایت قوی اور زور آور تھا جاراسندھ کو چیر ڈالا تھا" الی آخرہ۔

صوبہ بہار کے کئی شاعر جو ۱۸۸۳ء میں اہمیت حاصل کر چکے تھے، ان شماروں سے غیر حاضر ہیں۔ خاص عظیم آباد کے جو شعرا ہیں، ان میں بجز قلق کے سوا شاید ہی کوئی ہو جسے آجکل دس پانچ آدمی بھی جانتے ہوں۔ قصبۂ بہار کے بہت سے شعرا کا کلام ان شماروں میں موجود ہے ان سب کی کیفیت سے اچھے معلوم ہوتے ہیں۔ نواح عظیم آباد کے شعرا میں اکبر کی اس گلدستہ پر نظر عنایت تھی۔ ان کا اور ان کے تلامذہ کا کلام کم ہی ملتا ہے۔ بیرون بہار کے دو اہم شاعروں کا کلام ان شماروں میں ہے اور یہ وحید الہ آبادی اور آزاد لکھنوی ہیں مگر آزاد اس زمانے میں بہار ہی میں مقیم تھے۔ نثر میں اگر خدا بخش خاں کی تحریر نکال دی جائے تو کوئی چیز ایسی نہیں جو کسی حد تک بھی اہمیت رکھتی ہو۔ اس گلدستے کا شمار اچھی قسم کے اچھے رسالوں میں نہیں ہو سکتا۔

# اُردو انڈین کرانکل پٹنہ ۱۸۸۵ء

انیسویں صدی کے اواخر میں ایک ہفتہ وار انگریزی اخبار انڈین کرانکل پٹنہ سے نکلتا تھا، اور وہ شخص یا اشخاص جو اس کے مالک تھے اردو انڈین کرانکل بھی انھیں کی مِلک تھا۔ انگریزی اخبار کب نکلا تھا، اس کے بارے میں میں کچھ کہنے سے قاصر ہوں، لیکن اردو انڈین کرانکل کے شمارۂ ۳ جلد ۵ (۱۹ جنوری ۱۸۸۵ء) سے معلوم ہوتا ہے کہ اوائل ۸۵ء میں اس کی زندگی کا پانچواں سال شروع ہوا تھا، جس سے ظاہر ہے کہ جلد اول کا پہلا شمارہ جنوری ۸۱ء میں شائع ہوا ہوگا۔ اُردو انڈین کرانکل کا آخری شمارہ جو میری نظر سے گزرا ہے ۲۲ نومبر ۸۶ء کا ہے اور میرا خیال ہے کہ یہ اواخر سال تک اسی نام سے نکلتا رہا ہوگا۔ اوائل ۸۶ء میں اس نام کا اخبار نکلنا بند ہوگیا اور ایک دوسرا اخبار اردو بہار[۱] ہرلڈ و انڈین کرانکل جاری ہوا۔ مؤخر الذکر کے محض چند شمارے میں نے دیکھے ہیں اور یہ جنوری ۸۶ء سے ۲۶ فروری ۸۶ء تک کے ہیں۔ عجیب بات یہ ہے کہ ان میں سے ہر شمارے کے صـ۲ کی پیشانی میں "نمبر ۲۰ تاریخ روز شنبہ ۱۸۸۶ء جلد ۶" مرقوم ہے۔ ۹ جنوری کے شمارے سے مطلق پتا نہیں ملتا کہ اُردو انڈین کرانکل سے اس کا کیا تعلق ہے، اور ۲۶ فروری کے شمارے میں کوئی اطلاع اس کے بارے میں نہیں کہ یہ بند ہو رہا ہے۔ اُردو بہار ہرلڈ و انڈین کرانکل کا خاتمہ کب ہوا، میں نہیں کہہ سکتا مگر میرا قیاس ہے کہ یہ زیادہ چلا ہو

---

۱؎ کرانکل بابت ۲۱ مارچ ۸۵ء میں ایک خبر بہار ہرلڈ کے حوالے سے مندرج ہے۔ یہ کہا جا سکتا ہے کہ بہار ہرلڈ و انڈین کرانکل دوسرا اخبار نہیں بلکہ وہی اردو انڈین کرانکل ہے۔

۱۸۸۵ء و بعد کے شمارے ۱۶ صفحوں پر ہیں اور تقطیع ۱۲½ × ۹¾ انچ ہے ۱۸۸۵ء کے شماروں کے ہر صفحے میں ۳ کالم ہیں اور اس کے بعد ۲۔ سنہ مذکور میں شہر والوں سے سالانہ قیمت ۶ روپے اور باہر والوں سے ۸ لی جاتی تھی جو اس کے بعد گھٹ کر علی الترتیب ۵ اور ۶ روپے رہ گئی تھی۔ اردو اخبار کے ساتھ جو لوگ انگریزی اخبار بھی خریدا کرتے تھے، ان سے قیمت میں رعایت کی جاتی تھی۔ انگریزی اخبار کا حال معلوم نہیں لیکن اردو کا روز اشاعت ۱۸۸۵ء و ۱۸۸۶ء میں روز دوشنبہ تھا، اردو ہرلڈ و انڈین کرانکل نے اپنا روز اشاعت سنیچر رکھا تھا۔

کرانکل کے مدیر کا نام اس کے ساتھ نہیں ہوتا تھا، اور ۱۳ اپریل ۱۸۸۵ء کے شمارے میں (اور اس سال کے اور بہت سے شماروں میں بھی) مدیر کی ترجمہ کی ہوئی ایک کتاب کا اشتہار نہ ہوتا تو کوئی ذریعہ یہ معلوم کرنے کا نہ تھا کہ کرانکل کی عنان ادارت کس کے ہاتھ میں تھی۔ شمارہائے مذکور میں مدیر کا نام سید عبدالغنی درج ہے اور ان کے نام سے پہلے لفظ "مولوی" اور اس کے بعد "ایڈیٹر اردو و انڈین کرانکل" مرقوم ہے۔ ۱۳ اپریل ۱۸۸۵ء سے اواخر دسمبر ۱۸۸۵ء تک تو یہ ضرور مدیر تھے اور قریب یقین ہے کہ تواے وطن کا تبصرہ جو اواخر دسمبر ۱۸۸۴ء میں چھپا تھا (اس کا ذکر باب ۲ میں آئے گا) انھیں کے قلم سے ہے اور اس زمانے میں بھی یہی مدیر تھے۔ ۱۸۸۶ء کے بارے میں میں کچھ نہیں کہہ سکتا، اردو ہرلڈ و انڈین کرانکل سے یقیناً ان کا کچھ سروکار نہ تھا۔ یہ غالباً وہی بزرگ ہیں جو استھانواں ضلع پٹنہ کے رہنے والے تھے، اور بعد کو ریاست حیدرآباد میں ملازم ہو گئے تھے۔

۱۸۸۵ء و ۱۸۸۶ء کے شماروں کے صفحۂ آخر میں آخری الفاظ یہ ہیں "مطبع اردو انڈین کرانکل میں اہتمام سے منشی لیاقت حسین کے چھپا" اور ۱۸۸۵ء کے تمام شماروں کے

صفحہ ۱ میں بابو بشیشر سنگھ "منیجر مطبع" بتائے گئے ہیں اور ہدایت کی گئی ہے کہ اخبار کی قیمت اشتہار کی اجرت انھیں کے نام سے بھیجی جائے۔ یکم اگست ۱۸۸۵ء کے شمارے میں بشیشر سنگھ "منیجر مطبع" کی طرف سے اطلاع ہے (اور یہ اطلاع ۲۲ دسمبر تک چھپتی رہی ہے) کہ "مولوی محمد یحییٰ وکیل عدالت دیوانی پٹنہ کرانکل کے "اسسٹنٹ منیجر" ہو گئے ہیں اور کسی کو کوئی چیز چھپوانی ہو تو ان کے پاس بھیجے یا ان سے زبانی گفتگو کرے۔ ۲۴ دسمبر ۱۸۸۵ء کے شمارے میں اعلان ہے کہ "۱ ستمبر سے کل کاروبار مطبع کا تعلق بابو بشیشر سنگھ مالک مطبع اردو انڈین کرانکل و انڈین کرانکل انگریزی و اردو وغیرہ کا ہوا... روپیہ وغیرہ... براہ راست بابو صاحب موصوف کے (نام) روانہ کیا کریں" ۱۸۸۶ء کے شماروں کے صفحہ ۱ میں بشیشر سنگھ کا نام بہ حیثیت مالک مطبع مندرج ہے اور اردو ہرلڈ و انڈین کرانکل کی بھی یہی کیفیت ہے لیکن مؤخر الذکر کے شمارۂ ۲۹ جنوری میں پبلک سروس کمیشن کی کارروائیوں کی جو روداد چھپی ہے اس میں (صفحہ ۱۲) زیر عنوان "اظہار" یہ عبارت ہے۔ "بابو بشیشر سنگھ وکیل عدالت دیوانی پٹنہ و زمین دار ضلع شاہ آباد جو اسسٹنٹ پروپرائٹر[1] بہار ہرلڈ و انڈین کرانکل کے ہیں" اس کے مہتمم بھی لیاقت حسین نہیں رہے ان کی جگہ نرائن چندر چکربرتی کا نام ملتا ہے۔ میں فی الحال اس اخبار کی ملکیت اور انتظام کے بارے میں کچھ اور کہنا نہیں چاہتا اور اس بحث کا خاتمہ عبارت ذیل پر کرتا ہوں جو ۱۷ ستمبر ۱۸۸۶ء کے شمارے سے لی گئی ہے: "چوں کہ ہمارے مطبع کے اکثر ملازم ہندو ہیں... ابتدا ہی سے درگا پوجا میں یہاں تعطیل ہوا کرتی ہے... اس مرتبہ بھی

---

۱؎ اسسٹنٹ پروپرائٹر کی اصطلاح میری سمجھ میں نہ آئی۔

...دو ہفتے کے لیے مطبع بند ... ہے۔ ۱۴ اکتوبر[1] کا پرچہ نہ پانے سے بھیانک نہ ہوں"۔

جلد پنجم میں مختلف مقامات میں ان اصحاب کے نام ملتے ہیں جن سے اخبار کی قیمت وصول ہوئی تھی۔ جہاں تک نام سے معلوم ہو سکتا ہے، ان میں ۱۹۶ (یا ۱۹۷) ہندو، ۱۶۲ (مسلمان، ۵ (یا ۴) عیسائی تھے۔ کچھ نام ان میں مکرر بھی ہوں گے۔ اس زمانے کے بکثرت عمائد اس کے خریدار تھے۔

دوسرے اخباروں کی طرح کرانکل بھی اشتہارات چھاپتا تھا، اور میرا خیال ہے کہ سال بھر کے اشتہارات نے جو جگہ لی ہے اس کا حساب کیا جائے تو اوسط فی شمارہ ۳ صفحے نکلے گا۔ اس میں ایسے اشتہارات بھی برابر شائع ہوا کرتے تھے جو عام اخباروں کی بہ نسبت طبی اخباروں اور رسالوں کے لیے زیادہ موزوں ہیں۔

کرانکل خبریں بھی دیتا تھا اور جمہور کے خیالات کی ترجمانی اور رہنمائی بھی کرتا تھا۔ عموماً اہم امور کی طرف زیادہ اور غیر اہم کی طرف کم توجہ کی جاتی تھی، مگر خبروں کے متعلق اتنی احتیاط نہ ہوتی تھی کہ کوئی غلط بات شائع ہی ہونے نہ پائے (دیکھیے باب آخر کی تمہید) مقالات افتتاحی[2] عموماً بصیرت افروز ہوا کرتے تھے اور بڑی بے باکی سے لکھے جاتے تھے۔ میرے نزدیک اس زمانے

---

[1] ۱۲ ۱۸۵۰ء کے پرچے میں ہے کہ عشرۂ محرم اور درگا پوجا کی وجہ سے دو پرچے نہ نکلیں گے۔

[2] کچھ چیزیں تو مرتبِ اداریہ اردو و انڈین کرانکل کی لکھی ہوئی ہوتی تھیں، لیکن اس کا امکان ہے کہ کچھ چیزیں اس کا ذکر کیے بغیر انگریزی انڈین کرانکل سے ترجمہ کر لی جاتی ہوں۔ متعدد مقالات افتتاحی کی عبارت اس کی غماز ہے کہ یہ ترجمہ ہے، مگر جب تک ۱۸۵۰ء کا انگریزی کرانکل نہ ملے کوئی قطعی بات نہیں کہی جا سکتی۔

کے اُردو اخباروں میں شاید ہی کسی کے مقالات۔ افتتاحی کرانکل کے مقالات افتتاحی کا مقابلہ کر سکتے ہیں، اور ان میں متعدد ایسے ہیں کہ اس زمانے میں بھی کسی کے قلم سے نکلیں تو مستحق تحسین قرار پائیں۔ اس اخبار کی ایک خصوصیت یہ بھی ہے کہ یہ ہندو مسلمان دونوں کا اخبار تھا۔

ذیل میں مختلف عنوانات کے تحت اس کے کچھ اقتباسات درج کیے جاتے ہیں۔ واوین کے اندر جو الفاظ یا عبارات ہیں وہ اخبار سے لیے گئے ہیں، میں نے کسی عبارت کا خلاصہ اپنی عبارت میں دیا ہے یا کچھ اپنی طرف سے لکھا ہے تو وہ واوین کے باہر ہے۔ انتخاب میں دو باتوں کا لحاظ رکھا گیا ہے: اخبار کے متعلق صحیح رائے قائم کی جا سکے؛ ۱۸۵۷ء سے سروکار رکھنے والی وہ باتیں جو کسی کتاب میں یک جا نہیں مل سکتیں اکٹھا کر دی جائیں۔ ایسی باتیں جو بہ آسانی سہل الحصول مآخذ سے معلوم کی جا سکتی تھیں، نظر انداز کی گئی ہیں۔

یہ مقالہ عجلت میں لکھا گیا ہے اس لئے ترتیب مطالب حسب دل خواہ نہ ہو سکی۔ ناظرین معاف فرمائیں۔ کرانکل کے کس شمارے سے کیا لیا گیا ہے یہ بالالتزام بتایا گیا ہے جا قاعدہ یہ رکھا گیا ہے کہ نشان کے اوپر کے ہندسے انگریزی مہینے کی تاریخ اور نیچے کے ہندسے سے مہینے کا شمار معلوم ہو، مثلاً ۳ فروری کے شمارے کا حوالہ اس طرح دیا جائے گا: $\frac{۳}{۲}$ ۔

**ناول ڈراما اور شاعری** (الف) "فطرت انسانی کی رو سے کسی قوم کے اخلاق و عادات، خیالات و معتقدات پر ان قصے کہانیوں کا کیسا زبردست اور لازوال اثر ہوتا ہے، ہر متنفس اپنے خاص

تجربے اس .. کی شہادت دے گا۔ اس کے سوا عموماً نظم میں بھی ایک ایسی دل فریب.. تسخیر ہے جس کے اثر سے ممکن نہیں کہ کوئی بچا ہو۔ .. مگر افسوس ہے کہ ہماری قوم نے اگر اس کی گردن پر چھری پھیری تو اس کا گلا گھونٹا۔ دنیا کی کُل شائستہ قومیں زمانے کے ساتھ ان دونوں قوتوں کو، اگر ہم انکو توئی سے تعبیر کر سکیں، کیسی رونق دے رہی ہیں روز بروز کیسی خوش آیند تبدیلیاں واقع ہوئی ہیں، لیکن اس انیسویں صدی میں بھی ان کی اصلاح کی ضرورت ہمارے ملک کے قصہ گویوں اور شاعروں کی سمجھ میں نہ آئی۔ قصے ہیں تو انھیں عجائب اور خلاف قیاس باتوں سے بھرے ہوئے جن کو یورپ کا ایک قلی بھی.. سرتاپا جھوٹ سمجھے اور مخرب اخلاق کہے۔ نظم ہے تو ایسی جس کے گندہ خیالات اور گم راہ کرنے والی تاثیر سے شیطان بھی پناہ مانگے" (اقتباس تبصرۂ جواں بخت وشمس النہار از مدیر ۱/۲ء)

(ب) "ناول ڈراما دتھیٹر.. سیاست و اخلاق کے اصول پر ہوں تو ان .. سے ملک اور قوم کو اس قدر فائدہ ہو سکتا ہے .. جتنا بڑے بڑے آرگنلو ۔ انجمنوں اور وعظوں سے بھی ممکن نہیں .. اور .. اس کا لحاظ نہ رکھا جائے تو وہ ناول و ڈراما اندر سبھا اور زہر عشق و لذت عشق وغیرہ .. سے بڑھ کر اور وہ تھیٹر ہمارے ناچ اور گانے کی محفلوں اور بھانڈ کے تماشوں سے زیادہ ہمارے ملک کی اصلاح و ترقی میں کام نہیں آسکتے۔ پچھلے سال جو امپریل تھیٹریکل ٹروپ کے "ظالم اثر نے .. ہونہار و معصوم طلبہ کی تحصیل و نیک چلنی کی گردن پر کند چھریاں چلائی تھیں، وہ اب تک نہیں بھولیں" (بہار تھیٹریکل ٹروپ از مدیر ۱/۲ء)

(ج) "حال میں وہاں (کلکتہ میں) برہمو کے مشہور ریفارمر بابو پرتاب چندر

مزدار کی صدارت سے ایک مجلس منعقد ہوئی اور.. بہ اتفاق.. طے پایا کہ لڑکوں سے اس کا عہد لیا جائے کہ وہ ایسے لوگوں کی صحبت سے اپنے کو کنارے رکھیں جن میں بداخلاقی کی باتیں پائی جاتی ہیں اور جو تھیٹروں میں جایا کرتے ہیں.. تحریک زیر بحث کے ہواخواہوں کی قوی رائے ہے کہ دیسی تھیٹر مع ان بدوضع عورتوں کے جو ان میں شامل ہوتی ہیں اخلاق کو بہت سخت ضرر پہنچا رہے ہیں.. کچھ دنوں سے وہاں کے اخبار بے طرح ان کے پیچھے پڑے ہوئے ہیں اور.. صرف انڈین نیشن ہی ان کی پشت پناہی کے لیے مستعد.. ہے ایسا نہیں ہے کہ یہ.. دیسی تھیٹروں کے مفید.. ہونے کا.. قائل ہو.. وہ صرف اس کو ناپسند کرتا ہے کہ نقل لانے والوں اور.. لانے والیوں کی خانگی حالتوں کی تفتیش کی جائے.. ہر ملک میں اور چیزوں کی طرح سے تھیٹر کا بھی ایک زمانہ ہوتا ہے۔ غریب ہندوستان خالی خزانوں اور غیر ملک کی زبردست حکومت کے ساتھ دل لگی کے عمدہ سامان.. بہم پہنچا ہی نہیں سکتا بدحالی و افلاس کے زمانے میں یہ امید ہرگز نہیں کی جا سکتی کہ ناٹک کے عمدہ اشعار لکھے جائیں اور علوم و فنون لطیفہ عمدہ حالت کو پہنچیں۔.. دیسی تھیٹر سے بالفعل کوئی عمدہ غرض حاصل نہیں ہوتی.. نوجوان دل اس سے راحت طلبی و عیش پسندی پر مائل ہوتے ہیں.. یہاں عیش پسند و آرام دوست لوگوں کی.. کمی نہیں ہے پھر.. کیا ضرور ہے کہ نکمے دیسی تھیٹروں کی صورت میں ایک اور سست کرنے والی چیز بڑھائی جائے؟" (لڑکوں کے اخلاق اور تھیٹر از مدیر ۲۱/۹)

اقتباسات بالا سے صاف ظاہر ہے کہ مدیر اس ادب کو پسند کرتا ہے جس میں سود مندی اور واقعیت ہو، ایسا ادب جو مخرب اخلاق ہو اور

جس میں خلاف عقل و قیاس باتیں ہوں اسے پسند نہیں۔ تھیٹر کے بارے میں جو کچھ اس نے لکھا ہے، وہ اور فنون لطیفہ پر بھی منطبق ہو سکتا ہے۔

کرانکل میں اشعار بالکل نہیں، کچھ قطعات تاریخ وفات ہیں (یہ بھی بہت کم) مگر انہیں شاعری نہیں کہہ سکتے۔ نثر میں صرف ایک چیز ہے جو ادب لطیف سمجھی جا سکتی ہے اور یہ سرشار کے قلم سے ہے، گو اس کا نام اس کے ساتھ موجود نہیں۔ اس کا نام بنگالیوں کی ہمت کی سچی تصویر ہے (۲۱/۹ و ۲۸/۹)، اور کوہ نور سے ماخوذ ہے۔ یہ چیز فسانۂ آزاد میں شامل ہے، اگرچہ ممکن ہے کہ کہیں کہیں الفاظ مختلف ہوں۔

**(۴) اردو کتابیں** سنہ ۸۵ء میں کتابوں کے تبصرے بہت کم ہیں، لیکن جو ہیں وہ بری نہیں، گو ان کے متعلق قطعی رائے اس وقت دی جا سکتی ہے جب کتابیں خود دیکھی جائیں۔ بعض کتابوں کی اشاعت کا پتا اشتہارات سے بھی ملتا ہے۔

"جواں بخت و شمس النہار یہ ۶۳ صفحوں کا.. ناٹک نظم اردو میں اوپرا کے طور پر لکھا گیا ہے.. ہم اس.. کو بڑی دل بستگی کے ساتھ اول سے آخر تک بہ یک جلسہ پڑھ گئے اور سچ تو یہ ہے کہ.. یہ ممکن بھی نہ تھا کہ ہم اس کو بغیر ختم کیے ہوئے چھوڑ دیتے۔ جواں بخت و شمس النہار کے مصنف مولوی محمد نواب صاحب نے.. ان دونوں باتوں کا خیال رکھا ہے.. نہ اس میں کہیں کوہ قاف کی پریوں، طلسم کے جنجال کا بیان ہے اور نہ کہیں بدکاریوں کی ہدایت ہے۔ روزمرے کی سادی سادی باتیں ہیں.. ایام غدر کا تذکرہ ہے.. ہم.. بہت خوش ہوئے

کہ ناول یا ڈرامے کے بعض مصنفوں کے دستور کے خلاف۔ شمس النہار کے۔۔ چال چلن کا سارے قصے میں پوری طرح سے خیال رکھا گیا ہے کہیں بےخودی میں کوئی حرکت ہوئی بھی ہے، تو بھی اسی قدر جتنا۔ محبت کے پرزور اثر میں ہونا فطری اور ضروری تھا۔ اس کے علاوہ تناسب وقت تناسب مقام اور تناسب مبحث ان تینوں باتوں کا جو ڈرامے کی جان ہیں ہر جگہ نہایت ہوشیاری کے ساتھ پورا لحاظ رکھا گیا ہے۔ بیان کا پیرایہ اور زبان بھی بہت دل فریب۔۔ ہے اور خاص کر آپس کی گفتگو کی زبان تو وہ بلا کی ہے کہ پناہ بر خدا۔۔ قصے کا خاتمہ ایسے موثر طور سے کیا گیا ہے کہ دل ہل جاتا ہے۔۔ ہم نہیں سمجھ سکتے کہ جس وقت یہ ڈراما۔۔ ایکٹ کر کے دکھایا جائے گا۔ تو حاضرین پر کتنا بڑا اثر ہوگا۔ اس میں شک نہیں کہ اہل یورپ جیسے خوش قسمت و خوش دل لوگوں میں۔۔ ایسی چیزوں کی ضرورت ہوگی ٹریجیڈی اعلیٰ درجے کا قصہ سمجھی جاتی ہے اور واقعی ہے بھی ایسی ہی مگر۔۔ دل شکستہ لوگوں کے لیے۔۔ یہ طرز اور بھی سونے میں سہاگے کا کام کرتا ہے۔ اس رنگ کی یہ پہلی ہی کتاب ہے جو نظم اُردو میں ہم نے دیکھی ہے اور ہم امید کرتے ہیں کہ ہمارے ملک کے ناول و ڈراما لکھنے والے اس کو اپنے لیے نمونہ بنائیں گے۔۔" (۲۶ مارچ سے اس کتاب کا اشتہار شائع ہونا شروع ہوا ہے۔ مشتہر: مولوی سید محمد نواب مختار فوجداری و کلکٹری بہ مکان الف خاں مرحوم سابق گماشتۂ افیون بادشاہی گنج، علاقہ تھانہ پیر بہوڑ، باقی پور)

قصۂ مہتاب بیگم: ۲۹ "انگریزی کے مشہور ناول (کذا) مِیلس آف دی زنانہ کا سلیس با محاورہ اُردو ترجمہ ہے۔ اصل کتاب ایک بڑے لائق انگریز کی

تصنیف اور سادگی و عمدگی میں مشہور ہے۔ اس.. میں ہندوستانی رؤسا اور ان کے مصاحبین کے افعال وحرکات وجذبات کا صحیح فوٹو کھینچا گیا ہے، جیساکہ انگریزی ناولوں کا دستور ہے، یہ کتاب بھی محالات وغیر ممکنات سے پاک ہے، مگر ساتھ ہی.. ایسی دلچسپ کہ بغیر تمام کیے ہوئے چارہ بھی نہیں.. بعض بعض جگہ نہایت پسندیدہ مزاح جو سادہ و بے تصنع کلام میں نمک کا لطف دیتا ہے۔ ہماری رائے میں یہ.. محض قصّہ ہی.. نہیں ہے بلکہ بہت سی خوبیوں کی معلم۔ ترجمہ بھی برا نہیں ہے۔ زبان موٹے موٹے عربی و فارسی کے غیر مانوس الفاظ اور اس سادگی و بے تکلفی کا سچا نمونہ جو دہلی کی اُردو کے خصائص میں سے ہے۔.. بعض جگہ انگریزی ترکیب باقی رہ گئی ہے، لیکن اس سے اس قدر ہرج نہیں۔.. مترجم.. لالہ فقیر چند ولش (کذا) دہلوی..۔"

"مہذب النسا معروف بہ سگھڑ سہیلی اس کا ریویو آیندہ پرچے میں درج ہوگا" (مگر یہ وعدہ وفا نہ ہوا)

انشاے اشہری: ۲۰ $\frac{13}{4}$ صفحوں کا فارسی رسالہ فن انشا میں از سیّد امجد علی اڈیٹر اخبار دبیر الملک بھوپال۔

$\frac{2.5}{5}$ ایک نامہ نگار سیّد احمد (کوچہ لنگر شہر پٹنہ) نے "حکیم سیّد شاہ احمد حسین.. صوفی تخلص رئیس پٹنہ" کے بارے میں لکھا ہے کہ انھوں نے دو قاعدے بہ طور الف بے کے نئے طور پر ترتیب دے کر چھپوائے ہیں": فرط نظام ابجدی اور ترقی دولت علمی ان کے حاشیوں پر معلم کے لیے ہدایتیں ہیں۔ ۔ پہلا قرآن کے لیے اور دوسرا اُردو کے لیے۔ نامہ نگار نے کئی کالموں میں تعریف کی ہے، اور آخر میں مدیر نے بھی اپنی پسندیدگی کا اظہار کیا ہے۔

۶/۲ مثنوی داغ جگر مصنفہ سید باقر شمس کا اشتہار۔ ۲۱/۹ اشتہار رسالۂ شطرنج عجیبہ از بابو شام کشور بنارس ۵/۱ ترجمہ مجموعۂ قواعد رخصت ملازمان سول، مجموعۂ قواعد تنخواہ و مواجب قائم مقامی از جگت نرائن مینیجر کوہ نور پریس لاہور کا اشتہار۔ ۲۰/۲ متعدد قانونی کتب کا اشتہار از امیر سنگھ مالک رسالۂ مفید ہند دہلی۔ ۱۳/۱۴ وہابی میں نیا قانون لگان یعنی ایکٹ ۱۸۶۵ء کا ترجمے کا اشتہار ہے۔ مترجم مدیر کرانکل سے بعد کو اشاعت ثانی کا بھی اشتہار ہے۔

نوائے وطن شاد کی تصنیف ہے اور اواخر ۱۸۶۴ء میں طبع ہوئی تھی، اس کا ایک طویل تبصرہ کرانکل نے اسی زمانے میں شائع کیا تھا، اور ریدان رسائل میں سے ایک میں جو نوائے وطن کی مخالفت میں لکھے گئے تھے شامل ہے۔ مدیر نے شاد کی غلط بیانیاں تو بہت کم پکڑی تھیں لیکن کتاب کی ترتیب، غلط مبحث، لفظی تسامحات اور مصنف کے بعض نظریات پر جو اعتراضات کیے تھے ان سے اس کی بالغ النظری ہویدا ہے۔ اس تبصرے کے متعلق اسی قدر لکھنے پر اکتفا کروں گا، اس لیے کہ اس کا ۱۸۶۵ء سے تعلق نہیں لیکن اس کتاب کے بارے میں جو کچھ کرانکل میں سنہ مذکور میں چھپا تھا، وہ بجنسہ یا ملخصاً درج ذیل ہے۔

۵/۱ (معلوم ہوتا ہے کہ شاد نے تبصرے کے باب میں مدیر کو خط لکھا تھا، اور متعدد اشخاص نے نوائے وطن کے بارے میں اظہار رائے کیا تھا) "نامہ نگارین کو اطلاع" کے زیر عنوان جو عبارات ہیں ان سب کا تعلق نوائے وطن سے ہے:

"سید علی محمد شاد پٹنہ شہر آپ کا مراسلہ پہنچا، زیر تجویز ہے۔ نوائے وطن کا ستایا مونگیر زیر تجویز۔ دل جلا آرہ زیر تجویز۔ نوائے وطن سے بیزار پٹنہ شہر آیندہ

ہفتے میں ضمیمہ خوابگے وطن"..ہمارے السید مصنف نوائے وطن نے جو فہرست فصیح اور غیر فصیح الفاظ کی.. دی ہے..اس میں اکثر غلطیاں ایسی ہی لوگوں کی مندرج.. ہیں جو رموز ابجد سے بھی ناواقف ہیں.. میں ایک فہرست ایسے الفاظ کی لکھتا ہوں جن کو شاد صاحب نے شاید سہواً.. درج نہیں فرمایا..: ارض و طول[۱] = عرض و طول' ان ایرین = نن ایرین' بھوڑجیا = پست ہمت' شرفازادے = شریف زادے' کانسی = کارنس' ناواقفیاں = ناواقفیتیں' ہلٹن (ایک نامی انگریزی شاعر = ملٹن باقی آئندہ راقم نوحہ خوان وطن"[۱]
الالعت[۲] واللام الاڈیٹر الانڈین الگرانکل' التسلیم میں اس بات پہ اپنی بہت بڑی الخوشی ظاہر الکرتا ہوں کہ الکتاب النوائے الوطن المصنف السید العلی المحمد الشاد جو الصرف ہمارے الصوبہ البہار کی الزبان سدھارنے کی الغرض سے چھاپی گئی ہے' الغرض البہار کے التمام لوگوں کو الفصیح بنادے گی۔
الراقم العبد المذنب الفقیر الخاکسار الہیچمدان الجاہل الذلیل الگنہگار"
[۳] بقیہ مضمون نوائے وطن کا بے سراپن: میں نے پہلے آپ کو اطلاع دی تھی کہ مصنف.. اپنی کتاب کی آپ اصلاح کر رہے ہیں' اس لئے میری تحریروں کی اشاعت.. ملتوی رکھے مگر پھر.. سوچا.. کہ اپنی غلطیوں کی آپ

---

ص۔ کا حاشیہ ۔ [۱] کچھ عبارتوں کا تعلق صریحاً ثابت ہے' کچھ کے بارے میں میں نے قیاس سے کام لیا ہے۔
[۲] اگر عرض کی جگہ ارض ہے تو یہ کاتب کا سہو ہے۔ باقی الفاظ جن پر راقم مضمون کے اعتراض ہیں شاد کے استعمال کردہ ہیں یا شاد انہیں مقابل کے لفظوں پر ترجیح دی ہے۔ نوائے وطن ص۲ و ص۱۱ و ص۳۲ و ص۱۴۷ و ص۱۸۱ و ص۱۹۹۔ [۳] شاد نے سید کی جگہ السید لکھا تھا یہ اس پر چوٹ ہے۔

اصلاح.. محال ہے خصوصاً جب کہ غلطیوں کی کوئی انتہا ہی نہ ہو.. ایک.. خبر.. یہ مُنی ہے کہ میرے.. مراسلے کے سبب.. مصنف مجھ سے بہت کچھ بیزار ہو گئے ہیں.. نکتہ چینی سے میرا یہ منشا.. ہر گز نہ تھا کہ کسی.. کو اس سے کسی قسم کا رنج پہنچے.. ص۵ میں ایک نیا محاورہ ارشاد ہوتا ہے "اندھے سے اندھا جب اپنے مقام سے چلے الخ".. ص۴ میں لکھتے ہیں: "یہ صحیح ہے کہ دہلی و لکھنؤ و عظیم آباد و غیرہ شہروں کی زبانیں شاہ جہانی اُردو کی بیٹیاں اور ایک ہی چمنے کی دو دالیں ہیں ایک ہی پیٹ سے نکلیں، اور ایک ہی جگہ کھیل کود کر بڑی ہوئیں، ایک ہی طرح کے لباس پہنے اور ایک ہی قسم کے جہیز پائے۔ کوئی بیاہ کر پورب گئی کوئی پچھم کوئی اُتر کوئی دکن۔ بس تو یہ تفرقہ اتنا ہی ہونا چاہیے جتنا کہ دو بھائیوں میں یا دو بہنوں میں نہ کہ اس بلا کا فرق الخ".. دہلی و لکھنؤ.. بیٹیاں ہیں، یہ تشبیہ.. سمجھ میں.. نہیں آنے کی.. جب تک شاہ جہانی اُردو اور دہلی کی زبان میں کوئی واقعی فرق ثابت نہ کر لیا جائے.. یہ رشتہ سخت بے ڈھب نظر آتا ہے.. "یہ زبانیں ایک ہی چنے کی دو دالیں ہیں".. چند شہروں کی مختلف زبانوں کے لیے ان دو دالوں کے محاورے کا استعمال.. صحیح نہیں.. کہتے ہیں کہ یہ مختلف شہروں کی زبانیں "ایک ہی پیٹ سے نکلیں" لیکن یہ معلوم ہو چکا ہے کہ دہلی کی زبان کی نسبت یہ کہنا کہ شاہ جہانی اُردو کے پیٹ سے نکلی ہے، اسی وقت صحیح ہو سکتا ہے جب ان دونوں میں کوئی.. ما بہ الامتیاز ثابت کر لیا جائے۔ پھر فرماتے ہیں کہ "دہلی.. وغیرہ.. کی زبانیں.. دکن" شاید اس کے معنی یہ ہوں گے کہ لکھنؤ.. وغیرہ کی زبانیں قبل اس کے کہ لکھنؤ.. وغیرہ شہروں میں بولی جائیں

اوران خاص ناموں کے ساتھ پکاری جائیں.. پہلے ہی سے انہیں خاص خاص ناموں کے ساتھ سب کی سب ایک ہی جگہ بولی جاتی تھیں.. اس تشبیہ کو خاص طرح پر یوں سمجھیے کہ جس وقت شاہ جہانی اُردو کسی ایک مقام میں بولی جاتی تھی تو اس کی یہ بیٹیاں یعنی دہلی لکھنؤ.. وغیرہ کی زبانیں بھی وہیں اس کے پیٹ سے نکلیں یعنی اسی جگہ یہ سب.. بھی بولی جانے لگیں.. معاذاللہ تیرا انتشار ذہن۔ 'بس بہنوں میں'.. دو بھائیوں کے تذکرے پر آپ بھیانک نہ ہوں.. یہ مُنہ بولے بھائی ہیں ورنہ شاہ جہانی کے تو بیٹیاں ہی تھیں اور.. یہ جو صرف دو ہی بہنوں کا فرق ذکر کیا گیا اس کی وجہ شاید یہ ہوگی کہ دو ہی زندہ ہوں گی ورنہ.. یوں لکھتے کہ تو یہ تفرقہ اتنا ہی ہونا چاہیے تھا، جتنا ماں بھائی بہنوں میں۔ وہی ص۴۲ 'میرے ہم وطنو تم سرسری نظر سے دیکھ کر ہماری اس بات کی حقارت نہ کرو۔ اگر ایک بلند زینے پر کھڑے ہو کر چاروں طرف ملکوں کی آوازیں سنو الخ'.. ایک جگہ.. میرے.. اور دوسری جگہ ہماری.. اس اول جلول نگارش کے صدقے.. ساری کتاب اسی صنعت سے مزین ہے۔ 'اگر.. سنو' ہمارے پٹنوی شاعر نے.. مسدس حالی سے اس خیال کو اُڑانا چاہا تھا مگر.. ٹیلے کو زینے سے بدل کر مضمون ہی کو کوڑی کا تین کر دیا...

ص۶.. : 'جو جو کچھ وہ کر رہے ہیں'.. 'جو' کو مکرر کیوں لائے ؟.. 'وہمی فراق اور خیالی وصل کی اس بدولت غم یا خوشی کر لیں اور چند اسی قسم کے شعروں پر جھوٹی واہ واہ کی صدائیں الخ'.. فرمائیے غم ہے نا مؤنث اور نہیں تو پھر 'یہ کی' کیوں؟ 'اس بدولت'۔ بتلائیے تو سہی کہ یہ درمیان سے 'کی' کا لفظ کہاں اُچھو ہو گیا.. 'چند اسی قسم کے'.. 'چند'.. اگر 'قسم' کی صفت ہے تو لفظ 'اس' کو 'انھیں' بنا دو

اور.. لفظوں کی ترکیب یوں رکھو: "انھیں چند قسم کے شعروں الخ" اور اگر "چند" کو شعروں کی صفت ٹھہرائیں تو اس فقرے کو یوں لکھنا چاہیے: "اسی قسم کے چند شعروں الخ".. صـ۹ میں السید صاحب یوں قصہ سنجی کرتی ہیں کہ "اگر نادان سا نادان جاہل سا جاہل لکھنؤ دہلی کا رہنے والا آپ کے کسی شعر دں پر اعتراض کر بیٹھے تو آپ الخ".. اگر آپ کے اس ایجاد پر کوئی الدہاتی سا الدہاتی اعتراض کر بیٹھے تو کیا ہو؟.. بھائی خدا کے لیے لکھتے ہو تو یوں لکھو کہ "اگر لکھنؤ و دہلی کا کوئی نادان سے نادان جاہل سے جاہل باشندہ الخ الراقم الدہاتی باقی آیندہ"

## (۳) ہندوستانی اخبار نویسی اور اخبارات و رسائل

مدیر کرانکل کے نزدیک ایڈیٹر کو اعلیٰ اخلاقی صفات کا حامل ہونا چاہیے (رجوع بہ رفیق ہند کا مقدمہ) اور اس کا خیال تھا کہ آزادانہ اخبار نویسی خطرے سے خالی نہ تھی اس لئے کہ حکومت نکتہ چینی کو پسند نہیں کرتی۔ اس سلسلے میں ہندوستانی اور اینگلو انڈین اخباروں سے متعلق حکومت کے رویے کے اختلاف پر اس نے ایک مضمون لکھا تھا، جس کے عبارات ذیل لائق توجہ ہیں:

"ایک بار پھر بھی عالی جناب لفٹنٹ گورنر بنگالہ نے دیسی اخباروں پر لعنت وملامت کرنے کا موقع حاصل کیا۔ بنگالہ کے پچھلے سالانہ رپورٹ میں جو ابھی شائع ہوا ہے.. فرماتے ہیں: "پچھلے.. سالانہ رپورٹ میں جو یہ امید ظاہر کی گئی تھی کہ اعلیٰ درجے کے اخباروں میں، وقائع نگاری کی اصلی ذمہ داریوں کی قدر رفتہ رفتہ بڑھتی جاتی ہے اس کا کوئی بہت ہی نمایاں ثبوت یا تائید اس سال جس کی نسبت ہم رائے ظاہر کرتے ہیں نہیں پائی گئی.. سال گذشتہ میں

بعض دیسی اخبار ہمہ تن پولیٹکل مباحث میں منہمک اور ایک ایسی زبان کے استعمال میں مشتغل رہے جس کو کوئی دوسری گورنمنٹ رعایت وعفو کی نگاہ سے نہیں دیکھ سکتی تھی۔ ۔ وہ اس بات کو تسلیم کرتے ہیں کہ ۔ ۔ انگلو انڈین اور دیسی دونوں ۔ ۔ اخبار ۔ ۔ سخت زبانوں کے استعمال میں منہمک رہے، لیکن ۔ ۔ ان کی بوچھار صرف دیسی اخباروں پر ہے اور انگلو انڈین اخباروں کے خلاف میں بولنے کو انہیں ایک لفظ بھی نہیں ملتا، مگر اب لوگوں کو ۔ ۔ ممدوح کی پالیسی کی ماہیت معلوم ہوگئی ہے اور ان کے اس ریمارک کی وہی قیمت لگائیں گے جو اس کی حقیقت میں ہے"

اس زمانے کے انگلو انڈین اخباروں میں انگلش مین حکومت بنگالہ کی زبان سمجھا جاتا تھا اور اسٹیٹسمین ہندوستان کا دوست ۔ (و ۱۹/۱) انگلش مین اور پانیر کی نسبت ۲۹/۹ کی یہ عبارت بھی دیکھیے : 'پانیر انگلش مین کو بے عزت کہتا ہے کہ جس کا جواب وہ بھی یونہیں دیتا ہے ۔ ہندوستانیوں کا نتیجہ یہ ہے کہ اقلیدس کی رو سے دونوں بے عزت'

اُردو اخبارات ورسائل کے بارے میں جو کچھ ملتا ہے درج ذیل ہے :

"نہایت افسوس ہے کہ ہمارے اکثر ہم عصر جن کے اخباروں سے ہمارے اخبار کا مبادلہ ہے، روانگی اخبارات کا عمدہ انتظام نہیں فرماتے' مثلاً السلام ومحشر وغیرہ وغیرہ تو آتے ہی نہیں اور ان کے سوا چند اخباروں کی یہ حالت ہے کہ یا تو دو ایک ہفتہ پہنچے ہی نہیں، یا پہنچے بھی تو روز اشاعت سے سات آٹھ روز کے بعد" ۔ ۔

الپنچ : ۲/۲ اُس ہفتے میں ایک اور ظریف اخبار ۔ ۔ الپنچ کی آمد آمد ہے ۔ ۔ اشتہار سے معلوم ہوتا ہے کہ ابھی ۔ ۔ بہ طور آزمائش ۔ ۔ چار مہینے کے لیے جاری ہوگا ۔ قیمت اہل شہر سے ڈیڑھ روپیہ اور مفصل والوں سے دو ۔ مہتمم منشی محمد اعظم صاحب

میں ۹/۲ آس وقت تک اس کے ۳ پرچے شائع ہو چکے ہیں.. چند تعلیم یافتہ نوجوانوں کی کوشش و محنت کا نتیجہ ہے.. ہفتہ وار ہر پنج شنبے کو ۴ ورقوں پر شائع ہوتا ہے اس کی تحریریں اکثر ملکی معاملات پر ہوتی ہیں اور ایسے سوکھے پھیکے مضامین میں جہاں تک ظرافت ممکن ہے.. موجود ہے۔ سوشیل مضامین بھی اس میں.. ہوتے ہیں.. ہر پرچے میں تھوڑی نظم ہوتی ہے.. اس میں بھی سوشیل یا پولیٹکل کوئی مضمون ہوتا ہے... ہر پرچے میں.. ایک تصویر بھی ہوتی ہے.. ہمارے شہر میں. ایک پنچ کی ضرورت تھی، اور چند برس پیشتر دو پنچ شائع بھی ہوئے تھے، لیکن.. ایک بھی جاری نہ رہا.. نہایت معتبر ذریعے سے معلوم ہوا ہے کہ تیسرے ہی پرچے سے اشاعت ساڑھے سات سو.. تک پہنچ گئی ہے.. پہلے پرچے کی تصویر سے قانون لگان کے متعلق بنگال کے زمیں دار و رعایا کی نسبت سچی رائے ظاہر ہوتی ہے۔ بند و بست دوام ایک بہت ہی فربہ گائے ہے جس سے رعایا دودھ دوہ رہی ہے.. ایک انگریز اس گائے پر قانون لگان کا تیر لگایا چاہتا ہے اور کہہ رہا ہے کہ واسطے تین گن' دے نہ دے' دے کے چھین لے۔ زمیں دار۔ کہتے ہیں:

ترس از آہ مظلوماں کہ ہنگام دعا کردن ؎ اجابت از در حق بہر استقبال می آید

اس پرچے میں لارڈ ڈفرن کی دو رایوں پر دو تحریریں بہت ہی دل چسپ ہیں۔ ایک.. اس کی نسبت کہ ہندوستانی انگریزی لباس نہ پہنیں، دوسری.. اس.. کی نسبت کہ ہندوستانیوں کو ترکیوں کی طرح پاشا وغیرہ کا خطاب دیا جائے.. پورے چار مہینے کی قیمت اہل شہر سے ڈیڑھ.. اور باہر کے لوگوں سے دو روپے۔ نشان... : بانکی پور، مہندرو، منشی محمد اعظم..

بہ مکان مولوی سید شرف الدین۔۔ بیرسٹر ایٹ لا"

آزاد: ۱۳/۴ اس نام کا ایک اخبار لکھنؤ۔۔ گولہ گنج سے منشی احمد علی۔ شوق کے اہتمام سے ۲۲ مارچ کو شائع ہوا۔ جو سچی مسرت۔۔ اس۔۔ کے پڑھنے سے ہوئی وہ ابھی تک شاید کسی نئے پرچے کے پڑھنے سے نہیں ہوئی۔۔ اُردو اخبار نویسی جن اصلاحوں کی محتاج تھی وہ۔۔ اس میں موجود ہیں۔۔ اُردو اخباروں کی عام حالت یہ ہے کہ اکثر میں ایڈیٹوریل آرٹکل عموماً اور موجودہ ملکی مباحث پر خصوصاً نہیں ہوتے اور جن اخباروں میں بالالتزام۔۔ لکھے بھی جاتے ہیں تو بعض کی زبان محض خراب اور بعض کا طرز تحریر۔۔ زوائد سے مملو ہوتا ہے۔۔ اس۔۔ میں اکثر موجودہ ملکی مباحث پر خاص ایڈیٹوریل ۹ موجود ہیں اور یہ۔۔ کیا بہ حیثیت رائے۔۔ اور کیا بہ حیثیت صفائی و صحت محاورۂ زبان۔۔ نہایت تعریف۔۔ کے لائق ہیں۔ حجم بارہ صفحوں کا۔۔"

بنگال پنچ کلکتہ۔ ۲۳/۱۲۔ محمد قمر الدین احمد وکیل عدالت گیا نے مقدمۂ ازالۂ حیثیت عرفی گیا میں ایڈیٹر سے مصالحہ کر لیا، مگر یہ اخبار اس پر بھی ایک ہفتے کے بعد بند ہو گیا۔ عدالت نے ۸ دسمبر کو اخبار کے نامہ نگار ا۔ح شیدا یعنی الطاف حسین کو ۳ ماہ قید بامشقت کی سزا دی۔

بوقلموں صدق بہار: ۹/۱۱ ایک مراسلہ نگار نے اس کے چوتھے شمارے کا ذکر کیا ہے۔

رفیق ہند کا مقدمہ: ۲۳/۳ کوہ نور لکھتا ہے کہ رفیق ہند کے لائبل کے مقدمے کا فیصلہ ہو گیا۔ ایڈیٹر کو ایک ماہ کی سزا ہوئی" ۱۳/۴ "رفیق ہند لاہور کے نوجوان ایڈیٹر محرم علی چشتی کا واقعہ ایسا نہیں ہے۔۔ جس پر۔۔ افسوس نہ آئے۔ جن لوگوں نے

دیوان والس مل کے مقدمے کی کارروائیاں.. پڑھی ہیں وہ بخوبی جانتے ہیں کہ یہ ایڈیٹر اس سزا کا مستحق نہ تھا.. مسٹر پارکر کا دل برے جذبات سے خالی ہوتا تو صرف جرمانے کی سزا بھی کافی ہوتی، اور اگر ان کے دل کے پھپھولے بغیر قید کے نہیں ٹوٹ سکتے تھے، تو قید ہی کی ایسی سزا کیوں نہیں دی.. جو اپیل کے قابل ہوتی؟.. عموماً اردو اخباروں اور پنجاب کے عوام و خواص نے.. مظلوم ایڈیٹر کی ہمدردی کی۔ جو دیسی ایڈیٹر آزادی کا دلدادہ، سچائی کا عاشق، پبلک کا بہی خواہ، حکام کا نکتہ چیں، خوشامد سے بیزار، جھوٹ سے متنفر ہوگا، وہ اس تعصب کے زمانے میں ضرور.. ایسے روز بد کے لیے آمادہ ہوگا؛ البتہ جس نے اپنے اخبار کو صرف ٹکا کما کھانے کا ذریعہ اور بھیک کا ٹھیکرا بنا رکھا ہے وہ.. اپنے کو محفوظ سمجھ کر ایسے آزاد منشوں.. پر ہنسے گا۔ کوہ نور کی جگر خراش تحریروں کو جو اس مقدمے کے بارے میں چھپی ہیں، ہم نے برابر نہایت حیرت و افسوس کے ساتھ پڑھا.. کسی شریف اور فیاض دل سے ہرگز یہ نہیں ہوسکتا کہ کسی انسان کی مصیبت پر گو وہ اس کا دشمن ہی کیوں نہ ہو، خوشی منائے.."

رسید رسائل و اخبارات: ۱۹/۱ رسالۂ مفید ہند، جواہر خانہ شہری، اخبار اختر اودھ، اخبار ملا دوپیازہ رسالۂ نور بصیرت۔ مدیر نے لکھا ہے کہ ان میں "بعض کے ریویو آیندہ ہفتے میں درج اخبار ہوں گے" لیکن یہ وعدہ وفا نہ ہوا۔

شرف الاخبار، بہار کا حوالہ ۲۴/۱ اور ۲۵/۱ دیکھو یہ بھی سنہ ۱۲۹۵ میں جاری تھا۔

زبدۃ الاخبار، رنگون کا حوالہ ایک خبر کے لیے ۹/۲ ۔

۲/۱ جنوری میں خاص شہر پٹنہ سے ایک اُردو اخبار.. نسیم سحر جاری ہوا۔"

۶/۱ میں ہے کہ حیدرآباد دکن کے اخبار شفق کے کسی نامہ نگار نے جنگلوں کے محکمے کے متعلق کچھ لکھا تھا۔ جس پر مدیر و نامہ نگار دونوں پر "اہانت" کا مقدمہ چلایا گیا تھا۔

نالۂ عشاق ایک ماہانہ گل دستہ تھا جس کا اشتہار عابد علی عابد مقامی عظیم آباد.. محلہ کوچۂ صدر بہ مکان مولوی حاجی سید احمد حسین رئیس کی طرف سے ۱۲/۱ وغیرہ میں شائع ہوا تھا۔ مشتہر لکھتا ہے کہ "استادان حال ازل لکھنوی، پریشان عظیم آبادی وغیرہ کا کلام ضرور شائع ہوگا۔ پہلے پرچے کا مصرع طرح: بے نشاں لوگ کہاں نام و نشاں رکھتے ہیں۔

## ۴ ہندوستان

(۱) انگریزی حکومت: ہندوستانی ۱۸۸۵ء میں صرف اصلاحات کے طالب تھے اور اس کا مطالبہ نہ تھا کہ انگریز ہندوستانیوں کو اپنے حال پر چھوڑ دیں یا نوآبادیوں کی وضع کی حکومت ہندوستان میں رائج کریں۔ ملکہ وکٹوریہ کے ساتھ وفاداری اور ان کا اور ان کے خاندان سے اظہار محبت بھی بڑی جوش و خروش کے ساتھ کیا جاتا تھا۔ کرانکل ایک طویل مقالے میں جو ۱۲/۱ و ۱۹/۱ میں ۱۸۸۴ء کے عنوان سے شائع ہوا تھا، لکھتا ہے: "جب تک اس ملک میں آزادی وراست بازی کی مطابق حکم رانی کی جاتی ہے اور.. یہاں اندرونی شکایتوں اور آفتوں کا وجود نہیں.. روس چاہے جس قسم کی چال چلے.. ہندوستان کی سرحد پر اس کا پرندہ بھی پر نہیں مار سکتا، لیکن اگر آیندہ.. اتفاقات سے جن کا بالفعل کوئی قرینہ نہیں.. انگلستان کی طرف سے ہندوستان کے دل میں کاوش پیدا ہو جائے اور گورنمنٹ کے تعلقات

دیسیوں کے ساتھ مربیانہ نہ رہیں تو اس کی سازشیں جو وسط ایشیا میں ہو رہی ہیں بے شک ہند میں انگلستان کی حکمرانی کے لیے بہ غایت خطرناک ہوں گی۔" اس مضمون میں وکٹوریا کے داماد کی وفات کا ذکر کرتے ہوئے لکھا ہے: "ہندوستان سے قیصرۂ ہند کو اس سانحے میں سچی محبت و وفاداری کا پورا ثبوت ملا۔ ہندوستانیوں نے اپنی ملکہ اور اس کے خاندان کی محبت کے جوش میں۔۔ اپنی ہم دردی کے مؤثر ثبوت دکھلائے" یہ اظہار وفاداری اصلی ہو یا نمائشی، ایسے انگریز ضرور موجود تھے، جو اسے شبہے کی نگاہ سے دیکھتے تھے، جیسا کہ عبارت ذیل سے جو "دکھلائے" کے بعد ہی ہے، ثابت ہے: "گویا ایک مرتبہ پھر ہندوستان کی وفاداری کا امتحان لیا گیا اور خدا کا شکر ہے کہ وہ ناقابل الزام ٹھہرا، جس سے ان نامعلوم انشا پردازوں کی قابل نفرت جماعت کو شکست فاش ہوگئی جو۔۔ بے بنیاد الزاموں کا طومار باندھتے رہتے ہیں" ایسے ہندوستانی اب بھی ہیں جو انگریزوں کی تسلط ہند سے حاصل شدہ فوائد پر ورق کے ورق سیاہ کرسکتے ہیں (رجوع بہ تاریخ بنگالہ جلد ۲ مرتبۂ سرجادو ناتھ سرکار و شائع کردۂ ڈھاکہ یونی ورسٹی) اور اُس زمانے میں بھی تھے۔ ۱۸۵۲ء میں بمبئی کے ایک جلسے کی روداد ہے جو ایک سیاسی انجمن نیشنل ایسوسی ایشن کے نام سے قائم کرنے کے لیے منعقد ہوا تھا اور جس میں اُس زمانے کے متعدد سیاسی اہمیت رکھنے والے اصحاب موجود تھے۔ جلسے کی سب سے اہم قرارداد بدرالدین طیب جی نے پیش کی تھی۔ ان کی تقریر کے یہ الفاظ کرانکل میں ہیں: "تاج انگلستان سے ہر طرح فرماں برداری کا برتاؤ کرنا چاہیے" سرٹی مادھو راؤ کا ایک مضمون اسی شمارے میں نقل ہوا ہے، اس میں یہ عبارت ہے: "اس صورت میں کیوں نہیں ہند بھی شاہی سلطنت قرار دی جاتی تاکہ وہ

روس سے بھی زیادہ زبردست ہو۔ شاہزادۂ ویلز اوّل بادشاہ ہوں.. ہندوستان کو اس کے شاہ کے انتظام پر چھوڑ دینا چاہیے" کرانکل کی رائے میں جو جھگڑا کہ انگریزوں اور ہندوستانیوں میں تھا وہ جزئیات سے تعلق رکھتا ہے چنانچہ وہ چند باغیانہ اشتہارات کا جو بعض مقامات میں پائے گئے تھے، ذکر کرتے ہوئے اور اس سے انگلو انڈین جو نتیجہ نکالنا چاہتے تھے، اس سے بحث کرتے ہوئے ۲۳/۲ میں لکھتا ہے: "یہ اشتہار.. اسکول کے کسی لڑکے جو بے کار اور ہلچل کی تلاش میں ہوں، طبع زاد معلوم ہوتے ہیں -.. ہندوستان کی وفاداری پر دھبا لگانا آسان نہیں ہے ہندوستان کو موجودہ گورنمنٹ کی جزئیات سے جھگڑا ہے نہ کہ خود موجودہ گورنمنٹ سے اور اینگلو انڈین جو خوف اور بے اعتمادی کا ذکر جوش وخروش کے ساتھ کرتے ہیں کہ گویا.. بغاوت پھیلی جاتی ہے یہ مصلحت.. کے خلاف ہے.. اگر وہ روز بد جس کو خدا کبھی نہ لائے اور جس کی نسبت ہمیں یقین ہے کہ کبھی نہ آئے گا کبھی آئے گا تو نہ بغاوت انگیز اشتہار اور نہ اخباروں کی فتنہ انگیز تحریریں اس بغاوت کا جز ہوں گی، لیکن وہ وقت آگیا ہے.. کہ ہندوستان وانگلستان دونوں کے فائدے کے لیے.. گورنمنٹ کی جزئیات جو.. جھگڑے کی وجہ ہے درست کی جائیں.." یہ تو انگریزی تعلیم یافتہ لوگوں کے خیالات تھے، ایک خبر یہ بھی دیکھیے جس کا تعلق پرانی تعلیم پائے ہوئے پنڈتوں سے ہے: ۱۵ مئی کو بدیاناتھ کے مشہور مندر واقع دیوگھر میں.. پنڈتوں کے سردار نے.. دیوتا سے التجا کی کہ ملکہ معظمہ ومسٹر گلیڈاسٹن ولارڈ ڈفرن وسر ریورس ٹامس پر برکتیں بھیجے - یہ تماشا بڑا مؤثر تھا، ہر شخص کے چہرے سے مذہبی جوش ظاہر ہوتا تھا، بعد.. رسم.. پنڈت نے سلطنت انگریزی کی بہتری کے لیے خیرات تقسیم کیا" ۲۵/۵ -

(۴) لارڈ رپن اور لارڈ کرزن:" اس شریف دل مارکولِس (رپن) نے اس ملک کے لیے چند پایدار بھلائیاں کیں اور ان کا ارادہ اس سے بھی زیادہ کرنے کا تھا.. مگر بعض میں ناکام رہے.. انھوں نے.. غلطیاں بھی کیں لیکن.. ہم کو مجموعے پر خیال رکھنا چاہیے.. ہندوستان کی گذشتہ تواریخ میں کوئی زمانہ ایسا نہیں گزرا ہے جس میں ملکی معاملات پر خاص اس ملک میں ایسی مستعدی ظاہر ہوئی ہو جیسی کہ گذشتہ چار پانچ برسوں میں ظاہر ہوئی ہے.. لارڈ رپن کے انتظام کا عام نتیجہ ہے.. اس ملک کے لوگوں نے کسی گورنر جنرل کی ایسی پرستش تو کیا عزت نہیں کی تھی، جیسی کہ لارڈ رپن کی کی.." (۱۸۸۴ ۱۹/۱) "کمشنر پولیس بمبئی کہتے ہیں کہ ۲۰ سال سے اب تک پولیس بمبئی کو اس قدر محنت کا موقع نہیں پڑا تھا جس طرح کہ.. بروقت تشریف بری.. لارڈ رپن.. کے پڑا اور پرنس آف ویلز کا آنا تو اس کے مقابلے میں بچّوں کا کھیل ہے" ۹/۱ "اسٹیشن سہور کو کئی سو دیسیوں نے خوب آراستہ کیا تھا۔ چند برہمن.. پوجا کا سامان لے کر بیٹھے تھے۔ لارڈ رپن کے آنے کے وقت ان لوگوں نے مثل دیوتاؤں کے لارڈ رپن کی پوجا کی اور دعائیں دی" ۲/۱ "سُنا ہے کہ جس دن لارڈ رپن یہاں سے روانہ ہوئے.. گاڑی پر سوار ہوتے ہوئے آنکھوں میں آنسو بھر لائے" ۲/۱ "کلکتہ میں.. لارڈ اور لیڈی رپن کے چھوٹے بُت عام فروخت کے لیے منگا لیے گئے" ۲/۱

"لارڈ کرزن ایسے شخص ہیں جو.. ایسی لیاقت رکھتے ہیں جو شاذ نادر ہی کسی میں ہوتی ہے اور جتنی تقریریں انھوں نے ہندوستان پہنچنے کے بعد کی ہیں، ان سے یہ نہیں معلوم ہوتا ہے کہ ان کی حکومت ناکامی کی صورت دیکھے گی، لیکن موصوف نے ابھی تک کوئی ایسا کام نہیں کیا ہے جس سے کوئی قول فیصل

کر سکیں، لیکن جہاں تک ظاہری باتوں اور قرائن سے معلوم ہوتا ہے ابھی تک سب باتیں ٹھیک ہیں" (سٹ ۱۸۸۴ء ۱۹/۱)

(۳) سر ریورس ٹامسن لفٹنٹ گورنر بنگالہ: "لارڈ رپن یہاں موجود ہی تھے اسی وقت گورنمنٹ بنگال نے جو سر ریورس ٹامسن کی عجیب وغریب نگرانی میں ہے ایسی جرأت و دانائی دکھلائی کہ کلکتہ کے کارپوریشن کو جہاں کچھ دنوں پہلے سے میونسپل سلف گورنمنٹ کے اصول جاری ہیں صدمہ پہنچانا چاہا۔ سر ریورس ٹامسن نے اپنے قانونی وطبی واخباری مشیروں کی مدد سے دفعتہً یہ بات ڈھونڈ نکالی کہ کلکتہ کے میونسپل کمشنروں نے اپنے شہر کو صحت وتن درستی کا پورا دیوتا نہیں بنایا ہے اور فوراً یہ فرمان واجب الایقان صادر ہوا کہ کمیشن تحقیقات کے ذریعے سے ان کا مقدمہ تجویز ہو۔۔ بحث اس میں نہ تھی ان لوگوں نے کیا کیا کام نہیں کیے ہیں بل کہ اس میں کہ چند برس کے عرصے میں کیا کیا کام ان لوگوں نے کیے ہیں، سارے میونسپل کمشنروں نے ایک دم استعفا کر دیا اور چوں کہ منتخب کرنے والوں کا ان پر پورا اعتماد تھا۔۔ دوبارہ منتخب ہوئے جس سے لفٹنٹ گورنر کو بھاری شکست ہوئی" (۴ ۱۸۸۴ء ۱۹/۱) "مسٹر ریورس ٹامسن اب سر ریورس ٹامسن ہوگئے اور اگر انھیں ایسا نہ پہلے سادہ اور عامی بل کہ اگلے کل اعزازی القبول سے۔۔ اچھا معلوم ہوتا ہے تو وہ خوشی سے اس نئے لباس کو زیب بدن فرمائیں۔ یہ کہنا کہ وہ کے۔سی۔ایس۔آئی کے مستحق ہیں یہ کہنے کے برابر ہے کہ وہ لفٹنٹ گورنر ہیں۔۔ اگر یہ خطاب بجائے شخصی خطاب ہونے کے لفٹنٹ گورنری بنگال کے عہدے کا جزو لازم قرار دیا جائے تو بہتر ہو" (نئے سال کے اعزاز ۲۴/۱) سر ریورس ٹامسن نے سالانہ جلسۂ تجار کلکتہ میں جو تقریر کی تھی اس کے چند جملے در کرانکل کی

ہے: "تو ہم سب لوگوں کے یہاں بہت سے اصول ہیں جن کو عمل میں لانے کا اگر ہم خیال کریں تو وہ خطرناک بن جائیں، مثلاً ہم سب لوگوں کا مسئلہ ہے کہ ہم کو لازم ہے کہ اپنے ہمسائے کو ویسا ہی دوست رکھیں جیسا کہ ہم اپنے کو دوست رکھتے ہیں لیکن کوئی شخص اس سے خائف نہیں معلوم ہوتا ہے کہ ہم کبھی ایسا کریں گے ہمارا سچا خیال یہ ہے کہ سر ریورس ٹامس کی اسپیچ سے انگلو انڈین اور دیسیوں کی آگ جو بجھنے والی تھی اب اور بھی بھڑک اُٹھے گی" [۱۶/۲] "سر ریورس ٹامس اپنے تئیں ایک پاکباز عیسائی کہتے ہیں.. انھوں نے حضرت عیسیٰؑ کے ایک مقولے پر حملہ کیا ایسے شخص سے کیا ہندوستانی امید رکھ سکتے ہیں" [۱۶/۲] (یہ شاید منقول)

(۴) ہندوستانی ریاستیں: کرانکل ریاستوں کا ہمدرد ہے۔ ۱۸۹۰ء میں کئی ریاستوں کو بہ خوبی یاد کیا ہے، از آں جملہ نظام و مہاراجہ اودے پور کے بارے میں جو کچھ لکھا ہے وہ علی الترتیب یہ ہے: "ہندوستان کا ہر باشندہ نظام.. کی صحت و عافیت کا خواہاں ہے اور اس وقت لوگوں کو نہایت خوشی ہوئی جب کہ اسپیسو کے افشا سے بدنیت سازش کرنے والوں یوروپین و ہندوستانی دونوں کے گھونسلے اُجڑ گئے اور.. نظام اس قابل ہوئے کہ عمدہ حکومت میں کام یاب ہوں۔" "اودے پور.. کو اس کے ہونہار نوجوان رئیس.. کی وفات سے بڑا نقصان پہنچا۔ اس رئیس نے قلیل عرصے میں.. بہت سے ایسے کام کیے جن سے معلوم ہوتا تھا کہ وہ نہایت ہی لائق و عمدہ رئیس ہوں گے" [۸/۲۶] بابت کشمیر کے بارے میں تحریر کیا ہے: "کشمیر کی ریاست پر انگریزی اخبار اپنے جلے پھپھولے پھوڑ رہے ہیں"۔ اس سے مدیر کی ہمدردی صاف ظاہر ہے لیکن بھوپال کے متعلق ایسی تحریریں دوسرے اخباروں سے نقل کی ہیں جو وہاں انگریزوں کی

مداخلت کو جائز قرار دے سکتی ہیں' مثلاً ۱/۱۲ میں آزاد کی ایک تحریر منقول ہوئی ہے جس کا خلاصہ یہ ہے: مسٹر لیپیل گریفن سے ملنے کے لیے بھوپال کے ایک ملازم محمد رضا جو پہلے کہیں وکیل تھے بھیجے گئے (کرانکل کہتا ہے کہ یہ شاید احمد رضا ہیں۔ یہ صحیح ہے تو یہ پٹنہ کے رہنے والے تھے۔ بعد کو حیدرآباد سے سکندر نواز جنگ کا خطاب ملا)۔ واپسی پر صدیق حسن خاں نے پوچھا کہ میرے متعلق کیا گفتگو ہوئی۔ محمد رضا خاں نے کہا کہ آپ کے بارے میں کچھ بات ہی نہیں ہوئی۔ صدیق حسن خاں کو اعتبار نہ آیا اور انھوں نے ان کا استعفا طلب کیا۔ یہ منکر ہوئے تو پروانۂ موقوفی جاری ہوا۔ یہ پروانہ لے کر مسٹر لیپیل گریفن سے ملے اور بھوپال کا کچا چٹھا لکھوایا جس میں خزانے کا ابتر حال اور بہت سے خون کے مقدمات تھے جن کو مخفی رکھ کر درگذر کیا گیا تھا اور صدہا طرح کے مظالم کی سچی خبریں تھیں۔ جواب دہی ہوئی تو پہلے بے اعتنائی کی' اور جواب بہ تاکید مانگا گیا تو لکھا کہ ملک آزاد ہے اور اس کو معافی خون کا اختیار ہے' حال آں کہ قاتلوں کی معافی کیسی' تحقیقات بھی نہیں کی گئی تھی۔ اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ "سلامی اور خطاب سب چھین لیا گیا' اب مولوی صاحب خالی خولی صدیق حسن رہ گئے۔"

(۵) سول سروس: ہندوستان کی زندگی کے لیے سول سروس آفت ناگہانی ہے۔۔ ہمارا مطلب خود سول سروس کا عہدہ نہیں۔۔ بل کہ ایسے سویلین ہیں جن کے دماغ میں خیالات بیہودہ بھرے ہوئے ہیں اور جن کا دبانا۔۔ بڑے بڑے قوانین۔۔ اور ملکی حقوق نا باقاعدہ آزادی کی لمبی چوڑی تقریروں سے کہیں زیادہ ضروری ہے۔ سویلین کی زیادتیوں۔۔ کی مثالیں۔۔ فطرت انسانی کی معمولی ابتری و خرابی کی مثالیں نہیں' بل کہ وہ لگاتار اور بالارادہ اصرار و ہٹ کی مثالیں ہیں [illegible] ۱۸۸۴ء" ۱۹/۱

باوجود اس کے کہ ڈال کے مہنگے ہوئے سویلین اس قدر زیادہ تنخواہیں پاتے ہیں کہ کسی ملک میں نہیں ملتیں، اس پر بھی اپنی بدنصیبی کی شکایت ہی کرتے ہیں۔ آسام اور اضلاع متوسطہ کے چیف کمشنر اور کلکتہ ہائی کورٹ کے چھوٹے چھوٹے جج۔۔ برطانیہ کے وزیر اعظم کے برابر اور اول درجے کے مجسٹریٹ ضلع۔۔ جرمنی کے چانسلر کے برابر تنخواہیں پاتے ہیں" (۱/۶)

(۶) ہندوستان میں مقدمات فوجداری": اس کی بہت سی وجہیں ہیں کہ کیوں وہ مقدمات فوج داری کا انتظام قابل اطمینان نہیں ہے۔ خود قوانین فوج داری فاتح و مفتوح کے لیے یکساں نہیں ہیں۔ قوانین یورپ کے بسنے والوں کی زیادہ حمایت کرتے اور ان کو زیادہ حقوق بخشتے ہیں۔ ناطرف دارانہ انصاف کے لیے ضرور ہے کہ حاکموں کے دل میں یہ اعتماد متمکن ہو کہ جن لوگوں نے ہم کو مقرر کیا ہے ان کی خوشی۔ صرف اسی پر منحصر ہے کہ بے رو و رعایت سب کے ساتھ یکساں انصاف کیا جائے۔ اس ملک کے حکام فوج داری کے دلوں پر یہ بات منقش ہو ہی نہیں سکتی، کیوں کہ ان کی آنکھوں کے سامنے یہ بدیہی امر موجود رہتا ہے کہ قوانین اپنے مصنفوں کے ہم وطنوں کی حمایت کرتے۔۔ اور۔۔ ان کو زیادہ حقوق عطا کرتے ہیں۔ مفصلۂ ذیل اصلاحوں کی سخت ضرورت ہے: ۱۔ دیسیوں اور یورپ کے رہنے والوں کا فرق جو قوانین فوجداری میں ہے اس کو اٹھا دیا جائے ۲۔ فوج داری کے حکام کی تقرری لفٹنٹ گورنر وغیرہ کے اختیار میں نہ رہے۔ ان کی تقرری کا اختیار ہائی کورٹ کو دینا چاہیے اور یہ بھی۔۔ کہ اگر یہ حکام لیاقت و ناطرف داری و حسن اخلاق کے ساتھ انصاف نہ کریں تو ان کو سزائیں دی جایا کریں ۳۔ جو مجسٹریٹ کہ اکزیکٹو افسر ہو اس کو ہرگز مقدمات کے

فیصل کرنے کا اختیار نہ دیا جائے... ہم متعہد سول سروس کو موقوف کر دینا چاہیے اور کل حکام یوروپین اور دیسی بیرسٹروں اور وکیلوں سے جو ہندوستان میں کام کرتے ہیں چنے جائیں" (۲۷/۹)۔

(۷) ہندوستان کی دیوی یا دیوتا: ...مغربی روشنی اور حکومت نے بیشک بت پرستی دیو پرستی وغیرہ چھڑوا دی، لیکن مردم پرستی پر لوگوں کو مجبور کیا۔ دیو مالا کی جگہ انگلو انڈین مالا یا انگریزی اصطلاح میں انگلو انڈین ارسٹوکریسی قائم کی۔ ہندو مائی تھولوجی کے دیوی دیوتے... نہ... شکار کھیلنے جاتے تھے اور نہ دیسی بندگان خدا ان کی... رائیفل کے... نشانہ بنتے تھے۔ نہ انھوں نے کبھی فٹن دوڑائی اور نہ کبھی دیسی نوجوانوں کو پہیے تلے کچل مارا نہ کبھی وہ برانڈی اور ایکشا سے بدمست ہوئے اور نہ کبھی انھوں نے غریب بے گناہ دیسی چوکی داروں کا خون ناحق کیا۔ ان کے دور حکومت میں غریب پنکھا قلیوں کے بھیپھڑے کبھی نہ پھٹتے تھے... ان کے حضور میں گورا کالا سب ایک تھا" (رفیق ہند ۱۸/۱)۔

(۸) عدالتوں میں انگریزوں کی پاس داری اور انگریزوں کا ہندوستانیوں سے ناروا سلوک۔

ہندوستانیوں کی شکایت تھی کہ ایک معمولی انگریز بھی معزز سے معزز ہندوستانی کو بے تامل ذلیل کر دیتا ہے اور اسے اس کا خمیازہ نہیں اٹھانا پڑتا۔ انھیں اس کا بھی بڑا غم و غصہ تھا کہ فوج داری مقدموں میں اگر ایک فریق انگریز ہو اور دوسرا ہندوستانی، تو ان رعایات سے قطع نظر جو انگریزوں کو قانوناً حاصل ہیں ہندوستانیوں کے ساتھ سخت نامنصفانہ برتاؤ ہوتا ہے۔ کرانکل ۱۸۸۴ء میں اس سال کے ایسے مقدمات کی کثرت کا باعث اس مغضب آمیز جوش کو بتاتا ہے جو اس

زمانے میں انگریزوں اور ہندوستانیوں میں موجود تھا' اور یہ امید کرتا ہے کہ تعلقات بہتر ہوئے تو ایسے "مقدمات.. بجائے قاعدہ ہونے کے مستثنیات" میں داخل ہو جائیں گے'، لیکن اس نے اسی سال رفیق ہند سے ایک مضمون زیر عنوان "مجسٹریٹوں پر بسر اجلاس جوتوں وغیرہ کی بارش" نقل کیا ہے اس پر اس نے کوئی رائے نہیں دی لیکن صاف ظاہر ہے کہ اس کی ہمدردی ملزم کے ساتھ ہے مجسٹریٹ کے ساتھ نہیں:

"بالا شور کے مجسٹریٹ پر بر سر اجلاس ایک ملزم نے اینٹ چلائی.. پوچھا گیا کہ کیوں ایسی حرکت کی تو.. جواب میں کہا کہ میرا مطلب صرف مجسٹریٹ.. کو اس طرف توجہ دلانے کا تھا کہ میرا مقدمہ انھوں نے عرصۂ دراز سے.. ٹرکار رکھا ہے۔ الہ آباد کے قریب.. مجسٹریٹ کو ملزم نے یہ عزت دی کہ.. ایک پرانا، سڑا گلا غلاظت سے بھرا.. ہندوستانی جوتا.. سر مبارک پر رسید کیا .. حقیقت حال یہ ہے کہ ہمارے بعض مجسٹریٹوں کو ہوش میں لانے کا کوئی ذریعہ جوتوں کی بارش سے بہتر نہیں... ان لوگوں کو حکومت کی فرعونی چوکی پر بیٹھ کر کوئی پروا انصاف.. کی نہیں ہوتی.. پس جو ہندوستانی ملزم ایسے صاحبوں کے ریفارمیشن کے لیے اس طرح جان پر کھیل جاتے ہیں وہ اپنی قوم کے لیے ایک ایسی اعلیٰ خدمت بجا لاتے ہیں جو بیسیوں اخبارات کی سیکڑوں آرٹکلوں سے بھی ممکن نہیں۔ اخبار پانیر ایسے ہندوستانی ملزموں کا مخالف ہے جو دیسی جوتوں سے مجسٹریٹوں کی خبر لیتے ہیں، لیکن غالباً ہمارے ہم عصر کو انگریزی جوتے کام میں لانے پر کوئی اعتراض نہ ہوگا" (۲۵؎)

اب دیکھیے کہ خود کرانکل ایسے انگریزوں کا جو ہندوستانیوں سے بدسلوکی

کرتے ہیں کیا علاج تجویز کرتا ہے:

"..تار کسور ریلوے کو گورنر جنرل.. نے..کھولا۔ دیسی مہمانوں میں سے ایک مشہور راجہ راجندر نرائن دیب تھے.. واپس آنے کے وقت یہ بڈھے اور نابینا راجہ.. اسی ٹرین کے درجۂ دوم کی ایک گاڑی میں بیٹھ گئے جس میں گورنر جنرل.. کی گاڑی بھی تھی۔ دعوت کے رقعے میں.. کوئی بات ایسی نہ تھی، جس سے یہ معلوم ہوتا کہ دیسی مہمان اس ٹرین سے نہ جائیں گے اور.. آخر کار وہ ٹرین دیسی مہمانوں سے بھرا.. کلکتہ واپس آیا لیکن، مسٹر بیکر جو ان اسسٹنٹ سپرنٹنڈنٹ پولس.. راجہ کے پاس آیا اور ان سے اتر جانے کو کہا۔ انکار پر لال پگڑی والوں کی دھمکی دی گئی۔ مجبوراً راجہ.. مع بابو سریندر ناتھ بنرجی وغیرہ کے.. اتر پڑے۔ گورنر جنرل کو.. خبر دی گئی اور بیکر کو معافی مانگنے کا حکم ہوا۔ راجہ تو بڈھے اور نابینا تھے.. حیرت یہ ہے کہ کیوں سریندر ناتھ بنرجی نے.. اس وقت گھونسوں سے مسٹر بیکر کی خبر نہ لی۔ معافی شریفوں کے لیے ہو، مسٹر بیکر جیسے آدمی کے لیے.. اور کوئی چیز بجز تازیانے کے نہیں.. اور جب تک ہندوستانی.. ایسے موقعوں پر تازیانوں کا استعمال شروع نہ کریں گے.. ہندوستانیوں کی توہین کم نہ ہوگی۔ اگر کوئی یورپ کا آدمی ہوتا تو ضرور.. مسٹر بیکر کو ایسا مزا چکھاتا، کہ آسانی سے بھول نہ سکتے۔" (۲۴)

۲۔ مسٹر ہیکس اور مسٹر برگمیں.. نے گولا گھاٹ میں ایک مسلمان لڑکے.. پر اپنا ٹمٹم چلا دیا تھا، جس سے وہ.. مر گیا۔ سشن میں یورپی "جوریوں" نے بے جرم اور ہندوستانی نے مجرم قرار دیا۔ حکومت ہند نے اخباروں میں اس کی کیفیت دیکھ کر چیف کمشنر سے مسل اور ان کی رائے طلب کی نتیجہ یہ نکلا کہ یہ امر نہایت

مشتبہ ہے کہ آیا مسٹر ہیکس نے جیسا کہ بیان میں ہے کوڑا چلایا ہاں مدعا علیہما سخت لے لے وائی کے مجرم ہیں اور ان دونوں نے انسانیت کے معمولی قواعد کو بھی پس پشت ڈال دیا۔" حکومت نے اس رائے کو پسند کیا اور سانحے کے بعد ان دونوں نے لڑکے کی طرف سے جو بے پروائی برتی ہے اس پر اپنی ناپسندیدگی اور افسوس کا اظہار کیا ہے۔

"انگریز قاتل اور دیسی مقتول" ۱۹۳۲ء "انگریز قاتلوں کی بریت کی چند گذشتہ نظیروں نے قدرتی طور پر ہندوستانی طبائع کو بہت برافروختہ کر دیا ہے۔۔ ایک یوروپین مجرم کو دیسی کے قتل میں صرف ۵ سال کی قید ہوئی اور پھر بھی کلکتہ ہائی کورٹ اس بنیاد پر صرف ایک سال قید رہنے دیتی ہے کہ مجرم سرد ملک کا باشندہ ہے اور اس کے لیے گرم ملک میں ایک سال سزا ایسی ہو گئی۔۔ عجب نہیں کہ رفتہ رفتہ اسی طرح یوروپین صاحبوں کے لیے ایک علٰحدہ تعزیرات ہند اور علٰحدہ مجموعۂ ضابطۂ فوج داری مرتب کرنے کا بندوبست کیا جائے۔ اگر صرف سرد ملک کا باشندہ ہونا سزا۔۔ کم کرنے کے لیے کافی ہے تو ہم اپنے کشمیری اور پہاڑی بھائیوں کے لیے بھی اس رعایت کی سفارش کریں گے" (یہ مضمون اس جگہ درج نہیں جہاں مدیر کے مضامین ہوتے ہیں، مگر یہ بھی نہیں کہ کہاں سے لیا گیا)

۵۷ "مسٹر گرانٹ مجسٹریٹ پر اینٹ پھینکنے کے جرم میں ملزم سشن سپرد ہوا تھا" اس پر کرانکل کی رائے: "اینٹ چلانے پر اور سشن سپرد! اور ہندوستانی معزز بیرسٹر و وائسرائگل کونسل کے ممبر کو مارنے پر صرف ۱۰ آنے جرمانہ" مگر یہ آخری بات ۱۸۸۵ء کے کسی اور شمارے میں درج نہیں، غالباً اس سے قبل کا واقعہ

۱۹۳۲ء "سفید مدعی بنام سیاہ مدعا علیہ" اخبار رئیس و رعیت کے ایک نامہ نگار نے

ایک مقدمے کی یہ کیفیت لکھی ہے: چند روز ہوئے کہ ضلع پورنیہ میں قتل انسان
یا.. دونالی بندوق سے زخمی کرنے کا ایک مقدمہ ہوا۔ اس جرم کا مرتکب ایک
شخص تھا جس کو یوریشین کہو یا جب تم کو اس کے نسب کا حال معلوم ہو جائے
تو کسی اور نام سے.. پکارو۔ اس مرتبہ صرف یہی نہیں ہوا کہ تنی پھٹ جانے کے
عذر پر اصل مجرم رہا کر دیا گیا بل کہ بے گناہ ملزموں کو قید بھی ہوئی۔.. تلباڑی..
کے ایک زمیں دار آوت سنگھ نے.. ناجائز ابواب.. کا مطالبہ کیا جس کے
دینے سے.. انکار کیا۔ اس پر زمیں دار نے ایک شخص مسٹر ویتھریل کو اس کام پر
مامور کیا اور.. معاہدہ کیا کہ.. ناجائز رقم سے ہم تم کو اس قدر دیں گے۔
ویتھریل تین.. ہاتھی اور گیارہ لٹھیالوں کو.. ساتھ لے کر گیا اور رعایا کو بلا بھیجا
... ان لوگوں نے اپنی مجبوری بیان کی معاف کیے جانے کی استدعا کی لیکن
ویتھریل نے.. کہا کہ.. ابواب.. دینے پڑیں گے۔ ان لوگوں نے.. انکار کیا اور
جانا چاہا تو اس نے لٹھیالوں.. کو ان کے پکڑنے کا حکم دیا۔ اس وقت بے شک
ان لوگوں نے مزاحمت کی اور ویتھریل نے اس بھروسے پر کہ ہم انگریزی ٹوپی
اور کوٹ پہنے ہوئے ہیں.. چند دیسیوں کو مار بھی ڈالیں گے تو.. کچھ.. نہیں ہو گا
اپنی بندوق فیر کر دی اور جس قدر.. ہو سکا اتنے دیسیوں کو مجروح کیا۔ یہ مقدمہ
.مسٹر ہیر پورنیہ کے جنٹ مجسٹریٹ کے یہاں.. آیا.. حاکم موصوف نے صرف
یہی نہیں کیا کہ ویتھریل کو بری کر دیا، بل کہ.. گاؤں والوں پر جو اس موقع پر
جمع ہوئے تھے اور جن لوگوں نے شاید.. حفاظت خود اختیاری میں بانس
کے چھوٹے چھوٹے ڈنڈوں (کذا) سے کام لیا ہو مجمع خلاف قانون اور بلوہ
یا صرف بلوے کا چارج قائم کر دیا۔ جنٹ مجسٹریٹ نے.. اس بنا پر رہا کر دیا کہ

اس نے حفاظت خود اختیاری میں ان لوگوں کو بندوق سے زخمی کیا اگرچہ یہ ثابت ہے کہ اس کی بندوق پہلے سے بھری تھی.. وتیھریل.. خاندانی قوی ہیکل شکاری، کشتی گیر اور لڑنے والا آدمی ہے۔ اس کا باپ ایڈی وتیھریل رسٹرا مضافات مہیش کا باشندہ اس قرب وجوار پر رعب ڈالے ہوئے تھا۔ یہ بڈھا وتیھریل کتنا گڈھ کے ایک.. دیسی گوالے کی خوب صورت بیٹی کو جس کا نام کرشٹی تھا لے بھاگا تھا.. گوالہ بہت غریب تھا.. نہ نالش کر سکا اور نہ.. لڑکی کو اس کے پنجے سے چھڑا سکا اور اس زمانے میں ہگلی سے قریب کوئی کچہری بھی نہ تھی۔ بہرکیف.. کرسٹی مس وتیھویل ہوگئی اور اس کے بچے ادھر ادھر پھیل گئے.."

مسٹر لیڈمن: ہندستان سول سروس کے ایک لائق ممبر مسٹر لیڈمین کی عادت تھی کہ ان کی عدالت میں جو.. دادخواہ ہوا کرتے، تو ان سے نہایت مہربانی کے ساتھ لفظ بدمعاش، سور، حرام زادہ وغیرہ سے خطاب فرمایا کرتے.. کپتان ہیرے کو ایسے مہذبانہ الفاظ چند معتدد دیسیوں کے حق میں استعمال کرتے دیکھ کر رنج ہوا اور انہوں نے.. گورنمنٹ.. کو اطلاع دی۔ سر الفرڈ لائل صاحب نے یہ سمجھ کر کہ سول سروس کے ممبر پر ایسے سخت الزام لگانا نہایت معیوب ہے، حکم دیا کہ کپتان پر ہتک عزت کی نالش کریں۔۔ مگر.. کپتان نے ثابت کر دیا کہ مسٹر لیڈمن فی الواقع الفاظ کا استعمال کرتے ہیں اور مقدمہ خارج ہو گیا۔ ہم کپتان.. کا تہ دل سے شکریہ ادا کرتے ہیں.. دیکھا چاہیے کہ اب گورنمنٹ مسٹر لیڈمن سے کیا برتاؤ کرتی ہے۔ اگر وہ.. دیسی ہوتے تو ہم کہہ سکتے کہ گورنمنٹ.. کیا.. کرے گی" از شفیق ہند۔

مسٹر بوالیس اور راجہ رام پال سنگھ ہندوستانی لکھتا ہے کہ ۵ ماہ

حال کو لیڈی لائل صاحبہ کی جانب سے ایک ایوننگ پارٹی ہوئی تھی.. من جملہ اور شرکا.. کے راجہ رام پال سنگھ تعلقہ دار کالاکنکر او رایڈیٹر ہندوستان تھے اور راجہ چتر پال سنگھ جو آج کل یہاں اسسٹنٹ کمشنر ہیں شریک تھے۔ مسٹر بوالیس.. ڈپٹی کمشنر بھی.. تھے۔ راجہ چھتر پال سنگھ نے راجہ رام پال سنگھ کی مسٹر بوالیس سے ملاقات کرائی۔ خیر، راجہ صاحب نے دستور کے موافق ہاتھ ملانے کے واسطے بڑھایا مسٹر بوالیس نے اپنا ہاتھ کھینچ لیا اور کہا کہ ولایت کا جانا ہاتھ ملانے کا مستحق ہندوستانیوں کو نہیں بناتا۔ جس پر راجہ صاحب نے بھی نہایت حقارت سے ان کی جانب پیٹھ پھیر لی.. راجہ رام پال سنگھ ولایت میں تو پرنس آف ویلس مسٹر گلیڈاسٹن، لارڈ رپن لارڈ ڈفرن اور ہندوستان میں سر الفرڈ لائیل اور خود لیڈی صاحبہ سے ہاتھ ملانے کے قابل خیال کیے جائیں لیکن ایک ضلع کا ڈپٹی کمشنر جس کی آمدنی ۱۸ سو روپیہ ماہوار ہو ایک تعلیم یافتہ ہندوستانی سے جس کی علاوہ ذاتی قابلیتوں کے خود چار چند آمدنی ہو ہاتھ ملانے سے انکار کرے.. سر الفریڈ لائل کو دیکھنا چاہیے کہ بہت سے لیڈ من ممالک مغربی و شمالی میں ہیں۔"

کپتان لوچ اور ہریداس جج ہائی کورٹ بمبئی: "مسٹر جسٹس نانا بھائی ہریداس مع اپنے بیٹے کے سورت سے بمبئی جاتے تھے اور لیڈیوں کے خاص کمرے کے سوا اول درجے کا صرف ایک ہی کمرا تھا جس میں ایک انگریز کپتان لوچ مع اپنی بی بی کے سوار تھا۔. اب ڈ انگریز.. اڑ ارہا کہ.. پورے کمرے پر قبضہ رکھیں گے اور اگر ضرورت پڑے گی تو قانون کو اپنے اختیار میں کر لیں.. مسٹر ہریداس نے.. اس گاڑی کو کھولا.. اس.. انگریز نے انھیں اس وجہ سے اندر آنے نہیں دیا کہ

وہ نیٹو (دیسی) تھے۔ اسٹیشن ماسٹر بلایا گیا.. وہ اس کمرے کے اندر (ایک لفظ پڑھا نہیں جاتا) اور.. منتیں کیں اور اس سے کہا کہ تمہاری حرکتیں کمپنی کے قواعد کے خلاف ہیں۔ نتیجہ یہ ہوا کہ وحشیانہ زور عذر خواہی سے مبدل ہو گیا۔ لیڈی بیمار ہیں اور پورے کپڑے پہنے ہوئے نہیں ہیں اور آخر کار اس انگریز نے پورے کمرے کو ریزروڈ.. کر لیا۔ ہریداس مجبور ہوئے کہ مع اپنے بیٹے کے بمبئی تک سکنڈ کلاس میں جائیں۔ جب بمبئی پہنچے تو کپتان لوچ نے مسٹر ہریداس سے معافی مانگی اور کہا کہ اگر اس وقت مجھے معلوم ہوتا کہ آپ کون.. ہیں تو.. اس کمرے کو ریزروڈ.. نہ کرتے۔ اس کے بعد.. ہریداس نے ٹریفک منیجر کو لکھا کہ زائد کرایہ واپس کرو اور ریلوے کے کل افسروں کو ہدایت کرو کہ نیٹو اور انگریزوں میں کچھ فرق نہ کریں۔ بعض انگریزی اخبار والوں نے ہریداس پر نکتہ چینیاں کی ہیں۔ ہم سمجھتے ہیں کہ انھوں نے صرف اسی قدر کیا جو ہر ایک شریف آدمی کو.. چاہیے۔ اسٹیشن ماسٹر کو مناسب نہ تھا کہ جس حالت میں کہ اول درجے کا ایک ہی کمرا تھا اور اول درجے کا ٹکٹ دیا جا چکا تھا اس کو ریزروڈ کو دے۔"

سپرنٹنڈنٹ پولیس دربھنگہ ۲۴/۸ اسٹیٹسمین سے منقول ہے کہ اسے ایک انگریز جنٹلمین سے اطلاع ملی ہے کہ دربھنگہ کے پولیس سپرنٹنڈنٹ کے اس حکم کے خلاف کہ مختار لوگ "ایک اجلاس سے دوسرے اجلاس جانے میں عدالت پولیس کے برآمدے سے نہ گزرا کریں" کلکٹر کے یہاں نالش ہوئی تھی، اور کلکٹر کے حکم سے اس ممانعت کا خاتمہ ہو گیا، اب اس نے یہ حکم صادر کیا ہے کہ "عام دیسی لوگ اس کی عدالت کے سامنے سے نہ گزریں"۔ خبر دینے والا انگریز لکھتا ہے: "میں نے خود عمدہ لباس پہنے ہوئے دیسیوں کو دیکھا ہے کہ جب

انھوں نے ادھر سے گزرنے کا قصد کیا تو.. کانسٹبل نے ان کو گردنیا دے کر نکال دیا۔ بے شبہ جو دیسی کہ فریق مقدمہ یا گواہ.. ہیں ان کو عدالت پولیس سے گزرنے کا ویسا ہی حق ہے جیسا کہ مجسٹریٹ کی عدالت سے۔"

۶/۹ اخبار میں ایک انگریز کا خط چھپا ہے کہ انگریز ریل کے سفر میں اپنا اخلاق بدل دیتے ہیں اور "فرعون بے سامان" بن جاتے ہیں۔

۲۳/۳ "مارج (جارج ؟) موریسن.. یوروپین نے غصے سے اپنے خدمت گار کو چھری ماری تھی.. تین ماہ قید سخت کی سزا ملی۔"

۱۲/۹ جسٹس نانا بھائی ہری داس اور سر ولیم ویڈر برن جج ہائی کورٹ بمبئی نے سی پی فوکس اسسٹنٹ انجنیر ملازم جنوبی مرہٹہ ریلوے (جس کی مجرمانہ غفلت کی وجہ سے ایک ریلوے کا ملازم مرگیا تھا) کی سزا میں جو صرف ۵ روپیہ جرمانہ تھی ایک ماہ کی قید محض کی سزا کا اضافہ کیا۔

۲۸/۹ "مسٹر ہری داس.. سے انگلو انڈین اخبارات بہت ناراض ہیں کہ انھوں نے کئی مقدموں میں یوروپین لوگوں پر سزا زیادہ کردی ہے۔"

۵/۱ "کچھ دن ہوئے کہ اسسٹنٹ اسٹیشن ماسٹر کو ۳ یوروپین: ایک گارڈ ایک ڈرائیور اور ایک لائن انسپکٹر نے اتنا مارا کہ قریب مرگ ہوگیا اور ایک ماہ کے قریب اسپتال میں رہا۔ بعد تحقیقات ریلوے افسروں نے رائے دی کہ گارڈ تو اس میں شریک ہی نہ تھا "شاید ڈرائیور نے کچھ چھیڑ چھاڑ کی ہوگی اور انسپکٹر کو بری کردیا۔ کیا انصاف ہے۔"

اب یہ دیکھیے کہ انگلستان کی ایک خبر کے بارے میں کہ جو ٹیڈ لوجن نے مسٹر گلیڈ اسٹون کو دھمکی کا خط لکھا تھا ۶ ماہ کی قید با محنت کی سزا ملی، کرانکل ۱۲/۹ میں کیا لکھتا ہے:

نیٹو اگر ہندوستان کے کسی سویلین کے ساتھ یہ حرکت ہوتی تو یہ شرط نیٹو ہونے کے اس کو دو تین برس سے کیا کم کی سزا ملتی۔"

(۹) انگریزی پولیس از اودھ پنچ ۳۰: "... پولیس صرف رعیت سے خوب گسر نکالتا ہے۔ ابھی ذرا خانہ جنگی ہو جائے انسپکٹر موجود جن نے ادھر اودھر سے مٹھی گرم کر لی اور چلتے ہوئے۔ کنوئیں میں کوئی معزز عورت گر پڑی اور ان کی بن آئی کوئی لاوارث کسی طرح مرا اور ان کے مزے ہاں [illegible] نکالنا، گلاب افیون دکان میں پھینک کر گرفتار [illegible]
زنا بالجبر کی تہمت لگانا پولیس [illegible] (اس مضمون کا ابتدائی حصہ باب ۹ میں زیر عنوان تانیتا بھیل ملے گا)

(۱۰) آنریری مجسٹریٹ۔۔ "ہندوستان میں تنخواہ دار مجسٹریٹ عموماً بڑے سخت امتحان علمی کے بعد مقرر ہوا کرتے ہیں لیکن خوبی تقدیر سے آنریری مجسٹریٹوں کے لیے کوئی جانچ۔۔ مقرر نہیں ہے کوئی کاہل نوجوان امیر زادہ آنریری مجسٹریٹوں کی پانچ میں جگہ پا سکتا ہے بشرطیکہ وہ ہر ہفتے میں دو بار کلکٹر کے کتے اور خان ساماں کو خوش کر دیا کرے۔ وہ شخص افیون کھانے والا ہو یا شراب پینے والا اور عام اس سے کہ وہ مشتبہ صورت مردوں اور ناگفتہ بہ عورتوں کی صحبت میں رہتا ہو اور گو اس کو مجموعہ تعزیرات ہند اور مجموعہ ضابطۂ فوجداری سے زیادہ تر مہارت مرغ بازی اور کنکوے اڑانے کے قوانین سے ہو اور معمولی عقل سے بھی بے بہرہ ہو لیکن اس پر بھی وہ آنریری مجسٹریٹ ہو سکتا ہے۔ ہم۔۔ سارے ملک۔۔ کی نسبت عموماً گفتگو کر رہے ہیں لیکن جب ہم قریب آکر نظر دوڑاتے ہیں تو۔ یہ دیکھ کر بہت افسوس ہوتا ہے کہ پٹنہ جیسے مرکز علم و فہم میں بھی آنریری مجسٹریٹوں کا انتخاب بعض اوقات

اس طرح سے ہوتا ہے کہ اس مسئلے کی عظمت و وقعت کا کچھ بھی خیال نہیں کیا جاتا (اس کے بعد ایک فیصلے کا ذکر ہے جس کے ذریعے مولوی یوسف حسین خاں ۔۔ پٹنہ کے ایک بہت مشہور زمیں دار اور عوام کے بہی خواہ، پر ۲۰۰ آنہ جرمانہ اور ان کے ملازموں کو ایک ہفتے کی قید با محنت شدید ہوئی۔ جج پٹنہ کے یہاں موشن ہوا اور افیڈوٹ سے معلوم ہوتا ہے کہ بہت سے خلاف ضابطہ باتیں ہوئیں ان میں سے ایک یہ کہ فہرست گواہان مستغیث میں ایک نام ایک آنریری مجسٹریٹ تجمل حسین کا تھا مگر انھوں نے گواہی نہ دی اور یہ خود رائے جے کشن گر جا بہت سہائے اور رام کشن پانڈے کے ساتھ مقدمے کی سماعت کرنے لگے۔ مقدم الذکر کے بارے میں یہ بھی بیان ہے کہ وہ خود اس کے باپ، چچازاد بھائی اور ولیعہد کے رشتہ داروں کے ساتھ اصل مستغیث نھی بیگم کے بیٹوں کی دوستی ہے'۔ جج نے معاملہ ہائی کورٹ بھیجا جس نے فیصلہ منسوخ کر دیا اور اس پر سخت اعتراض کیے)، ہم پوچھتے ہیں کہ کیا اس مقدمے کے واقعات سے یہ ثابت نہیں ہوتا کہ غیر تعلیم یافتہ بے وقوف کم سن امرا کے آنریری مجسٹریٹ ہونے سے سخت خطروں کا اندیشہ ہے؟ یوسف حسین خاں کے مقدمے کی تحقیقات چند جنٹلمینوں نے کی جن میں سے کل معزز اشخاص تھے، لیکن بسا اوقات معزز اشخاص احمق ہو سکتے ہیں۔" (۱۵)

(۱۶) حکام کا دورہ: "انگریز نہ تو ارسطو کے مذاق کے ہوتے ہیں اور نہ سویلین لوگ ہمیشہ نمک حلال ہوتے ہیں، اسی وجہ سے باوجود لفٹنٹ گورنر کی تاکید کے موسم سرما کے دورے محض ایک تکلیف دہ ضابطہ ہو گئے ہیں، جس کو بہت سے انگریز بڑے جبر و اکراہ سے تعمیل کرتے ہیں وہ لوگ کچھ بھی نہیں دیکھتے، کام بہت

تھوڑا کرتے ہیں اور جب تک باہر رہتے ہیں اپنے کو حد درجہ آفت رسیدہ بنائے رہتے ہیں اور جب مارچ .. میں .. صدر مقام میں واپس آتے ہیں تو تہِ دل سے خوش ہوتے ہیں۔ تھوڑے انگریز افسر ایسے بھی ہیں جو موسم سرما کے آنے سے خوش ہوتے ہیں اور جو ہیں .. نومبر کا مہینہ .. پہنچتا ہے نہایت شوق سے شکار کرنے کی بندوقیں صاف و کارتوس وغیرہ تیار کر لیتے ہیں۔ شکار دوست اسسٹنٹ کلکٹر کو اتنی فرصت بھی نہیں رہتی کہ مفصل کے کالے لوگوں کی ضرورت .. کی تفتیش کریں اور اگر اتفاق سے ایک آدھ آدم خوار تیندوا اس افسر کے ہاتھ سے مارا گیا تو پھر کیا ہے؟ اپنے دوستوں کے نزدیک ہندوستان کے بڑے محسنوں میں داخل ہوئے اور نہایت خوش خوش دارالحکومت میں واپس آئے کہ ہم نے کالے لوگوں کے ساتھ اپنے ذمے کا فرض ادا کیا۔ تھوڑے سے جو عموماً بن بیلے ہوتے ہیں ان دوروں کو اس لیے پسند کرتے ہیں کہ ان میں دوسرے لوگوں کی جوروؤں سے رمز و کنایہ کی باتیں کرنے کا بہت عمدہ موقع ملتا ہے۔ اس میں شبہہ نہیں کہ بال روم .. اور ٹینس کورٹ .. میں جو ناز و نیاز کی باتیں ہوا کرتی ہیں وہ بھی لطف دیتی ہیں لیکن جو باتیں کہ مثلاً راج گیر کے پہاڑ پر جہاں چھوٹے چھوٹے نالوں کے بہنے کی دھیمی صدا اور گرم چشموں کے ابلنے کی کم زور آواز آتی ہے وہ اور زیادہ مزہ دیتی ہیں بعض جن کو علم لوب کا مذاق اور زمانہ قدیم کی چیزوں کی دریافت کا شوق ہوتا ہے۔ ان کو سب .. سے زیادہ انھیں میں مزہ آتا ہے کہ صدر سے باہر رہیں اور زمانۂ قدیم کے قلعوں اور مندروں کے ویرانوں میں چپ چاپ پھرا کریں یا دیہات کی گھوسٹوں .. کے سادے گیت نوٹ بک پر لکھتے جائیں لیکن ہمارے اکثر افسر

جو دورے کرتے بھی ہیں تو اصلی غرض حاصل نہیں ہوتی۔ یہاں تک تو خیر ہے، اگر کوئی بھلائی نہیں۔۔ تو۔۔ کوئی ایسی برائی بھی نہیں۔۔ لیکن ہمارے افسر دورے میں اکیلے نہیں نکلتے، نوکروں کی پوری فوج ساتھ جاتی ہے اور پولیس کی ایک پلٹن ان کے ساتھ رہتی ہے اور اگر کوئی افسر پوری نگرانی نہ رکھے تو جو قیمت مرغی گھی وغیرہ کی دی جاتی ہے اس کو یہ لوگ اپنے پاکٹ میں رکھتے ہیں بعض افسر ایسے بھی ہیں جو بہت ہی نرم نام یعنی ہدیہ کی صورت میں ہر ایک زمیں دار سے جن کے گاؤں میں دورہ ہوا ہے بڑی بڑی نذریں لیتے۔۔ ہیں۔۔۔ اب دیکھنا چاہیے کہ وہ دورے جن کے لیے لفٹنٹ گورنر صاحب ہر سال اس قدر اصرار کرتے ہیں ان سے صرف وہ بھلائیاں نہیں ہوتیں جن کے لیے وہ قائم ہوئے ہیں بل کہ وہ برائیاں ہوتی ہیں جو ہر گز مقصود نہ تھیں۔" (۱۶/۲)

(۱۱) ہندوؤں اور مسلمانوں کے تعلقات: لال موہن گھوش کو انگریزی پارلیمنٹ کی رکنیت کے لیے لبرلوں نے چنا تھا اور کنزرویٹو انھیں بلیک لبرل کہتے تھے۔ سینٹ جیمس گزٹ نے ان پر متعدد الزام لگائے تھے جن کے جواب میں کرانکل نے ایک مضمون ۱۲/۱ میں لکھا تھا، اس میں ہندوؤں اور مسلمانوں کے تعلقات سے بحث کی ہے: "وہ اخبار کہتا ہے کہ ہندوستانی کوئی قوم نہیں ہیں۔ یہ لوگ ایک۔ اختلاف مذہب کے سبب سے سخت متنفر ہیں اور ان لوگوں کے آپس میں کوئی امر مشترک نہیں ہے (انگلستان کے مذہبی اختلافات کے ذکر کے بعد)۔۔ ہم دعوے کے ساتھ اس کی تکذیب کرتے ہیں، اگرچہ تھوڑے دنوں سے ہمارے انگلو انڈین خود سروں کی یہ حکمت عملی ہے کہ ہندوستان کے مختلف فرقوں میں حسد و عداوت پیدا کر دیں، لیکن ہندوستان کے لوگ۔۔ انگلو انڈین کی خود غرضانہ

پولسی کو باطل کرنے کے لیے متفق ہو کر سامنے کھڑے ہو گئے ہیں۔ مگر اس سال محرم اور دسہرا ساتھ پڑا اور بہ کثرت فسادات ہوئے اور ۹۱ء کے کرانکل میں خبروں کی ضمن میں یہ عبارت ملتی ہے: "ہندو مسلمانوں کا اتحاد ہندوستان کی طرف نفاق سخت میں بدل دیا ہے" اب سطور ذیل میں یہ دیکھیے کہ ۱۸۸۶ء میں دو متضاد میلانات کس طرح کام کر رہے تھے:

۱۔ ۱۱ جنوری کو انجمن اسلامیہ الہ آباد کے ایک جلسے میں طے ہوا کہ صوبۂ مغربی و شمالی میں ہندوؤں کی ۱۴ سالہ کوششوں کو جو اُردو کی جگہ ہندی کو رواج دینے کے لیے کی گئی ہیں، دیکھتے ہوئے ہندی کے نقائص پر ایک عرض داشت حکومت کو بھیجی جائے۔

۲۔ بلگام کے ہندو مسلمانوں میں ہولی کے موقع پر بہت جھگڑا ہوا۔

۳۔ ایک انجمن گل دستۂ نشاط جولائی ۱۸۸۱ء میں قائم ہوئی تھی، ۱۸۸۲ء میں اس کا نام انجمن اتحاد رکھا گیا، اس کی غرض یہ تھی کہ ہندو مسلمانوں کا نفاق دور کر کے ان میں اتفاق پیدا کیا جائے کہ دونوں "ایک دوسرے کے مددگار ہوں" اور "جس کام میں قوم کا فائدہ متصور ہو بلا تعصب خلوص نیت کے ساتھ کیا کریں" اس کے صدر رام کشن پانڈے آنریری مجسٹریٹ شہر پٹنہ اور سکریٹری سید کاظم حسین خاں عرف سید علی نواب تھے۔ ۱۸۸۵ء میں ارکان کی تعداد ۶۶ تھی، مکمل فہرست جو اخبار میں درج ہے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ بہ کثرت امرا اس میں شریک تھے، لیکن ہندو ارکان صرف ۸ تھے۔ اس انجمن نے ایک مختصر تجارتی کارخانہ کھولا تھا اور اپنی خاص عمارت بنانے کی فکر میں تھی۔

۴۔ اورنگ زیب اور ہندو از بنگالی ۱۲: اورنگ زیب کے زمانے میں

جب ہندوؤں پر ظلم شروع ہوا تھا.. راجہ جسونت سنگھ نے ان کو.. لکھا تھا کہ آپ کے بزرگ.. اکبر نے شہنشاہیت کے معاملات ۵۲ سال تک نہایت حفاظت و شان سے چلائے.. کل شخصوں سے یکساں برتاؤ ہوتا تھا یہاں تک کہ ان کی رعایا نے ان کا خطاب محافظ بنی نوع انسان رکھا تھا" جہانگیر و شاہ جہاں کے عہد میں انصاف رہا۔ اب کہا جاتا ہے کہ آپ ہندو بیچاروں سے بلا خیال عزت خاندان تیموریہ "ٹیکس وصول" کرنے والے ہیں اگر آپ کو خدا کے کلام پر ایمان ہے تو سمجھ سکتے ہیں کہ خدا کل بنی نوع انسان کا ہے نہ کہ مسلمانوں کا اس کے سامنے ہندو مسلمان یکساں ہیں۔ دوسرے لوگوں کے مذہبی خیالات پر حملہ کرنا خدا کے حکم کو توڑنا ہے..[۱۲] کیا اس زمانے میں یہ ممکن ہے کہ کوئی دیسی شاہزادہ انگریزی گورنمنٹ سے ایسے الفاظ استعمال کر سکتا ہے؟.. یہ اس زمانے کا حال ہے کہ جب سخت سے سخت ظلم کیے جاتے تھے اور جس سے ہندو مسلمان دونوں کو اقبال ہے"۔

۵۱ء "بہ قول نجم الاخبار اٹاوہ' کے ہندو مسلمان انتظام محرم سے خوش نہیں ہیں"

۵۲ء "زیاں الاخبار سے معلوم ہوا کہ، محرم کو اعظم گڈھ میں بھی ہندو مسلمانوں کے مابین فساد ہوا قریب ۱۰۰ آدمیوں کے زخمی ہوئے جن میں کئی کا حال ابتر ہے اور دونی ایک مقام ہے.. جہاں دسہرے اور محرم میں بیس آدمی مارے گئے اور اسی قدر زخمی ہوئے[۱۳] دسہرے میں میلگام (کذا) میں بہت جھگڑا ہوا بہت سے ہندو زخمی ہوئے اور اہل اسلام نے مندروں کو نقصان پہنچایا"۔ اعظم گڈھ میں بہت سے آدمی محرم کے جھگڑے میں جاں بہ حق تسلیم ہوئے[۱۴] شاہ جہاں پور کے اہل اسلام انتظام سرکاری سے ناخوش رہے وہ کہتے ہیں کہ اہل ہنود کے ساتھ

رعایت کی گئی ہے" شہر کانپور بھی انتحار فساد محرم و دسہرہ سے خالی نہ رہا صاحب کلکٹر نے ۵۰ پچاس مسلمانوں کو قید کر لیا جو بلوے کی دھمکی دیتے تھے۔ مسلمانوں نے ایک مہاجن کی ناک ایسی کاٹی کہ نشان تک باقی نہ چھوڑا" ۹/۱۱ "فساد محرم پر کرنول مدراس میں ۲۰ آدمی قتل اور بہت زخمی ہوئے" "اعظم گڈھ کرنال بمبئی میں سخت خوں خوار فساد محرم میں ہوئے" "بمبئی میں دسہرے پر سخت بلوہ ہوا، جنگی فوج آئی۔ پولیس نے کام نہ دیا" "رائے بریلی میں بوجہ فساد رام لیلا نہیں کی گئی" "بارہ بنکی میں بالکل تعزیہ داری نہیں ہوئی حکم تھا کہ کوئی باجہ نہ بجے" "بریلی میں رسی باندھ کر نصف نصف سڑک ہندو و مسلمانوں کو دی گئی"۔ ۲۱/۱۱ "دسہرہ و محرم کے فساد لاہور کا نتیجہ یہ ہوا کہ مسلمانوں کو جیل خانہ ہوا اور جرمانہ مزید۔

۲۳/۱۱ "گورکھپور کے مقدمے میں جو ایک مسلمان کی طرف سے اہانت مذہبی کی بابت سوہن پرشاد ایک ہندی رسالے کے مصنف پر دائر ہوا تھا، تصفیہ ہو گیا بہت اچھا ہوا"

۱۳/۱۲ "ہندو اور مسلمانوں نے کرنول میں ایک ایسوسی ایشن قائم کیا ہے جس کا منشا یہ ہے کہ ان دو فریق کے درمیان اتحاد قائم ہوئے"

۵/۱ "داؤد نگر ضلع گیا کے ایک ہندو مہاجن نے ایک مسجد کی بنا ڈالی تھی اور نہایت سرگرمی سے اس کی تعمیر میں مصروف تھا، لیکن تھوڑے دنوں سے اس نے کنارہ کشی کی۔ معلوم ہوتا ہے قومی دباؤ نے اس کار خیر سے اس کو محروم رکھا"

(۳) ہندوؤں کی خاص خبریں اور معاملات: ۵/۱ جلسہ تخفیف اخراجات شادی قوم کائستھ از پیارے لال صدر انجمن ہند

۲۶/۱ قواعد تخفیف خراج شادی قوم کائستھ امسٹ (۲۷) دفعات جو ۶½ کالموں

میں آئی ہیں۔ اُن میں سے ایک یہ کہ تلک "مع لوازمہ" (صہ روپیوں سے زیادہ کا نہ ہو)

۲/۴ "اصلاح رسوم شادی قوم کائستھ" (از: مدیر ۲ کالم)

۲/۴ "مرحبا۔ بابو جابیر سہائے ساکن ہنوہان گڈھ کے بیٹے کی شادی ہونے والی ہے، فریقین کائستھ ہیں، دولکسا سولہ۔ ۔ ۔ مقرر ہوا تھا لیکن نئے قواعد کے موافق اب اس کی تعداد صرف صہ روپیہ رہ گئی۔ اور شگون کی رسم دلھن کے برد ہت کو صرف پانچ روپے کر عمل میں آئی۔"

تحفۂ تاپارت شمالا: ۲/۴ "یہ نہایت عمدہ فال ہے کہ چھپرہ کا گوتاپار شمالا سرریورس ٹامسن کے ظل حمایت کھولا گیا۔ دیا کرن، سمرتی ودیا یا دیگر سنسکرت علم ادب کی تعلیم کے واسطے گودنا میں ایک سنسکرت اسکول قائم ہوا یہ جگہ قدیمی ہے: جہاں ہندوستان کے ارسطو نیایا طریقے کے بانی گوتم نے پہلے پہل اپنے پیرودں کے سامنے اپنے مسائل فلسفہ کی تشریح کی تھی۔"

۹/۴ سورت میں ایک بہت بڑا جلسہ از دواج ثانی بیوگان کے واسطے ہوا۔ ایک بیوہ کا خط مہاجتاں (کذا) کے نام پڑھا گیا کہ اس کی شادی پھر سے کردی جائے بہت جوش وخروش پھیلا ہوا تھا، کوئی مخالف رائے نہ تھی۔ ایک کمیٹی قائم ہوئی کہ گجرات میں اس کی تشیع خوب بحث کی جائے۔"

۷/۲ "جلسہ برادران کائستھ سری باستب کو مژدہ ہو کہ شادی نور بصر ہر بہر سہائے رئیس اعظم شہر پٹنہ محلہ سلطان گنج ا منعقد ہو کر حسب ضابطۂ جدید جس کا مسودہ جلسۂ کائستھ ادبکار سبھا میں ہوا ہے۔ بابو صاحب کیسے والا حسب عالی نسب ہیں، اور اس گھر میں زمانہ قدیم میں کیسی کیسی شادیاں تکلف

کی ہوئیں۔"

۶/۴۳ "اصلاح شادی قوم کا سٹھ" از "خاندانی رئیس" کالی چرن چوہان گڑھ، ممبر کمیٹی

۷/۲ "ہم کو یہ دیکھ کر بہت خوشی ہوئی کہ پنڈت دیانند سرستی کے آریا سماج میں زندگی کے آثار پائے جاتے ہیں۔ اس سماج نے ایک ہفتہ دار انگریزی اخبار آریا تیریکاہ جاری کیا ہے ہم اپنے نئے ہم عصر کی کامیابیوں کی دعا کرتے ہیں"

۲۷/۷ پٹنہ میں کرنیل اولکٹ کی تقریریں۔ کرنیل نے کہا کہ قدیم ہندوؤں نے "انسانی علم کی عن قریب (تقریباً؟) کل شاخوں میں ایسی ترقی کی تھی کہ عقل میں نہیں آتی وہ دیوؤں کی طرح عمارت بناتے اور جوہریوں کی طرح لبتہ انجام کو پہنچاتے"۔ موسیقی کو "حیرت انگیز درجے تک پہنچایا" طبعیات و کیمیا میں ترقی کی۔ یہ یقینی نہیں کہ ان کے زمانے میں ریلوے اور تار برقی تھا یا نہیں لیکن "ان کی کتابوں پر یقین کیا جائے اور اس کی کوئی وجہ نہیں کہ کیوں نہ یقین نہ کیا جائے" تو وہ اس سے بہتر چیز رکھتے تھے یعنی ہوائی کشتی طب اور ریاضی پر، انھیں کمال تھا اور "ادب میں کوئی ان سے نہ بڑھ سکا" پانینی سے بڑھ کر صرفی و نحوی کسی اور قوم میں نہیں' اور کسی کے پاس رامائن، مہابھارت سی "مثنویاں" نہیں۔ فلسفے میں یورپ "محض بندی ہے" پرانے ہندو اس میں "درجۂ کمال" پر تھے، اور روحانیات میں تو یورپ کی کوئی حقیقت ہی نہیں۔ کرنیل نے "حاضرین سے التجا کی کہ اپنے آباد اجداد کے قدم بہ قدم چلو" ہر شخص کو بھاگوت گیتا کی ایک جلد خریدنی چاہیے اصل نہیں تو انگریزی

ترجمہ:- اپنی دوسری تقریر میں جس کا عنوان تھا "ہندوستان اپنے نوجوانوں سے کیا امید رکھتا ہے؟" کرنیل نے کہا کہ "میں دس برس سے ہندوستان میں ہوں" اور جس قدر میں نے تمہاری عادت و رسوم و زبان کو مطالعہ کیا اسی قدر وہ مجھے خوب صورت و غامض و بلند پرداز معلوم ہوئے"، یہ بتانے کے بعد کہ تھیوسوفی کیا ہے، انھوں نے آخر میں کہا: "سنسکرت کے علوم کو پھر زندہ کرو اور اپنے عادات و اخلاق کو انھیں اصول کے سانچے پر (کذا) ڈھالو جو بھاگوت گیتا میں قائم کیے گئے ہیں"

سنسکرت کی تعلیم ۱۸/۱۶ ... آج کل کا زمانہ اگر ہندوستان کی دوبارہ ترقی کے آغاز کا زمانہ نہیں ہے تو اس کی علامتوں کے آغاز کا زمانہ ضرور ہے۔ مغربی علوم کے دروازے ہم پر کھل چکے ہیں۔ سنسکرت کی تحصیل کا بھی اب پہلے سے بہت زیادہ شوق ہوتا جاتا ہے.... اگر سنسکرت دل لگا کر حاصل کی جائے تو اس کا نتیجہ بہت بڑے فائدے کا ہوگا۔ یورپ کے اعلیٰ ترین علما اٹھارہویں صدی کے آخر سے اس امر کا اظہار کرنے لگیں کہ ہندوستان کے قدیمی عقلا... نے اعلیٰ درجے کے فلسفے کی بنا ڈالی تھی اور یہ لوگ جیسے وسعت خیال میں مشہور تھے، ویسے ہی دقت نظر.. میں شہرہ آفاق تھے اور یہ کہ سنسکرت کا علم ادب انسانی دلچسپی کے کل مضامین کا بے انتہا ذخیرہ ہے۔ ساری دنیا میں مشہور و معروف علما کی متفق علیہ رائے یہ ہے کہ جتنی زبانیں ہیں، زندہ ہوں یا مردہ سب سے زیادہ مکمل سنسکرت ہے.. اس وقت ہمارے لیے نہایت ضرور ہے کہ سنسکرت کی تصنیفات کا ہندوستان کی دیسی زبانوں میں ترجمہ کرکے پیش

کریں اور اگر کسی وجہ سے نہ ہو تو یہ درجۂ اقل صرف اسی کے لیے نہایت مناسب ہے کہ ہم لوگ اب سنسکرت کے علم کو دوبارہ زندہ کریں۔" (مدیر کا مقالہ ۴ کالم)

۲۲/۱۲ "جلسۂ اصلاح شادی قوم کائستھ" (از مدیر)

"...۰ سال قبل کے ایک پنڈت کی پیشین گوئی از انڈین ایکو ہے۔ ہمارے ایک دوست نے ایک بہت پرانا سنسکرت میں لکھا کرم خوردہ کاغذ دیا ہے یہ چمڑے .. کا ہے اور اس پر پرانے زمانے کی مہریں لگی ہیں۔ اس میں مصر و سوڈان وغیرہ کے واقعات ماضی قریب کا ذکر ہے، مگر نام نہیں دیے گو اشارے صاف ہیں۔ آخری پیشین گوئی یہ ہے کہ "یہ بھارت کھنڈ آریا لوگوں کے واسطے ہوگا اور یہ ساتویں تاریخ بھادوں بدی سمت ۱۸۰۰ء سے شروع ہوگا" بعض باتیں اچھی طرح سمجھ میں نہیں آئیں اس لیے ان کا ذکر میں نے نہیں کیا ہے۔

کرنیل اولکٹ کا لکچر لکھنؤ میں ۲۲/۸: "..فی زمانا جرمنی میں فلسفے کی جانب خیالات رجوع ہیں .. وہاں سنسکرت کی ترقی ہو رہی ہے .. ہمارے ششاستروں میں جس قسم کی فلاسفی ہے اسی کے معتقد جرمنی والے ہیں۔"

۱۳/۸ "لنڈن مرر کی رائے ہے کہ ہندو کو مچھلی یا گوشت نہ کھانا چاہیے۔"

۹/۱۱ "ہندوستانی لکھتا ہے کہ ایک صاحب سے دریافت ہوا کہ موجودہ کلکٹر صاحب سیتاپور (کذا) کو بہت کچھ اہل ہنود کے عقائد سے ہمدردی ہے .. اس کی تصدیق ہوئی ہے کہ انھوں نے ایک .. برہمن .. نوکر رکھا ہے جو سنگھ روز صبح و شام بجاتا ہے اور آپ نہایت مسرور ہوتے ہیں۔"

۲۳/۴ گجرانوالہ میں ایک مسلمان شدہ برہمن پھر ہندو بنا لیا گیا۔"
۸/۱ دہلی میں برف کی ایک کل صرف اس لیے "قائم ہوئی ہے کہ ہندوؤں کو بہت ارزاں برف ملے۔" "برہمن وغیرہ برف تیار کرتے ہیں۔"

(۱۴) مسلمانوں کی خاص خبریں اور معاملات: مدیر مسلمان ہیں اور مسلمانوں کے بھلے برے سے بے نیاز نہیں، لیکن، نہ کبھی اشتعال آمیز باتیں اس کے قلم سے نکلتی ہیں اور نہ وہ "مذہبی جھگڑوں" میں پڑنا چاہتا ہے جیسا کہ اس نے ۱۹/۱ میں ایک نامہ نگار کو مخاطب کر کے لکھا ہے

کلکتہ ہائی کورٹ اور مسلمان جج: ۳/۱ "۔۔ہم لوگ بالاتفاق یہ کہتے ہیں کہ اس وقت مسٹر امیر علی میں۔۔ قابلیت اعلیٰ درجے کی ہے۔۔ انھوں نے ہمارے حضرت پیغمبر کی سوانح عمری لکھ کر تمام انگلستان میں کس قدر نام پیدا کیا اور اب اسی قابلیت ہی کے باعث کیسے عالی خاندان کی لڑکی بیاہ لائے ہیں۔ اس وقت بہ نسبت مسٹر ہورلی کے ان کا استحقاق زیادہ ہے۔۔ مسٹر ہورلی کے مقرر کرنے سے صرف یہی بات حاصل ہوگی کہ بیرسٹروں میں سے ایک شخص مقرر کیا گیا ان میں یہ بات موجود ہے" امیر علی کے تقرر کے لیے جو دلائل پیش کیے ہیں، ان میں۔ یہ ایک ان کا مسلمان ہونا بھی ہے: "پندرہ ججوں میں سے یہ ضرور ہے کہ کم سے کم ایک۔۔ تو مسلمان ہو" (یہ مضمون غالباً مدیر کا نہیں، کسی دوسرے اخبار سے ماخوذ ہے، مگر یہ عبارت جو الگ سے ہے اور جس کے آخر میں لفظ گرانیکل درج ہے، مدیر کی ضرور ہے: "اور مولوی محمد یوسف صاحب کا استحقاق بھی خیال کرنے کے قابل ہے" یہ بہاری تھے)

۱۹/۱ "۔۔ یہ امر کسی قدر حیرت انگیز ہے کہ گورنمنٹ ہند نے کسی مسلمان

کے لئے سفارش نہیں کی'۔۔ امیر علی یا۔ محمد یوسف۔۔ میں سے ایک کی تقرری ہے علاوہ اس کے کہ اس علاقے کی جماعت اسلامیہ کی دلی دہی ہوتی ہائی کورٹ کو یہ فائدہ ہوتا کہ قوانین وکارروائی اسلامیہ کا بھی ایک عنصر بنچ میں شامل ہوتا"

ہائی کورٹ کی ججی اور شیعہ سنی کا جھگڑا: پہلے "۱۴ جنوری کے۔۔ اردو گائیڈ" میں مفصلہ ذیل آرٹیکل پڑھ کر۔۔ نہایت حیرت ہوئی۔ خدا کی شان ایسے لوگ جو اس قدر کوتاہ بیں اور بغض وحسد سے بھرے ہوئے اور صاف وصریح مسلمانوں کی ترقی کی راہ میں کھنٹے بوتے ہیں وہ قوم کے مصلح اور خیر خواہ ہونے کا دعوی کریں۔۔ وہو ہذا: یہ پہلے لکھا جا چکا ہے کہ ہائی کورٹ میں ایک مسلمان جج کا تقرر ضرور ہے اور مستحق آنریبل محمد یوسف اور آنریبل سید امیر علی ہیں۔ مگر نواب عبد اللطیف نے حکومت کو ایک "یادداشت" بھیجی ہے جس کی دفعہ ۱۱ کا خلاصہ یہ ہے کہ "اس وقت کوئی مسلمان اس قابل نہیں ہے کہ ہائی کورٹ یا اضلاع کی ججی کے لئے منتخب ہوئے یہ یادداشت جو مسلمانوں کا سم قاتل یا زہر ہلاہل یا گاڈی فاکس کا سرنگ یا افعی دکرادم وننگ" ہے جس مسلمان نے دیکھی ہے' نفرین کی ہے۔ ۱۵ جنوری کے "اسٹیٹسمین" میں ایک نامہ نگار نے اپنا نام "محامڈن" قرار دے کر ایک خط چھپوایا ہے کہ محمڈن آبزرور اور اردو گائیڈ کی بڑی غلطی ہے کہ ایک شیعی "مولوی امیر علی" کی سفارش کی ہے؛ اگر یہ ہوئے تو حنفیوں کو بڑا رنج ہوگا۔ یہ قابل غفتانہ تھا لیکن چونکہ کہ ایک "معتبر انگریزی کاغذ" میں شائع ہوا ہے ۱۱ کے تمڈن آبزرور میں اس کے باب میں کچھ لکھنا پڑا کہ عیسائی اور ہندو یہ نہ

سمجھیں کہ سنی شیعوں کو دائرہ اسلام سے خارج سمجھتے ہیں یا ان سے اس قدر عناد رکھتے ہیں کہ ان کو کسی بلند منصب پر دیکھنا پسند نہیں کرتے دونوں میں محض "فروع" کا اختلاف ہے۔ شیعوں کی مجالس عزا میں سنی اکابر شریک ہوتے ہیں اور "آپس میں شادی بیاہ بھی کرتے ہیں حتیٰ کہ اکثر جا ابھی تک دیکھا جاتا ہے کہ ایک ہی گھر میں ایک بھائی سنی ہے اور ایک.. شیعہ' طرفہ یہ کہ کلکتہ میں مسلمانوں کی جو دو مشہور انجمنیں انجمن مذاکرۂ علمیہ اور انجمن عمومیہ اسلامیہ ہیں' ان دونوں کے صدر دو شیعے ہیں اور ارکان میں سنی و شیعہ تعداد میں برابر ہیں۔

[illegible] لکھنؤ کی خبر کہ آئندہ جنوری میں مجوزہ اسلامیہ کالج کی بنیاد رکھی جائے گی جس کے واسطے "قابل اطمینان چندا ہو گیا ہے" (پھر کبھی اس کا ذکر نہیں آیا)

[illegible] سنٹرل محمڈن ایسوسی ایشن کے سپاسنامے کے جواب میں لارڈ ڈفرن نے کہا کہ "میرا مقدم فرض.. تمام فرقوں کا بالکل بے طرف دارانہ طور پر لحاظ کرنا ہے' تاہم میری دلی ہمدردی ان شخصوں کے ساتھ ہوگی جو کسی وجوہات سے جن پر ان کا قابو نہیں رہا ہے ترقی کی.. دوڑ میں پیچھے رہ گئے ہیں.."

[illegible] الہ آباد کی خبر:۔ دو یورپی نو مسلم "مذہب اسلام پر وعظ کہتے ہیں"
[illegible] "ترقی خواہاں قوم کی خدمت میں ایک عرض داشت"؛ مدرستہ العلوم مسلمانان علی گڈھ کے لئے مدیر کے طرف سے چندے کی اپیل "انگریزوں اور ہندوؤں نے بھی شرکت فرمائی ہے" اس کے بعد سید احمد خاں کی جانب سے "ایک عرض بزرگان قوم کی خدمت میں"

[illegible] جلسہ تخفیف اخراجات شادی وغیرہ مسلمان [illegible] (کل ۱، ۱ کالم۔ ، بہار کے جلسے کی روداد شرف الاخبار سے نقل کی ہے۔ دو مسودے منظوری

مرے پیش ہوئے۔ ایک میں من جملہ اور باتوں کے یہ تھا کہ لڑکوں کی شادی میں کوئی شخص سالانہ آمدنی کی ایک چوتھائی سے زیادہ خرچ نہ کرے لڑکیوں کی شادی میں اس سے پچاس فی صدی زیادہ خرچ کا اختیار ہوگا اس میں پابندی شریعت کی بھی قید تھی۔ دونوں میں سے کوئی منظور نہ ہوا مدیر نے

اس پر تعجب اور افسوس کا اظہار کیا ہے کہ بہیں مسودہ (گو خود لے سے اس سے کامل اتفاق نہیں۔ خاص طور پر اس دفعہ کا ذکر کیا ہے جس میں پابندی شریعت کا ذکر ہے جب بڑی کثرت رائے اس کے ساتھ تھی لیکن کیوں منظور نہ ہوا۔

۱/۵ حیدر آباد دکن میں ایک اسلامیہ کالج بنانے کی تجویز۔ جلسے میں شرکت نظام۔

۲/۶ مدرسہ اسلامیہ پٹنہ ۱ر مارچ (۱۸۸۲ء) کو کھلا اور اوائل ۱۸۸۵ء میں انٹرمنس کی تعلیم کا بھی انتظام ہوگیا اس سال اس کے صدر سید احمد حسین اور سکریٹری محمد حسن تھے

۳/۶ گورنمنٹ ہند اور تعلیم مسلمانان (مدیر نے حکومت کے رزولیوشن متعلق تعلیم۔ تعلیم مسلمانان و ملازمت سرکاری سے اپنا اطمینان ظاہر کیا ہے)

۴/۶ کرنیل اولکٹ کا لکھنؤ میں اسلام پر لکچر: عیسائی مذہب سے میرا اطمینان نہ ہوا اور جب تک مجھ کو مذاہب مشرقی سے واقفیت نہ ہوئی تھی میں لامذہب تھا.. ہر شخص کو چاہیے کہ اپنے مذہب سے دکو (انیسویں صدی اور سائنس کے اثر سے علیحدہ رکھنے کی کوشش کرے' پیغمبر اسلام کی ملاقات چند موحد عیسائیوں سے ہوئی' ان کے خیالات سن کر ان کے "دل میں جو مذہبی شعلہ جل رہا تھا' وہ اور بھی بھڑک اٹھا" وہ خود امی تھے مگر "قرآن شریف جو ان کے ذریعہ سے نازل ہوئی ہے وہ اس لیاقت سے لکھی گئی ہے کہ لاثانی ہے.. مصر میں ایک میرے مسلمان دوست ہیں جن کے ذریعے سے

میں نے بہت سی روحانی باتیں سیکھیں۔۔۔ الف لیلہ[1] سے معلوم ہوگا کہ مسلمانوں نے روحانی قوتوں میں کس قدر ترقی کی۔۔"

۳۱/۸ ریاست پالن پور میں مسلمانوں کی اصلاح کے لیے ایک جلسہ ہوا جس میں من جملہ اور تجاویز کے ایک یہ منظور ہوئی کہ شادی کی تقریبوں میں تین دن تک افیون پینا آج سے موقوف کیا جائے۔"

۱/۸ "مسلمانوں کا چوتھا انگریزی اخبار دکن جرنل۔۔ حیدرآباد سے جاری ہوا ہے۔ یہ ہفتے میں دو مرتبہ۔۔ چھپتا ہے خدا اس کو ترقی دے۔"

۵/۱۰ "مسلمان اور انگریزی تعلیم" از مدیرہ (مدرسہ اسلامیہ پٹنہ کے لیے چندے کی اپیل)

۲۳/۱۱ "وائسرائے کو درخواست دی گئی ہے کہ جامع مسجد دہلی میں انگریز "جوتا اتار کر آئیں"

۲۵/۱۱ "ہم نہایت مسرت کے ساتھ اس خبر کو مشہور کرتے ہیں کہ مدراس کے سربرآوردہ مسلمانوں نے کرنیل انڈر روڈ کے مکان میں ایک مجلس منعقد کرکے یہ تجویز ٹھہرائی کہ مسلمانوں کی ترقی کی تدابیر ٹھہرانے کے لیے ایک ایسوسی ایشن قائم کرنا چاہیے۔ خدائے ذوالجلال ان عالی ہمم مسلمانوں کا معین۔۔ ہو"

۳۱/۱۲ از مدیرہ "۔۔ ہم خیال کرتے ہیں کہ جو دیسی سویلین اور ڈپٹی مجسٹریٹ منتخب ہوئے ہیں ان کی فہرست میں کسی بہاری مسلمان کا نہ ہونا قابل افسوس

---

[1] اس وقت تک طلسم ہوش ربا شائع نہ ہوئی تھی' ورنہ بہ دان دہمہ گیر کرینل کو اس میں بھی روحانیت کا بڑا سرمایہ مل سکتا تھا۔

تسلیم کیا جائے گا۔۔ ہم کو خوف ہے کہ کھلے ہوئے مقابلے کے ذریعہ سے سول سروس کی اونچی شاخوں پر پہنچنے کے لیے ابھی ان کو بہت مدت چاہیے ہم اصول امتحان مقابلہ کے خلاف۔۔ نہیں۔۔ لیکن ہم سمجھتے ہیں۔۔ کہ اگر ایسے امتحان کے ذریعے سے وہ لوگ اپنے ملک کی ملازمتوں سے خارج کیے جائیں جن کا پیچھے رہ جانا بے رحمانہ واقعات کی وجہ سے ہو اور جو اپنے نقص کو دور کرنے کے لیے قابل تعریف کوشش کر رہے ہیں، تو یہ صریح ناانصافی ہے۔۔"

۱۳ انجمن اسلامیہ احمد آباد کی پہلی رپورٹ پر مدیر کا اظہار مسرت۔

۱۴ مسٹر محسن بی طیب جی خلف مسٹر بدرالدین طیب جی پہلے مسلمان ہیں جنھوں نے آئی۔ سی۔ ایس کے امتحان میں کامیابی حاصل کی ہے۔ یہ انتہا مسرت کا موقع ہے

"امسال کاٹھیاواڑ لوگوں نے تخفیف اخراجات شادی کے لیے جو کوشش کی تھی اس کا نتیجہ۔ نظر آنے لگا ہے۔۔ افسوس ہے کہ مسلمانوں کو ان باتوں کا خیال نہیں ہوتا" ۱۵

بمبئی عرب و مسلمان گو ظاہرا کوئی خیال ظاہر نہیں کرتے لیکن بیچ میں مہدی کی کامیابی پر خوش ہیں عرب یہ کہتے ہیں کہ مہدی بڑا طاقتور ہے انگریز اس کو نقصان نہیں پہنچا سکتے بلکہ وہ پہنچا سکتا ہے ذہلی ہوشیار مسلمان مہدی کو غازی خیال کرتے ہیں اور کامیابی پر بہت خوش ہیں سوائے لکھنو کی ریاست کے یا لکل اس کے خلاف ہے۔ لاہور۔۔ مسلمان کہتے ہیں کہ کامیابی تو پیشتر ہی سے معلوم تھی ۲۳۔ ۱۸۸۲ء میں غالباً اس کا ترجمہ یوں کیا گیا تھا: مسلمانی جماعتوں میں یہ بیان کیا جاتا ہے کہ مہدی کی فتح یابی کی نسبت آگے سے پیشین گوئی تھی"

۳ "ہمارا معزز ہم عصر اخبار پنجابی لاہور لکھتا ہے: "خرطوم کے نکل جانے

پر انگریزی اخباروں کو مسلمانوں پر بدلے دے کرنے کا موقع ملا مختلف شہروں .. سے تار برقیاں مشتہر کر دیں کہ .. اہل اسلام اس فتح سے بہت خوش ہوئے .. اور - جوش پیدا ہو گیا محال آنکہ یہ سب .. بناوٹی باتیں تھیں - مسلمانوں نے مہدی کو کبھی مہدی موعود تسلیم نہیں کیا بلکہ وہ ابتدا ہی سے اس کو مہدی کذاب .. قرار دیتے رہے ہیں - .. لکھنؤ کے اہل اسلام نے ایک بڑے عالی شان جلسے میں اخبار ایکسپریس کے .. الزام کی تردید کی جو اس نے مسلمانوں پر شکست خرطوم پر لگایا تھا" (اس کے بعد بمبئی کے ایک وفد کا ذکر جو گورنر بمبئی کے پاس گیا تھا) .."

(۱۴) کم سنی کی شادی کے خلاف ایک مقالۂ افتتاحیہ ہے

(۱۵) قانون لگان بنگالہ": "انڈین کانسٹی ٹیوشنل ایسوسی ایشن کل زمینداروں کی ہمت کا قومی مرکز، مہاراجہ دربھنگہ کی .. کوششوں سے قائم ہوا اور تھوڑی ہی مدت میں رسوخ و اقتدار کا ایسا منصب حاصل کر لیا کہ شاذ و نادر ہی کسی انجمن کو حاصل ہوتا ہے' اور انگلستان کا پروپرٹی ڈیفنس لیگ جس کو اصل چلانے والے لارڈ ویمیس اور لارڈ اسٹینلی اور دوسرے نہایت ذی اقتدار و ذُو ساہیں کا نسٹی ٹیوشنل ایسوسی ایشن کے ساتھ اس لئے ہوا کہ زمانۂ حال کی سب سے بڑی غلطی یعنی قانون لگان بنگالہ کی مخالفت کرے - .. اور اخباروں میں سے ایلیس میل .. زمینداران بنگالہ و بہار کی ایسی خدمت .. کر رہا ہے کہ .. وہ بہت قدر کے قابل ہے - خود ٹائمس نے نہ صرف .. قانون کی توضیع کی دقتوں کو سمجھا بلکہ ان خطروں کو بھی جو موجودہ مسودے کو قانون بنانے میں ہیں .. بنگالہ

کے چیف جسٹس اور اسٹیٹسمین کے قابل تعظیم ایڈیٹر نے پچھلے سال زمینداروں کو اپنی حمایت کے سائے میں لیا.. گورنمنٹ ہند کھلے میدان میں مسٹر رچرڈ گارتھ کا مقابلہ نہ کر سکی تو ان کی بے ضابطگی کی شکایت میں ایک مراسلہ انگلستان روانہ کیا اور وہ بے ضابطگی یہ تھی کہ مسٹر رچارڈ گارتھ نے ایک مقدمے کی طرف اشارہ کیا تھا جو ہائی کورٹ میں زیر تجویز تھا۔۔ گورنمنٹ ہند کے دل میں چوٹ لگی اس واسطے کہ یہ میدناپور خاص محل کی رعایا کا مشہور مقدمہ تھا جس میں گورنمنٹ پر یہ الزام تھا کہ اس نے بہ حیثیت زمینداری اپنی رعایا پر ۲۰۰ سے ..۱ گونہ تک اضافہ لگان کیا تھا (۱۹/۲۸-۱۱) "فتویٰ صادر ہو گیا اور ٹیننسی ایکٹ اب اس سرزمین کا قانون ہو گیا تبدیل وزارت سے تھوڑے ہی پہلے جس وقت کہ .. گلیڈ اسٹن نے استعفا بھیجا تھا اور لارڈ سالسبری نئی وزارت قائم کرنے کی کوشش کر رہے تھے، لارڈ ڈیفرن نے مناسب سمجھا کہ .. اس غیر ضرور و نا منصفانہ و بے وقت قانون کی منظوری کا مراسلہ بھیج دیا جائے" ہے۔

(۲۶) "کونسل واضعان قوانین بنگالہ": عبدالجبار کو لفٹننٹ گورنر بنگالہ نے اس کونسل کا رکن مقرر کیا تھا اور جس خط میں اس کی اطلاع تھی اسی میں یہ بھی بتا دیا گیا تھا کہ لفٹننٹ گورنر ٹیوارزی بل کے معاملے میں ان کی حمایت کے متوقع ہیں" صرف اسی ایک واقعے سے معلوم ہو سکتا ہے کہ اس کونسل کی کیسی ترکیب ہے"

(۲۷) "ہندوستانی والنٹیر": مقالہ افتتاحیہ: ".. پٹنہ کے نامی گرامی لوگوں میں سے تخمیناً ۵۰ .. نے .. درخواست بھیجی ہے کہ .. ان کو دیسی والنٹیرس

ی بلیٹن قائم کرنے کی اجازت عطا کرے .." ۶/۴ "والنیٹر ہونے کی تحریک سارے ملک میں عام ہو گئی ہے متعدد جلسے .. ہوئے اور بہت سی درخواستیں بھیجی گئیں" اسٹیٹسمین بھی اس کا موئد ہے۔

(۱۷) ۱۷/۴ مہارانی جمنا بائی": مہارانی جمنا بائی نے .. درخواست کی تھی کہ روس کے خلاف جنگ میں شریک کی جائیں .."

(۱۸) ریلوے ۲۳/۱۲: "ادنیٰ ادنیٰ ملازمان ریلوے کے ہاتھوں .. ہندوستانی مسافروں کی توہین اتنی کثرت سے ہوتی ہے کہ اس کے موقوف کرنے کے لئے کچھ کرنا ضروری ہے ... ہندو پیٹریٹ نے لکھا ہے کہ دو معزز ترین ہندوستانی مسافران درجہ دوم کو ہگلی اسٹیشن میں ویٹنگ روم سے نکال دینے کی دھمکی دی گئی کیوں کہ وہ پاک جگہ صاحب لوگوں کے واسطے مخصوص ہے .."

(۱۹) صوبہ بہار کی خبریں اور معاملات: ۱۲/۱ ایک بہاری باشندۂ خاص پٹنہ نے دو ہفتے ہوئے ایک کمپنی امپیریل تھیٹریکل ٹرویپ کے نام سے قائم کی ہے، جس کے بعض ایکٹروں کو پٹنہ والے امپیریل تھیٹریکل ٹرویپ میں دیکھ چکے ہیں ۱۶/۲ میں اس کی شکایت کہ یہ کمپنی شائقین کو دھوکہ دیتی ہے۔

۹/۳ کرانکل نے شکایت، کی ہے کہ پٹنہ میں "ڈاک بہری" کے مشخصہ رقوم کی زمینداروں کو اطلاع نہیں ہوتی اور اسی وجہ سے ان کا نقصان ہوتا ہے۔

۲۳/۳ بہار کے زمینداروں کا ایک وفد گورنر جنرل سے کلکتہ میں لگان کے قانون کے سلسلے میں ملا جواب "بالکل لطائف الحیل سے بھرا ہوا" تھا۔

۲۴/۳ "وائسرائے کی حال کی تقریروں سے اور اس واقعے سے کہ

انھوں نے قانون لگان کے اخیر مباحثے میں کونسل کے ایک ممبر کو نامناسب .. طریقے سے مہاراجہ دربھنگہ پر حملہ کرنے دیا صاف ظاہر ہوتا ہے کہ بالفعل مہاراجہ .. سے گورنمنٹ خوش نہیں ہے، لیکن ہم سمجھتے ہیں کہ مہاراجہ کو اس کی کچھ پروا بھی نہیں ہے کہ ایسی گورنمنٹ جس نے اپنے کو ایسی ناشائستہ حرکت کے قابل ثابت کیا جو بیان سے باہر ہے چاہے.. خوش رہے اور چاہے ناخوش.." مدیر

۲؎ میک کینی تنخواہ داہ وائس چیر مین پٹنہ میونسپلٹی کے مشاہرے میں تخفیف کی تحریک از مدیر۔

۳؎ ۱۱ اپریل کو زمینداران پٹنہ کا "ایک بہت بڑا جلسہ" باڈلی پٹنہ میں زیر صدارت نواب سید لطف علی خاں سی۔ آئی۔ ای منعقد ہوا۔ بنگال ٹیننسی بل کے پاس کیے جانے پر اظہار رنج کیا۔ تجویز سید ولایت حسین عرف مہدی نواب نے پیش کی اور رائے راد معاکش، قاضی رضا حسین وغیرہ نے اس کی تائید۔ اس کی مخالفت کے لیے اسی وقت ۰ ہزار روپے جمع ہوئے۔

۵؎ ایک معتبر نامہ نگار نے لکھا ہے کہ ضلع مظفرپور کے ۰ زمینداروں سے سرکاری مویشی کے ساتھ الٰہ آباد جانے کے لیے تیس تیس آدمی مانگے گئے ہیں۔ علاوہ الٰہ آباد جانے کو کوئی آمادہ نہیں۔" کیا بعد بنگال ٹیننسی ایکٹ کی بھی جس کے نام ہی نے زمینداروں کو وجود معطل بنا دیا ہے زمیندار ایسی خدمتوں سے معاف نہیں رکھے جائیں گے؟ کیا گورنمنٹ کو شرم نہیں آتی ہے کہ زمینداروں کے ساتھ ایسی بدسلوکی کرنے کے بعد بھی ان سے یہ دہ کرنے کی فرمائش کرتی ہے؟!"

۳/۴ کرک وڈ نج پٹنہ کی شکایت میں ایک مقالۂ افتتاحیہ۔ وہ یدعی ہیں اور خلاف ضابطہ کارروائیاں کرتی ہیں۔

۳/۱۱ ۱۴ جون کو باؤلی پٹنہ میں زیر صدارت نواب لطف علی خاں اس پر غور کرنے کے لیے جلسہ منعقد ہوا کہ روس سے جنگ ہونے کی صورت میں "ملک کی حفاظت کے لیے کون سی تدابیر اختیار کی جائیں" صدر نے اعلان کیا کہ جنگ ہوئی تو "مجروحوں اور بیماروں کی خبرگیری کے لئے میں ایک لاکھ رُپئے دوں گا۔

۳/۱۱ مہارانی ٹکاری نے" منشی جواہر لال اور مولوی عبدالوہاب پر تین لاکھ کے لئے اور منشی موتی لال پر ایک لاکھ.. کے لئے جو ان کے خزانے سے چوری گیا ہے نالش دائر فرمائی ہے"

۴/۸ پٹنہ میونسپلٹی بنگالے کی کل دوسری میونسپلٹیوں سے خراب ہے

۲۱/۹ اور دوسرے شماروں سے معلوم ہوتا ہے کہ ایک کمپنی بہار ٹرمیوے کمپنی لمیٹڈ کے نام سے قائم ہوئی تھی۔ مدیر نے اس پر ۲۱/۹ میں ایک مقالہ لکھا ہے کہ جس قدر جلد رُپے جمع ہوں گے اسی قدر جلد کام شروع ہو سکے گا۔

۴/۲۲ جلسہ بہ تاریخ ۱۶ اپریل، شرکا: اف ام ہیلیڈی صدر انجمن، سی سی کوین، جی اے گریرسن، خدا بخش خاں بہادر، ولایت حسین عرف مہدی نواب، رائے جے کشن، نواب امیر حسن، سید فضل الرحمن، جے نرائن رائے کاشی پرشاد، گور پرشاد سین، محمد احسن، اندو خاں، جہانخاں صاحب رکن الدین حسین، حاجی کریم حسین، رام چرن پرشاد، جوگل کشور، شنکر سہائے،

گنپت پرشاد، گورسہائے لال، گجادھر پرشاد، بھگوتی پرشاد، دھنیش چندر رائے، صدر نے بتایا کہ بہار میں ایشیاٹک سوسائٹی کی شاخ قائم کرنے کی غرض سے اس وقت تک پانچ ہزار کے چندے کا وعدہ ہوا ہے۔ یہ فیصلہ بھی ہوا کہ مسٹر گریرسن کی "غیبوبت" میں مسٹر کوٹن "سوسائٹی کا کام" کریں۔ سوسائٹی کے قیام سے متعلق گریرسن نے جس دلچسپی کا اظہار کیا تھا اس کو شکریہ ادا کیا گیا۔

۱۵/۶ "پٹنہ میونسپلٹی کی ابتری و خرابی اب اس حد تک پہنچ گئی ہے کہ اگر اس کو سارے ہندوستان کی میونسپلٹیوں کا بدترین نمونہ کہا جائے تو ہرگز مبالغہ نہ ہوگا"۔ مدیر

۵ ممالک غیر (۱) انگلستان: "کاش ہمارے ہندوستانی اس کو سن لیتے" کے عنوان سے ۴/۱ میں مرقوم ہے: "ملکۂ معظم کے خاندان کا قاعدۂ کلیہ ہے کہ بیکار رہنا بالکل فضول تصور کرتے ہیں، بلکہ وہ کام کرتے ہیں کہ اپنی قوت بازو سے پیدا کر کے اپنی ذات خاص پر صرف کرتے کرتے ہیں.." لیکن ۲۱/۵ میں خبروں کے ساتھ عبارت ذیل اور اس کے بعد اس سے متعلق کرانکل کی رائے ہے:

"ایک اخبار لندن کو دوزخ کا نمونہ بتلاتا ہے۔ کرانکل ہماری رائے میں اس کو تخریب اخلاق کے اعتبار سے بہشت نما دوزخ کہنا زیادہ ترزیبا ہے"

مدیر نے صراحت نہیں کی، لیکن یہ بالکل ظاہر ہے کہ اخلاق سے مراد جنسی اخلاق ہے، ورنہ انگریزوں میں جو خوبیاں ہیں ان سے وہ ناواقف نہیں

ذیل کی ایک خبر کرانکل میں ایک طنزیہ عنوان "مہذب قوم کی مہذب مائیں" کے تحت صادق الاخبار سے (بحوالہ روہیلکھنڈ پنچ) نقل ہوئی ہے۔

واقعہ انگلستان کا نہیں پٹنہ[1] کا ہے اگر یہ واضح ہے کہ مدیر کے نزدیک یورپی عورت اپنے اخلاق اپنے وطن سے ساتھ لائی تھی اور وہ بات جس کا ذکر ہے وہاں مستثنیات میں تھیں:

"دانا پور کے ایک یوروپین نے پٹنہ کے مجسٹریٹ کی عدالت میں استغاثہ پیش کیا کہ ہماری لیڈی ایک گوالے سے محبت رکھتی ہے۔۔ لیڈی۔۔ نے بھرے اجلاس میں یہ کہہ دیا کہ میں ہرگز اس کے پاس جانا ترک نہ کروں گی اور نہ۔۔ وہ میرے پاس آنا چھوڑے گا۔۔ صاحب بہادر اپنا سا منہ لیکر واپس گئے"۔[5/۴]

ہندوستانی اپنی محکومی کی وجہ سے انگریزوں کے مقابلے میں اپنے کو پست و ذلیل سمجھتے تھے اور اس کا لازمی نتیجہ تھا کہ انگریزوں کی اصلی یا فرضی بداخلاقیوں کا ذکر انھیں خوش کرے، چنانچہ ۱۸۸۵ء میں لندن کے اخبار پال مال گزٹ نے جو انکشافات کیے تھے ان سے کرانکل کو بڑی دلچسپی تھی:

"پال مال گزٹ[2] نے پایۂ تخت کی بعض حیرت انگیز بدکاریوں کو طشت ازبام کر کے انگلستان میں بڑا جوش پھیلا دیا ہے۔۔ کہا جاتا ہے کہ بعض بڑے بھاری سرکاری عہدہ دار بھی اس میں شامل ہیں۔ ہم بھی پال مال گزٹ کی

---

[1] پٹنہ کا واقعہ جس کی تحقیق بہ آسانی ہو سکتی تھی وہ ایک یورپی اخبار سے جو خود اسے دوسرے اخبار سے لیتا ہے، نقل کرنا مناسب نہ تھا۔ [2] کیا پولس کو ہدایت

رپورٹ دیکھنے کے نہایت مشتاق ہیں ۱/۸ "پال مال گزٹ نے پر رپورٹ طور ر
سے دریافت کیا تو معلوم ہوا کہ انگلینڈ میں بھی لڑکیوں کی تجارت ہوتی ہے
غریبوں کی لڑکیاں امیروں کے مصرف میں آنے کے لئے پالی جاتی ہیں اور
صرف یہی نہیں کہ انگلینڈ میں بلکہ غیر ملکوں میں چالان کی جاتی ہیں" ۱۵/۸ انگلستان
سے عورتوں کو دھوکا دیکر باہر بھیجنے کے حالات ۴ کالم ۲۴/۸)

خود مدیر کو انگلستان سے ذاتی واقفیت نہ تھی اور کبھی کبھی ایسی باتیں شائع ہو جاتی تھیں جن
سے غلط فہمی پیدا ہو سکتی تھی مثلاً ۱۸۸۵ء میں رفیع الاخبار سے نقل ہوا ہے کہ انگلستان میں مشہور کر لیا [illegible] ہم کو
انگلستان کی سیاسی جماعتوں کے بارے میں یہ رائے ظاہر کی گئی ہے: "چاہے کوئی فرقہ
غالب ہو ہمارے لئے کچھ ایسا فائدہ نہیں.. تا راجہ ازیں قصہ کہ گاؤ آمد و خر رفت.. ہمارے لئے گلاڈسٹن یا سالسبری
کیمبرلی یا رینڈولف چرچل سب ایک ہی ہیں.. ہمارے بعض ہم وطن یہ امید کر رہے ہوں کہ لبرل فرقہ ہندوستان
کے ساتھ انصاف کریگا لیکن.. ہم ہرگز ایسی امید نہیں کر سکتے.. ہم جو کچھ امید کر سکتے ہیں وہ خاص خاص شخصوں سے ہے
نہ کہ فرقوں سے"۔ مگر اس کے باوجود جھکاؤ لبرلوں کی طرف ہے چنانچہ "خدا
کرے سچ ہی ہو" کے عنوان سے ظاہر ہے جس کے تحت ایک مختصر سے اس خیال سے
بحث کی ہے کہ انتخاب میں لبرل کامیاب ہوں گے ۹/۱۱ ۱۸۸۵ء میں انگلستان میں
[illegible] کی گئی ہے کہ مسٹر اسٹیڈ ایڈیٹر پال مال گزٹ اور بعض دوسرے اشخاص کے خلاف ایک
لڑکی کو چھپا رکھنے کا مقدمہ دائر کیا جائے۔ ۱۲/۱۱ ایڈیٹر پال مال گزٹ کو بجرم اغوا ۳ ماہ کی سزا ملی [illegible] اخبار
مذکور کے خلاف نہایت نا ملائم [illegible] ہے۔ اس کی فروخت ریلوے اسٹیشنوں پر ممنوع کر دی گئی ہے اور کئی
کلبوں سے خارج کر دیا گیا ہے۔ ۲۳/۱۱ اس اخبار کا ایک ایک پرچہ آسٹریلیا میں ۵ شلنگ کو بکا ۷/۱۲ [illegible]
رسالہ تمام انگلستان میں مشہور [illegible] کے لئے اشتہار کسی تمام اخبار میں نہیں دیکھا ایک خاص [illegible]
گزٹ دیا اسی قسم کا کوئی اور نام ہے جس میں اس قسم کے اشتہارات شائع ہوتے ہیں

عام انتخاب تھا' اور ایک ہندوستانی لال موہن گھوش بھی جنھیں کنسرویٹو کا لابرل کہتے تھے' لبرلوں کی طرف سے امیدوار تھے' جن کی شکست پر کراںکل نے اظہار افسوس کیا تھا[۱۲]- ایک انگریز جون پیر سے بھی ہندوستانیوں کو ہمدردی تھی' چنانچہ ان کے انتخاب کے اخراجات کے لیے ام گھوش' محمد یوسف' ساگرام سنگھ' امیر علی' وغیرہ کے دستخط سے اپیل کی گئی تھی[۸] اور کچھ روپے جمع بھی ہوئے تھے' لیکن سر جون فیر نے اس کے لینے سے انکار کر دیا[۹]

(۲) جرمنی: "جرمنی کو نو آبادیوں کا جنون" از مدیر[۹]

(۳) "برہما" جنرل برنڈرگسٹ قیصر کے اس مشہور مقولے کو جس کا ترجمہ رسیدیم و دیدیم و کردیم فتح ہے بخوبی استعمال کر سکتے ہیں۔ منڈ لے مسخر ہو گیا تھیبا قید کیا گیا اور اس کا ملک سلطنت برطانیہ میں ملحق کر لیا گیا بس انھیں چند لفظوں میں اس مختصر لیکن پر سانحہ جنگ کا نتیجہ ہے جو کچھ خوشی ہو سکتی ہے وہ صرف اس امر سے کہ یہ نتیجہ بہت سی جانیں ضائع کیے بغیر حاصل ہوا۔ اگر کبھی آزادی خون سے خریدی جاتی ہے تو یہ بہت کم خون بہا کر بیچی بھی جا سکتی ہے اور برہما والوں نے دنیا کے سامنے ایک پر تاثیر مثال اس کی پیش کی ہے کہ کیونکر ایک قوم اپنی آزادی چپ چاپ اجنبیوں کے نذر کرتی ہے لیکن برہما کی کمزوری و بزدلی کی نسبت چاہے جو کچھ کہا جائے ہم تو اس فتح و الحاق کی وجہ نہیں سمجھ سکتے اور ہم انگریزی مدبروں کی راستبازی کے چاہے جس قدر قائل ہوں.. اس کارروائی کے قرین عقل و انصاف ہونے پر گفتگو کرنے سے باز نہیں رہ سکتے سلطنت برہما دلکڑی کے تاجروں کا اختلاف .. ایک خانگی معاملہ تھا اور کوئی عقل والا

آدمی اس حیلے سے .. مداخلت کو قرین انصاف نہیں کہہ سکتا .. تھیبا اک خراب حکمران اور ظالم وجابر بادشاہ تھا .. اس کو علیحدہ کر دینا نہایت مناسب .. ہم .. تسلیم کرتے ہیں لیکن صرف انگریزی گورنمنٹ کو اس اصلاح کے عمل میں لانے کا کون ساحق تھا؟ کیا انگلستان چپ چاپ رہتا اگر اس کی ہمسایہ سلطنت چین تھیبا کو تخت سے اتار دیتی؟ .. ہم اس الحاق برجس پہلو سے نظر کرتے ہیں ہر طرح سے غیر منصفانہ وزبردستی کا ہے۔ اصل یہ ہے کہ بجلد ار برٹش انٹرسٹ یعنی برطانیہ کا نفع .. مقصود اصلی تھا، کیونکہ یہی بیر دک نفع ہر جگہ موجود رہتا اور ہر بات کو جائز کرتا ہے، بعض ظریفوں نے بڑے عمدہ طور سے یہ بیان کیا ہے کہ انگلستان نے برہما کو اس غرض سے لیا ہے کہ تجارت کے بے مزاحمت رہیں کھل جائیں اور چند سوداگر بچوں کو نوکریاں مل جائیں اور سب سے بڑھکر یہ کہ مصر وافغانستان میں جو دُہے فائع ہوئے اور ذلت نصیب ہوئی اس کا مکافات ہو جائے اور شیر انگلستان غریب تھیبا پر اس لئے جھپٹا کہ مہدی وعلی خالوف نے اس کو نیچا دکھایا تھا۔ اگرچہ ظریفوں نے ہماری گورنمنٹ کے فیاضانہ ارادوں کے سمجھنے میں غلطی کی ہے لیکن زبان کون روکے"۱۲

مصر و سوڈان: دار مستتر نے جو کچھ کہا تھا (اس کا ذکر آگے آئے گا) اس کے باوجود مہدی علی منیر نواز جنگ کے اس قول کو صحیح سمجھنے سے چارہ نہیں کہ مہدی موعود کی وہ تمام نشانیاں جو احادیث میں درج ہیں مہدی سوڈانی میں موجود نہ تھیں اور یہ ممکن ہے کہ ہندوستان کے کچھ مسلمان اس کے دعوی امامت پر قہقہہ لگاتے ہوں عہ لیکن تاویل میں بڑی گنجائش ہے اور افریقہ

وعرب وغیرہ کے بہت سے مسلمان اس کے دعوے کو قبول کرنے لگے ہوں تو عجب نہیں، اور اس میں شبہ نہیں کہ انگریزوں کے خلاف اس کی کامیابیوں نے عالم اسلامی میں ہلچل مچا دی تھی اور ہندوستان میں بھی اس سے ہمدردی رکھنے والوں کی کمی نہ تھی۔ کم ازکم کرانکل ضرور اسے ایک بڑا آدمی سمجھتا تھا، جس کے ذریعے افریقہ کے وحشی متمدن بنائے جا رہے تھے (وفات پر جو مضمون نکلا تھا اس کا خلاصہ دیکھیے، گو ممکن ہے کہ اپنی اور تحریروں میں اس قدر صاف اظہار رائے نہ کیا ہو)

"مصر کی حالات انگلینڈ کے لیے سال بھر بڑے انتشار کا باعث رہے اور اگر مسٹر گلیڈ اسٹون کی جگہ کوئی دوسرا وزیر ہوتا تو اس ضعیف وغیر مستقل پالیسی کی بدولت جو خدیو کے ملک کی نسبت اختیار کی گئی ہے اس کی ساری شہرت وعزت کب کی برباد ہوتی رہتی۔۔ یہ پالیسی اس لیے ناکامیاب ہوئی کہ یہ خود ان کی پالیسی نہیں ہے، یورپ کی سلطنتوں اور انگلستان کے دیوان خاص اور خاص اپنی رائے وفہم وفراست کے اثر میں مبتلا ہوکر مسٹر گلیڈ اسٹون سال بھر۔۔ بدعملی میں پڑے رہے اور اس لیے کوئی حیرت کی بات نہیں ہے اگر ایک وقت مصر کو خالی کر دینے کی پالیسی اور دوسرے وقت معاملات مصر میں حد سے بڑھکر دست اندازی کرنے ۔۔ کی صلاح اس انتشار و دوعملی کا نتیجہ ہوئی ۔۔ عربی پاشا کو سر کرنے کے بعد، مہدی کی متعصب جماعت کے ہاتھوں سے مصر کے سلامت رہنے کی کل امیدیں جس پر منحصر تھیں، خدیو کو تنہا چھوڑ دینا انگلستان کی ۔۔ ایک نامنصفانہ کارروائی ہوئی اور یہی بد جواب ۔۔ دی گئی اگر کچھ پہلے دی جاتی تو ۔۔ اس وقت

نہ تو مہدی کے سر کرنے میں دقت ہوتی اور نہ منفعت و لوگوں کی شکست نصیب ہوتی۔" [۱۲/۱] "ڈنگولا میں یہ افواہ پھیلی ہوئی ہے کہ مہدی نے جنرل گارڈن کی درخواست کے بموجب اپنے سپاہیوں کو حکم دیا ہے کہ تم لوگ دریائے نیل پر سے گزر جاؤ کیونکہ دریا خشک ہو جائے گا، چنانچہ اس کے تین ہزار سپاہی غرق بحر فنا ہو گئے" [۱۲/۱] "مسٹر ولفرڈ بلنٹ نے جو۔۔ مہدی و مصر کے درمیان بیچ بچاؤ کرنے کا بیڑا اٹھایا تھا اس کو مسٹر گلیڈسٹون نے نامنظور کیا۔۔ بہت اچھا۔ کیونکہ ممکن تھا کہ مسٹر بلنٹ بھی۔۔ کسی اور شہر کو دوسرا خرطوم بناتے اور اپنی رہائی کے لیے دوسری فوج کی روانگی کی ضرورت پیش لاتے" [۲] "لبرل گورنمنٹ کی خود غرضانہ پالیسی مصر میں" (ایک طویل مضمون) ہے غالباً ماخوذ۔۔ اس میں ایک انگریزی اخبار کے نامہ نگار اور مصر کے "معزز اور مقتدر" عہدہ دار کی گفتگو بھی شامل ہے، جس کا خلاصہ یہ ہے کہ انگریزوں کو مصر سے نکل جانا اور وہاں کے معاملات میں مداخلت سے گریز کرنا چاہیے" [۹/۲] "مصیبت سوڈان" گورڈن کی گرفتاری پر اظہار رنج اس سلسلے میں مہدی کی دغابازی کی طرف خفیف اشارہ [۱۶/۲] "مصر" اگر سوڈان میں لڑائی جاری ہی رکھنے کا ارادہ ہے تو مجوزہ لشکر سے کہیں بڑا" بھیجنا چاہیے [۱۶/۲] "مہدی کو برابر یورپین سے مدد ملتی ہے، چنانچہ اس وقت مہدی کے کیمپ میں دو اعلیٰ درجے کے یوروپین کام کرتے ہیں" [۹/۲] "مہدی نے مسٹر الیورین فرانسیسی کو اپنا وزیر مقرر کر کے خاص سفارت کے لیے یورپین دربار میں بھیجا ہے" [۹/۲] "الیورین۔۔ نے۔۔ اسلام قبول کر لیا ہے" [۱۶/۲] مہدی کے ایک "ایلچی" وارد انگلستان کے عربی اعلان کا ترجمہ انگریزی

اخباروں میں چھپا ہے۔ وہ کہتا ہے کہ مہدی صرف ایسی شرطیں قبول کرسکتا ہے جن سے مسلمانوں کا فائدہ ہو" اس کی سفارت یہ ہے کہ مسلمانی دنیا میں تہذیب پھیلائے نہ کہ تباہی۔" ۲۳/۲

عثمان دغما "مہدی کا دہنا ہاتھ" کے والدین فرانسیسی تھے اور وہ فرانس میں ۱۸۳۳ء میں پیدا ہوا تھا۔ اس کی ماں نے ایک مسلمان سے شادی کی، اور بعد کو وہ مسلمان ہوگیا۔ یہ فنون سپہگری سے واقف اور متعدد زبانوں سے آشنا ہے۔ خدیو نے اسے سپہ سالار مقرر کیا تھا لیکن "چند روز کے بعد" ناراض ہوکر نکال دیا۔ یہ مہدی کا داماد ہے اور "اس کی ہمت و جرأت کا خوف بڑے بڑے انگریزوں پر غالب" ۲۳/۲ دغما کی موت کی خبر پایۂ صداقت کو پہنچ گئی ۲۳/۱۱

"مہدی.. سلطان.. کو اصول ملت سے ہٹا ہوا بیان کرتا ہے" ۱۸/۴۔ فرانسیسی پروفیسر دارمستتر نے اپنی ایک تقریر میں بتایا تھا کہ مہدی میں بہت سی باتیں ایسی ہیں جو پیغمبر اسلام میں تھیں اور پیشین گوئیوں کے مطابق مہدی موعود میں ہونی چاہییں ۱/۶۔

"حسرتیں اس کی ٹپکتی ہیں مرگ مہدی یہ کیا کیا تو نے"

اس بڑے شخص کی وفات پایۂ ثبوت کو پہنچی جاتی ہے.. سچا جاں نثار قوم اور غایت درجے کا اولوالعزم تھا۔ دنیا کی تواریخ میں جو کام اس نے کیے وہ معدودے چند ہی لوگوں کو نصیب ہوئے ہیں اور اگر اس کو بہتر موقع ہاتھ آتے تو.. بنی نوع انسان کے ساتھ اور بھی بھلائی کرتا.. سلطنت انگلشیہ نے بے ضرورت اس بڑے شخص کے..

کاموں میں درست اندازی کی جن کے مقاصد یہ تھے کہ سوڈانیوں میں بناجوش پھیلے اور وہ لوگ وحشیانہ زندگی چھوڑ دیں۔۔ درست اندازی نہ ہوتی تو وہ ضرور۔۔ کامیاب ہوتا۔۔"[۲۴]

(۵) روس: ۸۵ء میں اس کا بڑا اندیشہ تھا کہ سرحد ہند سے بہت قریب آجانے کی وجہ سے روس و انگلستان میں جنگ ہو جائے دونوں میں سمجھوتا ہو گیا' لیکن اس سے ہند میں انگریزوں کے وقار کو صدمہ پہنچا (دیکھیے کرامکل کی رائے دربارہ الحاق برما)

وصیت نامہ پیٹر اعظم زار روس: "مخفی نہ رہے کہ خدائے پاک نے قوم روسی کو تمام یورپ کی حکمرانی کے لائق پیدا کیا ہے' یورپ کی بہت سی قومیں اب پرانی ہو گئی ہیں۔ ایک وقت ہو گا کہ ان کے ملک نئی اور جوان قوموں سے آباد ہوں گے۔۔ ہدایت نامہ = (۱) قوم روسی ہمیشہ جنگ و جدل میں گرم رہے' تاکہ عزم اس کا سرد نہ ہو جائے۔ ۲۔۳۔ یورپ کے کل جھگڑوں۔۔ میں حتی الامکان روسی شریک ہوں خاص کر جرمنی میں۔۔ اس سے روس کا بڑا فائدہ ہے۔ ۴۔ پولینڈ میں تنازعہ کرادیں۔۔ فوج روس کے پولینڈ میں داخل کرنے کے لیے۔۔ بہانہ ڈھونڈتے رہیں' بہ شرط ضرورت ملک مذکور کو نواح کے حاکموں میں تقسیم کریں۔۔ بعد ازاں حسب موقع عمل کریں۔ ۵۔ سویڈن کا جو ملک ملے اسے لیں اور اس کو ڈنمارک سے علیحدہ کریں۔۔ ۶۔ جہاں تک۔۔ ہو سکے قسطنطنیہ دارالخلافہ ترکی اور ہندوستان تک پہنچ جائیں۔ جو شخص ان دونوں ملک پر حکمرانی کرے گا وہ تمام دنیا کا فرماں روا ہو گا۔۔

مناسب ہے کہ ہمیشہ ترکی اور ایران سے لڑتے رہیں .. ۱۱-جب سویڈن کی طاقت گھٹ جائے گی، ایران اطاعت اختیار کرے گا، پولینڈ محکوم اور ترکی مفتوح ہو جائے گا.. تب نخ کے طور پر شاہنشاہ فرانس اور پھر بادشاہ دالنا سے یہ پیغام ڈالیں کہ آؤ ہم.. تینوں مل کر تمام عالم کو زیر کریں اور بعد فتح.. آپس میں تقسیم کریں۔ اگر ان دونوں.. میں سے کوئی۔ قبول کرے تو اس کی مدد سے دوسرے بڑے بادشاہ کو زیر کرنے کی تدبیر کریں، پھر اور چھوٹی سلطنتوں کو کالعدم کریں.. ۱۲۔ اگر.. ان دونوں بادشاہوں میں سے کوئی.. منظور نہ کرے تو وہ تدبیر کرو کہ جس میں اُن کے آپس میں تنازع پیدا ہو اور جب.. لڑلڑ کر کمزور ہو جائیں اس وقت روس کی فوج کثیر دالنا.. پر محیط ہو.. اس طرح تمام یورپ فتح ہو جائے گا اور ساری دنیا میں ایک اکیلا شہنشاہ روس کا سلطنت کرے گا"

ٹائمز کے نامہ نگار سینٹ پیٹرزبرگ نے ایک چٹھی کا ترجمہ دیا ہے جس کا لکھنے والا این ایس ہے جس کی نسبت عموماً خیال تھا کہ یہ دراصل جنرل سوبلاف کی ہے۔ یہ سوئی ملیٹری گزٹ میں چھپا تھا اور اس کا اردو ترجمہ کوہ نور نے شائع کیا تھا۔ گراصل میں یہ بڑی چٹھی ہے، ذیل میں اس کے جستہ جستہ فقرے درج ہیں: "ہمیں خود ہندوستان کی ضرورت نہیں، ہم.. چاہتے ہیں.. کہ باسفورس پر قبضہ حاصل کریں اگر انگلینڈ.. سدراہ نہ ہو تو ہم ہندوستان میں اس کی حکومت کو مدد دینے کے لیے مستعد ہیں.. رہی ہندوستان پر فوج کشی.. کی مشکلات، سو کیا صاف ظاہر نہیں ہے کہ وسط ایشیا کی موجودہ حالتوں اور ہمارے اعلیٰ رتبے سے جو ہمیں وہاں حاصل

ہے، روسی فہم کو اسکندر اعظم، چنگیز خان، تیمور، نادر شاہ اور دوسرے حملہ آوروں کی نسبت بہت ہی کم مشکلات پیش آئیں گے۔ اور اگر ہم ہندوستان میں داخل ہو کر منادی کر دیں کہ اہل ہند کو انگریزی جوئے سے خلاص کیا گیا، اور جب انگریزوں کا اس ملک سے استیصال ہو جائے تو ان کو مختار کر دیں تو کیا اعتراض ہے! ہندوستان میں ہمارے دوست اس کثرت سے ساتھ ہوں گے جیسے آسمان پر ستارے۔ انگریز اس پر غور کریں۔"

۲۲/۳ انگلش مین یہ۔۔ سن کر کہ گورنمنٹ روس دیسی اخبارات کی خریداری کیا چاہتی ہے از حد ناراض۔۔ ہے"

"وسط ایشیا کی نازک حالت" (مدیر کا مضمون): ۲۲/۳: "عزت کے ساتھ جنگ کرنا بے عزتی کی صلح سے بہتر ہے اور وہ صلح جو مسٹر گلیڈسٹون۔۔ روس کے ساتھ۔۔ چاہتے ہیں، وہ علاوہ مبنی بر اہانت ہونے کے چند روزہ سے زیادہ نہیں ہو سکتی۔ وسط ایشیا میں لڑائی ضرور ہونی چاہیے۔"

روسی چڑھائی کی نسبت مسلمانان ہند کی رائے: ۲۳/۳ و ۱۶ مہدی علی، منیر نواز جنگ کی چٹھی جو بمبئی گزٹ میں چھپی تھی اس کا ترجمہ (ماخوذ از اردو گائیڈ): "۔۔ جو لوگ باشندگان ہندوستان کو آمادۂ بغاوت کہتے ہیں وہ مسلمانان ہند کو سب سے زیادہ آمادۂ بغاوت بتاتے ہیں، اس کو میں رد کرتا ہوں۔ مسلمانان ہند پر برٹش گورنمنٹ کا مطیع ہونا ایک نوع واجب ہے۔۔"

"وسط ایشیا کی نازک حالت" (از مدیر): ۲۴/۳: روس نے وسط

ایشیا میں جنگی دھمکی دے کر.. اس بات کا بہت عمدہ موقع دیا کہ ہم لوگ اپنی وفاداری کا.. قوی ثبوت دیں..''

۲۷/۴ ''سینٹ پیٹرسبرگ کے بڑے بڑے اخبار یہ رائے دیتے ہیں کہ افغانستان و بلوچستان پر کامل قبضہ کر لیا جائے''

۲۲/۶ ''خبر ملی ہے کہ شہنشاہ روس عن قریب سائبریا اور ریاستہائے وسط ایشیا کے بادشاہ کا خطاب اپنے لیے حاصل کریں گے''

۲۲/۷ ''پیرس کا ایک اخبار فرنکلیتس لکھتا ہے کہ ایک ہندوستانی جو اپنے تئیں مشہور ناناصاحب کا لڑکا قرار دیتا ہے روسی فوج کا افسر ہے اور وہاں اس نے بہت اعزاز حاصل کیا ہے''

۲/۷ ''کلکتہ میں روس کا خوف بزدلی سے نمایاں ہو رہا ہے''

۲۲/۸ ''یورپ کے لوگوں کا خیال یہ ہے کہ بالآخر انگلینڈ کو روس سے ہار ماننا پڑے گا''

۲۷/۸ ''اخبار ٹریبیون میں ایک اینگلو انڈین نے انگریزی اور روسی حکومت کے مقابلے پر اپنی تحریر شائع کی تھی جس میں روسی انتظام کو ترجیح دی.. گئی...''

''جنگ روس کے لیے ہماری تیاریاں'' ۱۲/۹ اخبار عام کا طویل مقالہ

۵/۱۰ ''زار روس کا شہنشاہ وسط ایشیا کا خطاب لینے کا جشن آئندہ سال تک ملتوی رہا کیوں کہ ٹرینس کاسپین ریلوے جب مرو اور بخارا میں جاری ہو جائے گی تب یہ جشن سمرقند میں کیا جائے گا''

۱۱/۵ ''خیال کیا جاتا ہے کہ پال مال گزٹ۔ جو روسیوں کی تائید..

میں لکھا ہے اس کو روسی گورنمنٹ نے .. رشوت دی ہے"

۱۹/۵ "حال میں ایک بنگالی بابوؤں کا ڈیپوٹیشن پوسٹ ماسٹر دیناپور کے پاس یہ دریافت کرنے گیا تھا کہ اگر یہاں روسی اگر قابض ہو گئے تو ان کی پنشنوں کا کون ذمہ دار ہوگا"

۱/۶ "کرنیل علی خانوف کی سوانح عمری": (اس کا نام نزاع روس و انگلستان کے سلسلے میں آتا رہا ہے) اصلی نام مقصود علی خاں ہے۔

۶/۷ ہند اور وسط ایشیا کی انگریزی حکومت پر جنرل انکاف کے خیالات از رفیق ہند:۔ مقدم الذکر کی مذمت: "خود ایک انگریز نے اعتراف کیا ہے کہ مسلمان فاتح بہ نسبت انگریزوں کے .. رعایا کی بہبود کا زیادہ تر خیال رکھتے تھے۔ وہ اعلیٰ درجے کی شہنشاہی عمارتیں جو مسلمان فاتحوں نے تعمیر کرائی تھیں انگریزوں کے عہد میں تباہی کی حالت تک پہنچ گئی ہیں) زراعت پیشہ لوگوں کی حالت خراب، صنعت تباہ غرض صرف انگریز تاجروں کے فائدہ سے ہے" ۲/۷ جنرل انکاف نے لکھا ہے کہ میرا مضمون ہندوستان میں بڑی دلچسپی سے پڑھا گیا اور مختلف اخباروں نے اسے نقل کیا۔ میں شکر گزار ہوں۔ (اس مضمون میں روسی حکومت کا ذکر اور اس کی تعریف)

۲/۸ "روس کے ساتھ لڑائی کا احتمال روز بروز قوی ہوتا جاتا ہے"

۱۴/۹ "زار روس شہنشاہ وسط ایشیا کا خطاب قیصر ہند کی ضد سے لیتے ہیں"

۲/۱۱ مظفر الدین امیر بخارا نے جو روسیوں کے ہاتھ میں ایک

کھلونا تھے قضا کی گمان ہے کہ روس بخارا پر قبضہ کرے گا۔

۱۱/۲ ایک سیاح کہتا ہے کہ روسی سپاہی اول درجے کا جاہل متعصب اور بہادر ہوتا ہے خوراک اور پوشاک کے بارے میں .. شدید سے شدید تکلیف برداشت کرتا ہے۔" ۱۱/۲

۱۱/۴ "قسطنطنیہ کے اخبار ہندوستان کی پیشقدمی پر روس کے ہمدرد ہیں۔ وہ کہتے ہیں کہ روس ہندوستان پر مسلمانوں کے حقوق کی طرف دوگنا متوجہ ہوا ہے"

(۶) ترکی ۱۱/۲ "جس وقت کہ وسط ایشیا اور سوڈان کے معاملات کی سرگرمی تھی جو سلطان روم کی روس و انگریز دونوں خوشامد کرتے تھے.. اس کا تصفیہ بھی ہونے نہیں پایا تھا کہ ایک دم سے دو صوبے رومیلیا و البانیا باغی ہو گئے۔ ایک طرف سے یونان نے دھمکی دی اور دوسری طرف سے سردیا نے سر اٹھایا۔ سلطان المعظم نے صبر و تحمل سے کام لیا اور یورپ کی سلطنتوں سے ان بغاوتوں کے فرد کرنے کی درخواست کی۔ انگلستان نے یونان و رومیلیا.. کو سرزنش کی رومیلیا تو مانگیا لیکن یونان ابھی دردں نیچے بردں کی حالت میں ہے۔ سب سلطنتوں کے اتفاق سے رومیلیا کے بارے میں.. مجلس شوریٰ منعقد ہونے والی تھی، ابھی تک اس کے نتیجے کی اطلاع نہیں آئی.." مدیر

"اخبار انڈین اسپکیٹر لکھتا ہے: انگلینڈ کو ترکی سے جو کچھ تعلق ہے اس کو معاملہ بلغاریہ کے انفصال میں نظر انداز نہیں کرنا چاہیے یہ تعلق نہ صرف مصر سے ہے بلکہ ہندوستان کے مسلمان شہزادے اور

مسلمان باشندوں کے ساتھ ہے.. اگرچہ سلاطین یورپ سلطنت عثمانیہ کی تباہی کے درپے ہوں گے تو مسلمان کو بڑا صدمہ پہنچیگا۔ یہ خطرہ روسی پیش قدمی کے خطرے سے بہت زیادہ ہے.."

(۷) افغانستان: روس کے اقدام کی وجہ سے ۱۸۸۵ء میں افغانستان کو کافی اہمیت حاصل ہو گئی تھی۔ امیر عبد الرحمٰن نے راولپنڈی میں لارڈ ڈفرن سے ملاقات کی تھی؛ ان کے متعلق ہندوستان میں متضاد خبریں شائع ہوا کرتی تھیں، کبھی یہ کہ دراصل وہ روس سے ملے ہوئے ہیں ۲/۲۲ اور کبھی یہ کہ وہ دل سے انگریزوں کے ساتھ ہیں ۲/۹ ۔

۱/۵ "رسالدار میجر مرزا عطاء اللہ خاں سردار بہادر: افضل خاں کی جگہ پر کابل میں انگریزی سفیر مقرر ہوئے ہیں"

۱۲/۲ "پاینیر" لکھتا ہے: کرنل اسٹوارٹ کی پارٹی ہرات میں پہنچی تو ہرات کے خاص خاص ملاؤں نے مسجد میں.. دعا مانگی کہ ان کا آنا.. بطور برکت ہو.. ملا.. ہمارے طرفدار ہو جائیں تو افغانستان ایک معتبر رفیق ثابت ہو گا"

پہلے افغانوں کا خیال تھا کہ انگریزوں کا ارادہ راولپنڈی میں امیر کو بہکانے کا تھا "بہت سے تحائف اور "نئی نئی عورتیں" لے کر افغانستان واپس جانے کا بہت "عمدہ اثر" پیدا ہوا ہے۔ (یہ خبر بھی عجب نہیں کہ پانیر ہی سے لی گئی ہو۔ "ارادہ" سے پہلے لفظ "ہمارا" ہے۔

۱۲/۲ کابل کی وحشیانہ سزائیں.. سزاؤں کے نام یہ ہیں قین فانا، کنڈاشقہ، غوغزا، بندی، پوست کشیدن، تکہ تکہ کردن، برلوپ پر اندن

"قین قانا سزا" افرادِ جرم کے لیے دی جاتی ہے.. زمین میں ایک بڑی سوئی میخ گاڑ دیتے ہیں یہ درمیان سے شگاف دار ہوتی ہے' اس کو پہلے.. کھولتے ہیں' پھر اس کے اندر مجرم کا پاؤں دیا جاتا ہے۔ تمام انگلیوں سے خون کے فوارے چھوٹے لگتے ہیں'.. اس پر بھی ۔ اقبال نہ کیا تو اسے.. تور پر بلٹ دیتے ہیں۔ اس تعذیب سے اکثر مجرم مر جاتے ہیں شقہ کی سزا کابل کے زنجیر دروازے میں دی جاتی ہے جو خاص اسی کام کے لئے.. ہے۔ اس دروازے کے درمیان ایک آہنی زنجیر لگی ہے.. مجرم۔ کو اس زنجیر سے.. لٹکا دیا جاتا ہے اور دو تیز گھوڑوں کو ایک رسی سے باندھتے ہیں اور اس رسی کو مجرم کی کمر سے لپیٹ دیتے ہیں اور پھر ایک گھوڑے کو ایک طرف اور دوسرے.. کو دوسری طرف چابک مار کر دوڑا دیتے ہیں کہ جس سے مجرم کا بدن شق ہو جاتا ہے' اور اس سے اس کا نام کنڈا (کذا)۔ کاٹھ مارنے کی سزا ہے جو کسی زمانے میں یہاں بھی جاری تھی۔ بندی کی سزا قید ہے' مگر قیدیوں کو اندھیرے کوئیں میں ڈال دیتے ہیں اور پھر ان کی کوئی خبر گیری نہیں کی جاتی۔ غرغری کی شکل انگریزی پھانسی سے ملتی ہے.. مجرم کو زمین پر کھڑا کرتے ہیں اور اس کے گلے میں ڈال کر کھینچ لیتے ہیں"

مارننگ پوسٹ لکھتا ہے کہ امیر کے خزانے سے جو دس کروڑ چوری گیا ہے یہ روپے کہاں سے آئے؟ خیال ہے کہ روسیوں سے رشوت ملی ہوگی۔[۳۴]

امرت بازار پتر کا نے حال میں دربار راولپنڈی کے متعلق ایک مکالمہ درج کیا ہے جو خالی از لطف نہیں:

وائسرائے : آپ مینہ برسنے میں آئے ہیں اس سے معلوم ہوتا ہے کہ بڑے خوش طالع ہیں، جیسے کہ پیاسی زمین پانی پی کر سرد ہو گئی ہے اسی طرح سے آپ کے دوست بھی۔

امیر : لیکن کل رات کو میرے پلاؤ میں نمک بہت زیادہ پڑ گیا، میں اپنے ملک میں اس شخص کو مار ہی ڈالتا کہ جو اس طرح سے پلاؤ پکواتا۔ میں جانتا ہوں کہ روسی میرے واسطے اس سے اچھا پلاؤ پکوائے۔

وائسرائے : لیکن مجھ کو بہت سے دقیق امور پر آپ سے بحث کرنا ہے، آپ کو — پلاؤ کی سب سے زیادہ فکر ہے معاف کیجئے، ہندوستان میں ہم لوگ زیادہ نمک کھاتے ہیں، آیندہ سے بہت کم نمک آپ کے کھانے میں ہوا کرے گا۔

امیر : تو ہم کو نمک کھلا کر اپنا وفادار بنانا چاہتے ہیں، میری ۲۱ ضرب کی سلامی آپ نے کیوں کی؟ کیا میں نظام اور مہاراجہ کشمیر کے برابر نہیں ہوں؟ کیا میں سلطان سے دوسرے رتبے میں خود مختار بادشاہ نہیں ہوں؟

وائسرائے : اگر آپ کو توپوں کی زیادہ پرواہ ہے تو جس قدر کہیے دغا کریں۔

امیر : اچھا آیندہ سے ایک سو ضرب توپ کی سلامی ہوا کرے اب ہم کو اتفاق کی بابت گفتگو کرنا چاہیے۔

وائسرائے : اب حالات بیان کیجیے اور اتفاق کی بابت امور کا کچھ ذکر کیجیے۔

امیر: ہمارا اور آپ کا اتفاق دائمی رہے۔

وائسرائے: آمین' آپ کا مزاج مثل بہت بڑے سمندر کے ہے کہ اس میں تھاہ ہی نہیں۔

امیر: قیصر ہند.. کا سن بہت ہو لیے ہیں نے سنا ہے کہ ان کی لڑکیاں بہت سی ہیں.. دو یا تین حوریں میرے حوالے کی جائیں.. قیصر میری ماں ہوں اور میں ..ان کا لڑکا۔

وائسرائے: قیصر ہند تو بے شک اس میں خوش ہوں لیکن شاہزادیوں کی شادیاں ہو گئی ہیں۔

امیر: یہ ایک چھوٹی سی بات ہے... ملا فتوی پڑھ دیں گے اور طلاق ہو جائے گی۔

وائسرائے: شاہ زادیاں آزاد ہیں اور ان کے خاوندوں کو قیصر ہند سے کوئی تعلق نہیں اور علاوہ اس کے ہمارے یہاں کا قانون طلاق بالکل آپ کے یہاں سے جدا گانہ ہے

امیر: میں دیکھتا ہوں کہ آپ کو اس میں عذر ہے۔ اچھا صلح پیام (کذا) ہند مجھے کابل جانے دیجیے۔

وائسرائے: لیکن آپ واپسی کے وقت روسیوں کو ہرات پر قابض دیکھے..گا اس پر امیر صاحب کو غصہ آیا اور وہ بے ہوش گر پڑے۔ عرق گلاب چھوڑا گیا تب ہوش میں آئے۔ اس کے بعد دوسرے اور تیسرے روز کی فرضی گفتگو) ۱/۱۲ اگر یہ غلط ہے تو کیا ہونا چاہیے؟

پچھلے اخبار میں وہ اشتہار .. ناظرین دیکھ چکے ہیں جو امیر کابل نے اسی

خوف (جنگ روس) کے متعلق اپنے ملک میں دیا ہے۔ آج ایک .. ہم عصر صاحب نے دوسرا اشتہار اسی بارے میں دیا ہے جو امیر .. نے دیا ہے اور جس میں .. لکھا ہے کہ آپس کے اختلاف اور خانہ جنگی کو دور کریں اور سب متفق ہو کر خواہ روسیوں سے یا انگریزوں سے، یعنی ان میں سے جو کوئی کہ افغانستان پر قبضہ کرنا چاہے اس سے مقابلہ کریں۔ جو قومی قبیلہ بہ وقت جنگ امیر کے ساتھ .. ہو گا اس کو ہتھیار اور آذوقہ امیر کی سرکار سے مفت دیا جائے گا .. وہی صاحب لکھتے ہیں کہ ایک سیاح کابل کا بیان ہے کہ امیر کے وزیر کا قول ہے کہ امیر .. کو راول پنڈی کے دربار سے .. خوشی اور تسلی حاصل نہیں ہوئی۔ وائسرائے کے باب میں ان کا یہ قیاس ہے کہ یہ جس قدر زیادہ گو ہیں، اتنے ہی بخیل بھی ہیں۔ ان کو یہ امید تھی کہ .. بیس لاکھ روپیہ اور لاکھ راکفل سے کم نہ دیویں گے ..“ از اخبار عام $\frac{5}{9}$

۶ اشخاص | پرنس آف ویلز: $\frac{5}{1}$ ”مخالف اخبار اب لکھتے ہیں کہ پرنس آف ویلز کو ضرور قتل کرنا چاہیے (نہ معلوم ”قتل کی جگہ دراصل کیا تھا)

$\frac{2}{3}$ ”حکیم حاذق الزماں مرزا اشرف علی خاں .. بہادر دہلوی شاگرد رشید حکیم امام الدین خاں دہلوی مرحوم جو سابقاً .. دکٹوریا گنج لکھنؤ میں ۶ سال سے مطب فرماتے تھے جن کی نسبت اڈیٹر انوار محمدی وغیرہ نے بھی اشتہارات دیے تھے، .. گولکھ پور، باکی پور میں مطب فرماتے ہیں ..“ اشتہار از جانب مدیر

آزاد: $\frac{29}{9}$ ”کوہ نور $\frac{22}{9}$ لکھتا ہے: اس ہفتے میں .. مولوی محمد حسین

.. آزاد بہ حصول رخصت بہ نیت زیارت عتبات عالیات و سیاحت فارس و عربستان روانہ ہونے والے ہیں؛ غالباً آج شام کو روانہ ہوں۔ ہم کو معلوم ہوا ہے کہ .. اس سفر میں تو تصنیف کتب علوم و فنون کی ہم پہنچائیں گے .. اور قدیم .. بھی تلاش فرما کر .. ہمراہ لائیں گے .. مولانا .. نے ایک معتد بہ حصہ رُپے کا یعنی کل اپنی عمر کا حاصل ایسے خیر محض کاموں کے لیے وقف فرمایا ہے۔ ہم امید کرتے ہیں کہ بروقت مراجعت لاہور میں ایک کتب خانہ و آزاد کھولیں گے"۔ $\frac{6}{11}$ آزاد پروفیسر عربی گورنمنٹ کالج لاہور ۱۰ اکتوبر کو بوشہر پہنچ گئے۔

شاہ امجد حسین سجادہ نشین منیر: $\frac{21}{9}$ اکبر دانا پوری کا لکھا ہوا قطعہ تاریخ وفات ۱۳۰۷ھ

| | |
|---|---|
| شہ یافتہ از دست قضا مات شد افسوس | ان شاطر بے مثل زمانہ بد و ساخت |
| بشکست بیک چشم زدن نقشہ بساطش | منصوبہ خود راست کند یافت نہ فرصت |
| از گجر دختاں تافتہ رخ گشت بیک سو | چوں بادشہ گوشہ شطرنج بہ خلوت |
| اکبر چو گنم حالت ایں واقعہ تحریر | شاطر از اجل مات شدہ شد سن رحلت |

احسن الدین احمد $\frac{13}{7}$ "مولوی احسن الدین احمد پسر سولی .. نواب امیر علی خاں بہادر جو اس وقت .. سول سروس میں بہ عہدہ اسسٹنٹ مجسٹریٹی مقرر ہیں، امتحان مقررۂ قانون میں کامل العیار نکلے اور امید قوی ہے کہ عن قریب ہم لوگ ان کو عہدۂ جوائنٹ مجسٹریٹی اور ججی پر فائز .. دیکھ کر شکر منعم حقیقی کریں کہ ہم مسلمانوں میں سید محمود .. کی طرح اور ایک مسلمان اس منصب عالی شان پر مرتقی ہے"۔

کرنیل ادلکٹ : کرنیل ادلکٹ تھیوسوفسٹ تھے' اور دوسرے مقامات کے علاوہ پٹنہ میں بھی ان کا لکچر ہوا تھا ۲۵ء اُنھوں نے پٹنہ میں اپنی تقریر میں کہا تھا کہ "میں ہندوستان کا دوست ہوں' اور میں نے اس کو اپنا گھر بنا لیا ہے"

تانیتا بھیل : ۱۱ء "آج کل تانیتا بھیل کی شرارت نے انگریزی پولس کو اُلو بنا رکھا ہے۔ تانت باجی اور راگ بوجھا مثل مشہور ہے 'تانیتا بولا پولس بھاگا'۔ اب بھی ہندوستان کی بعض .. ہیتا پوس (کذا) دیانوسی ریاستوں میں .. چوری کا وہ انتظام عمدہ ہے کہ باید وشاید' مگر ہماری گورنمنٹ نے چوری کے .. انسداد کو پولس کی دُم (کذا) کے بھروسے رکھا ہے جس میں اکثر ذلیل لوگ ہوتے ہیں .. بسا اوقات پیتے ہیں اور چپ ہو جاتے ہیں' چنانچہ تانیتا نے عجب دُم میں کھٹکھٹا باندھا ہے' کبھی تو پولس انسپکٹر بن جاتا ہے' اور گاہ سپرنٹنڈنٹ کا سانگ لاتا ہے' بہت سے افسران پولس کو .. ناک کاٹ کر برہنہ چھوڑ دیا .. ابھی تھوڑا عرصہ ہوا کہ رہتک کے علاقے میں ایک لپچو نامی جاٹ نے پولس کی دُم میں ہنگڑی باندھ دی تھی۔ اور ۲۰ کنسٹبلوں کو مع پولس انسپکٹر کے جو اس کے گرفتار کرنے جاتے تھے اُنھیں ہتکڑیوں سے جکڑ کر رکھ دیا' اور آپ تو دو گیارہ ہوا پولس صرف رعیت پر خوب کسر نکالتی ہے .. از اودھ پنچ ۔ ۱۱ء "پاینیر کے پاس کھڑکی کے ایک نامہ نگار نے لکھا ہے کہ مشہور ڈکیت تانیتا بھیل کی روز بہ روز شہرت ہوتی جاتی ہے اور لوگ اس سے خائف ہیں۔ .. دو فقیر دل سے .. ملاقات ہوئی ان میں سے ایک نے کہا کہ تانیتا بھیل غریب محتاجوں کو نہیں ستاتا ..

امیروں کو لوٹتا ہے،، ایک مرتبہ ایک ہیڈ کانسٹبل کے بارے میں اسے معلوم ہوا کہ اس کا دعویٰ ہے کہ میں تانیتا کو گرفتار کرلوں گا، حجام کے روپ میں اس کی حجامت بناتے ہوئے۔ اس کی تصدیق کرلی اور وہیں استرے سے ناک کاٹ لی اور یہ کہتا ہوا بھاگا کہ میں ہی تانیتا ہوں گرفتار کرو۔

از دار السلطنت: ۱۸۸۹ء تانیتا نے کھنڈوا کے ڈپٹی کمشنر کو اطلاع دی تھی کہ میں خزانہ لوٹنے آؤں گا (یہ ذکر نہیں کہ پھر کیا ہوا)

جمال الدین افغانی: ۲۵ ۱۸۸۱ء میں ہم نے اخبار عروۃ الوثقیٰ پر ریویو لکھتے وقت شیخ .. کا کچھ تذکرہ کیا تھا۔ مگر وہ صرف قیاسی تھا، اسی زمانے میں صاحب ایڈیٹر کوہ نور نے ان کی نسبت لکھا اور ذاتی تعارف کا ذکر بھی کیا جو .. حیدر آباد دکن میں ایک معقول عرصے تک ان کو حاصل رہا۔ اب پال مال گزٹ کے کارسپانڈنٹ نے پیرس سے ان کا کچھ حال لکھا ہے جس کا ترجمہ ہم سول سے ہدیہ ناظرین کرتے ہیں: شیخ جمال الدین حسینی الافغانی جو آج کل پیرس میں ہیں ۱۸۳۷ء میں .. کابل کے درمیان ایک معزز خاندان سادات میں متولد ہوئے۔ سال (اس کے بعد ہندسہ غائب) کی عمر میں انھوں نے عربی زبان کی تحصیل شروع کی اور علم فقہ و اخلاق و فلسفہ وغیرہ میں کمال مہارت پیدا کی۔ جب ہندوستان میں ۱۸۵۷ء کا مفسدہ ہو چکا، تو شیخ نے ہندوستان میں آکر اس کے ہر ایک حصے کی سیر کی بعد ازاں مکۂ معظمہ کو حج کو گئے اور وہاں سے براہ بغداد فارس اپنے وطن افغانستان کو واپس آئے یہاں اس وقت .. شیر علی خاں .. اور .. عبدالرحمن خاں .. کے درمیان رسہ کشی جھگڑا ہو رہا تھا، شیخ نے .. عبدالرحمن خاں .. کی طرفداری کی عبدالرحمن

خاں کو شکست ملی تو شیخ قسطنطنیہ کی طرف بھاگ گیا۔۔ اس کے علم وفضل کا شہرہ۔۔ پہلے ہی وہاں پہنچ چکا تھا، علمائے قسطنطنیہ نے اس کو بڑی عزت وتعظیم سے قبول کیا، اور کوشش کرکے اس کو قسطنطنیہ کے محکمۂ تعلیم کی جماعت منتظم کا ممبر مقرر کرایا۔ کچھ عرصے کی سکونت کے بعد شیخ کو سلطنت ترکی۔۔ بدنظمی وبے انتظامی کا حال معلوم ہوگیا۔۔ انھوں نے ترکی کے خلاف مضامین لکھنے اور وعظ کہنا شروع کردیا، اس کا اثر یہ ہوا کہ ان کو حدود سلطنت عثمانیہ سے ۱۸۷۱ء میں بدر کردیا گیا۔ اس کے بعد یہ مصر گئے، وہاں، مصر اور سوڈان کے بڑے بڑے علما ان کے شاگرد ہوئے۔ ان شاگردوں میں ایک۔۔ نامی گرامی شاگرد شیخ محمد احمد تھے جو اب مہدی سوڈانی کے نام سے مشہور ہیں شیخ نے قاہرہ میں اسمٰعیل پاشا کے برخلاف حملے کرنے شروع کیے اور اس کو۔۔ اسلام اور مصر کا ویران کرنے والا قرار دیا۔ شیخ نے اسمٰعیل پاشا کی معزولی میں سخت کوشش کی تھی، جب توفیق پاشا خدیو حال تخت نشیں ہوئے تو ان کے برخلاف بھی شیخ نے وعظ کہنا شروع کردیا اور بیان کیا کہ یہ۔۔ عیسائی سلطنتوں۔۔ کے ہاتھ کا پتلا ہے۔۔ نتیجہ یہ ہوا کہ ۱۸۸۰ء میں۔۔ مصر کی حدود سے بدر کردیا گیا اور ان کا کل اسباب ضبط کیا گیا

اس کے بعد شیخ پھر ہندوستان میں آئے اور یہاں تین سال اقامت کرکے پھر پیرس کو گئے۔ اب دو سال سے پیرس میں مقیم ہیں۔ شیخ اوقات کے نہایت پابند ہیں، علی الصباح بیدار ہوکر قرآن شریف کی تلاوت کرتے ہیں۔ بعد اس کے انگریزی وفرانسیسی اخباروں کا مطالعہ کرتے ہیں اور مختلف مضامین کے رسالے دیکھتے ہیں۔ پیرس میں۔۔ ایک رسالہ عروۃ الوثقیٰ

جاری کیا تھا۔ روس و انگلستان کی نسبت ان کی قطعی رائے ہے کہ اگر اب جنگ ہوئی تو.. اس کو سخت نقصان اٹھانا پڑے گا.. اس معاملے میں جس قدر دیر ہوگی اسی قدر روس کا فائدہ ہے۔ مہدی کی نسبت یہ بیان کرتے ہیں کہ یہ چھوٹی سی عمر میں نہایت ذہین تھا اور علوم فقہ فلسفہ اور اخلاق وغیرہ میں مہارت تام رکھتا ہے.. مذہب اسلام کی تاریخ میں وہ مستند استاد خیال کیا جاتا ہے۔ عروۃ الوثقیٰ کے بہت تھوڑے پرچے ہماری نظر سے گزرے ہیں۔ اس سے ان کے اعلیٰ درجے کی فضیلت کا اندازہ ہو سکتا ہے معلومات کے نہایت وسیع ہیں، علی الخصوص اسلام کی حمایت میں ان کے مضامین نہایت.. پرزور ہوتے ہیں۔ یہ شیخ.. بڑا اولوالعزم آدمی ہے' ترکی اور مصر کی رعایا کی نسبت ان کی خدمتیں قابل تحسین ہیں۔ ترکی کی نسبت ان کی یہ رائے ہے کہ یہ سلطنت جمہوری ہو جائے یا کم سے کم اتنا ہو کہ سلطان اہل حل وعقد کی رائے سے منتخب ہو۔ مصر کی نسبت ان کی رائے ہے کہ یورپین سلطنتیں اس میں مداخلت نہ کریں' (پنجابی لاہور سے ماخوذ)

مرزا داغ: ۸۳ء "یہ مشہور و معروف شاعر آج کل نہایت.. علیل ہیں ان کی پشت میں ایک پھوڑا نکلا ہے۔.. شگاف ہوا قریب ایک سیر کے.. مواد نکلا' بعد ہ' چند مسہل ہوئے.. نواب رام پور کی جانب سے معالجے کے لیئے نہایت تاکید ہے۔ خدا حضرت داغ کو صحت بخشے.. ان کے سبب سے اردو کی شاعری کو زیادہ عروج ہو رہا ہے" از کوہ نور

رام پال سنگھ: ۸۶ء "راجہ رام پال سنگھ تعلقدار رام پور اودھ جو کہ عرصہ سے انگلستان میں مقیم تھے۔ اور ایک اخبار بھی مسمیٰ ہندوستان نکالا تھا' اب

انگلینڈ سے .. مدراس میں حکیم صاحب پہنچے .. وہاں سے وطن جائیں گے"
ستی والے: ۲۱ "ستی والے بھی اتفاق سے اسی وقت مرگیا جب کہ سر بارٹل نے وفات پائی (ظاہرا واقعہ ۱۸۸۴ء) .. افریقہ کی ایک وحشی قوم کا بادشاہ تھا "لڑائی میں انگریزی فوج پر فتح پائی - اور آخر کار نہایت حیرت انگیز عجلت سے قید ہوگیا اور پھر اسی حیرت انگیز عجلت سے لندن میں ایک شریف عورت کا محبوب بنا اور پھر فوراً ہی بادشاہ بن کر شان وشوکت کے ساتھ اپنے ملک میں واپس آیا"
سلطان نواز جنگ: ۲۲ "سلطان نواز جنگ جن کے لیے ایک مہینے کے عرصے میں حیدر آباد سے پچاس میل کے فاصلے سے نکل جانے کا حکم ہوا ہے ریاست پچاس ساٹھ لاکھ روپے کے اوسط میں ان کی قرض دار ہے علاوہ اس کے اور بھی متفرق لوگوں پر قریب چالیس لاکھ .. کے ان کا پانا ہے .. در بار نے .. بالفعل .. ایک کمیشن مقرر کی ہے .. کہ قرضے کی تحقیقات کی جائے سنا ہے کہ گورنمنٹ نظام .. باون لاکھ قرضہ بے باق کردے گی تو وہ .. اپنے خاص وطن میں جو کہ بحر احمر پر ہے چلے جائیں گے" (مگر ۲۶/۱ میں ہے کہ گورنمنٹ نظام ۷۵ لاکھ کی مقروض ہے اور دس کروڑ کے قریب ان "ان کا شہر میں پھیلا ہوا ہے")
سید احمد خاں: ۲۸ نومبر کے اسٹیٹسمین میں کرنیل جی گریہم نے سید احمد خاں کے حالات زندگی پر جو کتاب لکھی تھی اس کا تبصرہ چھپا تھا - کرانکل نے اس کے بعض حصوں کا ترجمہ چھ میں دیا تھا: "جس مسرت و دلچسپی کے ساتھ ہم نے کرنیل گریہم کے کوائف متعلقہ سوانح عمری و تصانیف قابل تعظیم

رویہ مسلمانان - بڑھے اس کا ظاہر کرنا بغیر اس کے کہ مبالغہ آمیز زبان کے استعمال کا شبہہ ہو مشکل ہے.. کوئی کام جو ایک انگلش مین ہندوستان میں کرسکتا ہے اس سے زیادہ قیمتی نہیں جو کرنل .. نے کیا ہے یعنی ایک ہندوستانی کی صحیح و زندہ تصویر عوام انگلستان کی نظروں کے سامنے رکھنا"۔ سید صاحب کی زندگی کے ابتدائی حالات جو اس میں ہیں کم لوگوں کو معلوم ہیں - غدر کے صحیح حالات کا ہندوستانی نقطہ نظر سے لکھنا تعلیم یافتہ ہندوستانیوں کا فرض ہے کہ "تاریخی صداقت کا پلہ برابر ہو جائے"۔ دگرنیل کی کتاب میں اسباب بغاوت ہند مصنفہ سید احمد خاں کے بہت سے مطالب کا خلاصہ دیا ہے - اسٹیفنسن نے اس میں سے کچھ نقل کیا ہے اور اس کے بعد لکھا ہے) "لیکن اینگلو انڈین کی حالت کبھی بدلنے والی نہیں ۱۸۵۸ء میں جیسا کہ ۱۸۵۷ء ان .. کا پہلا اصول توضیع قوانین میں ہے کہ حکام .. کی ایجاد کی ہوئی باتیں فطرت انسانی سے بھی زیادہ پر امن راہ نما ہیں اور یہ لوگ اس خیال کو کہ قوانین جو اپنے سے پیدا ہوں ان واقعات اور ان لوگوں کے عادات کے جن کے لیے وہ بنائے جائیں مطابق ہونا ضروری ہے اپنی شان کے خلاف سمجھ کر رد کر دیتے ہیں"۔ تبصرے میں سید نے مسلمانوں میں انگریزی تعلیم کو مقبول بنانے کے لیے جو کوشش کی تھی اس کی طرف بھی اشارہ ہے، اور آخر میں ہندوستان کے زرعی نظام کے متعلق سید صاحب کی رائے نقل کرنے کے بعد لکھا ہے: "ہمارے کا بڑی بھاری آخری کوشش اب یہ ہونے والی ہے کہ جو باتیں ان اضلاع میں ۱۷۹۳ء کے قوانین کی رو سے عموماً محفوظ رکھی گئی تھیں وہ کل جماعت کے اختلاف پر بھی معدوم کردی

جائیں۔ جو لوگ اس حماقت میں گرفتار ہیں، وہ ایسے ہی اندھے ہیں جیسے ان کے متقدمین تھے، اور اس وقت سے ۵ یا ۱۰ سال بعد طوفان آپہنچے گا"

سید حسین بلگرامی: ۹/۴ "مولوی سید حسین مخاطب بہ علی یار خاں بہادر موتمن جنگ، پرائیوٹ سکریٹری نظام پٹنہ میں دو روز نواب سید احمد علی خاں بہادر کے مہمان رہے۔

سید علی بلگرامی: ۱۲/۱ "مولوی سید زین الدین حسین خاں بہادر مرحوم۔۔ کے صاحب زادے۔۔ تین سال سے زیادہ انگلستان میں رہ کر بہت سے علوم وفنون حاصل کیے۔۔ معدنیات کے بڑے ماہر ہیں۔ اب یہ۔۔ حیدر آباد دکن میں مکشنر ہیں۔۔ نواب حیدر آبادی نے ان کو۔۔ انگلستان روانہ فرمایا تھا۔ ہمارے پٹنہ کو۔۔ ممدوح نے۔۔ اس لیے رونق بخشی تھی کہ اپنے لائبریری پوری پورنیہ کر دیں۔۔ اپنا لکچر پورا کر کے آج حیدر آباد روانہ ہوئے۔۔۔ لوکل کالج کے طلبہ نے اپنی ینگ مینس ایسوسی ایشن کی طرف سے۔۔ مدعو کیا تھا اور۔۔ وہاں ایڈرس بھی دیا گیا۔۔ موصوف نے بھی بہت ہی پاکیزہ۔۔ انگریزی میں اس ایڈرس کے جواب میں اور نیز تہذیب مغربی پر جو اس روز۔۔ مقررہ بحث تھا، تقریر فرمائی۔ مستقل ارادہ ہے کہ اس سال سنسکرت میں ام اے اور قانون میں بی ال کا امتحان دیں۔۔"

ڈاکٹر شا: ۱۲/۹ میں ڈاکٹر شا سول سرجن پٹنہ کی مرگ ناگہانی کی خبر ہے

حافظ عبد الکریم: ۲/۱۲ میں حافظ عبد الکریم کے متعلق مرقوم ہے کہ پہلے حاجی پور ضلع پٹنہ (کذا) میں منصف تھے، پھر صدر اعلیٰ ہو کر حیدر آباد گئے۔ بعد ازاں حیدر آباد چلے گئے اور وہاں وفات کے وقت ۲۳/۴ روز دوشنبہ اپیل

کے حاکم اعلیٰ یعنی "چیف جسٹس" تھے۔

محمد عبید اللہ : ۹/۳ مولوی محمد عبید اللہ ڈھاکہ کے بڑے لائق و فائق عالم و فاضل مصنف مفتاح الادب وغیرہ کتب درسیہ عربی کی وفات۔

غلام حیدر خان : ۱۲/۳ غلام حیدر خاں نے پریسیڈنسی کالج سے انگریزی میں ایم اے پاس کیا۔ بی اے کے بعد قاضی رضا حسین انھیں چالیس روپے ماہوار وظیفہ دیا کرتے تھے (یہ بعد کو گیا کے سربرآوردہ وکیلوں میں ہوئے)

ڈاکٹر فرنخ : ۱۲/۹ میں ہے کہ چند ماہ قبل ڈاکٹر فرنخ سول سرجن پٹنہ بہت دنوں تک بیمار رہنے کے بعد انتقال کر گئے تھے۔

پروفیسر فوسٹ : ۲/۱۲ "پروفیسر فوسٹ کی وفات ہے .. جو ہندوستان کا سب سے بڑھ کر خیر خواہ اور انگلینڈ میں قانون سیاست مدن کا سب سے بڑھ کر عالم اور زمانۂ حال کے مدبروں میں سب سے برآوردہ تھا انگلینڈ اور ہندوستان کو کچھ کم رنج میں نہیں ڈالا" "اس ہند کے جانب دار ممبر نے ہندوستان کی جو خدمت پارلیمنٹ میں انجام دی تھی اس کی طرف مجملاً اشارہ) پہلے یہ ملکہ وکٹوریا کی خدمت میں پیش ہوئے تو اپنا ہاتھ بڑھا دیا' ملکہ نے خوشی سے ہاتھ ملایا' ان کی بی بی نے بتایا کہ یہ غلطی ہوئی اور پرنس آف ویلس کی وساطت سے اس کی تشریح کی گئی۔ ملکہ نے پیام بھیجا کہ آپ سے ہاتھ ملانا میں بڑی عزت سمجھتی ہوں

مرزا قادر بیگ : ۱/۶ مرزا قادر بیگ نے جو حیدرآباد کے بڑے تعلقدار اور لائقوں میں شمار کیے جاتے تھے' قضا کی یہ "مولوی مہدی علی .. نظام کے سکریٹری کے سالے" تھے۔

گوپال راؤ: "یہ سرکاری ملازم تھے، مگر غالباً برطرف ہوئے۔ ان
کے مقدمے کا ذکر اخبار میں آیا ہے (ظاہراً ۱۸۸۵ء سے پہلے) ان کا ارادہ
۱۸۸۶ء سے غریب طالب العلموں کے لیے بانکی پور میں بورڈنگ ہاؤس
قائم کرنے کا ہے۔ جو کچھ یہ اُمرا سے حاصل کرتے ہیں، بے تامل غربا کو دیتے
ہیں۔ (کرانکل میں ان کی طرف سے اشتہار شائع ہوا کرتا تھا کہ کوئی کلکتہ یا انگلستان
سے کچھ منگوانا چاہے تو وہ کمیشن ایجنٹ کے طور پر منگوا دے سکتے ہیں۔)

سید محمد حسین 'لطیف': "مولوی سید خیرات احمد صاحب وکیل عدالت
دیوانی ضلع گیا نے مضمون ذیل بھیجا ہے: .. اردو کی زینت جیسی ..
انیس .. کی زبان سے ہوئی احاطۂ تحریر و تقریر سے باہر ہے .. بالفعل
اتفاقات .. سے سید محمد حسین صاحب 'لطیف' .. از ارشد تلامذۂ ..
انیس صاحب گنج میں وارد ہوئے۔ ایک مجلس میں اپنا کلام کچھ ایسا پڑھا
کہ سبحان اللہ .. یہاں تک کہ بعضوں نے کچھ ایسے الفاظ فرمائے جس کی
.. میر صاحب .. کو خبر ہوئی اس لیے انھوں نے .. دو چار روز میں گویا
فی البدیہہ ایک مرثیہ ۱۹۰ کا تصنیف فرما کر پڑھا اور بعدہٗ غریب خانے
پر تشریف لائے اور مجھ سے مصر ہوئے کہ کوئی روایت ایسی بتاؤ کہ جس
کو کبھی تو نے منظوم نہ سنی ہو بتلا دے کہ میں نظم کروں۔ ہر چند میں نے ..
انکار کیا لیکن موصوف .. نے نہ مانا، بہ درجۂ مجبوری میں نے خلاصۃ المصائب
کی روایت شصت ذبح .. جس میں .. مضامین بستہ کی گنجائش نہیں تھی عرض
کی۔ موصوف .. نے چار دن کے عرصے میں میرے غریب خانے پر گویا
میرے سامنے پوری روایت کو نظم فرمایا .. دو چار روز میں موصوف ایک

عظیم آباد تشریف لے جائیں گے .. شائقین کلام سن لیں .. ۷۶/۳

حاجی مرزا انشتری: ۷۶/۲ اس ایرانی شاعر کو شاہ ایران نے حسام الشعرا کا خطاب دیا ہے۔

سر ولیم میور: ۷۵/۶ — وفات بہ عمر ۶۶ سال۔

۷۶/۳ مسٹر جسٹس سید محمود ایک برس کی رخصت لینے والے ہیں .. ان کا ارادہ ہے کہ تا اختتام رخصت اپنی کتاب محمڈن لا کا خاتمہ کر دیں"

نواب بھاول پور: ۷۶/۶ شحنۂ ہند ذیل کی خبر کا ذمہ دار ہے: نواب بھاول پور راول پنڈی کے دربار میں حسب دستور سرکار و بجا عمامہ اور مرصع سرپیچ باندھ کر شامل ہوئے جس میں چار طرف لاکھوں روپے کے سونے کے زیور مرصع بہ جواہر لگے تھے۔ امیر کابل نے ان کا زرق برق دیکھ کر ملاقات کی خواہش ظاہر کی۔ انگلش افسر نواب .. کو امیر کے ڈیرے میں لے گیا۔ نواب .. کا چہرہ زرد ہو گیا ہوائیاں اڑنے لگیں .. امیر نے کہا السلام علیکم جواب نہ دارد، امیر نے کہا بسیار خوش جواب میں خاموش۔ امیر نے کہا حالت انتظام مملکت شما چیست جواب میں خاموش، امیر نے کہا نواب! چہ گونہ دیچہ حال داری دتراچہ شد؟ جواب میں وہی سکوت .. پھر تو امیر جھلا گئے اور بہ آواز بلند اس قسم کے الفاظ کہے کہ ایں بیچارہ را بگذارید کہ با طفلاں یا زناں بازی و ملاعبت نماید یا بگوے و چوگان مشغول شود .."

نواب مرشد آباد: ۷۶/۶ دارالسلطنت سے منقول ہے کہ ناظم بنگالہ حال (نواب مرشد آباد) اپنی سوتیلی بہن وحید النسا سے جس کی عمر ۱۰ سال کی

بے محروم کرنا چاہتے ہیں اور اس کی یوربی ماں نے اس کے روکنے کیلیے انگلستان میں مقدمہ دائر کیا ہے۔ نواب سابق کے بارے میں لکھا ہے کہ ان کی "۶ اولادیں" تھیں۔

ڈکٹر ہیو گو: ۲۵/۲ "معلوم ہوا ہے کہ مشہور شاعر ڈکٹر ہیو گو دو لاکھ پونڈ کی جائداد چھوڑ کر مرے کہ جس میں وہ بہت سا غربا کو دے گئے"

شاہ محمد یحیٰی/یحییٰ: ۲۵/۱۱ .. شاہ محمد یحیٰی .. کامل تاریخ گو، صوفی سجادہ نشین درویش متوکل، صاحب علم و فضل شاد کی ابلی (یہ قدیم شہر پٹنہ کا ایک محلہ ہے) میں تشریف رکھتے تھے، دوشنبۂ گذشتہ کو .. ذیقعدہ کی ۲۶ تاریخ عارضۂ فصلی میں مبتلا ہوئے اور دو پہر کے عرصے میں قضا کی:

صاف کہہ دو یہ مصرع موزوں آہ یحیٰی نے کی قضا ! اے سرو

۱۳۰۲ھ، راقم شیخ محمد علی شمشاد تلمیذ جناب شاہ ۶ ستمبر ۱۸۸۵ء"

(۷) **متفرقات** | اس باب میں کچھ باتیں ایسی بھی درج ہو گئی ہیں جو دوسرے ابواب میں شامل ہو سکتی تھیں:

۵/۱ "مقام پوسا میں ۷۰ سالہ مسلمان عورت نے ۱۱ سالہ بچے سے شادی کی"

۹/۱ "وائنا کے کتب خانے میں ایک عربی نسخہ تین ہزار برس کا لکھا ہوا موجود ہے یہ کتاب حضرت عیسیٰ کے ۵۰۸ء برس پہلے لکھی گئی تھی۔ اس کا نام الف لے ہے جس میں علم فلاحت کا بیان ہے" (یہ کسی طرح صحیح نہیں)

۱۹/۱ "پونا کے اسکول میں نو سو طلبہ پڑھتے ہیں جن کا سن ۱۴ اور ۱۸ کے وسط میں ہے، اس میں سے ۴۰۰ کی شادی ہو چکی ہے"

۲۶/۱ "کوئی شاعر تعزیرات ہند کو نظم کر رہے ہیں"

۲۶/۱ "ہندوستان سے جاتے وقت لارڈ رپن مہاراجہ ہلکر سے مشرقی طور پر بغل گیر ہوئے"

۲۲/۲ "انگلستان میں ہندوستانی حاجیوں کی تعداد مجموعی ۱۲۰ ہے"

۹/۲ "ہم سے بیان کیا گیا ہے کہ ایک عورت کے تین برس میں مردہ لڑکا ہوا ہے جس کے پاؤں گردن میں لپٹ کر جسم خشک ہو گیا تھا"

۱۱/۵ "بمبئی میں ایک مسلمان حاجی کو غلام خریدنے کے لیے ۴ سال کی قید ہوئی"

۲۹/۴ "آشام کا آخری شہزادہ اور حکام کی زبردستی" (اس کا نتیجہ موت تفاصیل درج ہیں)

۱/۸ "امرتا بازار پتریکا کا بیان ہے کہ بنارس کے مجسٹریٹ نے ایک پردہ نشین شریف عورت کو اس جرم میں جیل خانے بھیج دیا کہ اس کے "مختار اور کارندوں نے کچھ جعل یا دروغ بیانی اس کے مقدمے میں اس کی جانب سے کی تھی"

۱۳/۸ مدیر نے کلیپٹومینیا کا ترجمہ دزدی خولیا تجویز کیا ہے

۱۴/۹ "ولایت کو جو پارسی تھیٹریکل کمپنی گئی ہے اس میں ۴۲ تماشا گر ہیں"

۱۵/۱۰ "ایک تصویر قیمتی ۶ روپے اور کچھ جائیداد کے لیے جس کی قیمت کچھ زیادہ نہیں فریقین نے دو لاکھ.. سے زیادہ صرف کیے"

۲۱/۱۰ "ایک لہار نے اپنی بی بی کو سر بازار ادی ٹیں نو پیسے پر نیلام کیا"

۲۲/۱۱ بارہ بنکی کے ایک برہمن سپاہی نے اپنی بی بی کو نکال دیا، اور رسالی سے جو فاحشہ تھی شادی کر لی۔ ایک دن برہمن باہر گیا ہوا تھا کہ "عورت نے اپنے آشنا کو بلایا، لیکن قبل اس کے کہ کوئی فعل سرزد ہو یہ برہمن لوٹ آیا

اپنی عورت کے پاس غیر مرد کو دیکھ کر.. تلوار سے عورت کے ٹکڑے ٹکڑے کر ڈالے۔ مقدمہ عدالت میں پہنچا' عورت کے آشنا نے .ہ گواہ اپنی بریت کے پیش کیے مگر عدالت سے اس کو حبس دوام کی سزا ہوئی اور خاوند کو دس سال کی سزا کہ اس نے عورت کو مارے جانے سے پہلے افیم کھلا دی تھی" (اس خبر میں کچھ غلطی ہے)

۲/۳ "کنور ہرنام سنگھ اہلو والیہ (کذا) کو دربار سرکاری میں پرائیوٹ انٹرسٹ کا اعزاز ملا ہے (؟)

۹/۱۰ انڈین لٹریری ایسوسی ایشن لاہور کا قیام" سکریٹری ایڈیٹر رفتار مولوی شمس الدین سالک" (یا سابق اڈیٹر؟)

۹/۱۱ نیر اعظم مراد آباد سے منقول ہے کہ جامع مسجد دہلی کی مرمت کا چندا ہو رہا ہے۔ شرکت کی درخواست جب مرزا داغ کے ذریعے نواب رام پور کے پاس گئی تو انھوں نے کل رقم مرمت ایک لاکھ ۲۰ ہزار خود ادا کرنا منظور کی

۱۳/۱۱ سلطان المعظم نے اس سال جو پوشش کعبے کے لیے بھیجی ہے اس کے بنوانے کا خرچ ایک لاکھ ۵ ہزار روپے ہے اور خدیو نے جو بھیجی ہے وہ ایک لاکھ ۶ ہزار روپے کی ہے۔

۱۳/۱۲ "لکھنؤ کی نمائش گاہ میں جس دن پردہ نشیں عورتیں سیر کرنے آئی تھیں اس کی کیفیت ایک لیڈی نامہ نگار نے لکھی ہے کہ تمام دیسی عورتیں بڑے ٹھاٹھ اور تزک سے آئی تھیں'.. زرق برق پوشاکیں پہنیں زیور سے لدی.. لیڈی ڈفرن.. بھی موجود تھیں ان کو دیکھ کر عورتوں نے دریافت کیا کہ یہ کون ہیں۔ جب معلوم ہوا نہایت متعجب ہو کر کہنے لگیں۔ غالباً ان کی سادگی

پر حیرت ہوئی۔"

۳۲/۱۲ "مدراس کی عدالت مطالبۂ خفیفہ میں ایک نالش دائر ہوئی مدعی نے ۲۵ روپے کا دعویٰ کیا۔ مدعا علیہ نے جواب دہی کی کہ صرف دس یا بیس روپے باقی ہیں" یہ طے نہ ہو سکا کہ دراصل کس قدر رقم ہے، اس لیے قرعہ سے اس کا فیصلہ ہوا۔ کاغذ کے ۳ ٹکڑوں پر تین ہندسے لکھے گئے اور پھر خلط ملط کر دیے گئے۔ مدعی سے کہا گیا کہ ان میں سے ایک اٹھالے۔ اتفاق سے اسے وہ ٹکڑا ملا جس پر ۲۵ لکھا تھا

۳۲/۸ مدراس میں ایک ۷ بار کے سزا یافتہ چور کو، جو آخری مرتبہ دریائے شور سے ۱۰ برسوں کی میعاد جھیل کر آیا تھا دو روپے چوری کرنے کی عدالت میں "عبور دریائے شور حبس دوام کی سزا" ملی ہے۔

۳۲/۷ از اخبار عام: اس اخبار کو ایک نامہ نگار نے لکھا تھا کہ ایک بھولے بھالے آدمی کی رائے ہے کہ جنگ میں وہ بہادر بھیجے جائیں جنھیں رائے بہادر اور خان بہادر کا خطاب ملا ہے۔ آپ کیا کہتے ہیں؟ اڈیٹر کا جواب: "اگر ایک دفعہ بھی سرکار دولت مدار اپنے بہادروں کو جنگ میں بھیجنے کا منشا ظاہر کرے تو پھر سوچ سمجھ کر ہی ہمارے دیسی لوگ اس خطاب کو خریں ساتھ ہی یہ خیال پیدا ہوتا ہے کہ انگریزی گورنمنٹ کو پھر خوش کرنے میں کہاں سے نصیب ہو اور اس لیے ہماری سرکار کیوں ایسا کرنے لگی ہے۔"

۳۸/۹ "بمبئی کی طرف ناٹک کے طور پر انگریزوں اور ہندوستانیوں کے باہم جھگڑوں کا تماشا دکھلایا جاتا ہے کہ جس پر پایونیر معترض ہے۔"

۳۲/۱ مسٹر رام نرائن جو عارضی طور پر لاہور ہائی کورٹ کے جج ہوئے

ہیں ان کے مستقل ہو جانے کی امید ہے، بنگالی وکیل و بیرسٹر اس تقرر سے بہت ناراض ہیں۔

۱۶/۱۱ "مسٹر ٹی مادھو راؤ کو آج کل عورتوں کے سنگار کی بہت فکر ہے۔ آپ کہتے ہیں کہ مسّی نہ لگانا چاہیے کیوں کہ یہ موتیوں کے سے دانت سیاہ کرتی ہے۔ بجائے کمر بند کے ربر کا تسمہ ہونا چاہیے۔ سخت لکڑی یا پڈیوں کی کنگھی نہ کرنا چاہیے۔ گھونگھر والے بال رکھنا چاہیے۔"

۱۶/۱۱ نواب عبداللہ خاں ساکن بھوپال کے مکان میں ۲۵ روز کامل ہوئے کہ اینٹ پتھر بہت زیادہ گر رہے ہیں اور دوسرے عجیب و غریب واقعات بھی ہو رہے ہیں (تفاصیل درج)۔ راقم خبر کہتا ہے کہ اس کی تصدیق مالک مکان اور متعدد اشخاص سے ہوئی اور ایک بار سنگ باری میرے سامنے ہوئی "ہزاروں اینٹ پتھر کا ڈھیر میں نے خود دیکھے از کوہ نور

۱۸/۱۱ "کراچی سے اس سال کی اول ششماہی میں ایک کرور۰۰ کا مال باہر سے آیا اور دو کرور۰۰ کا گیا"

۲۲/۱۲ ایک شخص نے اپنے مخالف پر قتل کا الزام لگانے کے لیے اپنے بیٹے کو مار ڈالا تھا۔ اس کا مقدمہ مدراس ہائی کورٹ میں تھا (یہ نہیں کہ فیصلہ کیا ہوا)

۱۸/۱۲ "پنجاب یونیورسٹی کے سالانہ جلسے میں لفٹنٹ گورنر نے.. بالکل اردو میں اسپیچ دی"

۲۲/۱۲ مسلمانوں کے تعلیمی اوقات سے متعلق تحقیقات کے لئے لفٹنٹ گورنر بنگالہ نے ایک کمیشن زیر صدارت جی سی پال مقرر کیا تھا، ارکان

نواب عبداللطیف، نواب محمد علی خاں، مسٹر امیر علی، مسٹر نوٹن۔

۹/۱ "میڈم بلوٹسکی ہند میں اگر بدمعاش پادریوں پر نالش کریں گی"

۱۰/۲ "مسٹر اولسٹن انڈیا آفس کی شاخ مال کے ملازم.. فارسی ڈکشنری بنا رہے ہیں.. جو.. موجودہ لغتوں سے بڑھی ہوئی ہوگی۔ انھوں نے بہت سی فارسی کتابیں بنائی ہیں"

۹/۱۱ "میونسپلٹی بنارس نے اردو ہندی دونوں عرضیاں لینی منظور کیں"

۹/۱۱ "انگریزی اخبار خصوصاً پانیر کشمیر پر ہاتھ پھیلا رہے ہیں" ۲۶/۱۱ کشمیر میں رزیڈنٹ کے تقرر سے عام گھبراہٹ ہے"

۲۸/۱۱ "پنجاب کے ایک ڈپٹی کمشنر کا قول ہے کہ انگریزوں کو فرنگی کہنا ہتک کرنا ہے"

۳۰/۱۱ "انڈین ڈیلی نیوز مسلمانان ہندوستان کو مبارکباد دیتا ہے کہ میر محمد حسین ممالک مغرب و شمال کے صیغۂ تجارت و کشتکاری کے اسسٹنٹ ڈائرکٹر مقرر کیے گئے.. اور نصیحت کرتا ہے کہ.. وہ اپنے تئیں عہدہ ہائے جلیلہ کے.. قابل بنائیں"

۲/۹ "مہاراج کو چہار رشنو میں انگریزی ناچ خوب ناچتے ہیں

۷/۹ ۱۸۸۶ء میں ایک شخص مسٹر لال گھوش بھی پارلیمنٹ کی رکنیت کا امیدوار تھا اور انگریزی اخباروں نے اس کے چال چلن کی برائی کی تھی، لیکن لاہور کے ٹریبیون نے لکھا تھا کہ یہ شخص اس شخص سے جو معترضین کے ذہن میں ہے مختلف ہے (یہ پتا نہیں کہ یہ آخر آخر تک امیدوار رہا یا نہیں)

۱۳/۸ "ایک دیسی اخبار مدراس کا تجویز کرتا ہے کہ شاہی خاندان

انگریزی کے رکن شادیاں یہاں کے امرا سے کیا کریں اس طرح .. بہت جلد اتفاق قائم ہو سکتا ہے"

۱۲/۳ لارڈ ڈربن کا بیان ہے کہ میں نے دیکھ لیا تھا کہ روس ہند کے بہت قریب آرہا ہے، میں اسی لیے ہندوستانیوں کو دوست بنا رہا تھا۔

۱۲/۸ جنرل گورڈن کو مارنے کے قبل مہدی نے انگریزوں سے بطور فدیہ ساڑھے بارہ لاکھ فرانک مانگے تھے۔

۱۱/۵ ترکوں کو اندیشہ ہے کہ اٹالوی طرابلس الغرب پر حملہ کرنے والے ہیں۔

"صاحبان یوریشین نے چند جلسے کرکے .. عرضداشتیں بغرض ارسال ہوس لکھی ہیں کہ کیوں نہیں بھی صاحبان یوروپین کے مساوی حقوق نہیں دیے جاتے .. اڈیٹر کوہ نور اس پر منصفانہ بحث کرتے ہیں کہ وہ بے شک اپنے آبائی حقوق کا دعویٰ کریں .. لیکن یہ ضرور ہونا چاہیے کہ پہلے دوسری کشتی سے پاؤں اپنا اتار لیں، یعنی یہ ان کی شان یوروپینی کے ہرگز شایاں نہیں کہ وہ ڈیڑھ سو روپے کی نوکری جو دیسیوں کے واسطے مخصوص ہوتی تھیں وقت پر وہ اس میں بھی حصہ بٹانے کو آکودتے ہیں اور اس وقت اپنی آبائی موروثیت سے انکار کرکے دیسی بن بیٹھتے ہیں۔" ۲۳/۱۱

۱۳/۳ "پشاور میں افواہ مشہور ہے کہ یہاں کل ساداتوں نے مسلمانوں سے کہدیا ہے کہ وہ لوگ جہاد کے واسطے تیار رہیں، کیونکہ ان سے اور سوڈانی مہدی سے خواب میں گفتگو ہوئی ہے"۔

# اردو بہار ہیرالڈ و انڈین کرانکل

اُردو انڈین کرانکل پر جو طویل مقالہ عامر حصہ ۲ میں شائع ہوا ہے اس میں اردو بہار ہیرلڈ و انڈین کرانکل کا ذکر کیا گیا ہے۔ اس اخبار کے جو پرچے میرے پیش نظر ہیں ان میں سے پہلا ۸ جنوری ۱۸۸۳ء اور آخری ۲۶ فروری ۱۸۸۶ء کا ہے، مگر میں یہ قطعی طور پر نہیں کہہ سکتا کہ یہ کب نکلا اور کب بند ہوا۔ میرا خیال ہے کہ جو اصحاب اس کی اشاعت کے ذمہ دار تھے، ہی انگریزی بہار ہیرلڈ بھی نکالتے تھے جو غالباً اب تک جاری ہے۔ ۲۹ جنوری کے شمارے سے معلوم ہوتا ہے کہ بابو گورد پرشاد سین جو پٹنہ کے نہایت مشہور بنگالی وکلا میں تھے، اس کے مالکوں میں تھے۔ اور بشیشر سنگھ وکیل پٹنہ و زمیندار آرہ اس کے "اسسٹنٹ پروپرائٹر" تھے۔ یہ محلہ بھکنا پہاڑی بانی پور (بانکی پور) سے نکلتا تھا اور اس کا اہتمام نرائن چندر چکر ورتی کے ذمے تھا۔ مدیر کون تھا اس کا پتا نہ چل سکا۔ ذیل میں اس کے چند مندرجات کے اقتباسات یا ان کے خلاصے درج کیے جاتے ہیں:

۸ جنوری: اعلان متعلق تفسیر اردو من جانب محمد احتشام الدین مراد آباد۔ اس تفسیر کی ایک خصوصیت یہ تھی کہ اس میں سید احمد خاں کی تفسیر کا جواب تھا۔

۱۵ جنوری: (۱) بابو رائے جیکش آنریری مجسٹریٹ، خطاب رائے بہادر

(۲) جلسۂ انڈین نیشنل کانگرس زیر صدارت نوروزجی۔ صدر نے ایک حیدرآباد

کے "اہل اسلام" کا تار پڑھ کر سنایا جس میں کانگرس کے مقاصد سے "دلی اتفاق" اور کلکتہ کے "اہل اسلام" کی کنارہ کشی پر افسوس ظاہر کیا گیا تھا: (۳) "نیشنل کانگرس اور اہل اسلام" (ماخوذ از کوہ نور): مسٹر امیر علی اور نواب عبد اللطیف خاں خود کانگرس سے علیحدہ رہے اور مقدم الذکر کی سنٹرل محمڈن ایسوسی ایشن اور مؤخر الذکر کی سوسائٹی نے مسلمانوں کو الگ رہنے کی بھی صلاح دی، مگر "ان لوگوں کی اس رفتار کو اہل اسلام ہرگز قبولیت کی نگاہ سے نہیں دیکھتے مسٹر عبد السلام ایم - اے رکن ایسوسی ایشن نے اسٹیٹسمین میں ایک چھٹی چھپوائی ہے جس کا ترجمہ درج ذیل ہے: اس کا خلاصہ یہ ہے کہ ایسوسی ایشن کے ارکان سے سید امیر علی نے مطلقاً مشورہ نہیں لیا، اور انہوں نے جو چھٹی اسٹیٹسمین میں شائع کرائی ہے، اس کی ایسوسی ایشن ذمہ دار نہیں - اہل اسلام کو اس سے بالکل ہمدردی نہیں، بلکہ وہ اسے اپنے لیے باعث شرم سمجھتے ہیں "میں.. فرقہ اسلام کی طرف سے.. ہر فرقے اور قوم کے ہندوستانی بھائیوں سے معافی مانگتا ہوں کہ وہ اس چھٹی پر کچھ خیال نہ فرمادیں" (۴) انڈین نیشنل کانگرس کلکتہ (از نامہ نگار کوہ نور): مندوبین پنجاب کے متعلق لکھا ہے کہ جس دن کلکتہ پہنچے، اسی دن کھانے سے فارغ ہونے کے بعد پہلا کام انہوں نے یہ کیا کہ گورنمنٹ ہاوس گئے، اور وہاں وزیٹنگ بک میں اپنا نام اور مفصل پتا لکھا، غرض یہ کہ وائسرائے کی گارڈن پارٹی میں "شرکت نصیب ہو سکے" خبر کا یہ کانگرس میں دو مسلمان نے نام بھی دیے ہیں: نواب محمد رضا علی خاں اور حامد علی بیرسٹر - کوہ نور لاہور کے ایڈیٹر پنڈت دینڈیال بھی مندوبین میں تھے -

۲۲ جنوری: (۱) مسٹر نورالہدیٰ ال ال بی کینٹب بیرسٹر کا اسٹیٹوری سول سروس میں بعہدۂ اسسٹنٹ مجسٹریٹ و کلکٹر تقرر ہوا۔ (۲) "مسٹر ہیوم اور آنریبل سید احمد خاں" (یہ ایک طویل خط ہے بنام اسٹیٹسمین سید احمد خان کی مخالفت کانگرس سے متعلق، اس کا ایک ٹکڑا نقل کیا جاتا ہے): "اس سے بڑھ کو کوئی جھوٹ نہیں ہے کہ ہندو اور مسلمانوں میں عداوت اس سے بڑھ کر ہے جو انگلستان میں متفرق مذہبوں میں نظر آتی ہے ہو گی یا ہو سکے گی۔ یہ ایک واقعہ ہے کہ دس میں نو ہندو مسلمانوں میں کوئی عداوت نہیں ہے، گو یہ.. چھوٹا سا فرقہ.. ہر ایک کوشش اس کے پیدا کرنے کی کر رہا ہے.. پھر یہ خیال کرنا بالکل غلط ہے کہ ایک پارلیمنٹ میں سب ہندو ایک جانب ہوں گے اور مسلمان ایک جانب.. میں ایڈیٹر علیگڈھ انسٹی ٹیوٹ گزٹ سے عرض کرتا ہوں کہ وہ لکھ رکھے کہ نہ تو کسی شخص نے اب تک تجویز کی اور نہ خیال کیا اور نہ جہاں تک مجکو واقفیت ہے ہندوستان میں پارلیمنٹری گورنمنٹ کا ذکر کیا ہے۔" (۳) "غضب کی دھمکی" (از دارالسلطنت): پایونیر کو لندن سے تار آیا ہے کہ "پال مال گزٹ نے مشتہر کیا ہے کہ اگر ترکی روس سے دوستی پیدا کرے گی تو برٹش گورنمنٹ ان کو دھمکی دیتی ہے کہ قسطنطنیہ کو توپوں سے اڑا دیا جائے گا ہم نہیں کہہ سکتے کہ یہ خبر کہاں تک درست ہے۔ کیونکہ.. ترکی کچھ برہما نہیں ہے، اس کا لوہا تو روس مانے ہوئے ہے۔ غالباً یہ خبر بے بنیاد ہو۔"

۱۹ فروری: (مقالۂ افتتاحیہ): "ہمارے ناظرین اخبار کو یاد ہوگا کہ ہم لوگ سنیچر گذشتہ میں یہ تحریک کیا تھا کہ واسطے یادگار جوبلی ہند کے کوئی رعایت

اصلی سکنائے ہند کے حق میں ملکی انتظام میں کیا جائے۔ اس سے مناسب بیش قیمت رعایت دوسری نہیں ہوسکتی کہ جلسۂ واضعان قانون میں طریقۂ انتخابیہ قائم کیا جائے.. دوسرا کام مناسب.. یہ ہے کہ انگریزی فوج برہما سے اٹھا لیا جائے اور.. برہما شاد برہما کو واپس دیا جائے۔" (۲) "کفایت شعار و عاشق" برسٹل کے ایک عاشق نے اپنی معشوقہ کو لکھا ہے کہ" بہت طولانی خط نہ لکھا کرو۔ اگر شاید کبھی تم نے مجھ پر عہد شکنی کی نالش دائر کی تو وکلا اس خط و کتابت کو نقل کریں گے اور ۷۲ الفاظ کے ہر دو ورقے کی بابت ہم فیس (کذا) کے مجرا لیں گے پس جس قدر مختصر خطوط لکھے جائیں گے اسی قدر ہم لوگوں کی کفایت ہوگی" (۳) جوبلی کے موقع پر سید لطف علی خاں سی آئی ای کو نواب، سید فضل الرحمٰن کو خاں بہادر، "مولوی محمد سعید" کو شمس العلما کا خطاب ملا۔

**۲۶ فروری:** (۱) رسالہ 'روشنی لاہور' کا اشتہار۔ (۲) آغا مرزا بیگ حیدر آباد پر اپنے کوچ مین کو قتل کرانے کا الزام ہے، ان کے مقدمے کی سماعت کے لیے ایک کمیشن مقرر ہوگا

---

# ماہنامۂ ادیب پٹنہ

ادیب ایک ماہنامہ تھا جو پٹنہ سے نکلتا تھا۔ اس کے غالباً صرف ۴ شمارے نکلے، پہلا جولائی ۱۸۹۶ء اور چوتھا اکتوبر ۱۸۹۶ء مذکور ہیں۔ یہ مطبع قیصری پٹنہ میں چھپا کرتا تھا اور اس کے سرورق پہ عبارت ہوا کرتی تھی۔

"حسب الحکم ممبران اردو لٹریچر سوسائٹی و نگرانی جناب تفضیر حسین خاں صاحب "خیال" سکریٹری سوسائٹی پٹنہ عظیم آباد" اس کی تقطیع ۹ انچ × ۵ ۳/۴ انچ ہے۔ صفحات کی تعداد کم و بیش ۳۲ ہوا کرتی تھی اور سالانہ قیمت دو روپیہ آٹھ آنے۔ شمارۂ ۱ میں جو مضامین ہیں ان کے لکھنے والے (یا لکھنے والوں) کا نام درج نہیں۔ پہلے مضمون کا عنوان "ادیب" ہے۔ اس کے کچھ عبارات ملاحظہ ہوں۔

پیارے ہموطنو، سارا عالم جانتا ہے کہ ہندوستان کے اور ملکوں نے ترقی۔۔ اردو کے لئے کیا کیا کوششیں کیں، اچھے اچھے اخبار جاری کئے، قابل قدر رسالوں اور بیش بہا تصنیفوں سے ہم کو مالا مال کر دیا۔ جب ہم اور ملکوں میں اردو لٹریچر کی روز افزوں ترقی دیکھتے ہیں تو اپنے شرم کے کہنے لگتے ہیں:

باغیں بگوئید کہ مردیم ز غیرت
ما طاقت سر گوشی پروانہ نداریم

ہم نے زبان اردو کو محض ایک طائر سمجھ کر قفس شاعری میں بند کر دیا ہے جہاں وہ پر بیٹھا کر رہ جاتا ہے مگر اڑ نہیں سکتا۔۔۔ ایک انگریزی اڈیل اڈو ٹو کو اخصب تیز کام یا خیال سے زیادہ چالاک اور تند رفتار بنانا ہی اعلیٰ درجے کی زباندانی ہے، ایک ٹوٹے ہوئے سجائے کو فردوس بریں سمجھنا، ایک کیچڑ سی گنجی عورت کو حور جنت سے بھی حسین تر نظم کرنا، اس کے لمبے بالوں کی کمند پھینک کر فرشتوں کو عرش سے زمین پر کھینچ لینا اور پریوں دیووں کے جھوٹے افسانے اور طلسمی مضامین باندھنا ہی عین زباندانی ہے۔۔ اگر اردو لٹریچر کی ترقی میں یہی زبان صرف کی جائے اور اس کا رخ علمی مضامین کی طرف پھیرا جائے تو ملک کو بے انتہا نفع ہو۔۔ فرانس جرمنی اور انگلینڈ میں جو لوگ اپنی فرصت کے وقتوں میں لٹریچر سے دل بہلایا کرتے ہیں ان کی ایک حیرت انگیز تعداد بڑھ گئی ہے (کذا) اس وجہ سے تصنیفوں اور تالیفوں میں انتہا سے زیادہ ترقی ہوئی ہے۔ اب سرکیولیٹنگ کتب خانوں کو کوئی نہیں پوچھتا۔ پرانے کھیل اور تماشے بھی بالکل نظروں سے گر گئے، تھیٹروں اور تماشہ (تماشا) گاہوں کو بھی ان لوگوں نے دور سے سلام کیا جو راتوں کو ادھم مچائے رہتے تھے۔۔۔ یہ سب باتیں دل مردہ کو زندہ کرنیوالی سمجھی جاتی تھیں۔ مگر اب تمام ان چیزوں کا نعم البدل لٹریچر سمجھا جاتا ہے جو اخلاق پر ایک مضبوط اثر ڈالتا ہے"

باقی مضامین کے عنوانات حسب ذیل ہیں: "صحرا اور جنگل کی زندگی" "مزار شہدا" "تمنائے حیات" "انظر الی ما قال لا تنظر الی من قال" "حکیم سولن اور دربار قارون" "لباس نو شنظر خوش گذری" (۲ صفحے) اس عنوان کے تحت اردو لٹریچر سوسائٹی کا تعارف کرایا گیا ہے اور رسالے اور سوسائٹی کے "قواعد و ضوابط" درج کئے گئے ہیں۔

شمارۂ دوم میں سید علی سجاد "سجاد"، خیال، محمد نور الحسن،

سید عبدالحسن ضیاؔ، اور سید محمد وصالؔ کے مضامین ہیں جن میں سے کوئی بھی قابلِ ذکر نہیں۔ آخر کے ۸ صفحے قواعد و ضوابط کے لئے وقف ہیں

شمارۂ سوم میں خیالؔ، سجادؔ اور وصالؔ کا نثر اور سجاد کا ایک نظم ہے۔ خیال نے "مڈسمر نائٹس ڈریم" کا جو قصہ چارلس لیم کے یہاں ہے، اس کا ناتمام ترجمہ پیش کیا ہے اس کا عنوان موسم بہار کی ایک رات کا خواب ہے۔ ایک گیت کو جس کے ۱۴ مصرعے انھوں نے اصلی ناٹک سے لئے ہیں، اس طرح اردو میں منتقل کیا ہے۔

ای دو زبان والے اس وحشت کے کریتے
ای کانٹوں وار ساہی لو منہ چھپا لو اپنے
ای نیولے اندھے کیڑے رویاں نہ جیئے ٹیڑھا
آنا ادھر نہ اصلا سوتی ہے میری ملکہ
بیٹھے سروں میں بلبل وے اس گھڑی یہ لوریا کورس
للا للا للا لی للا للا للا للا لی
جادو نہ سحر کوئی آئے قریب اس کے
نقصان میری پیاری بیگم کو کچھ نہ پہنچے
لو ہوتی ہوں میں رخصت اب صبح پھر ملوں گی
للا للا للا لی للا للا للا للا لی
اے بننے والے مکڑے رتی بھی ادھر نہ کرنا
تم لمبے پاؤں والے اس جا قدم نہ دھرنا
ای کالی کالی جونکیں ہشیار رہنا دیکھو
ای کیڑے اور گھونگھے دکھ دینا تم نہ اس کو

اس کے بعد کورس بیٹھے سروں... لو ہوتی ہوں... للالی"

سجاد کے ناتمام مضمون کا عنوان زبانِ اردو ہے۔ اس میں قاضی محمد صادق خاں اخترؔ کے وہ فارسی عبارات بھی ہیں، جو میں اپنے ایک مقالہ شائع کردۂ نقوش میں نقل کر چکا ہوں۔ مضمون مذکور کے اقتباسات دیکھیں...

"ہر مہینے ہر ہفتے کہیں نہ کہیں سے... کوئی نہ کوئی رسالہ نکلتا ہی رہتا ہے، پولیٹیکل مطالب سے اردو اخبار وں کے سارے کالم بھرے دکھائی دیتے ہیں... شاعری کا نے بھی موجودہ زمانے میں وہ ترقی کی ہے کہ اگلے عہد یہ بات نصیب نہ تھی، قریب قریب بیس تیس گلدستے نکلتے ہیں... کوئی رسالہ یا گلدستہ اٹھا کر اچھے سخن شناسوں کے سامنے کچھ پڑھیں، اور یہ نہ بتائیں کہ مضمون نگار یا شاعر کس شہر یا قریے کا ساکن ہے تو وہ باوصف ادعائے زباندانی کسی شہر کی تخصیص نہ کر سکیں گے اور ان کو یہی کہتے بنے گی کہ اس کی زبان نہایت شستہ و فصیح ہے کیا عجب کہ اس کا مصنف اہلِ دہلی یا لکھنؤ سے ہو حالانکہ اس کے مصنف نے نہ کبھی دہلی کی صورت دیکھی ہوگی نہ لکھنؤ کی...

دہلی و لکھنؤ کے علاوہ بھی ہندوستان میں بعض ایسے شہر ہیں جہاں کے قدیم شرفا اور خاندانی امرا گو بہت کم ہوں اور ان کو ہر طبقے نے تمیز سے کام لیا ہو (کذا)، مگر ان کے لب و لہجے (کذا) اور فصاحتیں اہلِ دہلی و لکھنؤ سے زیادہ اثر خیز نہیں تو کم بھی نہیں، اگر چند الفاظ میں کسی طرح کا فرق دکھائی دے تو ہرگز محلِ اعتراض نہیں، اس لئے کہ اکثر اس قسم کا اختلاف اہلِ دہلی و لکھنؤ کے فصحا میں موجود ہے... فصاحت و سلاست... کسی شہر کی سنگ و خشت سے وابستہ نہیں، بلکہ سوسائٹی کی خوبی اور امتیاز کی کشتگی پر منحصر ہے... اگلے بزرگوں کے بیان اور پرانے وقت کے تذکروں کے دیکھنے سے صاف روشن ہے کہ اس زمانے میں فصحائے دہلی و لکھنؤ اگر کسی دوسرے شہر کے اردو گو شاعر کو فصیح پاتے، تو اس کی زبان کو بھی مان لیتے تھے اور قابلِ استناد سمجھتے تھے... ایرانی خصوصاً زبان کے بارے میں نہایت متعصب ہوتے ہیں، مگر جس طرح وہ سعدی شیرازی کی زبان کو صحیح السند مانتے ہیں اسی طرح نظامی جس طرح صائب اصفہانی کو تسلیم کرتے ہیں اسی طرح ملا ہروی کا کہہ فردوسی، مجیر، جامی، نیوا

وغیرہ وغیرہ تو ممالک ایران ہی میں داخل ہیں۔ انھوں نے بخارا و ترکستان کے باکمالوں کی بھی سند لینے... میں انصاف کو ہاتھ سے نہ دیا۔ ان کی وسعت انصاف سے ہندوستان بھی خالی نہ رہا۔ امیر خسرو، میر حسن دہلوی، واقف بٹالوی، رائخ لاہوری، فقیر شاہجہان آبادی، بیدل عظیم آبادی و ملا غلی تحقیق عظیم آبادی یہاں تک کہ شگفتہ بہار اور راجہ رام نرائن موزوں تخلص عظیم آبادی کے کلاموں کو بھی سراہا اور ان کی زبانوں کو صحیح مان لیا ہے... اختر بنگلی کی خاک سے اٹھے اور وہیں شہرت حاصل کی، کھوت عمر میں لکھنو گئے تو وہاں کے منصف طبع فصحا نے.. ان کو اردو کی شاعری میں مسلم الثبوت مانا اور بہتیروں نے زبان اردو پر ان کے دخل و تصرف کو جان کر انھیں استاد سمجھا"... انشا کی ابتدائی عمر کا بڑا حصہ.. پورب اور مرشد آباد کے امرا و شرفا میں بسر ہوا۔ عالمگیر ثانی کے آخر عہد میں جب وہ پورے جوان ہو کر دہلی پہنچے اور وہاں کے شاعروں میں شریک ہو کر علم استادی بلند کیا۔ تو... رفتہ رفتہ مسلم الثبوت اساتذہ میں اس کا شمار ہو گیا"

ذیل کی نظم سجاد کی ہے اور اس کا عنوان "آسمانی سقا" ہے:

گاتا دریا سے ہوں میں پانی
کرتا ہوں چمن پہ دُر فشانی

گل سوتے ہیں جب کہ دوپہر کو
منہ پر لئے سایۂ شجر کو
لو چلتی ہے جس گھڑی ستم کی
تڑپاتی ہے پیاس دمبدم کی

سایہ کرتا ہوں میں چمن پر
نخل نسرین و نسترن پر

منہ دھوتا ہوں میں گلوں کو پیہم
ہو جاتی ہے تازہ روح عالم

مشہور ہے میری آبیاری
دیکھے کوئی رنگ سحر کاری

جان دیتا ہوں آکے میں چمن میں
خوشبو گلہائے یاسمن میں

ہے مجھ سے یہ پیچ و تاب سنبل
ہے مجھ سے بہار لالہ و گل

وہ شوخ نسیم عنبریں دم
دیتی ہے مجھے دعائیں پیہم

دہقان مجھ کو پکارتے ہیں
دریا مجھ کو ابھارتے ہیں

ہیں میرے امیدوار میکش
وارفتہ و بے قرار میکش

کعبے سے کبھی اُمنڈ کے آیا
اگر کبھی میکدے پہ چھایا

میکش گرتے ہیں پھر سبو پر
مینائے شراب مشکبو پر

میخانے میں غل ہے چہچہے ہیں
شورش ہے جنوں ہے ولولے ہیں

طوفان سے جلال ہوں دکھاتا
موتی اولوں سے ہوں لٹاتا

قطروں سے ہمارے دشت و صحرا
بن جاتے ہیں اختروں کے دریا

کرتی ہے ہوا جو ان کو پانی
یہ بھی میری ہے حکمرانی

چاہوں کچھ زور گر دکھانا
پانی پانی ہو اک زمانہ

جو کوہ سفید برف سی ہیں          معدن ہیں یہ وہ فیض کے ہیں
ہوتے ہیں بلند و پست مجھ سے          ڈرتے ہیں فیل مست مجھ سے
گو سیر میں خوش نہ آئے سوتا          ہے ترنم ہوا مرا بچھونا
ہے رعد جو ہمدم یگانہ          ہے برق سوزاں ہے تازیانہ
ہے ہول گرج کی وہ صدائیں          جو کوہ کے قلب میں در آئیں
لرزہ اندام میں جو ڈالیں          سر پر ابھی آسماں اٹھالیں
ڈر جائیں دلیر ایسی آواز          دل خون کن شیر ایسی آواز
سوکھے پودے ہرے کئے ہیں          مُردے ہیں نے جلائے ہیں
دریا پہ کبھی تو باغ پر ہوں          جھیلوں پہ کبھی تو راغ پر ہوں
گہ سیر کناں جبال پر ہوں          گہ سایہ فگن نہال پر ہوں
ملتا ہے راستہ جدھر کو          جاتا ہوں میں شوق سے ادھر کو
ہے اہل جہاں کو مجھ سے الفت          کہتے ہیں مجھے خدا کی رحمت
رہتا ہوں سروں پہ سایہ گستر          پہچانے مجھے بشر نہ کیونکر
جب ڈوبتا ہے سحر کا تارا          ہوتا دنیا میں ہے اجالا
وہ پردہ کشائے عارض صبح          آئینہ نمائے عارض صبح
پھیلاتا ہے نور کا جو دامن          دکھلاتا ہے سیر دشت ایمن
یعنی خورشید عالم افروز          جس سے دنیا ہو بہرہ اندوز
زینت دہ دوش ہے وہ میرا          آویزہ گوش ہے وہ میرا
جب ڈھلتا ہے روشنی دکھا کر          ڈھیلے ہوتے ہیں اس کے تیور
اور آتی ہے شام اس ادا سے          سر پر چادر سیاہ ڈالے
وہ جان جہاں دلوں کا پیارا          آنکھوں کا فلک کی ہے جو تارا
پھرتا ہے جو اپنی روشنی میں          جو شمع ہے محفل خوشی میں
سب کہتے ہیں ماہتاب جس کو          ہوتا نہیں یہاں خواب جس کو
ٹھنڈک دیتا ہے جو دلوں کو          روکش کرتا ہے ساحلوں کو
سینے پہ مرے وہ لوٹتا ہے          جو اس کی ادا ہے خوشنما ہے
جب رات زیادہ بھیگتی ہے          پھیلی ہر سمت چاندنی ہے

ہوتا ہوں ہوا سے جبکہ پنہاں          چمکتا ہے شعاع ماہ تاباں
عریاں پھر جھانکتے ہیں تارے          گورے گورے وہ پیارے پیارے
جیسے گل رازقی چمن میں          یا بندے ہوں گوش سیمتن میں
کھولے ہوئے آنکھ جاگتے ہیں          میں دوڑتا ہوں وہ بھاگتے ہیں
دیکھے تصویر کوئی میری          ہے شکل مہیب میری کیسی
جیسے گردوں پہ دیو کالا          جس کا خورشید اک نوالہ
ظاہر میں سیاہ ہوں میں ایسا          لیکن باطن ہے صاف میرا
دُرریز و دُرفشاں دہن ہے          مجھ سے آبادی عدن ہے
چاہوں تو بجھادوں شمع خاور          گل کردوں چراغ ماہ انور
لاتا ہوں میں جوش میں سمندر          موجیں جاتی ہیں آسماں پر
پڑتے ہیں وہ دمبدم تھپیڑے          تھمتی نہیں ناؤ نا خدا سے
دکھلاتا ہوں سیکڑوں تماشے          اک گردش چشم سر پہ چلے
جس وقت کہ برق کوندتی ہے          دہشت سے دلوں کو روندتی ہے
ڈر جاتے ہیں سب گرج چمک سے          اس شعلہ فشاں کڑک دمک سے
کوئی کمرے میں جا چھپا ہے          سجدے میں کوئی جھکا ہوا ہے
کانوں میں کسی کے انگلیاں ہیں          ہونٹے پی کی نشانیاں ہیں
آنکھوں پہ دھرے ہے ہاتھ کوئی          ہنستا ہے کسی کے ساتھ کوئی
ڈرپوک پڑے ہیں بزدلے ہیں          دیکھو کس طرح سے تڑپے ہیں
کرتا ہوں بساط امن برہم          دبتے مجھ سے ہیں اہل عالم
چاہیں لاکھوں ہلاک کردوں          چاہوں دنیا کو خاک کردوں
لیکن ہے کرم کی مجھ کو عادت          ہو سایۂ دامن سعادت

یہ چوتھے شمارے میں وصال، سید فدا حسین 'سجاد' شاہ سرفراز حسین کے مضامین' وصال کی ایک نظم، اور سجاد کے ناول کے ۲ صفحات ہیں۔

"بگڑا گویا مرثیہ خواں اور بگڑا شاعر مرثیہ گو" "لالہ سجاد" کے اقتباسات: "اس ترقی یافتہ زمانے کے مرثیوں نے ثابت کر دیا ہے کہ

پر غضب کسی قدر غلط اور مبتذل ہے۔۔ میر اور ۔۔ سودا نے بھی مرثیے لکھے۔۔ یہ حضرات صرف شاعر کامل ہی نہیں بلکہ مرثیہ گو بھی تھے، ان بزرگوں نے مرثیہ گوئی بنظر صواب (کذا) کی تھی نہ بخیال فن، کیونکہ اگلے شعرا نے اس کو اپنا شعار کر لیا تھا جس کی تصدیق ۔۔ حسرت اور ۔۔ احسان وغیرہ کے مرثیے اور کلام سے ہو سکتی ہے۔ اگلے زمانے میں مرثیے جو بولے یا مخمس بطور ترجیع بند مثلث یا قطعہ میں کہے جاتے تھے مسدس شاذ و نادر ہی کسی نے کہا ہے وہ بھی بحر تقارب یا صوت الناقوس یا ہزج میں ہاں جب سے دلگیر، فصیح، خلیق اور ضمیر مرحوم نے اس فن کو جلا دی جو بولے، ترجیع بند، مثلث اور قطعے موقوف ہو گئے اور سلام بطرز غزل مختلف بحروں میں لکھے جانے لگے۔ نوحوں کا بھی انداز بدل گیا اور قطعے اچھے اسلوب سے واقعہ خوانی کے لئے تصنیف ہونے لگے سلاموں کے مخمس بھی ہونے لگے اور بعض استادوں نے بطور مثنوی طولانی مرثیے بھی کہے گو اپنی جگہ پر تمام اقسام مذکورہ پسندیدہ ہیں لیکن مسدس نے خیالات و مضامین میں جان تازہ ڈال دی اور اس لئے مرثیہ گویوں میں زیادہ تر معرکہ آرا چیز یہی مسدس ٹھہرایا گیا جو آجکل رائج ہے اور بحر ہزج مثمن اخرب مکفوف یا رمل مثمن مخبون محذوف یا مضارع میں اکثر کہا گیا ہے، دلگیر نے مسدس کے اچھے سلام اور فصیح نے سلام سے اچھے مسدس کہے۔ میر خلیق نے روایات، بین و رخصت مسدس میں ایسے لکھے کہ ان کے زمانے میں ان کی زبان کی دھاک بیٹھی ہوئی تھی۔۔ فصیح و خلیق ۔۔ کے اشہب خامہ سے سخن گسترانہ ایک آدھ بند رزمیہ بھی نکل گئے ہیں، البتہ ضمیر ۔۔ نے جنگ کی صف آرائی، طلوع صبح عاشور کا بیان، گھوڑے، تلوار اور لڑائی کے بند بہ نسبت زیادہ اور اچھے لکھے ہیں، اس خیال سے میں بھی ان کے قول کی تصدیق کرتا ہوں۔ دل میں کھوئی گئیں کھوئی ورد ہی میرا ۔ اس طرز میں جو جو کہے شاگرد ہی میرا

۔۔ دبیر ۔۔ ضمیر کے ۔۔ نام آور شاگرد تھے ۔۔ انیس، خلیق کے بڑے صاحبزادے تھے زبان تو ان کے مصے اور ترکے ہی میں تھی مگر اس کو انہوں نے اور بھی جلوہ دیا، صبح کا عالم، رات کی رخصت جنگل اور بستی کی حالت، مرغزار کی بہار، گھوڑے کی جست و خیز، تلوار کی برش، جنگ کا عالم، فوج کی سپہ اندازیاں، زہد و عبادت کی حقیقت، صبر و شکر کے مراحل، ان مضامین کو طولانی مسدسوں میں نہایت بہتات کے ساتھ نظم فرمایا ہے اور ان کی ایسی سچی تصویر کھینچ دی کہ ۔۔ مانی و بہزاد تو کیا حال کے تعلیم یافتہ مصوران مشہور سے بھی ناممکن ہے۔۔ وسعت خیال طرز بیان اور خبر فلک دلپسند محاوروں کے اعتبار سے ہندوستان میں تو کیا دور دور تک ایسا باکمال شاعر نہیں ہوا۔۔ انیس مونس اور ۔۔ وحید ۔ بھی تھوڑے اختلاف کے ساتھ وہی زبان اور وہی طرز رکھتے تھے خصوصاً ۔۔ مونس ۔۔ تو اپنے باکمال بھائی کے پورے مقلد تھے۔۔ اس زمانے میں بھی اگر کسی کو ۔۔ انیس کی جیتی جاگتی تصویر دیکھنا ہو تو ۔ نفیس کو لکھنؤ جا کر دیکھے یا کسی مجلس میں ان کی زمزمہ خوانیاں سنے۔ یوں تو غزل سرا اور حسن و عشق کے کوچہ گرد برے یا بھلے ہندوستان ۔۔ میں بہت سے گئے بہت سے آئیں گے اور ۔۔ بہت سے موجود ہیں مگر رونا تو اس کا ہے کہ یہ نعمت ہندوستان کو شاید ہی پھر نصیب ہو ۔۔ گو فن مرثیہ گوئی اور اس ترکیب خاص میں میر انیس خود ہی موجد اور خود ہی منتہی سمجھے جاتے تھے ۔۔ پھر بھی بعض محققین نہ ان کو نفس شاعری پر بلکہ بعض خیالات شاعرانہ پر معترض ہیں۔ مگر زمانے کے اعتبار سے اعتراض وزنی نہیں سمجھا جا سکتا ۔۔۔ انیس ۔۔ نے تصحیح روایات میں بہت کاوشیں کی ہیں، کیونکہ قبل و بعد کے مرثیہ گویوں نے تو نفس الامر ۔۔ کو ایسا لیپ پوت کر برابر کر دیا ہے کہ نہ اہل بیت اہل بیت معلوم ہوتے ہیں اور نہ امام حسینؑ امام حسینؑ۔ رخصت و بین

ہیں امر واقعی کو ضرور ملحوظ رکھتا تھا۔ ایک نظم میں ایک وسعت خیال و.. ملحوظ.. سے اس امر کو بصراحت عرض کرکے استدعا کی تھی کہ اب اگر مرثیوں میں اس کا خیال رکھا جائے تو نور علی نور ہے مگر یہ عذر پیش کیا گیا کہ سامعین وسعت بیاں چاہتے ہیں اور خیالات کے عادی ہیں ان قیود کے ساتھ وسعت خیال اور رابط یہ دونوں باتیں ہاتھ سے جاتی رہیں گی۔ (یہ مضمون بھی ناتمام رہا)

وصال کی نظم ذیل کا عنوان "ہوا اور آفتاب میں چھیڑ چھاڑ" ہے۔

کہتا ہے فلک کہ شب ہے آخر    آثار سحر ہوئے ہیں ظاہر
آتے ہیں ہوا کے سرد جھونکے    کس موج کے ہرن سے ہوش ہوکے
کس لطف کی یہ ہوا ہے دیکھو    پیاری اس کی ادا ہے دیکھو
اک اک کو جگا رہی ہے جاکر    شوخی سے الٹ رہی ہے چادر
بکھرے ہیں رخوں پہ تار گیسو    دیکھے کوئی اب بہار گیسو
لیتا ہے یہ کون منہ پہ دامن    اے شوق جمال ڈر دے یہ تن
پھرتی ہے چمن میں کس خوشی سے    چہلیں کرتی ہے ہر کسی سے
پتوں کو ہلا دیا ہے اس نے    غنچوں کو کھلا دیا ہے اس نے
چھوتی کبھی گلوں کو جاکر    دوڑی کبھی فرش مخملی پر
اٹھلائی جو پھرتی ہے روش پر    اترا گئی کن گلوں سے مل کر
ہے سب کی زباں پہ نام اس کا    ہے فیض جہاں میں عام اس کا
محروم کوئی نہیں کرم سے    جیتے سب ہیں اسی کے دم سے
رک جائے اگر یہ ایک دم کو    راہی ہو جہاں بھر عدم کو
قینچی سی زباں چل رہی ہے    موتی کیسے اگل رہی ہے
کہتی ہے کہ مجھ سے ہے زمانہ    چلتا ہے مجھی سے کارخانہ
میری ہے تمام حکمرانی    جاری ہوں جیسے گردش میں پانی
پھل پھول لگے ہیں میرے دم سے    شاداب چمن مرے کرم سے
پیارا سرِ دل پہ ہے جو سب کے    چلتا ہے ہمیشہ مجھ سے دب کے

کرتی ہوں جو ابحروں کو پانی    ہوتی ہے زمیں پہ گردش آنی
جھولی میں ہیں مری بیکڑوں گنج    در دست تصرف سخن سنج
پہنچاتی ہوں میں لوگوں کو راحت    اک لمحہ مجھے نہیں ہے فرصت
ہے کون سی جا جہاں نہیں ہوں    ہوں تیز کہیں تو کم کہیں ہوں
رہتا ہے خنک جو آب چشمہ    ادنیٰ سا مرا ہے یہ کرشمہ
اعلیٰ میں رہوں لطیف ہو جاؤں    ادنیٰ سے ملوں کثیف ہو جاؤں
ہیں نت نئے میرے ناز و انداز    پہنچاتی ہوں تا بگوش آواز
ہو جاتی ہوں جب میں کبھی ور    ہوتی ہے فلک کی سیر منظور
کرتی ہے تلاش مجھ کو خلقت    گھٹتی ہوتی ہے اور اذیت
ہیں ہوش کہیں تو خود کہیں ہے    بے میرے کسی کو کل نہیں ہے
ہے سارے جہاں کو ہجر دشوار    فرقت میں مری ہر ایک بیمار
آتا ہے کبھی جو مجھ کو غصہ    بگڑا ہوتا ہے سب کا نقشہ
سب ہوتے ہیں بے حواس ہر دم    ہوتی نہیں عقل پاس اس دم
پھرتا ہے تلاش میں کھلے سر    سب کہتے ہیں جس کو شاہ خاور
کرتا ہے جفائیں مجھ پہ جیسی    ہوتی نہ کسی پہ ہوں گی ایسی
کیوں کہنے میں آئے شرم مجھ کو    کر دیتا ہے آکے گرم مجھ کو
چمکا نے میں شاہ خاور    بولا اس سے بدل کے تیور
سنتا تھا تمام تیری باتیں    کرتی تھی ابھی تو میری ہجویں
تونے مرے رعب کو نہ مانا    تھراتا ہے مجھ سے اک زمانہ
ہے تیری غرور طینت بد    احساں کرتا ہوں تجھ پہ بیحد
بولی یہ ہوا نہ کر تو شیخی    کرتا نہیں کوئی مدح اپنی
مانا دنیا میں فرد ہے تو    پھر رعب سے کس کے زرد ہے تو
دن بھر کی حضور سلطنت ہے    اس پر یہ غرور و تمکنت ہے
خاور نے کہا کہ کیک پہیلی    ہر بات میں ہوں میں تجھ سے افضل
ہو جائے بغیر میرے برہم    ہے مجھ سے یہ سب نظام عالم
یوں منہ میں جو تیرے آئے کہہ لے    آیا ہوں جہاں میں تجھ سے پہلے

اللہ رے اب دماغ تیرے — جو فی کہے مجھ کو کچھ ڈگمگی سے
تو کیا ہے تیری بساط کیا ہے — مجھ کو کچھ خبط ہو گیا ہے
گر مجھ پہ پڑے کرن کی پھنکی — الٹی یہ مجھ ابھی ہو سیدھی
تو باد سحر ہو یا صبا ہو — چل دور ہو یاں سے اب ہوا ہو
اعلیٰ ہوں میں اور تو ہے ادنیٰ — ایسوں کو برا ہے منہ لگانا
اتنے میں سیاہ ابر آیا — حائل ہوا بیچ میں یہ پردہ
دونوں میں اسی نے کی صفائی — بڑھنے ہی نہ پائی یہ لڑائی

سجاد کے ناول کا نام "پھولوں کی ڈالی" ہے اور اس کے دیباچے کا آغاز شاد کے اس شعر سے ہوتا ہے۔

چمن میں جاکے میں نے غور سے اوراق گل دیکھے
تمہارے حسن کی شرحیں لکھی ہیں ان رسالوں میں

ناول کے صرف ۲۴ صفحے دے ہیں، باب اول کا عنوان "باپ بیٹی کا حال" ہے۔

سجاد اردو لٹریچر سوسائٹی کے صدر تھے (ادیب شمارہ ۴ صـ۳) اور فن سخن میں شاد کے شاگرد۔ ان کا مفصل حال خیال نے آفتاب (کلکتہ) کے ایک شمارے میں لکھا تھا جو اس وقت پیش نظر نہیں۔ یہ رسالہ "چراغ حسن" حسرت مرحوم کی ادارت میں شائع ہوا کرتا تھا۔ قمر نے 'جاوید جلد ۴ میں سر برام نے تحریر کیا ہے:
"علی سجاد عظیم آبادی... اردو کے مشہور رسالے مخزن میں یلدرم کے نام سے جو مضامین نکل چکے ہیں، وہ آپ ہی کے زور قلم کا نتیجہ ہیں۔ اب ان مضامین کا مجموعہ خیالستان کے نام سے شائع ہو چکا ہے" یہ فاحش غلطی ہے۔ ان کا ایک ناول نئی نویلی ایک بار سے زیادہ چھپ چکا ہے، دوسرا محل خانہ بھی طبع ہو چکا ہے، لیکن یہ مکمل شائع نہیں ہوا۔ میں نے سنا ہے کہ اس کا دوسرا حصہ قلمی مصنف کی اہلیہ کے پاس تھا۔ سجاد کے ۲ شعر خمخانۂ جاوید میں ہیں۔

خیال خاصی شہرت رکھتے ہیں، ان کے بارے میں کچھ لکھنا ضروری نہیں۔ وصال جو اسسٹنٹ سکریٹری تھے (ادیب ۴ صـ۳) شاد کے حقیقی بھتیجے تھے۔ شاد کے سیرت نگار قیس نے وصال کا ترجمہ نہیں دیا، لیکن ان کے والد ایجاد کے ترجمے میں انہیں ایجاد کا بیٹا لکھا ہے۔ ایجاد شاد کے حقیقی بھائی تھے۔

۱۹۰۷ء سے قبل صوبۂ بہار میں گلدستے بہت نکلے، اور ان میں تھوڑی بہت نثر بھی ہوا کرتی ہوگی۔ لیکن، جہاں تک میرا علم ہے یہ پہلا ماہنامہ ہے جس میں نثر کے مقابلے میں نظم بہت کم تھی۔ خیال کی ایک تحریر میں میں نے دیکھا تھا کہ شرر نے دلگداز میں اس کی بڑی تعریف کی تھی۔ مضامین میں شرر کا اثر نمایاں ہے۔ یہ سبب ستائش کا ہو سکتا ہے۔

---

# الپنچ ۱۹۰۲ء

الپنچ ۱۹۰۲ء کے کل شمارے میری نظر سے نہیں گزرے، مگر بیشتر جو یک جا مجلد ہیں، کتب خانۂ الاصلاح دسنہ سے ادارۂ تحقیقات اردو کی نمائش کے لیے آئے تھے۔ موجودہ شماروں میں پہلا ۱۴ فروری اور آخری ۲۰ دسمبر کا ہے، ان میں سے بعض ناقص بھی ہیں۔

(۱)

۱۴ فروری (۱) "اب بانکی پور کے عوض خاص شہر پٹنہ سے اخبار کی اشاعت ہوگی۔۔ آیندہ سے اخبار کا گویا دو حصہ ہوگا، پہلا متن، دوسرا مذاقیہ۔" (۲) اسٹیٹسمین سے معلوم ہوا کہ "شاہ ایران نے۔۔ جبل المتین کی اشاعت اپنی قلمرو میں روک دی۔۔ وجہ یہ کہ وہ ممالک غیر کے اخباروں سے ایران کے خلاف مضامین نقل کیا کرتا تھا۔ لیکن، کل کی بات ہے کہ پچھلے ہفتے کے حبل المتین میں۔۔ گورنمنٹ ایران کا شکریہ ادا کیا گیا تھا اور شہنشاہ۔۔ کا وہ فرمان جس میں ایک عصائے مرصع کے عطا کیے جانے کا ذکر تھا، شایع ہوا تھا۔" (۳) ظاہر ہوا ہے کہ بیکن الیز بتھ کا بیٹا تھا (۴) "سفر کربلائے معلّٰی" از سید نظیر حسین (۵) حیدر آباد میں رتن ناتھ سرشار کی موت۔

۲۱ فروری (۱) "سفر کربلائے معلّٰی و سیر فارس" از نظیر حسین (۲) وفات سر وقار الامرا وزیر حیدر آباد بتاریخ ۱۸ فروری (۳) وفات نظام الدین طیب جی، تاجر نامی و برادر بزرگ بدرالدین طیب جی بعمر ۶۰ سال بمقام بمبئی ۱۰ فروری۔

۲۸ فروری (۱) "سفر کربلائے معلّٰی و سیر فارس" از نظیر حسین (۲) پٹنہ کی اردو لٹریری سوسائٹی کے قیام کو ابھی سال بھر بھی نہیں گزرا، لیکن اس نے اپنا کتب خانہ قائم کر لیا ہے (۳) گیا کے نامی زمیندار ارشاد علی خاں موضع بھدیا میں مدرسہ قائم کرنے والے ہیں (۴) انجمن حمایت اسلام مونگیر کے تیرہویں سالانہ جلسے کی روداد۔

۱۴ مارچ (۱) "دار الترجمہ۔ کھلا خط بخدمت ندوۃ العلما لکھنو و ایجوکیشنل کانفرنس علی گڑھ۔ از م۔ ق۔ حافظ" (۲) "زبان و قلم" از سرفراز حسین (خاں) (۳) اوبزرور لاہور اور بہار نیوز بھاگل پور نے الپنچ کے متعلق اپنی رائیں ظاہر کیں (۴) منصور حنا نے نیویورک سے ایک عربی اخبار "المحیط" جاری کیا ہے۔

۲۲ مارچ (۱) "صوبہ بہار میں ابتدائی تعلیم اور ہندی اردو کا جھگڑا" بہار ٹائمس (۲) اس کمشنری

کے ہندؤوں کا آرگن ") میں ہندی بھاشا پرچارنی سبھا مظفر پور کا میموریل بنام لفٹننٹ گورنر بنگالہ شایع ہوا تھا۔ اسپیچ نے سبھا کے مطالبات کی مخالفت کی تھی (۲) اردو ہندی کا جھگڑا" از سرفراز حسین (خاں) (۳) اردو لٹریری کمسائٹی۔

۲۹ مارچ "والیان ریاستہائے ہند" از سرفراز حسین (خاں)

۵ اپریل (۱) "ہندی رانی سے اردو خانم کی دو دو باتیں" "ہندو کے مذہبی اور اخلاقی پرچے، اودھ ریویو، آریہ بندھو، آریہ سماچار، دیش ہتکاری وغیرہ.. سب اردو میں نکلتے ہیں.. والمیکی کی رامائن، تلسی داس کی رامائن، بھاگوت گیتا، گیان پرکاش، پریم ساگر وغیرہ.. اردو ہی میں چھپ رہی ہیں اور ہاتھوں ہاتھ.. بک رہی ہیں"۔

۱۰ مئی (۱) "اخبار دار العلوم دہلی میر ناصر.. کوڈنکے کی چوٹ للکارتا ہے کہ گرم دمیدان ہو تو ایک ہفتے کے اندر ایک جلسہ منعقد کرکے علما اور عمائدین کے سامنے کسی مقام سے معراً قرآن کی (کذا) ایک رکوع پڑھ کر ترکیب نحوی یا بعض معنے جو پوچھے جائیں اور ترجمہ بیان کردو۔ اگر تم جلسہ نہ کرسکے تو ہم خود جلسہ کرکے آپ کو بلائیں گے" (۲) "حضرت ہمسر بھاگلپوری و حضرت مائل دھرم پوری.. کے نام کا یہ آخری پرچہ بھیجا جاتا ہے۔ اگر پرچہ پہنچتے ہی مضمون نہ پہنچا تو نام رجسٹر سے خارج کردیا جائے گا" (۳) مولانا ابو محمد ابراہیم.. نے متعدد رسالے عربی اور اردو کے تصنیف فرمائے اور ایک تفسیر خلیلی لکھی.. آپ نے.. مدرسہ احمدیہ آرہ جاری فرمایا" (۴) وفات سر جنگ بہادر خاں، نانپارہ بمقام بہرائچ

۲۴ مئی (۱) "مرزا قادیانی.. بڑے دعوے سے فرمایا کرتے.. تھے کہ" ہمارا قادیان دار الامان ہے۔ میرے دم قدم کی برکت سے مرزا طاعون خاں کا قدم یہاں نہیں آنے کا" ابھی ابھی ایک نامہ نگار کے بیان سے معلوم ہوا کہ ابھی تک خاص قادیان میں ۷ آدمیوں کو مرزا طاعون بیگ چٹ کرچکے" (۲) "شحنۂ ہند میرٹھ سے دو دو باتیں" از مولانا ہنر پھپھکا۔ شحنۂ ہند کے مدیر شوکت میرٹھی کے بیجاد عاوی سے بحث۔

۷ جون "مولوی عبد المنان، انگریزی کا ایک اخبار" مسلمان" بھاگلپور سے نکالنے والے ہیں۔

۲۱ جون "خاتونوں کی تعلیم" از س س س دسنوی البہاری دار العلوم لکھنو (اس کی ایک قسط شمارہ ۵ جولائی میں ہے از "س س س دار العلوم ندوۃ العلما لکھنو" میرا خیال ہے کہ یہ مضمون سید سلیمان ندوی کا ہے)

۲۸ جون (۱) "سورے کی سیر" از حضرت بخاری علیہ الرحمۃ (۲) "جشن تاج پوشی کا کلکتہ میں دلچسپ مشاعرہ" از ابو الکلام محی الدین احمد آزاد دہلوی (یہ مضمون اردو ادب کے آزاد نمبر میں شائع ہوا ہے۔)

۵ جولائی (۱) حافظ شوکت علی رئیس سندیلہ کی وفات بعمر ۸۶۔ بہت بڑا کتب خانہ یادگار چھوڑ گئے۔ (۲) "جشن تاج پوشی کا کلکتہ میں دلچسپ مشاعرہ" از ابو الکلام محی الدین احمد آزاد دہلوی (یہ مضمون ابھی حال میں اردو ادب

کے آزاد نمبر میں شایع ہوا ہے۔)

۱۹ر جولائی (۱) "مسوری ہل" از حافظ بخاری علیہ الرحمۃ۔ (۲) سید رحیم الدین مالک و منیجر و ایڈیٹر اودھ پنچ دس بارہ برس سے عارضۂ ضیق النفس میں مبتلا تھے اور خیر اسسٹنٹ ایڈیٹر آٹھ برس سے اخبار چلا رہے تھے۔ یہ پہلے ابو الظرفا اور قہر نگار، ہنر، بھپکار کے نام سے نامہ نگاری کرتے تھے۔ سید رحیم الدین (ان کا تخلص مہجور بتایا گیا ہے) وفات کے وقت ۵۴ برس سے زیادہ کے نہ تھے، وفات ۲۰ر جولائی = ۱۳ ربیع الثانی۔ ان کے حالات زندگی۔

۲ر اگست "بقیہ سیر مسوری ہل" از حافظ بخاری علیہ الرحمۃ۔

۱۶ر اگست ہم ایک علمی ماہانہ میگزین (رسالہ) نکالنا چاہتے ہیں۔

۲۳ر اگست "حضرت آزاد دہلوی آپ کا مضمون حجاز ریلوے سفر دوسرے اخباروں میں شایع ہو چکا ہے اس لیے اب اودھ پنچ میں شایع نہیں ہو سکتا۔"

۲۳ر اگست نیاز احمد رئیس خیر آباد نے مدرسۂ خیر آباد کے لیے ایک لاکھ رُپے کی جایداد وقف کر دی ہے۔

۳۰ر اگست "من از وضع زمانہ می ترسم کہ مبادا از یں بتر گردد" از مجدد مأۃ حاضرہ۔ (بریلی کے مشہور عالم احمد رضا خاں کے مداح انھیں "مجدد مأۃ حاضرہ" کہا کرتے تھے، اس مضمون میں ان پر چوٹ ہے اور راقم کے والد پر بھی اگرچہ ان دونوں میں سے کسی کا نام نہیں آیا۔ والد مرحوم نے ندوۃ العلما کی مخالفت کی تھی اور انھیں احمد رضا خاں سے بڑی عقیدت تھی) اس مضمون میں نثر کے ساتھ نظم بھی ہے اور آیندہ شماروں میں بھی اس طور کے مضامین ہیں۔

۶ر ستمبر (۱) اودھ پنچ بانکی پور واپس آگیا (۲) "ملک الشعرا تسلیم لکھنوی"، "اودھ پنچ کے گذشتہ پرچے میں اپنی تحریر کے ساتھ جدید سرفراز نامہ بھی استاد تسلیم کا میں نے چھپوا دیا ہے۔ پہلے سرفراز نامے میں تو آپ نے یہ لکھا ہی ہے کہ بھائی میں ابھی کہاں مرا ہوں؟ زمانے کی مصیبتیں ابھی کہاں تمام ہوئیں جو مجھے موت آتی۔

گردشیں افلاک کو ہیں دل دکھانے کے لیے　　چلتی ہیں تو چکیاں اس ایک دانے کے لیے

اب ... حسرت موہانی ... نے ایک عنایت نامے میں ... استاد کا سرفراز نامہ بھیجا ہے جس کا ایک مطلع غلط خبر (اخبار میں خبر موت، یا لفظ مرحوم بعد نام) کے اعتبار سے لاجواب ہے۔۔۔:

مار ڈالا مجھے بے موت مرے یاروں نے　　خاک اڑائی سر افسوس پہ اخباروں نے

۲۰ر ستمبر (۱) ایک شخص نے سید بادشاہ نواب عشرتی کو ایک خط بھیجا جسے دیکھ کر انھوں نے مشاعرہ منعقد

کرنے کی ٹھانی۔ خط یہ ہے:

"جناب سید بادشاہ نواب صاحب تسلیم۔ سنتا ہوں کہ آپ مشاعرہ کرنے کو ہیں۔ آپ لوگ پوربی ہو کر شعر کہنا کیا جانیں۔ استادوں کی غزل دیکھ کر تک میں تک ملا دیجیے گا۔ یہ اللہ تے لکھنؤ و دہلی پر ختم کیا ہے۔ بھلا آپ اور یہاں کے جو شاعر اچھے ہیں یہ طرح (کذا) میں بھیجتا ہوں اس میں اگر کچھ بھی موزوں کر دیں تو میں اپنی ناک بدتا ہوں اور یوں تو واہیات بکنے کو سب موجود ہیں۔ کدتر کی گنتی نہیں ہے۔ میں یہاں کے اچھوں کو کہتا ہوں۔ میں غریب الوطن ہوں۔ مشاعرے میں میرا جوہر دیکھیے گا، مگر ان طرح (کذا) میں اگر آپ لوگ کہیں تو حال معلوم ہو۔ فقط ۲۵ اگست ۱۹۰۲ء، مصرع طرح:

ہمرہ شب تار سر دوش ہوئی دھوپ  قافیہ آغوش، مینوش ردیف دھوپ
قد ناپتی ہے زلف رسا سر سے پاؤں تک  قافیہ ادا، خدا، دوا
موت کا پیغام ہے تاخیر صبح  قافیہ تسخیر، تدبیر، تحریر
پر نور صورت رخ روشن ہے آفتاب  قافیہ گلشن، مدفن
تمہارے کوچے میں میری تربت برائے نام و نشاں رہے گی  قافیہ آسماں، کہاں
پر جھاڑتے ہیں مرغ سحر بولتے نہیں  قافیہ نظر، قمر، اثر، گہر

(۲) "پروفیسر آزاد کے خیالات" "زمانہ" راقم نمک

۱۴ اکتوبر (۱) "انجمن اسلامیہ بانکی پور" (۲) "اک بت سیمیں بدن سے کر لیا لندن میں عقد" از ابوالکلام آزاد (۳) مشاعرے کی اطلاع از سید بادشاہ نواب عشرتؔ، وہی ۷ طرحیں جن کا ذکر آچکا ہے۔ مشاعرہ ۸ اکتوبر کو شروع ہونے والا تھا اور خیال تھا کہ "پانچ سات روز سے کم میں ختم نہیں ہوگا" یہ بتایا گیا ہے کہ "سید بادشاہ نواب رباعی خواہ غیر طرح اشعار.. سے ابتدا کریں گے پھر.. شاد اور.. اثر اور خان بہادر.. خدا بخش خاں.. جمیل.. بیان کریں گے کہ شاعری کیا ہے اور اس کی غایت کیا ہونی چاہیے۔"

۱۸ اکتوبر "ہماری دلی آرزو ہے کہ.. گمنام اور غریب الوطن شاعر جنھوں نے اکثر نوازش ناموں سے.. سید بادشاہ نواب.. کر دد.. فرمایا ہے.. کھلے بند مشاعرے میں تشریف لائیں۔"

۲۵ اکتوبر (۱) "ہمارا معرکہ آرا مشاعرہ" ۱۸ اکتوبر کو گیارہ بجے دن سے شروع ہوا۔ "شہر کے باکمال شعرا میں یہ حکیم عبدالحمید.. پریشانؔ.. شادؔ.. شوقؔ.. حفیظؔ.. آزادؔ.. باقرؔ.. خدا بخش.. جمیل وغیرہ.. بہار شریف سے.. احقر اور حضرت شاہ امین احمد کے صاحبزادے اور حافظ عبداللہ اور گیا سے.. سید خیرات احمد وکیل اور جناب عشرتؔ اور

آرہ سے جناب ہاشم، جناب واجد اور میاں قمر وغیرہ اور مظفر پور سے حافظ رحمت اللہ۔۔ اور جناب مشرقی منیری تشریف لائے تھے۔۔ عمائد ۔۔ شہر سے ۔۔ سرفراز حسین خاں ۔۔ آصف مرزا ۔۔ نواب کاظم حسین ۔۔ بنا صاحب موج ، مسٹر سید علی امام۔۔ مسٹر سید حسن امام ، مسٹر نصیر الدین حسین ۔۔ نصیر شریک صحبت رہے" حکیم محمد مہدی اثر اور مظیر لکھنوی بھی برابر شریک رہے افسوس مشاعرہ سید بادشاہ نواب نے ایک رباعی اور غیر طرحی غزل سے کیا ص۲ ، ص۳ ، ص۴ غائب (۲) وفات شمس العلماء نذیر حسن بعمر ۱۰۱ سال۔

ار نومبر" ہمارے گمنام غریب الوطن اہل زبان شاعر" گمنام شاعر اب اپنی ناک کٹوانی چاہیے۔ ان کے خطوط کے اقتباسات: خط مورخہ ۱۶ ر رجب لفافے پر بانکی پور کی مہر میں حقاً اور ایماناً کہتا ہوں کہ ۔۔ اگر لکھنو دہلی کے اچھے شاعر کہتے تو ایسا ہی کہتے ۔۔ شاد کا کیا کہنا ۔۔ وہ آپ کے شہر میں باعث فخر ہیں اور بنا میاں، افروز میاں، احقر بہاری ، آزاد شوق نیموی ، مولوی امداد امام (اثر) ، حفیظ ، تبسم ، بیتاب ۔۔ کی غزلیں ۔۔ دیکھنے کے قابل ہیں۔ میں نے بڑے بڑے معرکے لکھنو و دہلی کے دیکھے ہیں اور رام پور میں بھی بہت رہا ہوں۔ میں شاگرد میر وحید ۔۔ مرحوم کا ہوں" (۲) خط ۱۹ ر رجب ۱۳۲۰ھ "آپ کی غزلیں بھی بہت عمدہ ہیں ۔۔ شاد نے تو زمین کو پانی کر دیا۔ بے شک وہ استاد ہیں ۔۔ مگر آپ لوگوں کو ان کی قدر نہیں۔ شوق نیموی نے بھی غزلیں اچھی پڑھیں (۳) ۲۱ ر رجب "بہت عمدگی سے آپ نے مشاعرہ کیا ۔۔ آپ لوگ میرے قصور کو معاف فرمائیں اور یہ خط سب کے سامنے ۔۔ پڑھ دیں" (۴) خط ۲۱ ر رجب "آپ نے بیشک سب پوربیوں کی عزت رکھ لی" (۵) کارڈ کا مضمون جس پر آرہ چوک کی مہر ہے" ہم کو خیال تھا کہ یہ پوربی غزل کہنا کیا جانیں۔ اس کے برعکس پایا اور میرا وطن دہلی ہے۔ میں چھٹوں طرحوں میں موجود تھا"۔

۱۵ ر نومبر ہیوز کلب منگل تالاب پٹنہ کے جلسے کی کیفیت

۲۲ ر نومبر (۱) خلیل الرحمن صاحب ڈمری نے انجمن اسلامیہ بانکی پور کی عمارت کے لیے ہزار روپے دیئے (۲) "ہماری ولایتی چٹھی" "دعا کیجیے کہ منشی انبا پرشاد صاحب صوفی اور مرزا عبد اللہ صاحب حسرتی رہائی پائیں" راقم مسٹر عزیز احمد از گلاسگو (۳) ایک مراسلے میں سید محمد طاہر بلگرامی کو سابق ایڈیٹر شہرۂ آفاق لکھا ہے۔

۲۷ ر دسمبر" مرزائے قادیانی اور اخبار الحکم پر عدالت جہلم میں نالش لائبل دائر ہوئی ۔۔ اس کے جواب میں ایک نالش عدالت گورداس پور میں دائر کی گئی ہے"۔

(۲)

۲۱ ر فروری ایک مختصر فارسی مثنوی از قاآنی ہند (حکیم عبد الحمید مرحوم اس نام سے لکھا کرتے تھے) بیت اول:

خوشا حضرت تیغ گردوں قباب　　　　دل و مردم دیدۂ آفتاب

۲۸ ر فروری ایک مختصر فارسی مثنوی "موسم بہار کی ترنگ" از قاآنی ہند، بیت اول :

کجائی تو اے ساقیٔ پر جمال　　　　بجام حلب زن مے پرتگال

۱۴ ر مارچ نظم بعنوان چائے" از آزاد (فضل حق ؟) بیت اول :

بگیر چائے اگر از مے اجتنابے ہست　　　　کہ بعد بادہ اگر ہست ہمیں شرابے ہست

۲۹ ر مارچ (۱) نظم "کمال نقص" از آزاد (۲) مسدس "نوروز سعید ہوئی کی کشید عید کی دید" از حفیظ عظیم آبادی (حافظ نذر الرحمن)، بند اول :

جوبن پہ ہے بہار چمن لالہ زار ہے　　　　گلشن ہے سبزہ زار گلوں پر نکھار ہے
گلہائے بیشمار سے پر کوہسار ہے　　　　رندوں کی ہے پکار کہ فصل بہار ہے
ساقی بیار بادہ کہ آخر بہانہ چیست　　　　در کار خیر حاجت ہیچ استخارہ چیست

۱۲ ر اپریل نظم بعنوان "گرمی" از صغیر لکھنوی مصرع ا "اب کے تو بے سرو سامان ہی آئی گرمی"

۳ ر مئی مسدس "سراپا یاس" از ضمیر الدین احمد عرش، ایک بند، حاشیے میں ہے کہ امیر سے مراد امیر لکھنوی، فریاد در فیق و حشر و آہ و عیش گیاوی تھے، ضیا عظیم آبادی، لئیق سہسرامی اور خورشید لکھنوی تھے۔

ہیں امیر آج کہاں اور وہ فریاد و لئیق　　　　کیا ہوئے حشر و ضیا آہ و نفیس اور لئیق
عیش و خورشید کہاں اور کہاں ہیں وہ شفیق　　　　تھے مرے دور میں یہ اہل صفا پاک طریق
حیف در چشم زدن صحبت یار آخر شد　　　　روے گل سیر ندیدم و بہار آخر شد

۱۰ ر مئی (۱) ایک نظم بعنوان "بیسویں صدی کی ایک پٹاخا بانو کی شکایتیں" از "ہم" ابتدا کے دو شعر :

مردوے فوج میں کیا جانوں کہ ہونگے پرفن　　　　اب نہ انگریزی کے پڑھنے سے ہوا اب روشن
وہ تو ابا کو خدا بخشے مجھے پڑھوایا　　　　مس فریڈم کو بلا لائے وہ خود جاکے گشن

(۲) قطعۂ تاریخ وفات" مولانا مولوی ابو محمد ابراہیم .. آروی" از رنجور عظیم آبادی۔ مادّہ :

ہائے اب دین کا چراغ بجھا ۱۳۱۹

۲۴ ر مئی (۱) مدیر کی طرف سے صوبۂ بہار کے ایک پرانے زمانے کے شاعر" عبد الغنی غنی (حالات ندارد) کی ۳ غزلیں تمہید نثر کے ساتھ :

ہے ابرو باد درد سے سینہ پھٹاپھٹا — بدلی ہے جب سے چشم محبت گھٹا گھٹا
ہر روز اس کو وعدۂ فردا دیا کریں — جوں کشت زیرہ رکھتے ہیں دل کو پٹا پٹا
آب حیات خضر ملا سامنے مرے — میں زندگی سے سیر ہوں بس جی گھٹا گھٹا
تیر نگاہ و تیغ دو ابروئے یار کی — سو ٹکڑے کر کے دل کو لیا ہے بٹا بٹا
شمشیر قتل پر مرے کی تھی علم مگر — خود شرم سے وہ جاوے ہے آپ ہی کٹا کٹا
کیا ذکر آب و دانے کا عاشق کے تئیں بھلا — تسکین دل کی کرتے ہیں لوہو چٹا چٹا
زاہد کا دخل بزم میں اس کی ہو دخل کیا — عشاق اس گروہ کو دیویں ہٹا ہٹا
کیونکر نہ جی اچٹے مرا جینے سے تنگ ہو — بیٹھے رقیب بازو سے اس کے سٹا سٹا
اتمام اس غزل کا غنی ہی کا کام تھا — کیا تنگ قافیہ تھا یہ آخر اٹا اٹا
ہنستی تھی مجھ کو دیکھ حیا سے سمٹ گئی — دانتوں میں انگلی کاٹ شرم سے دہک گئی
ہٹ ہٹ چپا پٹی سے وہ پٹ پٹ جواب دے — چھٹ پٹ پلٹ جھپٹ کے کمر سے لپٹ گئی
سوز و گداز ہی میں ہوئی زندگی تمام — مانند شمع سر سے لے پا تک لپٹ گئی
مانند اشک تو نے نظر سے گرا دیا — ایسی ہماری آنکھوں میں توقیر گھٹ گئی
بس اب خموش ختم کر دیہ غزل غنی — ہے وقت تنگ فکر بھی سو طرف بٹ گئی
جو صحبت میں رہے تیری سو دل مغموم کر نکلے — تری خو بو سے واقف ہو تجھے معلوم کر نکلے
یہ وہ در ہے جسے سجدہ کریں جن و بشر یکسر — جو آئے آستانے میں سو چوکھٹ چوم کر نکلے
جو دیکھوں اسکی قامت کو تو اک سکتہ سا لگتا ہے — نفس رکتی ہے گر نکلے تو یا قیوم کر نکلے
کبھوں گر سیر کو سرو چماں سوے چمن جاوے — چمن سے اس کے استقبال کو گل جھوم کر نکلے
نہ دو اس ترک شیرازی کے تئیں شمشیر سفاکی — وگرنہ خون عالم شام سے تا روم کر نکلے

(۲) "مزیدار مشاعرہ" کے عنوان سے تمہید نثر کے ساتھ صغیر لکھنوی نے فرضی شعرا مثلاً فرخندہ خانم، بگو چلبلی بیگم، مغلق نواب اگروہٹ اور مذاق مرزا ہنسوڑ بیگ کی غزلیں پیش کی ہیں۔

(۳) مسئلہ (۱) "مبارک شادی" کے عنوان سے مختصر نثر جو ایک نظم تہنیت نامہ کی تمہید ہے۔ یہ ہز ہائنس مہاراجہ گوپال سرن نارائن بہادر والی راج کاری کی شادی کے موقع پر لکھی گئی تھی، بیت آخر،

حق سے اپنچ بہادر کی یہی اب ہے دعا　　دولہا دولہن کو سر اور ہو دُلہا کو دولہن

(۲) "صبح کی سیر" مسدس از آزاد مصرع ۱ "انوار صبح سے ہے عیاں شانِ سیر صبح"

۷ جون ایک فارسی مسدس بعنوان "غم کی تصویر" مع تمہید نثر از م.ی.ر.ج (رنجور) مصرع ۱ "زدنیا چو حرمان دغم بردہ باشم" ہر بند میں بیت ذیل کی تضمین ہے:

چہ حسرت بزیر زمیں خوردہ باشم　　کہ بر حاکم آئی و من مردہ باشم

(۲) مسدس بعنوان "سایہ" از آزاد مصرع ۱ "اے سائے ہم تو سمجھے ہوئے تھے اسی قدر"

۱۴ جون (۱) مثنوی بعنوان "ساقی نامۂ آزاد" مصرع ۱ "ساقیا آج وہ دے جام مجھے" (۲) "وہ مارا" ایک قطعہ از رنجور مع تمہید نثر بیت اول: جنگ افریقۂ جنوبی میں رہے بوری زیر دست آخر (۲) غزل کیفی گیاوی مع تمہید از عرش:

شب سے جلن فزوں مرے زخم کہن میں ہے　　روشن چراغ طور مرے انجمن میں ہے
مستی لگا کے سیر گلستاں نہ کیجیے　　سوسن زباں دراز بہت اس چمن میں ہے
اس گل کے عشق نے وہ سُبکسار کر دیا　　جسم اپنا مثل نکہت گل پیرہن میں ہے
کیا نالہائے خاطر ناداں بلند ہیں　　اک راستہ سا گنبد چرخ کہن میں ہے
کیفی فراق یار کا شکوہ نہ کیجیے　　سب سے نرالی بات یہ رنج و محن میں ہے

۲۱ جون (۱) مخمس از آزاد بعنوان "بچہ سویرے اٹھتے ہی اسکول کو چلا" (۲) "کمال علم" مختصر قطعہ از آزاد "آزاد سے ایک منطقی نے پوچھا" (۳) "ڈاکیا" مثنوی از برائے نام خیر (مدیر اپنچ؟) (۴) "چھوٹے تارے" از جوئے نام خیر، ٹنس اسٹار کا ترجمہ (۵) قطعہ تاریخ وفات الحاج سید محمد حسن نعمتی رئیس صدر گلی بتاریخ ۲۲ صفر از ہادی "مادۂ محمد حسن رفتہ بیش حسن" ۱۳۲۰ھ

۲۸ جون مثنوی از آزاد بعنوان "قدم عیش سُست می آید دیر آید درست می آید" مصرع ۱ "چٹکیاں سی جگر میں کم کم لے"

۵ جولائی (۱) قطعہ تاریخ ولادت پسر نور الرحمن ندر خلف حفیظ عظیم آبادی از سید علی خاں بیتاب (۲) نظم "برسات" از مست سہرامی۔

۱۹ جولائی (۱) مسدس بعنوان "شام" از عرش مصرع ۱ "طاؤس شام نے جو دیا کھول بال و پر" (۲)

قطعۂ تاریخ وفات سید رحیم الدین از قا آنی ہند، مادّہ "واللہ داخل در جناں شد" از سراۃ ؁ ۱۳۲۰

۲/ اگست (۱) "زیارت" مسدس از آزاد مصرع ۱ "اے گہری نیند اجل کی تا حشر سونے والے" نام نہیں مگر سید رحیم الدین کا مرثیہ معلوم ہوتا ہے۔ (۲) شاد عظیم آبادی کے کہے ہوئے قطعات تاریخ وفات متعلق سید رحیم الدین

۱۶/ اگست (۱) فارسی مثنوی بعنوان "نوروز عالم" از سید محمد آزاد (۲) قطعۂ تاریخ تاجپوشی از رنجور (۳) تواریخ جشن فارسی متعدد از ابوالنصر غلام یسین آہ دہلوی (۴) اردو "ایک از ایضاً (۵) "تاج تہنیت" از عرش مصرع ۱ "ہے کہاں مطرب ادھر آچھیڑ جلدی سے ستار" (۶) رباعیاں از آزاد (۷) نظم "تاج" مصرع ۱ "اے شہنشاہ فلک رفعت و عالم سرتاج" (ردیف تاج) (۸) قطعہ تاریخ وفات سید رحیم الدین مہجور از رنجور (۹) "ماتم مہجور" از عرش (۱۰) نظم متعلق سید امجد علی ہیڈ ماسٹر از آزاد مصرع ۱ "کعبے سے اٹھیں جھوم کے ساون کی گھٹائیں ہو"

۳۰/ اگست نظم از رنجور مصرع ۱ "مسند علم تو پائیں جہلا یعنی چہ"

۱۳/ ستمبر "چٹپٹی ریختی" از رنجور

۶ (۱) غزل کیفی تمہیدی نثر کے ساتھ از عرش "منیر الدین کیفی شاگرد کاہش فخر التلامذۂ مصحفی۔ آج گیا میں گمنام ہیں مگر ان کے ایک دیرینہ سال شاگرد میرے دوست.. منشی درگا پرشاد۔ستم موجود ہیں اور ان کا کلام تصوف ..سے مالامال ہے..کیفی نے اپنا دیوان استاد کاہش کے دیوان کے ضائع ہونے کے غم میں چاک کرکے کنوئیں میں ڈال دیا (کذا)۔

کچھ بات کہی جو رات جی کی — لیں ہم نے بلائیں بیکسی کی
دل لیتے ہی اس نے دشمنی کی — کیا داد ملی ہے دوستی کی
آنا ہو تو جلد آؤ صاحب — ہے دیر یہاں کوئی گھڑی کی
پہلو میں نہیں ہے دل ہمارا — کیا جانیے کسی نے رہزنی کی
کاہش کا یہ فیض دیکھو کیفی — جاتی نہیں طرز مصحفی کی

(۲) اشعار عربی سید سلیمان بہاری (دسنوی) طالب علم دارالعلوم ندوۃ العلما

۲۵/ اکتوبر (۱) رباعی و غزل سید بادشاہ نواب عشرتی بیت ا غزل:

جو ہو پابند تسلیم و رضا کا — کرے وہ کیا گلہ رنج و بلا کا

(۲) عشرتی کی دو طرحی غزلیں" وہ گھر سے نہ نکلے تھے کہ روپوش ہوئی دھوپ" الخ

"چھوڑی جو اس نے زلف دوتا سر سے پاؤں تک" الخ

۱ار نومبر وصیت نامہ مثنوی فارسی از محمد ابوسعید اہرانوی از تلامذہ محمد لطف اللہ مفتی حیدر آباد دکن۔

۱۵ار نومبر قومی قصیدہ ندوۃ العلما کے جلسہ امرتسر میں پڑھا گیا از رکن الدین دانا سہسرامی۔

۲۲ر نومبر "عظیم آباد کے امتحانی مشاعروں کی رباعیاں اور منتخب غزلیں"

اب ملک سخن کی آبرو ہے پٹنہ — مشہور زمانہ چارسو ہے پٹنہ
شوق اہل کمال کا یہاں مجمع ہے — رشک دہلی و لکھنو ہے پٹنہ
ہے اہل کمال سے یہ پٹنہ آباد — شاگرد کے شاگرد یہاں ہیں آباد
کامل ہیں یہاں کے سیکڑوں اہل سخن — یہ ہیں وہ ہیں وہ شاد ہیں وہ آزاد
منکر ہے کہاں ذرا اب آکر دیکھے — میدان کلام کا دلاور دیکھے
باری اب شوق نیموی کی آئی — اس پوربی شاعر کا بھی جوہر دیکھے

(۳)

۲۹ر مارچ دبدبۂ امیری امیر عبدالرحمن کی "سوانح عمری" کا ترجمہ از سید محمد حسن بلگرامی۔ بوالہوس بنگالی ناول از صغیر لکھنوی؟ تقویم الاسلام از حکیم وکیل احمد، رسالۂ فلسفہ از برج بہادر، احسن الاخبار کلکتہ کی مذمت کی ہے ذیل کے اخباروں کے متعلق مرقوم ہے "یہ سب نئے پرچے ہیں، یہ سب اخبار اچھے ہیں" شمس النہار دہلی، پٹیالہ اخبار پٹیالہ، سرپنچ بمبئی، پولیس ایڈووکیٹ لاہور۔

۱۰ار مئی ضیاء السنت کلکتہ، ماہوار رسالہ باہتمام غنی احمد و ضیاء الرحمن۔

۱۴ر جون بچوں کا اخبار لاہور، علاج الطاعون "اکثر نسخے ہمارے شہر کے حکیم حاذق مولانا حکیم عبدالحمید... کے لکھوائے ہوئے ہیں"۔

۱۹ر جولائی "حیات تسلیم" از عرش، "حمایت اسلام" حبیب الرحمن شروانی کی تقریر انجمن حمایت اسلام کے سالانہ جلسے میں۔

۲ر اگست عقد التاریخ معروف بہ زنبیل تاریخی از تسلیم سہوانی، حل کلیات اردو مرزا غالب دہلوی از شوکت میرٹھی۔

۲۳ر اگست زبدۃ القواعد و مخزن المصادر (انگریزی آمدنامہ)، دونوں کے ملنے کا پتا: بنارسی لال

پلیڈر آرہ۔ اللمعان صاحب الفرقان اور تبیان حسن الملیح وجہ المحمد من المسیح از عبدالغفور داناپوری۔ رپورٹ مدرسہ و مشن اصلاح المسلمین سلطان گنج بابت ۱۹-۱۳۱۸ھ۔ رسالہ پلیگ از سید ظہیر الدین نیورہ۔ ضمناً اسی موضوع پر شمس العلما امداد امام کی کتاب کا ذکر (اس کا تبصرہ از سید محب الحق)

۳۰ اگست الپنچ لکھتا ہے کہ سیر عظیم مراد آباد کی شائع کردہ کتابوں جانستان، افسوں، چاک گریباں، منتہی القواعد، دکھی کی پکار، تاریخ بغداد، محاربۂ فرانس و پرشیا اور کنز الاسرار پر تبصرہ ہو چکا ہے، مگر پھر ہوگا۔

۲۰ ستمبر اخبار تاج بانکی پور سید فضل حق آزاد نے نکالا تھا۔ الپنچ لکھتا ہے کہ اس نام کا ایک اخبار راولپنڈی سے ۲۰ برس سے نکل رہا ہے۔

۸ نومبر "دی رولاینڈری رولڈ" انگریزی کا مختصر رسالہ از سرفراز حسین خاں پٹنہ۔ صلح کل روزانہ گورکھپور کی تعریف۔ اس کا اشتہار ۱ نومبر کے اخبار میں ہے، ایک پیسہ قیمت، ایک پیسہ محصول، للعہ سالانہ۔ اشتہار منجانب سید ریاض احمد مہتمم صلح کل پرنٹنگ کمپنی لمٹیڈ۔ تقویم سلطانی، پتا: ابو محمد چراغ دین لائق لاہوری اہلکار مطبع ریاست بھوپال۔

۱۵ نومبر ہار اقیصر از محبوب عالم لاہور، تاش جغرافیہ، پتا: ایم۔ اے مرزا اینڈ کو بھوپال، گھاس چارا طبع ۲، سبزی ترکاری طبع ۲، درخت، عروج طبع ۲، امریکی ناول کا ترجمہ۔ ان سب کا پتا: امپریل بک ڈپو بازار چاندنی چوک دہلی۔ ثالث بالخیر ترکی ناول کا ترجمہ، مترجم سید سجاد حیدر، دولت باقبال، پتا: منشی شمشاد علی و وزیر علی محلہ بخشی بازار الٰہ آباد۔

۲۹ نومبر خورشید عرفان دیوان شیخ باقر علی آبادعظیم آبادی، خارغم ناول پتا: گوری پرشاد ہمدم آگرہ، بچوں کے والدین اور محافظوں کو نہایت ہی قیمتی ہدایت پتا: ڈاکٹر گنگا رام لاہور، حجاز ریلوے کا نقشہ پتا: اخبار وطن لاہور۔

۲۷ دسمبر جام الفت شیکسپیر کے مڈسمر نائٹس ڈریم کا منظوم ترجمہ از اظہر علی آزاد کاکوروی، صفیہ بیگم اور انمول موتی ہر دو از صفیہ بیگم (مسز ممتاز علی)، خمار عشق صوفیانہ مثنوی از نثار علی نثار اکبر آبادی۔

(۴)

اشتہار کتب و اخبارات، سیر الشرف از سید ضمیر الدین احمد، نظم دلفریب (دیوان حفیظ عظیم آبادی)، ترک عبدالرحمانی حصہ ۱ کا ترجمہ چھپ چکا تھا، دوسرا زیر طبع پتا: قاضی محمود الحسن مراد آباد، شرح آداب المریدین، پیاری دلہن از عباس حسین ہوش لکھنوی، بچوں کا اخبار لاہور، انتخاب لاجواب لاہور، سیر عظیم مراد آباد، فتح اندلس از شرر، نور جہاں کی سوانح عمری از اشہری، دارالعلوم دہلی (ہفتہ وار اخبار) کتاب التفریح، اس میں شعر کے لطائف بھی، سودا، میر، انشا، جرات، ناسخ، آتش، مومن، ذوق و غالب وغیرہ۔ پتا: دفتر خیر خواہ عالم دہلی۔

# اپنچ پٹنہ (جنوری تا جون ۱۹۰۳ء)

اپنچ کے بارے میں اردو انڈین کرانیکل پٹنہ کے شمارہ ۲؍فروری ۱۸۸۵ء میں مرقوم ہے:

"اس ہفتے میں ایک اور ظریف اخبار "اپنچ" کی آمد آمد ہے اشتہار سے معلوم ہوتا ہے کہ ابھی بطور آزمائش چار مہینے کیلئے جاری ہوا ہے۔ مہتمم منشی محمد اعظم ہیں"

اردو انڈین کرانیکل بابت ۹؍مارچ ۱۸۸۵ء اپنچ کے متعلق لکھتا ہے "اس وقت تک اس کے چار پرچے شائع ہو چکے ہیں۔ چند تعلیم یافتہ نوجوانوں کی کوشش کا نتیجہ ہے۔ ہفتہ وار پنجشنبے کو چار ورقوں پر شائع ہوتا ہے۔ نہایت معتبر ذریعہ سے معلوم ہوا ہے کہ تیسرے ہی پرچے سے اشاعت ۵۰۰ تک پہنچ گئی ہے"

شاد عظیم آبادی کا قول تھا کہ اپنچ کے اجرا کی علت غائی انکی مخالفت تھی کہ یہ صحیح ہو یا نہ ہو۔ یہ درست ہے کہ اس میں کئی برس تک ان کے خلاف مضامین نکلتے رہے۔ اپنچ کا جس وقت آغاز ہوا ہے، شاد کی صورت الخیال چھپ چکی تھی، اور محمد اعظم مدعی تھے کہ یہ دراصل ان کی لکھی ہوئی ہے۔ نوائے وطن کی وجہ سے بھی بہت سے لوگ اس زمانے میں ان سے خفا تھے ۱۹۰۲ء میں یا اس سے بھی بیشتر اپنچ اور شاد میں صلح ہو چکی تھی ۲؍اگست ۱۹۰۲ء کے اپنچ میں سید رحیم الدین مہجور مدیر اپنچ کی وفات پر شاد نے جو قطعات تاریخ کہے تھے موجود ہیں۔ آج کل جو اردو کے اخبار بہار میں جاری ہیں، انکی عمر کیا ہوگی۔ اس کے بارے میں کچھ کہنا ممکن نہیں۔ مگر یہ مسلم ہے کہ جو اخبارات اب زندہ نہیں ہیں، ان میں سب سے پہلے طویل عمر اپنچ نے پائی۔ اپنچ جیسا کہ اس کے نام سے ظاہر ہے، ظریفانہ اخبار تھا لیکن اسکی ظرافت کا پایہ بلند نہ تھا اور یہ بے تکلف ذاتی حملے سوقیانہ انداز میں کیا کرتا تھا۔ اس مضمون کی غرض اپنچ کے کل پرچوں پر جو میری نظر سے گزرے ہیں تبصرہ کرنا نہیں، بلکہ صرف یہ دکھانا ہے کہ ۱۹۰۳ء کی پہلی ششماہی میں اس اخبار کا کیا رنگ تھا۔

سنہ میں یہ عموماً ۱۲ صفحوں کا ہوا کرتا تھا اور پنجشنبے کو نکلا کرتا تھا۔ پہلے صفحہ میں پنچ کی تصویر ہوا کرتی تھی اور اس کے اوپر اخبار کا نام درج ہوتا تھا۔ اس صفحہ میں ذیل کے فارسی اشعار التزاماً ہوا کرتے تھے۔

جاں نثار حضرت شاہ زمن      تاج بخش تاجداران سخن

بذلہ سنجے طوطیٔ شکرشکن خیرخواہ قوم، شیدائے وطن

"شاہی اعلان" سے جو عبارت اس صفحے میں درج ہوا کرتی تھی یہ ہے:۔

"کیا آپ نے ابتک مولانا "اینچ" کو نہیں دیکھا ہے؟ ضرور دیکھئے جو اخبار نہیں چلتا ہوا جادو ظرافت کا پورٹ، ایک جملہ پڑھئے اور ہنستے ہنستے بیخود نہ ہو جائے تو ہمارا ذمہ۔ ایک خبر دیکھئے اور پیٹ نہ پکڑ لیجئے تو ہم گنہگار۔ پھر یہی نہیں کہ صرف ہاہاہی ہی کے سوا کام کی باتیں بالکل ندارد، نہیں، پولیٹیکل، سوشل، نارل آرٹیکل سے مالا مال، ملکی ترقی اور تمدنی مضامین پر زبردست چٹکیاں لینے میں گرو گھنٹال، اس پر زبان کی صفائی، محاورات کی بندش کا کیا کہنا، پڑھئے اور لوٹ پوٹ ہو جائیے ان سب خوبیوں پر قیمت پوچھئے تو کچھ بھی نہیں، صرف سفید سفید چہرہ شاہی دستے ۱۲ ارسال کیجئے۔ اور سال بھر تک مزے لوٹئے۔ ہاں مسٹر اینچ اپنے کارخانے میں ادھار کا شاخا نہیں رکھتے، رکھ مزدوری جو کھا کام، جو کچھ ہو دام نقد، سوکھی ساکھی درخواست بھیج دینے پر اپنا درشن نہیں دکھاتے۔ کھر اکھیل فرخ آبادی چاہئے غرض حضرت اینچ بغیر مٹھیاں گرمائے اپنے آفس سے باہر نہیں نکلتے ہیں:"

صفحہ ۲ اور بعد کے بعض صفحات میں بھی اگر ضرورت ہو، مدیر اینچ کے چھوٹے بڑے مضامین بعنوان "خود بدولت" اور خود بدولت کے بعد دوسروں کی نظم و نثر بعنوانِ اعیان دولت" ان کے علاوہ مستقل عنوانات اسلامی دنیا، چیدہ خبریں اور لوکل ہوا کرتے تھے۔

اس زمانے میں اینچ کے مدیر خیر درجھنگوی تھے۔ یہ ۱۹، ۲۶ جولائی ۱۹۰۳ء کے شمارے میں سید رحیم الدین کی وفات کے ذکر میں لکھتے ہیں۔ جب آپ ضیق النفس سے بہت پریشان ہوئے تو اس ہیچمدان خیر کو جو پہلے ابوالظرفا اور نگار، ہنر پھکار کے نام نامہ نگاری کیا کرتا تھا، بلالیا اور نائب ایڈیٹر مقرر کیا۔ آپ حرف پروف دیکھ لیا کرتے تھے۔ یہ ایک جگہ ہے دوسرے مقام پر اسی شمارے میں تحریر کیا ہے۔ یہ "ہیچمداں" آٹھ برس سے اخبار چلا رہا تھا صرف وہ مضامین کو دیکھ لیا کرتے تھے اخبار جس طرح سے نکل رہا تھا، انشاء اللہ نکلتا رہے گا۔ آٹھ برس سے جسکی ایڈیٹری میں اخبار تھا اسی کے ہاتھ میں اب بھی رہے گا جیسا کہ رنگ تھا وہی رہے گا۔ وہی ظرافت ہوگی وہی متانت:

اینچ کا سیاسی مسلک وہی تھا جو اس زمانے میں عام مسلمان اخباروں کا تھا لیکن کبھی کبھی انگریزی حکومت پر اعتراض بھی کیا کرتا تھا ۱۹۰۳ء کا پہلا شمارہ ۱۶ صفحوں کا ہے اور سبز و سرخ رنگوں میں چھپا ہے اس میں جو نظم و نثر ہے وہ تقریباً کل دربار دہلی سے متعلق ہے۔

۳ "آج ہم اعیان دولت" کے تحت میں نہایت فخر کے ساتھ اپنے شہر کے ہردلعزیز رئیس، اور مشہور شاعر جناب خان بہادر مولوی سید علی محمد صاحب شاد کی دو نظم شائع کرتے ہیں۔ حضرت شاد اپنا کلام کسی اخبار میں شائع نہیں کراتے ہمارے اصرار پر آپ نے اپنچ کا رونق بڑھائی ہے۔ ہم ان کے کلام کو سخن فہموں کے سامنے پیش کرتے ہیں۔ دیکھیں کہ کس پائے کی نظم ہے کیا کیا بات پیدا کی ہے۔ ہم آئندہ حضرت شاد کے کلام اور ان کی محنت کی حقیقت لکھیں گے۔

۴ چار کالموں میں "بڑے لاٹ صاحب کی آمد" عنوان وائسرائے کرزن کے ورود پٹنہ کی کیفیت لکھی ہے۔ اس کا آغاز خیر کے اس مطلع سے ہوتا ہے۔

چمن میں باد بہار آئی اور آکے چلی　　　نسیم روح فزا لائی اور لاکے چلی

اس مضمون میں وائسرائے کے کتب خانہ خدا بخش کے دیکھنے کا بھی ذکر ہے۔

۱ شاد کی کتاب "اردو تعلیم" کی تعریف کی ہے اور سفارش کی ہے کہ اخبار وطن اپنی حمیدیہ ایجنسی میں اسے نہ منگائے۔ وکیل اس کی اشاعت کی سعی کرے اور سررشتۂ تعلیم ابتدائی درجوں کے نصاب میں اس کو داخل کرے۔ اس رسالہ میں چھوٹی چھوٹی حکایتیں، مزیدار نظمیں بھی ہیں تو ایسی میٹھی اور برجستہ کہ لڑکوں کے پڑھنے اور سمجھنے میں دقت نہ ہو۔ یہ کتاب چند مہینوں میں الف با سے لیکر عبارت نویسی تک کا سلیقہ پیدا کر دیتی ہے۔ اردو کی کوئی پہلی کتاب اس اہتمام اور دعوے سے نہیں لکھی گئی۔ امیر عبدالرحمٰن کی کتاب کا دو جلدوں میں ترجمہ بنام تزک عبدالرحمانی از محمد حسن "تزک ترجمہ کا حق ادا کیا گیا۔

"ہم کو معتبر ذریعے سے معلوم ہوا ہے کہ ہمارے مولانا حکیم ظہیر احسن شوق نیموی علاج طاعون میں برابر کامیابی حاصل کرتے جا رہے ہیں اور عام غربا کے ساتھ زیادہ تر ہمدردی و شفقت اور جانفشانی فرماتے ہیں۔"

۴ قاضی محمد عبدالعلی عابد مراد آبادی کے ناول تیر نظر کی تعریف جنگ لندنی میں بھاگیرت لال ساکن ہسومہ ضلع میرٹھ صدر قانونگوے ضلع علیگڑھ نے سری مہاراج رامچندر جی کے تاریخی واقعات ناول کے پیرائے میں بیان کیے ہیں۔ افسوس یہ ہے کہ جن لوگوں کو بھاشا زبان سے مذاق نہیں ہے انہیں کم لطف آئے گا۔ کیونکہ اس میں زیادہ تر بھاشا زبان کے الفاظ استعمال کیے گئے ہیں۔ "بخشی جنتری ۱۹۰۳ء مرتبہ شیخ الہ بخش بخشی کلکتہ کی تعریف۔

۲ جناب شاہ محمد حسن صاحب مغربی کا تریاق مغربی فی الحقیقت طاعونی مریضوں کو بہت فائدہ پہنچا رہا ہے اور بکثرت لوگ اس سے صحت پا رہے ہیں ہمارا لوکل معصر بہار ہیرلڈ اور بہار ٹائمس بھی اس کی حیرت انگیز تاثیر کا معترف ہے۔

۴ - سہل آموز فارسی از آقا محمد کاظم شیرازی دکلکتہ) نور جہاں مصنفہ امجد علی اشہری دضمناً نور جہاں سے متعلق میرزا حیرت دہلوی اور حسن حیدرآبادی کی کتابوں کا ذکر) اور مطبع آگرہ اخبار کی چھپائی ستائش، تذکرۃ النساء از درگا پرشاد دو حصے

گلشن نازمح بکلاواور چمن انداز) اور زہرا انترکی ناول کا ترجمہ از سید سجاد حیدر کی تعریف۔

۱۱/۳۔ خالق باری انگریزی از جلال الدین مرادآبادی اور ماہنامہ کاشف العلوم کا تبصرہ۔ یہ ماہنامہ محمد یعقوب بیگ دہلوی کے اہتمام سے نکلتا تھا۔ پہلے شمارے میں تفسیر مظہری (قاضی ثناءاللہ پانی پتی) ترغیب وترہیب (عبدالعظیم منذری) رسائل الارکان (بحر العلوم عبدالعلی) رسالہ اربعین فی الدین (غزالی) کے اردو ترجمے (بعض حصص کا ترجمہ ہوگا) کے علاوہ مثنوی رومی کی اردو شرح (از اشرف علی تھانوی) ظاہر ہے کہ اس کا ایک مختصر حصہ ہوگا) اور کچھ اور چیزیں ہیں۔

۲۵/۴۔ لیجئے حضرت پھر کمبخت کالے کلوٹے ہندوستانی قلیوں نے شکارگاہوں میں آپ سے گورے جہاندو شکاریوں کی گولیوں کا نشانہ بنکر ان کو بدنام کرنے کی ٹھانی ہے۔ بنگلور میں ایک قلی سے غلطی ہوگئی کہ وہ نشانہ بن گیا۔ دوسر لکھنؤ میں بھی قلیوں سے ایسی ہی گستاخی ہوئی ہے شکارگاہوں کے درمیان اپنی جانوں کو مٹھی میں لے کر جانا کیا ضرور تھا! بات تری کی! کمبختو تمہاری یہی سزا ہے۔ ہمارے وائسرائے کے کیا کہنے ہیں۔ آپ سا مقرر پردۂ دینار پر شاید ہی کوئی ہو، وائسرائے سابقین میں سے کوئی بھی ایسا مقرر نہ تھا۔ رعایائے ہند کو اپنے پیارے نائب السلطنت کی میٹھی باتوں کے سننے کا جیسا اشتیاق رہا کرتا تھا وہ ان کے وقت میں خوب ہی حاصل ہوا۔ واقعی ہندوستانیوں کے کل حقوق کا ازبر یاد کر لینا ایک وائسرائے ہی کا کام تھا جہاں گئے اپنی اسپیچ میں آپ نے یہ ثابت کر دیا کہ ہندوستان کے حقوق یہ ہیں اور وہ ہیں۔ اب رہا دینا دلانا وہ بھی کسی وقت ہو ہی رہے گا مگر دست اتنی ہمدردی کیا کم ہے۔ ہندوستانیوں کو اس وقت کی قدر نہ ہو مگر ہاں آپ کے بعد آپ کی قدر ہوگی، جب کوئی زبانی ہمدرد بھی نہ ہوگا۔

۱۶/۵۔ لو آنکھ کے اندھو خوش ہو جاؤ سانٹھا اور کیا چاہے دو آنکھیں: فرانس کے ایک ڈاکٹر صاحب نے تاج الملوک بکر الیسی مصنوعی آنکھیں ایجاد کی ہیں جس سے تینوں تر لوک سوجھتا ہے ڈاکٹر صاحب کی آنکھیں تو گل بکاؤلی سے بھی بڑھ کر رہیں۔

۳۰/۵۔ اکسیر اعلاج (از ڈاکٹر ملک صفدر حسین) مطبع اپنچ کی تعریف: اس کا تعلق ہومیوپیتھک سے ہے۔

۶/۹۔ یہاں یہ نکلوام انگریزی اخباروں کی گپ تھی کہ نمک کے محصول میں تخفیف ہوگئی ہے۔ "محمودآباد کے "تعلقہ دار" امیر الدولہ سعید الملک آنریبل راجہ سرامیر حسن خاں بہادر کے سی آئی ایف سی یو ممتاز جنگ کی وفات (۱۲ ربیع الاول شنبہ) کی خبر اور آپ کی تعریف۔

۱۳/۹۔ بیان ہے کہ شاہ ایران کے حرم میں ۱۰ سو بیگمیں تھیں سفر یورپ سے واپس آکر آپ نے صرف ۶ عورتوں کو تو منتخب کر کے حرم میں رکھ لیا اور ۵ مختلف افسروں کے گلے میں منڈھی گئیں اور باقی کو حکم ہوا کہ وہ بھی جا کر یورپ کی ہوا کھائیں"

ڈاکٹر نکلسن صاحب فرماتے ہیں کہ پاؤں پر دن بھر میں کئی بار ٹھنڈا پانی ڈالنے سے دماغ کو تقویت ہوتی ہے ڈاکٹر صاحب کو تجربے کے مطابق مسلمانوں کا پنجگانہ وضو بھی اس فائدے سے خالی نہیں، مگر کبھی چاہے دماغ کو تقویت ہو یا روح کو یہ ہر وقت پاؤں سے موزے اور چڑھے ہوئے بوٹ کون اتارے۔

"شاہ کجکلاہ ایران کی نسبت بیان ہے کہ آپ کو بلیوں سے بڑا شوق ہے۔ چنانچہ اس وقت ۵۰ بلیاں آپ کے محل میں پلی ہوئی ہیں ہر بلی کے لیے ایک ایک محل اور جداگانہ ملازم مقرر ہیں۔ جب شاہ کجکلاہ کہیں سوار ہوتے ہیں تو یہ بلیاں بھی گھوڑوں پر سوار ہو کر ہمرکاب ہوتی ہیں۔ میاں ان بلیوں کے ڈر سے روسی چوہے ادھر کا رخ کریں یا نہ کریں یہ اپنا اپنا شوق ہے"

۲۶/۴ ۔ "ترجمہ اردو مقامات مولانا روم" موسوم بہ مناقب العارفین" کے ابتدائی چار صفحوں مطبوعہ مطبع احمدی کانپور کا تبصرہ۔

۲۷/۴ ۔ انجمن ترقی اردو کا صدر مقام حیدر آباد قرار دیا گیا ہے۔ ہمارے خیال میں دہلی سے کہیں زیادہ موزوں نہیں ہو سکتا اسکا عارضی دفتر یا شاخ چاہے حیدر آباد میں ہو یا اعظم گڈھ و علیگرھ میں" "مولوی محمد علی ناظم ندوۃ العلما نے استعفےٰ دیدیا۔ جہاں تک ہم نے اپنے ذہن میں اس کے لیے لوگوں کو منتخب کیا ان سب میں مولوی حبیب الرحمٰن رئیس بھیکم پور کو نہایت ہی موزوں پایا"

**اعیان دولت** : شاد عظیم آبادی ہے "قطعۂ تہنیت بحضور خدام شہنشاہ جہاں پناہ" اس کے بعض اشعار یہ ہیں :

فطرت کی طرح مستقل احکام ہیں ترے — بعد از خدا فقط ترا دنیا میں اعتبار
جب غیر سلطنت میں رعایا تری گئی — حکام واں کے سمجھے اس آنے کو افتخار
جس ملک میں قدم ترے حکام کا گیا — موسم بدل کے فصل خزاں کو کیا بہار
جب سے ہوئی حکومت برطانیہ یہاں — تب سے ہے خانداں مرا معتقد و ور گزار
جد تھا الہ وردی والا ہمسر میرا — مشہور صوبہ داروں میں گزرا وہ ذی وقار
میں خود رہا ہمیشہ دعا خواں و مدح گو — چالیس سال سے ہے مرا شاعری شعار
اس بار کیوں نصیب نہ جاگیں مرے کہ ہوں — میں بھی نگاہ لطف و کرم کا امیدوار

"دربار تاجپوشی" ۴۴ بندوں کا مسدس ہے پہلا، آخری اور درمیان کا ایک بند درج ذیل ہے :

گھڑیوں سے انتظار ہے ساقی کہاں ہے آج — مے دے کہ بزم تہنیت موسناں ہے آج
کیوں نغمہ سنج شاد فصیح اللساں ہے آج — اسّی برس کی عمر میں پھر نوجواں ہے آج
ہم دوستوں کے دل کو خوشی کیوں مزید ہے — سرور عام خلق ہے کیسی یہ عید ہے

اگلوں کو خواب میں تھا یہ قانوں کب نصیب — چاہے تو بادشاہ پہ نالش کرے غریب
ایجاد کی ہیں عدل کی وہ صورتیں عجیب — سب ہٹ گئے جو ظلم کے اشکال تھے مہیب
اب انکا کچھ اثر نہیں بد ہیں کہ نیک ہیں — اس سلطنت میں حاکم و محکوم ایک ہیں

جب تک ہماری قوم کو ہو حق پر اعتماد — جبتک گناہ ہے ستم و فتنہ و فساد
جب تک کہ دور امن میں ممنوع ہے جہاد — اقوام مختلف میں ہے جب تک کہ اتحاد
یارب حیات شاہ کی بیحد دراز ہو — تا حشر حکم الٰہی اے کارساز ہو

# بہار

بہار کی جلد ۱ (۱۲ شمارے) پیش نظر ہے اور یہ کتب خانۃ الاصلاح دسنہ کی ملک ہے۔

شمارہ ۱ (جولائی ۱۹۰۰ء) کے سرورق سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ یہ اپنچ کا ضمیمہ تھا اور اسی کے مطبع میں چھپتا تھا۔ سید ضیاء الرحمٰن حفیظ اس کے سرپرست خاص، ابوالخیر خیر اس کے مدیر اور عابد حسین عابد اس کے مہتمم تھے۔ ص ۱ سے ص ۱۲ تک (۱) فروز، عبدالرزاق[1] (۲) تسلیم لکھنوی (۳) شمشاد لکھنوی (۴) مبارک شاگرد داغ (۵) نصیر عظیم آبادی شاگرد داغ (۶) واہب سید واہب حسین شاگرد شاد (۷) بیتاب شاگرد شاد (۸) حفیظ عظیم آبادی (۹) ظفر رسولپوری (۱۰) سید عبدالمجید مست[2] بنارسی وغیرہ کے طرحی اشعار ہیں۔ اس کے بعد نثر بعنوان "نیچرل شاعری" (ص ۱ تا ۸) ہے جو بیتاب کی لکھی ہوئی ہے۔ ص ۶ میں بعنوان "دامن بہار" مرقوم ہے کہ:

"گلدستہ بہار کے جاری کرنے کی وجہ ہم اخبار.. میں لکھ چکے ہیں کہ.. اکثر.. حضرات عاشقانہ غزلیں.. بھیجا کرتے تھے جن کو ہم اخبار کے مذاق کے خلاف ہونے کی وجہ سے شائع نہ کر سکتے تھے اور بعض.. حضرات ایسی عالمانہ.. تحریر بھیجنے کے عادی تھے کہ.. وہ.. اخبار کے کام کی نہ ہوتی تھی مگر مجبوراً شائع ہی کرنا پڑتی تھی جب ہم نے شعرا کی دلچسپی کے لیے "بہار" نکالا تو نثر نگار حضرات کو موقع نہ دینا انصاف سے بعید تھا اس لیے ہم نے اس میں "دامن بہار" کا اضافہ کر دیا ہے۔ دونوں حصے ایک ایک جزو میں ہوگا.. ہر ایک.. کی قیمت سالانہ عہ ہوگی اور دونوں.. کے خریداروں سے صرف دو روپے لیے جائیں گے۔"

دوسرے شمارے میں (اس کا اور اس کے بعد کے شماروں کا سرورق غائب ہے) جو نئے شعرا ہیں ان میں سے حسب ذیل قابل ذکر ہیں: (۱) خیال، ریاض حسن خاں (۲) سعادت، سعادت[3] علی، مالک اسٹیٹ بیغمبر پور، (۳) شمشاد، محمد علی شاگرد شاد عظیم آبادی

---

۱۔ نشتر شاگرد شاد کہتے تھے کہ فروز کو شاد سے تلمذ تھا۔ ۲۔ مست بہار کے شمارہ ۶ متعلق ۱۹۰۵ء کے بموجب امیر کے شاگرد تھے۔

۳۔ سعادت کا دیوان بڑے اہتمام سے چھپا تھا اور یہ داغ کے شاگرد مشہور تھے۔ خیال مرحوم مجھ سے کہتے تھے کہ حفیظ جونپوری ان کے یہاں نوکر تھے، اور یہ دیوان بڑی حد تک انہیں کا ہے، کچھ غزلیں اوروں سے کہہ کر بھی حفیظ نے دیوان سعادت میں درج کر دی تھیں جہاں تک مجھے یاد ہے داغ کے بعض خط موجود ہیں جن سے تلمذ ثابت ہے۔ بخوبی ممکن ہے کہ دوسروں کا کلام اصلاح کے لیے بھیجتے ہوں۔ خیال مرحوم ان کے سسرالی رشتہ داروں میں تھے ان کی شہادت آسانی سے نظر انداز نہیں کر سکتی۔ حفیظ کا مقطع بہار شمارہ ۱۲ میں ہے: سعادت سے یہ کوئی پوچھے حفیظ کہ ہے آپ پر حق استاد کچھ۔

(۱۴) احقر، شاہ رحمت اللہ مظفرپوری (۱۵) شیدا، فرزند علی خاں شاگرد شاد (۱۶) شمیم، نواب محمد حسن خاں شاگرد شاد ۔[1] سے معلوم ہوتا ہے کہ سعادت بھی اس کے سرپرست ہوگئے تھے۔ دامن بہار میں لاحہ تا حہ[1] نیچرل شاعری کی قسط دوم ہے۔

شمارہ ۳ کے نئے شعرا میں (۱۷) نسیم ہسوی قابل ذکر ہیں۔ دامن بہار میں نیچرل شاعری کی قسط سوم اور انجمن مؤید اللسان کی روداد ہے۔ یہ انجمن جس کے مقصد سے یہ گلدستہ نکالا گیا تھا، اس کی تکمیل و تحصیل کے لیے قائم ہوئی تھی، اور یہ گلدستہ اسی انجمن کی طرف منسوب کیا گیا تھا۔ اس کے صدر شاد، نائب صدر حفیظ، معتمد بیتاب اور نائب معتمد نورالرحمٰن نذر پسر حفیظ تھے۔ ارکان میں حسب ذیل اصحاب بھی تھے، خدا بخش خاں، امداد امام اثر، نواب سکندر نواز جنگ، خورشید نواب خورشید، سرفراز حسین سرفراز، سید ضمیر الدین احمد۔

شمارہ ۴ کے نئے شعرا میں (۱۸) اثر (۱۹) احقر، بشارت حسین (۲۰) آزاد، فضل حق (۲۱) امداد، سید عنایت حسین شاگرد شاد[3] (۲۲) حفیظ جونپوری (۲۳) شاد (۲۴) شائق شاگرد شاد (۲۵) شہرت خواجہ محمد شاہ (۲۶) عشرتی، سید مہدی حسن خاں عرف بادشاہ نواب (۲۷) فہیم، حکیم فہیم الدین[2] (۲۸) مفتون، سید مرتضیٰ نواب شاگرد شاد (۲۹) موج، شاگرد شاد (۳۰) خیر (۳۱) صبغت، صبغت اللہ عظیم آبادی قابل ذکر ہیں۔ دامن بہار میں نیچرل شاعری کی قسط ۴ ۔[1] میں امداد ایک قطعہ۔

شمارہ ۵ کے نئے شعرا میں حسب ذیل قابل ذکر ہیں (۳۲) آزاد، رائے بھوانی پرشاد شاگرد شاد (۳۳) جلیل مانکپوری (۳۴) رنجور عظیم آبادی (۳۵) قیس مظفرپوری (۳۶) مائل، سید وصی الحسن دھرمپوری ابن کامل مرحوم۔

دامن بہار میں نیچرل شاعری کی قسط ۵، اور زبان خلق کے تحت بہار سے متعلق ریاض الاخبار، نیر اعظم، پیسہ اخبار اور بہار پنچ کی رائیں۔

شمارہ ۶ کا آغاز "بہار" سے ہوتا ہے، جس میں حسب ذیل مضامین نشر ہیں۔

یورپ کے "فلسفۂ جدیدہ پر ایک سرسری نظر" (از سید ضمیر الدین احمد مرحوم) یہ شمارہ ۱۲ تک چلا گیا ہے اور اس میں مکمل نہیں ہوسکا) ضبط اوقات (از سید فہیم الدین احمد مرحوم) رباعیات شاد، اور رباعیات ابر لمیند آزادان کے یہ "دامن بہار" کے تحت طرحی اشعار ہیں۔ نئے قابل ذکر شاعروں میں (۳۷) صفدر نواب شاگرد ہیں۔

شمارہ ۷ میں زیر عنوان "بہار" مضمون سید ضمیر الدین احمد مرحوم، رباعیات شاد اور قطعۂ شاہ محمد مہدی مہدی۔ اس شمارے میں بھی دامن بہار کے تحت طرحی کلام ہے قابل ذکر شاعر (۳۸) امداد، سید امداد حسین شاگرد شاد۔ آخر میں زبان خلق کے تحت بہار سے متعلق بہار ہیرلڈ، بہار ٹائمس اور اردوئے معلی کی رائیں۔ موخر الذکر میں ہے، خوشی کی بات ہے کہ "بہار" بعض واقفان سخن

---

[1] ملازم سعادت، بہار کے شمارہ ۱۲ میں نسیم کا یہ مقطع ملتا ہے۔ سمجھتے ہیں سب ہم کو اش نسیم — سعادت علیخاں کے نوکر ہیں ہم

[2] بہار کے دوسرے شماروں میں فہیم الدین احمد بھی ملتا ہے۔ یہ ڈاکٹر عظیم الدین احمد مرحوم کے بھائی تھے۔

[3] ممکن ہے کہ عنایت حسین "امداد" ہوں، اور نام میں عنایت کی جگہ امداد غلطی سے لکھ دیا گیا ہو۔

کا کلام بھی نظر سے گزرتا ہے۔ اثر نے بعض اشعار بہت خوب لکھے ہیں۔

عدو کے آتے ہی رونق سدھاری تیری محفل کی　　معاذ اللہ انساں کا قدم ایسا بھی ہوتا ہے

ہمیں بزم عدو میں وہ بلاتے ہیں تمنا سے　　کرم ایسا بھی ہوتا ہے ستم ایسا بھی ہوتا ہے

مصرع ثانی کی بندش نہایت دلچسپ ہے۔

نہ کر شکوہ ہماری بے سبب کی بدگمانی کا　　محبت ہیں تمہارے سر کی قسم ایسا بھی ہوتا ہے

یہ شعر جان غزل ہے قسم کا قافیہ اس سے بہتر نظم نہیں ہو سکتا۔ آزاد کی غزل بھی خوب ہے۔

گھر جن میں بنا لیا تھا تو نے　　اے دوست ہیں وہ مقام سونے

لالے کو کہاں نصیب وہ داغ　　جو دل کو دیے ہیں آرزو نے

جاری ہو وہ مینِ دینِ ساقی　　ساغر۔ لیا دیا سبو نے

شاد کی غزل کے بھی بعض اشعار اپنی خوبی کے بنا پر لاجواب ہیں۔

وقار کچھ تو شہیدوں میں رکھ لے تو میرا　　دکھا نہ غیر کو کھولا ہوا لہو میرا

ایک لفظ وقار نے اس شعر کو شعر بنا دیا ہے۔

وہ ذبح کر کے مری لاش سے یہ کہتے ہیں　　تڑپ رہا ہے کہ منہ دیکھتا ہے تو میرا

راقم۔۔ اس شعر کو کمال سخن فہمی کا ایک نہایت اعلیٰ نمونہ سمجھتا ہے کیونکہ اس میں رنگینی بیان، سادگی الفاظ، لطافتِ مضمون، نو انداز (کذا)، غرضکہ تمام خوبیاں بدرجۂ اتم موجود ہیں۔

خزاں سے پھول یہ کہتے ہیں کیا خطا تیری　　کہ خود بگاڑ گئی کھیل رنگ و بو میرا

غضب کیا وہی حسرت نے بزم ساقی میں　　خموش ہو گیا منہ دیکھ کر سبو میرا

مضمون خوب ہے اور نہایت مناسب الفاظ میں ادا ہوا ہے۔ اثر حسرت سے سبو کی خموشی کا سماں دلاویز اثر رکھتا ہے۔

اسی قسم کی شاعری کا نام شاعری ہے۔"

شمارہ ۸ کا آغاز آمدِ بہار سے ہوتا ہے۔ پہلا مضمون سید ضمیر الدین احمد مرحوم کا ہے اور اس کے بعد محمد خلیل، خلیل ایم۔ اے شاگرد شاد کی ایک نظم مناظرہ گل کے پاس ہے جس کے ساتھ اس کے متعلق بیتاب کی نثر ہے۔ اس کے بعد آزاد کی نظم "چولہا پرستی" اور مدیر کی نثر بعنوان انتظار ہے۔ دامن بہار میں جو ص ۴۲ پر ختم ہوتا ہے طرحی اور غیر طرحی غزلیں ہیں۔ قابل ذکر شعراء: (۳۹) کمال، سید شاہ محمد کمال عظیم آبادی شاگرد وحید (۴۰) مبارک، سید شاہ مبارک حسین شاگرد وحید (۴۱) وحشت

رضا علی ص۲۲ میں زبان خلق کے تحت ریاض الاخبار اور مخزن کی رائیں ہیں۔ دونوں نے اس کی تعریف کی ہے۔

شمارہ ۹ میں پہلے دامن بہار کے تحت طرحی غزلیں ہیں۔ قابل ذکر نئے شاعر رزہ شاہ محمد حسین ہیں۔ بہار کے تحت حسب ذیل چیزیں ہیں، شکایت (خر از مدیر) جگنو (نظم از آزاد) رباعیات آزاد اور

شمارہ ۱۰ بہار میں حسب ذیل چیزیں ہیں، ضمیر الدین احمد، موجودات عالم کسی قانون معین کے پابند ہیں؟ ان میں بحث و اتفاق کی بنا بانہ مداخلتیں ہوا کرتی ہیں اور کیا قوانین معینہ کے ماننے سے خدا کا وجود باطل ہوتا ہے (از فہیم الدین احمد) گلدستہ بہار (مسدس از آزاد) دامن بہار میں طرحی غزلیں۔

شمارہ ۱۱ بہار: مضمون سید ضمیر الدین احمد سید عبدالمجید مست کا ایک مضمون جس کی ابتدا میں یہ شعر ہے۔

زدور چرخ گرداں ہرچہ دیدم ستم دریں عالم  مپرس از من کہ سر چشم لال بیساز د زبانم را

دامن بہار: صرف طرحی غزلیں۔

شمارہ ۱۲: دامن بہار غیر طرحی غزلیں، نئے شاعر، قابل ذکر (۴۲) باقر، شاگرد وحید، (۴۳) جوش، ابوالبرکات نیموی شاگرد داغ
بہار: مضمون سید ضمیر الدین احمد بے زبانوں کی صدا (نظم از آزاد)

مختلف شعرا کے چند منتخب اشعار درج ذیل ہیں:

۱ وفا بھی کریں گر وفا کرنے والے
دعا ہی کریں گے دعا کرنے والے

۱۲ حسیں اور مہر و وفا کرنے والے
جفا کرنے والے وفا کرنے والے

۱۶ کدھر اٹھ گئے بزم سے آج ساقی
ترے دور کی ابتدا کرنے والے

۱۹ باغ میں تم آئے کلیاں کھل گئیں
عندلیبوں کی مرادیں مل گئیں

۱ عشق کا دم نہ بھریں کوئی ہوس ہم نہ کریں
اپنے جینے پہ جو مرنے کو مقدم نہ کریں

۲۳ سحر ہوئی کہ ادھر یاد آئی منزل کی
کسی نے آج تک ایسی نہیں کہی دل کی

خدا ٹھکانے لگائے حباب کی محنت
ہوا ابھار کے لے تو چلی ہے ساحل کی

۲۴ اڑتی ہوئی جو فصل خزاں کی خبر آئی
بلبل کی گلستاں میں ادھیں آنکھ بھر آئی

۲۷ آج ساقی جو بن آئے وہ میخانے میں
رند بدمست ہوئے ایک ہی پیمانے میں

بلا کے پر گرنے لگا جب تو ترا نام لیا
اس قدر ہوش تھا باقی ترے دیوانے میں

۱۱ لے چکے دل جاں بھی لے لیجئے
اس کے آگے تو خدا کا نام ہے

۲۰ گواہ پاکدامنی ہے تیرا صاف جل جانا
سبب اے شمع پھر کیا ہو پتنگے کا تھرتھرانے کا

۸ بہار آئی کب آئی کیا خبر ہے یاں تو اے گلچیں
قفس ہے اور ہم ہیں اور غم ہے آشیانے کا

۳۰ ستانے میں کوئی حسرت نہ رہ جائے مٹانے کا
مٹانے میں کوئی پہلو نہ رہ جائے ستانے کا

۲۰ چمن میں کیوں نہ میں حیراں ہوں اے گل تیرے تماشے پر
ادھر شبنم کا رونا اور ہنس دینا ادھر تیرا

۸ بجائے مے دیا پانی کا اک گلاس مجھے
سمجھ لیا مرے ساقی نے بدحواس مجھے

۳ میرے ہی عشق سے دنیا میں ہے شہرت ان کی
مجھ کو وہ ہاتھ سے کھو دیں تو یہ غفلت ان کی

۳۵ وہ جو اس جشن خسروی میں نہیں
کتنے ساماں ہیں دل کشی میں نہیں

جب وہی بزم مے کشی میں نہیں
جی میں جو کچھ تھا اب وہ جی میں نہیں

کیسی بدلی ہے اس چمن کی ہوا
پھول میں رنگ و بو کلی میں نہیں

---

ا۔ مجھے یاد آتا ہے کہ درگا سہائے سرور جہان آبادی کے مجموعۂ اشعار "جام سرور" کے دیباچے میں یہ شعر سرور سے منسوب کیا گیا ہے۔

# لِسانُ الصّدق

لسان الصدق[1] کے شمارۂ اوّلیں (نومبر ۱۹۰۳ء) کے سرورق میں (جو رسالے کے مقررہ ۸ اوراق میں شامل نہیں) عبارات ذیل مندرج ہیں۔

• قیمت عام سالانہ عہ مع محصول ڈاک] دار السلطنت کلکتہ کا ماہوار رسالہ] لسان الصدق] ایڈیٹر ابوالکلام محی الدین احمد آزاد دہلوی کلکتہ جس میں] علم اخلاق، تاریخی، سائنٹفک مضامین کے علاوہ ذیل کے ۴ مقصدوں پر مضامین شائع ہوتے ہیں۔] لسان الصدق کے خاص مسائل اربعہ] سوشیل رفارم یعنی مسلمانوں کی معاشرت اور رسومات کی اصلاح کرنی] ترقی اُردو یعنی اُردو زبان کی علمی ادبی ترقی کی کوشش کرنی] تنقید یعنی ملک کی مشہور تصنیفوں اور اخباروں پر منصفانہ ریویو کرنا] علمی مذاق کی اشاعت بالخصوص بنگالہ میں] مقام اشاعت] نمبر ۱۶ تاراچند دت اسٹریٹ کلکتہ] ہادی پریس کلکتہ ۱۴۱ ہیریسن روڈ میں چھپا۔ سرورق کے صفحہ ۱ کی پشت پر عبدالرحمن امرتسری کی کتابوں کا اشتہار ہے۔

رسالہ کا آغاز جس تحریر سے ہوتا ہے اس کا کوئی عنوان نہیں، اس کے کچھ ٹکڑے یہ ہیں: "الصدق ینجی والکذب یہلک۔ لسان الصدق کا دستور العمل ہے، اس کا فرض ہے کہ یہ قوم کو کذب سے بچائے اور راستی پر لائے۔۔ اس کی اُمید نہیں رکھنی چاہیے کہ یہ ... ایسے ترانے سنائے گا جو نہایت شیریں معلوم ہوں گے۔۔۔ سچی بات ہمیشہ کڑوی ہوتی ہے۔۔ یہ ہمیشہ تم کو کڑوی کسیلی باتیں سنائے گا۔۔ جو تمہیں ناگوار معلوم ہوں گی۔۔۔"

اس کے بعد مقاصد کی تشریح ہے۔ ذیل میں اس کے بعض عبارات اور اُن کے مطالب سے متعلق اشارات ہیں۔ "واقفیت کے ساتھ جب میل جول بڑھا تو خود مفتوح قوم کے رسم و رواج نے فاتح قوم کے افعال پر قبضہ کرنا شروع کیا۔ ادھر اکبر اعظم کی غیر متعصبیت نے یہاں تک ترقی کی کہ ہندوؤں کے رسم و رواج پر مائل ہو کر (کذا) مسلمانوں میں غیر محسوس طور پر میلان پیدا کر دیا۔ مذہبی کمزوری نے بہت سے توہمات پیدا کر دیئے۔" اصلاح معاشرت کی بحث میں محمڈن ایجوکیشنل کانفرنس اور خواجہ غلام الثقلین مرحوم کا خاص طور پر ذکر کیا ہے۔ ترقی اُردو کی بحث میں کانفرنس مذکور کے متعلق لکھا ہے کہ یہ رسالہ "ان تمام مقاصد کو عمل میں لائے گا جو ترقی اُردو کے لئے انجمن قرار دے گی۔" تنقید کے متعلق یہ عبارت ملتی ہے: "اُردو میں ہمیشہ ریویو کا ترجمہ تقریظ کیا گیا ہے۔ جس سے ریویو کا اصلی مفہوم ہی مفقود ہو گیا۔ (اس سلسلے میں غالب کی تقریظ آئینِ اکبری مرتبہ سید احمد خاں کا ذکر) ریویو کا اصلی ترجمہ ہماری زبانوں میں تنقید ہے

---

[1] لسان الصدق کے جن شماروں کا حال لکھا گیا ہے۔ وہ کتب خانۃ الاصلاح دیسنہ (ضلع پٹنہ) میں ہیں اور ادارۂ تحقیقات اُردو کی کوشش سے ہم تک آئے ہیں۔ [2] مدیر نے بعد کے کسی شمارے میں حالات ساز گار رہنے کی صورت میں "ترمیم ضخامت" کا وعدہ کیا ہے۔

بہتر نہیں ہو سکتا۔ چوتھے مقصد کی بحث میں بنگالے کے مسلمانوں کی پستی اور ہندوؤں کی ترقی کا ذکر کر کے لکھا ہے: "اس صوبے سے کسی علمی رسالے کا اردو میں نہ نکلنا . . مذاق کے نہ ہونے کی بین دلیل تھی۔ جس کمی کو لسان الصدق نے عالم وجود میں قدم رکھتے ہی پورا کر دیا۔"

رنجور کا قطعۂ تاریخ متعلق لسان الصدق، شیخ محمد عبدہ کے سفر انگلستان کا ذکر، کلکتہ کے ایک تاجر نے اپنی بیٹی کے کان چھیدنے کی رسم ادا کی اور اس موقع پر ۸ ہزار صرف کیے، اس پر اظہار افسوس۔ کلکتہ سے انگریزی اخبار "محمڈن ایڈووکیٹ" نکالے جانے کی تجویز، انجمن ترقی اردو کی مدد کی درخواست (آزاد اس کے "رکن انتظامی" تھے)۔ "زیر تصنیف کتابیں" اس عنوان کے تحت شبلی کی تاریخ علم الکلام جلد ۲ اور عبدالرزاق کی نظام الملک کے زیر تصنیف ہونے کا ذکر، اپنی بیماری کا بیان۔ حیاتِ جاوید کے متعلق اشتہار کہ دفتر لسان الصدق میں برائے فروخت موجود ہے۔ ہمعصروں سے تبادلے میں اخبارات و رسائل بھیجنے، مضمون نگاروں سے قلمی اعانت اور مصنفین سے اپنی کتابوں کے بارے میں معلومات کی فراہمی کی استدعا، ناشرین سے ریویو کی درخواست کی ہے اور مصنفین سے لسان الصدق میں ریویو کے لیے کتابیں مانگی ہیں۔

شمارۂ دسمبر: رسالۂ اردو سے متعلق، محمڈن ایجوکیشنل کانفرنس کا اجلاس بمبئی، "اسلام اور رسوم" اس مضمون میں ضمناً والدۂ مسٹر محمد سلیمان بیرسٹر کی تصنیف کردہ کتاب "اصلاح النسا" کے مطالعے کی سفارش ہے۔ "شادی"۔ "سید احمد حسن اب کہاں ہیں؟" مدیر تحفۂ احمدیہ کانپور و بانیٔ احسن الاخبار[1] کلکتہ کی وفات ۱۳۲۱ھ۔

شمارۂ جنوری ۱۹۰۴ء۔ مدیر نے انڈین نیشنل کانگریس کے متعلق لکھا ہے۔

"باخبر ناظرین واقف ہوں گے کہ جب ہندوؤں نے نیشنل کانگریس قائم کی تھی تو سر سید مرحوم کی مخالفت من جملہ اور وجوہ کے سب سے زیادہ اسی وجہ پر مبنی تھی کہ اس کا نام گورنمنٹ کو سخت دھوکا دینے والا ہے۔ اس کا نام دعوی کرتا ہے کہ یہ ایک قومی کانگریس ہے۔ حالانکہ سوا ہندوؤں کے اس میں کوئی شریک نہیں ہے پھر نیشنل کا لفظ بالکل حالت کے خلاف ہے۔ ہندو کہتے تھے کہ اس میں دیسی عیسائی شامل ہیں اور مسلمان بھی اس کے ہمدرد ہیں۔ سر سید کو مسلمانوں کا بچانا مقصود تھا۔ انہوں نے پبلک اور گورنمنٹ پر ثابت کر دیا کہ مسلمانوں کو اس سے کوئی تعلق نہیں ہے۔ آج تیرہ چودہ برس کے بعد خود کانگریس کے ہمدردوں کو اس کا احساس ہونے لگا ہے، اس کے سرگرم ممبر بھی اب وہ راگ گانے لگے ہیں۔ جو کبھی سر سید کی زبان پر جاری تھا اور جس کی سزا میں اسی کانگریس کی زبانی دشمنِ قوم و ملت کا خطاب انہیں دیا تھا۔ چنانچہ کانگریس کے سرگرم کارکن مسٹر الفریڈ نندی ایک مضمون میں لکھتے ہیں کہ "کانگریس میں نیشنل کی تعریف فضول پائی جاتی ہے۔ دیسی عیسائیوں نے بھی اس سے کنارہ کشی کر لی ہے، مسلمانوں کی مدد بھی برائے نام ہے پھر اس کانگریس کو قومی کہنا کیا معنی رکھتا ہے؟"

"قومی اعزاز" حالی اور ان کی حیاتِ سعدی اور مسدس کی ستائش کرنے کے بعد حیاتِ جاوید کی نسبت لکھا ہے کہ "اردو زبان میں یہ پہلی بایوگرافی ہے۔ جو اس محنت اور جانکاہی سے تصنیف ہو کر انگریزی تصانیف کا کامیابی کے ساتھ مقابلہ کرتی ہے۔" اس تحریک کی تائید کہ قوم کی طرف سے حالی کو "اعزاز" بخشا جائے۔

شمارۂ فروری۔ انجمن ترقی اردو کا ذکر، ریاض الاخبار میں حالی کی شاعری پر جو اعتراضات ہیں فضول ہیں۔ محمود شورٹ ہینڈ کا ذکر، انجمن کی رپورٹ جو شبلی نے ایجوکیشنل کانفرنس میں پیش کی تھی۔ "انتقادِ حیاتِ جاوید": اس کتاب پر مختلف اصحاب نے جو اعتراض کیے تھے ان کا جواب۔ مدیر اس کتاب کے بڑے مداح ہیں۔ اور یہ مضمون شمارۂ اپریل میں تمام ہوا ہے۔ اس مہینے سے ضخامت ۲۰ ورق۔

شمارۂ مارچ — "ریاض الاخبار اور لسان الصدق"...." ہماری بیجا خاموشی نے قوم کو صرف تعریف و ستائش کا اس قدر عادی

---

[1] اس اخبار کے چند شمارے بابت ۲۳ء ادارۂ تحقیقات اردو کی نمائش کے لیے آئے ہیں۔ ان میں ابوالنصر آہ اور مدیر لسان الصدق کے مضامین ملتے ہیں۔

بتادیا ہے کہ اگر مستم کی تنقیدی نظر سے کام لیا جاتا ہے تو وہ اس کی تحمل نہیں ہو سکتی۔ اس کا ثبوت ہمیں مل گیا۔ اور ریاض الاخبار کے فاضل ایڈیٹر ہماری طرف متوجہ ہو گئے ہیں۔ ۲۸ مارچ کے ریاض الاخبار میں فرماتے ہیں کہ "ہمارے سابق اب ایڈیٹر مخزن اور فاضل علامہ شروانی (معترضین حالی) پر بھی گالی گلوچ کی بوچھاڑ ہو رہی ہے۔ شاید یہ طریقہ استدلال جدید تہذیب و شائستگی کے اصول کا مسلم مسئلہ ہے کہ جواب دینے کے وقت بھٹیاروں کی زبان استعمال کی جائے۔ ایسے لوگوں کو مخاطب کرنا بھی ہم مناسب نہیں خیال کرتے۔ اس لئے ہم ... ایڈیٹر مخزن کو صلاح دیتے ہیں کہ وہ لسان الصدق کلکتہ کا جواب دینے سے خاموشی اختیار کریں گے۔ مدیر نے بتایا ہے کہ لسان الصدق میں مخزن کی تنقید کے متعلق اظہار رائے سے پیشتر مدیر مخزن سے اس کی اجازت لی گئی تھی۔

ادبی خبریں۔ حالی تذکیر و تانیث پر ایک بسوط کتاب لکھ رہے ہیں۔ دو تین مہینوں میں مکمل ہو جائے گی۔ شبلی میر انیس کے کلام پر مفصل ریویو لکھ رہے ہیں۔ خواجہ حسن نظامی، امیر خسرو کے حالات لکھ رہے ہیں۔ عبداللہ عمادی معارف ابن قتیبہ کا ترجمہ کر رہے ہیں۔ انجمن ترقی اردو کے تحت حسب ذیل کتابیں لکھی جا رہی ہیں۔ کارلائل کے ہیروز اینڈ ہیرو ورشپ کا ترجمہ از عبدالغفور شہباز، اسٹڈی آف پلانٹ کا ترجمہ از محمد اکبر، نالۂ دانشوراں کا ترجمہ از ریاض الحسن (صحیح ریاض حسن، ان کا تخلص خیال تھا) میکس مولر کے ہبرٹ لکچر کا ترجمہ از عبدالقادر — اس شمارہ میں ابوالمعظم آروی کی ایک کتاب متعلق خیام کا اشتہار ہے۔ "اردو کا دکھڑا" اور "نگار" از آہ "اس شمارہ میں حسب ذیل اخباروں کے نام گنے ہیں۔.. دارالسلطنت، جنرل، گوہر آصفی، المصباح، نوشہ، پنچ، لیڈر، گزٹ، مسلم ٹائمز، احسن الاخبار۔

شمارۂ اپریل۔ حیات جاوید کا ریویو۔ حالی نے اردو کو جدید بائیوگرافی سے آشنا کیا۔ حیات سعدی اور یادگار غالب کی تعریف کے بعد لکھا ہے کہ حیات جاوید ان سے زیادہ قابل قدر ہے۔ چراغ دہلی از حیرت دہلوی اور مد المنشور کا ریویو۔ لسان الصدق سے متعلق معاصرین کی رائیں۔

شمارہ مئی۔ "انجمن حمایت اسلام لاہور" اس سال کے جلسے میں مدیر لسان الصدق نے شرکت کی تھی۔ شمارہ جون و جولائی سے معلوم ہوتا ہے کہ آزاد کچھ دنوں سے بیمار گئے ہوئے تھے۔

# نوائے کیمبرج

"نوائے کیمبرج" کا نام میں نے ہندوستان میں سُنا تھا۔ اپریل ۱۹۲۳ء میں کیمبرج پہنچا تو اس کا ایک شمارہ نظر سے گزرا اور خبر ملی کہ ایک شمارہ جلد شائع ہونے والا ہے۔ لیکن اردو ایسوسی ایشن جس نے اسے جاری کیا تھا اس وقت برائے نام زندہ تھی اور میرے زمانۂ قیام میں نہ "نوائے کیمبرج" کا کوئی شمارہ نکلا اور نہ انجمن مذکور کا کوئی جلسہ ہوا۔ وہ شمارہ جو میں نے کیمبرج میں دیکھا تھا۔ غالباً شمارہ دوم تھا۔ اور اس وقت پیش نظر نہیں تھا۔ لہٰذا جس شمارے کے مطالعہ پر مبنی ہے وہ شمارۂ اول ہے جو ۴۸ صفحوں میں ہے۔ صفحہ ا سے معلوم ہوتا ہے کہ "نوائے کیمبرج" اردو خواں طلبائے کیمبرج یونیورسٹی کا ادبی رسالہ[۱] ہر ٹرم میں نکلتا تھا اور اس کی ترتیب کا کام انجمن اردو کیمبرج یونیورسٹی کی مجلس انتظامیہ انجام دیتی تھی۔ یہ مطبع نولکشور لکھنؤ میں چھپتا تھا اور ہندوستان میں بذریعہ نواب نصیر حسین خاں خیالؔ شائع ہوتا تھا۔ انگلستان میں اس کے ملنے کا پتا یہ تھا۔ آنریری سکریٹری اردو ایسوسی ایشن پوسٹ گرنس ٹریس کیمبرج۔

ص۲ میں فہرست مضامین اور ہے۔ ایل کپور (ص۹) میں جیون لال کپور کی طرف سے "ضروری اطلاع" ہے۔ ص۹ سے پتا ملتا ہے کہ ایسوسی ایشن کا نام انجمن اردو تھا اور یہ اس کے سکریٹری تھے۔ ان کے نام کے بعد بی اے بھی مرقوم ہے۔

ص۳ میں رسالے کے نام کے بعد یہ الفاظ ملتے ہیں "مرتبہ مجلس انتظامیہ انجمن اردو کیمبرج" نمبر ا جلد ا لنٹ ٹرم جنوری، فروری، اپریل ۱۹۲۱ء اسی صفحے سے "افتتاحیہ" شروع اور ص۵ میں ختم ہوتا ہے۔ یہ ایڈیٹر کی طرف سے ہے۔ صاحب تحریر مرقوم نہیں کہ ادارت کے فرائض کون انجام دیتا تھا۔

اقتباسات افتتاحیہ: "آج سے تقریباً ۱۰، ۱۱ برس قبل کا ذکر ہے کہ اسی کیمبرج میں اہل ہند کی ایک جماعت تھی جس نے پہلا مجلسی طور پر اردو کا مشاعرہ پہلی مرتبہ منعقد کیا تھا جس میں متعدد مقامات انگلستان کے لوگ شریک ہوئے تھے۔ اس صحبت کی ابتدا بڑے زور و شور سے ہوئی تھی۔ لیکن یہ صحبت بالکل نجی کی تھی اور بعض لوگوں کے حلقۂ احباب تک محدود تھی۔ دو برس تک اس کی سرگرمیاں قائم رہیں۔ ساتھ ہی بانیوں کے منتشر ہوتے ہی اس کا وجود فنا ہو گیا۔ اس کے بعد ہی آکسفورڈ میں اردو کا مذاق رکھنے والے کچھ لوگ آ گئے جنہوں نے اپنی روایتی رقیبوں کا یہ چلنج قبول کیا اور اس محفل کو ۲ برس تک مسلسل باضابطہ چلاتے رہے۔ اس کے بعد لندن کی باری آئی۔ لیکن آکسفورڈ الگ کیمبرج علیحدہ، اور لندن کوئی مرکزی مشاعرہ کی جگہ نہیں رہا۔ مفصل تاریخ مذاق اردو کی مہیا کرنا ناممکن ہے۔ مگر روایات یہی ہیں کہ اس کے بعد مستقل مذاق اگر کہیں باقی رہا تو ہر جگہ بالکل علیحدہ علیحدہ۔ البتہ جنگ سے چند سال پیشتر کچھ دنوں کے لیے آکسفورڈ دوبارہ شعر و سخن کا مرکز ہو گیا تھا۔ جس میں سُنا گیا ہے کہ ایک صاحب دیہاتی اردو میں بھی قومی اور کچھ مذاقیہ اشعار فرمایا کرتے تھے۔ جنگ کے زمانے میں انگلستان میں اردو کا مرکز اور شاعری کا قبلہ مسجد ووکنگ

---

[۱] سال میں ۳ ٹرم ہوتے ہیں۔ ایک صاحب کپور نامی میرے زمانے میں کیمبرج میں تھے مگر ان سے کبھی ادبی گفتگو نہیں ہوئی۔ محمد زبیر صدیقی کا خیال ہے کہ یہ جیون لال کپور ہی تھے۔

تھی۔ وہاں سے لندن اور کیمبرج تک بذریعہ خط و کتابت شاعری ہوا کرتی تھی؛ یا کبھی کبھی لوگ جمع ہو کر اپنا گیت ایک دوسرے کو سنا دیا کرتے تھے۔

... اس اکتوبر میں ہماری اردو تحریک کی عمر ٹھیک ایک سال کی ہو گئی۔ ہمارے سرپرستوں نے از خود گزشتہ موسم بہار (مارچ) میں قواعد و ضوابط کی بیڑیاں اپنے زیب پا کر لیں اور اس ترتیب پسندی کا نتیجہ آپ انجمن اردو کیمبرج کو دیکھ رہے ہیں جس کا یہ رسالہ نوائے کیمبرج آرگن ہے۔ اس انجمن کی کارکن جماعت کا نام "مجلس انتظامیہ" ہے جس کے ہاتھ انجمن کا سارا نظم و نسق ہے۔ اس مجلس کے اہتمام سے کیمبرج کی ہر ٹرم میں ایک مرتبہ مشاعرہ ہوتا ہے اور اگلی ٹرم سے مشاعرے کے ماسوا کم از کم ایک مرتبہ اردو میں تقریر کرنے کی مشق ہوا کرے گی۔"

"نوائے کیمبرج" مسٹر عبدالماجد بی اے کا مضمون ہے (ص۱۰ تا ص۱۴) جو بمبئی میں "اپیل" دیکھنے کے بعد انھوں نے خود بھیجا تھا۔ اس کے اقتباسات درج ذیل ہیں: اس نصف صدی کی مدت میں جب کہ ہندوستانی طلبہ کیمبرج یونیورسٹی سے فائدہ اٹھا رہے ہیں، انھوں نے اگر کوئی مفید خدمت ... انجام دی ہے تو وہ یہی ہے کہ اس پرچے کو اردو میں نکالنے کا تہیہ کیا ہے۔ ہندوستان میں آج ہندو مسلمان ... اتحاد باہمی کے لئے طرح طرح کے معاہدے کر رہے ہیں، لیکن در حقیقت ... کسی جدید معاہدے کی ضرورت نہیں، دونوں قوموں کے درمیان اتحاد و اشتراک کا حقیقی معاہدہ آج سے صدیوں پیشتر ہو چکا ہے جو موجودہ خارجی و مصنوعی عہد ناموں سے بدرجہا زیادہ پائیدار ہے اور جس پر "مصلحت وقت" یا "مجبور کن ضروریات و حالات" کی نہیں، بلکہ باہمی خلوص و محبت، یگانگت و یکجہتی کی مہریں ثبت ہیں۔ اس دستاویز محبت کا نام اردو زبان ہے۔ ...

... یورپ سالہا سال سے اسپرنٹو کی رواج دہی کی ناکام کوشش میں مصروف ہے، لیکن ہندوستان کو ایک قدرتی اسپرنٹو کی نعمت صدیوں سے حاصل ہے، جو یورپ کی مصنوعی اسپرنٹو سے کہیں زیادہ مکمل و جامع ہے۔"

"کیمبرج میں اردو" "وسعت خیال" کا مضمون ہے (ص۱۵ تا ص۲۲)

۳۰ اکتوبر کی شام کو ... انجمن کا سالانہ جلسہ تھا، اور ہم اسی دن ... لندن سے ظہر پڑھ کر روانہ ہوئے۔ یوسف[1] ہمسفر ہو گئے۔ حماقت سے درجہ دوم کا ٹکٹ آمد و رفت لے کر گاڑی میں بیٹھے۔ لندن سے کیمبرج ۵۵ میل سے زیادہ نہیں مگر گاڑی جب ٹرام کی چال ... چلے تو ڈھائی کیا ۵ گھنٹے اس مختصر سفر میں گزر سکتے ہیں۔ ہمارے یوسف کو ولایت بہت پسند ہے مگر یہاں کا سفر ناپسند ... چار بجے کے بعد کیمبرج پہنچے۔ دوستوں کے ساتھ ٹیکسی میں بیٹھے۔ ریل کی طرح اس سواری میں بھی ایسے اسراف پر بجز ندامت ہوئی ... ہم لوگ چراغوں کی روشنی میں ... لائن ہوٹل پہنچے ... ماما گرم پانی دے گئی کہ وضو کر کے سلامتی سے منزل پر پہنچ جانے کا دوگانہ ادا کیجئے۔ ہوٹلوں میں ہمارے دیس ... ہوٹلوں کی طرح کمروں کے ساتھ غسل خانے نہیں ہوتے ... اس کے بعد مسلم ایسوسی ایشن کے سالانہ ڈنر کا حال: جس میں مہمانان خصوصی ڈاکٹر رضا توفیق پاشا، عبداللہ، یوسف علی، فیضی بے، مسٹر مینگ اور خیال تھے، ایسوسی ایشن کے صدر انعام الرحیم، نائب صدر ڈاکٹر احمد حامد (مصری) اور سکریٹری مسٹر جیٹ تھے۔ اس موقع پر خیال نے اردو میں تقریر کی تھی۔

دوسرے دن ... ۱۱ بجے الفضل کے گھر میں صحبت تھی۔ تجویز ہوئی کہ مسٹر عبداللہ (یوسف علی) میر مشاعرہ قرار پائیں، مگر وہ ایک ... اس وقت میزبان کیونکر بن جاتے؟ ... اپنی کرسی مجھکو عنایت کر دی! صاحبزادہ آفتاب احمد خاں صاحب کا کچھ دیر انتظار رہا اور ان کی طرحی اور غیر طرحی غزل کا سب کو اشتیاق تھا۔ سر سنکرا[?] اور مسٹر باسو رادی

[1] سید یوسف حسین بیرسٹر ایٹ لا [illegible]

تھے، صاحبزادہ صاحب نے بھی غزل کہی ہے۔ افسوس کہ موصوف وقت پر نہ پہنچ سکے۔... یہ عجب۔ گزشتہ شب کے ڈنر سے بھی کچھ زیادہ مزیدار تھی ہم کو اگر تھوڑی بہت شکایت ہے تو انصاری اور ماجد صاحبان سے کہ انھوں نے اپنی غزلیں اور خصوصاً انصاری کا نے اپنا مسدس پڑھ کر ہماری محنت پر پانی پھیر دیا۔ اور اس نے مشاعرہ ان کے ہاتھ رہا۔ (کیمبرج کے بینچ کا بجھنی کی ڈگری کے بعد) ... ۱۹ کالجوں کے مجموعے کا نام کیمبرج ہے۔ سڑکوں اور فٹ پاتھ پر بھیڑ ہے اور اس بھیڑ میں ننگے سروں کی بہار، یہ طلبا (کنفرا) ہیں۔ زیادہ تر طلبا اپنے اپنے کالج کے حجروں میں رہتے ہیں۔ مگر جب جگہ بھر جاتی ہے وہاں کے طالب علم کالج کے نامزد کردہ دوسرے مکانوں میں آرام کرتے ہیں۔ ایسے طالب علموں کو ان گھروں میں عموماً ایک سونے کا اور ایک اسٹڈی کا ضروری فرنیچر سے آراستہ کمرہ ملتا ہے۔ کالج کے ساتھ ڈائننگ ہال ہوتا ہے۔ بعض لڑکے لنچ وہیں کرتے ہیں۔ مگر لازمی طور پر سب مل کر رات کا کھانا وہیں کھاتے ہیں۔ شب کو اس کے بعد گھر سے نکلنے اور کہیں شبانہ رات کی اجازت نہیں۔ یونیورسٹی کے محتسب... کبھی ضرورۃً درون خانہ بھی پہنچ جاتے اور لڑکوں کی حاضری لیتے ہیں۔ جو صاحب زمانے لندن میں رہ چکے اور پکیڈلی کے چوک میں آدھی آدھی رات گزار چکے ہیں ان کے لئے کیمبرج کی سی تعلیم گاہ محبس ہے اور ایسے ہی آرے

اکثر طرز یونیورسٹی لائف کو قیدِ فرنگ سے تعبیر کرتے ہیں۔ مگر ہم خوش ہوتے کہ ہم ملا انصاری اور ماجد کیمبرج میں اس طرح بند ہو گئے اور لندن کا رستہ بھول گئے۔ (اس کے بعد ایک خط ملنے کا ذکر جس کے لفافے کی پشت پر اس کے بھیجنے والے کا نام ابجد حروف میں چھپا ہوا تھا اور جس میں ملنے کا وقت بتایا گیا تھا (اس کے بعد بعض کالجوں کا حال اور ریچ بروک کالج پہنچنے کی کیفیت) ...[۲]

• بائیں ہاتھ قدیم ہندوستانی وضع کا دروازہ تھا اور اس پر نہایت خوش خط نستعلیق میں نصر من اللہ و فتح قریب لکھا پایا۔ دق الباب کیا۔ اندر سے "آؤ" کی (کم ان) جواب:۔ "منم مسافر، خستہ و تشنہ"، "تمہارا تشریف بیاورید۔ اطاق تعلقات، بسم اللہ" اندر گئے تو معمولی کمرا۔ چار طرف میز کرسی اور ان پہ بے ترتیب کتابوں اور مسودات کا انبار، ایک طرف آتش دان روشن، اس کے قریب سوفا (کاؤچ) اور دو تین آرام کرسیاں اور کمرے کا مالک مسکراتا ہوا آگے بڑھا۔ پذیرائی کی۔ مصافحہ کرتے وقت جو دیکھا شصت سالہ مرد تھا۔ جس کی جوانانہ مسکراہٹ دل کھینچے لیتی اور اسی کی نظر جادو کر رہی تھی ... یہ بزرگوار ای جی براؤن (ایڈورڈ براؤن) معانقہ کرکے مسکرایا اور ایک خالی کرسی کی طرف اشارہ کیا: "بفرمائید توی بنشینید" (آگ کے پاس بیٹھو) دیکھا تو ہمارے رضا توفیق اور فہمی بے بھی کمرے ہیں۔ رضا توفیق بے فارسی کا بھی مذاق رکھتے ہیں اور فہمی بے کے ذکر کا لب و لہجہ پر تو رشک آتا ہے۔ پروفیسر (براؤن) نے خود دار کا پیچ کا اور روانی سے بولنے لگے۔ جیب سے سگار (سگار) نکلا۔ ایران کا ذکر وہاں کے سفر کا حال، فارسی ادبا کی نقلیں، حکایات، اس ملک کے گزشتہ کارناموں کا فخریہ تذکرہ، اور اس کی موجودہ حالت پر افسوس شروع ہو گیا

"دوبارہ ہم خیال مسافرت دارید؟"

"خیر حالا پیر شدم (افسردہ ہو کر) جوانی کجائی کہ یادت بخیر! آقا پاسے

[۳] صاحبزادہ واجد علی خاں تخلص ... نواب یوسف علی خاں ناظم کے حقیقی نواسے تھے یہاں ... جنگ سے قبل ہی ... گئے تھے۔ کیمبرج میں ... کالج میں تھے اور بھی ... ۱۹۲۳ء میں ... کیمبرج سے کچھ تعلق نہ رہا تھا مگر کیمبرج ہی میں رہے۔ ... پڑھنے کے بعد کیمبرج واپس آیا تو انھوں نے مجھے ... صاحب (جیز) کالج کے ... کیمبرج ... سے کچھ فائدہ نہیں ... یونیورسٹی میں داخل ہو جائیں ... ۱۹۲۳ء ... لیکن یونیورسٹی سے بے تعلق رہے ... برلن پہنچے تو ... اپنے ساتھ رامپور واپس لے گئے وہاں نواب کے پرسنل سکریٹری رہنے کے بعد اس عہدے سے الگ ہو گئے اور ... آباد وغیرہ میں رہے ... ۱۹۴۷ء ... رامپور میں ... کے سکریٹری تھے ... کے بعد اس عہدے سے سبکدوش کر دئے گئے ... پاکستان ... چلے گئے جہاں چند ماہ ... انتقال ہو گیا ... بہت کم ... خوش گو شاعر تھے ... کیمبرج کے بارے میں ... بھی لکھی ہیں۔ مگر ان سے بہت کم ... ادا ہوگا۔

[۱] سید علی اکبر کاظمی ۱۹۲۳ء میں کیمبرج میں تھے۔ آج کل کراچی میں ڈائرکٹر آف پبلک انسٹرکشن ہیں۔ [۲] یہ وہ کمرا ہے جو ریچ بروک کالج میں تھا۔ براؤن کا مکان الگ تھا اور وہ وہاں رہتے تھے۔

ہم تنگ شد است، باتوں میں دیر ہوگئی۔ ہم لوگ اس وقت پنج پر ،ونین میں مدعو تھے۔۔ رخصت طلب ہوئی۔ آکابرون نے ایرانی تہذیب کے مطابق دعا دے کر اور پھر ملنے کا وعدہ لے کر زرا خم ہو کر تا دروازہ پہنچایا۔ اور سب کو رخصت کیا۔ خدا حافظ، خدا حافظ شما، فی امان اللہ۔

**"قومیت اور مذہب" مسٹر بشیر حسین زیدی کا مقالہ: (ص[illegible] تا ص[illegible])**

تاریخ کا مطالعہ بتلاتا ہے کہ جب کبھی پرانی اور بوسیدہ طریق زندگی کی بنیادیں گرائی اور ان پر نئی معاشرت و سیاست کی شاندار عمارتیں تعمیر کی جاتی ہیں تو نئی صلاحیں، تغیرات اور اضافے اپنے ساتھ بہت سی غلطیاں اور نقائص بھی لے آیا کرتی ہیں۔ بیسویں صدی کا آغاز مشرق کی تاریخ میں بہت بڑی اہمیت کا زمانہ ہے۔ یہ وہ وقت ہے جبکہ سوتے ہوؤں نے کروٹ لی۔ صدیوں کا لباس کہنہ اتار دیا۔ اور تاریخ نے نیا ورق پلٹا۔۔ ہندوستان بھی جذبات و خیالات کے اس انقلاب اور ہلچل سے متاثر ہوئے بغیر نہ رہ سکا اور بھارت ورش کے سپوتوں نے اس نئے پیغام پر صدائے لبیک بلند کی۔۔ صدیوں کے تفضیے اور تفرقے مٹنے لگے اور دریائے حیات میں حب وطن کی لہریں اٹھنے لگیں۔ موجودہ زمانے میں ملک کے تمام لیڈر اس بات کی سر توڑ کوشش کر رہے ہیں کہ ہندوستان کے مختلف فرقوں اور ملتوں کو رشتۂ اتحاد میں منسلک کر کے ایک مشترک پلیٹ فارم پر لے آئیں۔ بجائے خود یہ ایک قابل قدر اور اعلیٰ مقصد تھا۔۔ مگر انسان اکثر اوقات کسی خاص نقطۂ خیال کا اس قدر گرویدہ ہو جاتا ہے اور اس کی قدر و قیمت پر اس درجہ مبالغہ کرتا ہے کہ وہ اور چیزوں کی ضرورت اور اہمیت کو خواہ وہ اس سے زیادہ گراں قدر۔۔ ہی کیوں نہ ہوں فراموش کر دیتا ہے (اس کے بعد انقلاب فرانس کا ذکر جس کے آخر میں عبارات ذیل) "ملک کے تمام اہل قلم اور باخیال مذہب کے خلاف جہاد کر رہے تھے اور والٹیر نے تو انجیل تک کو نشانۂ ملامت و اقربہی بنا لیا تھا۔ جب انقلاب شروع ہوا تو مذہب کی دیواریں تک ہل گئیں اور لوگوں نے نہ صرف مذہبی بدعتوں کو خیر باد کہا بلکہ خود مذہب کو بھی ٹھکرا دیا۔ فلسفے کے پرستاروں نے اخلاق کی بنیادیں کمزور کر کے مختلف تغیروں اور اضافوں کے خیر کو بے قدر بنا کر اور انسان کے بدلتے رہنے والے جذبات کو فرائض کے ان قاعدوں کا جو صدیوں کے دوران میں جزو فطرت بن گئے تھے بدل بنا کر فرانسیسی سوسائٹی کا بگاڑ اور بداطواریوں کی رفتار کو تیز کر دیا۔۔۔ اس مادیت اور حسن پرستی کا جو نتیجہ ہوا وہ انقلاب فرانس کی تاریخ میں خاص دلچسپی رکھتا ہے۔

آج ہندوستان میں بھی اسی قسم کا خطرہ ہمارے پیش نظر ہے اور تعلیم یافتہ نوجوان مذہب سے متنفر ہوتے چلے ہیں۔ ان کا مکرر سوال یہ ہے کہ آخر مذہب ہمارے لئے کون سی خاص خدمت انجام دیتا ہے؟ مذہبی تنگ نظریاں ترقی کے رستے میں مسلسل حائل ہو رہی ہیں اور مذہبی تفرقوں نے ادنے ادنے باتوں پر کشت و خون کے۔ میدان گرم کر دئے ہیں۔۔ ہندوستان میں مذہب پرستی روح وطن پرستی کی دشمن ہے اور لہٰذا ہم سب ہندوستانی پہلے ہیں اور ہندو یا مسلمان بعد میں"۔۔ یہ خیالات بہت کچھ صداقت کے ساتھ ساتھ ایک زبردست غلطی پر مبنی ہیں۔ اگر یہ زاویۂ نگاہ مذہبی تعصب کے برخلاف اظہار نفرت اور اس سے بالا رہنے کی ہدایت کرتا ہے تو ہمیں اس کی صداقت ماننے میں کوئی تامل نہیں مگر یہ اس حد سے بہت آگے نکل کر ایک قومی خطرے کی صورت پیدا کرتا اور مذہب کو ثانوی حیثیت دے کر سیاست کو اس سے بلند تر قرار دیتا ہے۔۔ قومیت محض سیاسی بنیاد پر کبھی قائم نہیں ہو سکتی۔ میزینی۔ جس کی تمام زندگی اپنے ملک کے لئے ایک طویل قربانی تھی۔ ہمیشہ اس بات پر زور دیتا ہے کہ "خدا کو ماننے اور اس پر بھروسا کرنے کے بغیر سیاست مضبوط۔۔ بنیادوں پر ہرگز قائم نہیں ہو سکتی"۔۔ ہم

---

[1] اوائل ۱۹۲۸ء میں کیمبرج سے رخصت ہوئے۔ نوٹ کیمبرج کے اسی زمانے میں جو کیمبرج میں میری نظر سے گزرا تھا۔ ان کا ایک مضمون جمالیات پر تھا۔ یہ بعد کو رام پور میں چیف منسٹر ہوئے اور آج کل دانش گاہ علی گڑھ کے وائس چانسلر ہیں۔

اس لئے حکومت خود اختیاری کے طالب ہیں کہ ہندوستان ہندوستانیوں کے لئے ہونا چاہیے۔۔ ملک کی اعلیٰ ملازمتیں، دولت، تجارت، انتظام، تعلیم اور دیگر مختلف چیزیں ہمارے لئے اور ہمارے ہاتھوں میں ہوں۔ یہ طرز خیال بالکل درست ہے۔۔ لیکن۔ لالچ اور حصول منفعت پر مبنی ہے سوراج ملنے کے بعد بھی اگر یہی جذبہ باقی رہا تو خدمت قوم کے بجائے لوگ نفس پرستی کریں گے۔ لہٰذا ملک کے لئے فائدہ مند وہ زاویۂ خیال ہے جو شروع ہی سے قربانی اور ایثار نفس، محبت اور بہادری، نیکی اور پاکیزگی کا سبق سکھائے، صرف مذہب ہی ایک ایسا محرک رہا ہے جو بنی نوع انسان کی تعداد غالب کو ایسے مقاصد عالی اور خیالات پاکیزہ سے پُر کر سکتی ہے۔ حقیقی اور سچا مذہب۔ ہمارے اتحاد اور ترقی میں کسی طرح مانع نہ ہوگا۔ بلکہ ان کے حصول کا تنہا مکمل اور قوی ذریعہ ہوگا۔ ۔۔ مذہب کا مقدس اور گراں پایہ نام ہرگز اس تعلیم پر صادق نہیں آ سکتا جو حب وطن" جیسے پاکیزہ جذبے کی منکر ہو۔ آج ہندوستان کو جوش درکار ہے۔ وہ یہ نہیں کہ مذہب کو ثانوی حیثیت دے کر قومیت کو ابھار دیا جائے۔ بلکہ خود مذہبی جذبات و خیالات کو اس بلندی تک پہنچانا چاہیے کہ قومیت جزو مذہب بن جائے۔ ہندوستان کو کم مذہب کی ضرورت نہیں بلکہ زیادہ روشن خیال اور وسیع النظر مذہب کی۔ آج ہمیں وہ شے درکار ہے جو یورپ کی تاریخ میں ریفارمیشن (اصلاح مذہب) کے نام سے یاد کی جاتی ہے۔

۔۔ ہندوستان کے بہت سے آزاد خیال اشخاص کا یہ عقیدہ ہے کہ تمام مذاہب کی بنیادی تعلیم ایک ہی ہے۔۔ سب کی تعلیم یہ ہے کہ دنیاوی زندگی اور خوش حالی انسانی حیات کا مقصود آخری نہیں۔ ۔۔ اس زندگی کے بعد اور زندگیاں آئیں گی جبکہ ہمارے افعال و اعمال کی جزا و سزا ملے گی۔ مختلف روحانی پیشواؤں نے۔۔ اپنی قوم کو ضروریات و حالات کے مطابق مختلف طریقہ ہائے عبادت تعلیم کئے۔ لیکن اصل اور بنیادی تعلیم ایک ہی تھی۔ یہ امر تسلیم کرنے کے بعد کیا وجہ ہے کہ ہم مختلف مذہبوں اور فرقوں کے پیرو بنے رہیں۔ دو ایک نئے عالمگیر مذہب کے حلقہ بگوش نہ بنیں تاکہ مذہبی تفرقوں و منافرتوں کا امکان ہمیشہ کے لئے دور ہو جائے؟ میں بلاشبہ خود ان لوگوں میں سے ہوں جن کے نزدیک یہ خیال صرف ایک خواب خوشگوار نہیں، بلکہ امکان انسانی ہے۔ جن کا خیال راسخ ہے کہ پریت کی ترنگنی، میں جو تمام مذاہب کی جان ہے، دھرموں کے جھگڑے بہائے جا سکتے ہیں، مگر۔ بنی نوع انسان کی کثرت غالب کے لئے یہ منزل ابھی بہت دور ہے۔ اس منزل تک پہنچنے کا صحیح طریقہ یہ نہ ہوگا کہ موجودہ دھرموں کو ٹھکرا دیا جائے۔ جب تک کہ ایک عالی شان محل نہ بن چکے، اپنے جھونپڑے کو جلا دینا دھوپ اور بارش میں مرنا ہوگا۔۔

انسانی شخصیت میں مذہبی جذبات کی بنیاد صرف انفرادی عقل پر نہیں مذہب سیکڑوں برس کی پرانی روایات، ابتدائے عمر کی تعلیم اور زندگی بھر کی عادات سے جزو فطرت بن جاتا ہے۔ مذہب روایات، روابط سے مل کر قوانین اور انتظام کے قیام کے لئے باعث امداد ہوتا ہے کیونکہ خواہ ہم ان کے اثرات سے ظاہراً واقف نہ ہوں لیکن مذہبی تعلیم اور وابستگیاں انسانی خودی میں انمٹ طریقے سے پیوست ہو جاتی ہیں۔ رسومات و رواجات اگرچہ کسی مذہب کی جان نہیں ہوتیں تاہم وہ حیات انسانی کے لئے بے حد ضروری ہیں۔ فطرت انسانی میں منطق محض کا استبداد جو جذبے کو میدان سے بھگا دے۔ ہمیشہ ناقابل برداشت ہوتا ہے۔ وہ تصور جسے میں نے "نئے عالمگیر مذہب" کے نام سے پکارا ہے، روایات، ابتدائی تعلیم کے اثرات اور عادت کے عناصر سے خالی ہے، اس میں کوئی ایسی مرکزی اور عظیم الشان شخصیت نہیں جس کا ذکر چاروں طرف پھیلا اور انسانی جذبے کو متاثر کرتا ہو جیسا کہ حضرت عیسیٰ۔۔ حضرت محمدؐ۔۔ کرشن جی اور رام چندر جی اور۔۔ مہاتما بدھ ہیں۔ ہر مذہب میں ایک ذہنی تصور ہے جس کا جسم مختلف رسومات ہوتی ہیں۔ اس نئے تصور کا دامن رسومات سے خالی ہے جو دماغ کے لئے نہیں تو دل کے لئے بہرحال ضروری ہیں۔ ۔۔ اس کے علاوہ ایک دوسرا امر بھی نظر انداز نہیں کیا جا سکتا۔ یعنی یہ

کہ سوسائٹی ایک باحیات عضو ہے، جس کی ہیئت اور خیالات وجذبات کا فیصلہ اس کی ہزاروں برس کی تاریخ کرتی ہے۔ اور جس کے افراد کے درمیان تعلقات کی کڑیاں ان گنت اور نامعلوم اثرات کا نتیجہ ہوتی ہیں۔ کوئی شخص یا گروہ جب چاہے اس میں ایک نیا اضافہ نہیں کر سکتا۔ گو اس اضافے یا جدت کے حق میں قوی دلائل بھی کیوں نہ ہوں۔ کیونکہ ۹۹ فی صدی لوگوں کے خیالات و احساسات کا مدار ان کے گردوپیش پر ہوتا ہے اور تغیر صرف ایسا قدم بقدم اور ارتقائی تبدیلی کی صورت میں کامیاب ہو سکتا ہے۔ اگر افراد کے تعلقات میں مذہب کام کرتا رہا ہے تو اسے یک لخت نکال دینا بدنظمی اور بے قاعدگی کا باعث ہوگا۔ میں ہرگز یہ نہیں چاہتا کہ مذہب اور عقل و دلیل زمانہ کی ضروریات اور انسانی فطرت کے تقاضوں سے آزاد ہو جائے۔ نہ میں یہ کہتا ہوں کہ انسانی اخلاق و فرائض کے تصورات یا سوشل تعلقات کا سرچشمہ آسمانی ہے اور ہمارے دست تغیر کی پہنچ سے دور۔ جس بات پر میں زور دیتا ہوں وہ یہ ہے کہ انفرادیت اور افراد کی عقلی تصور کو آزادی ملنی چاہیے۔ مگر اسے انتہائی حد تک پہنچا دینا سوسائٹی کے لیے مضر ہوگا۔ دوسرے یہ کہ قوم کی زندگی میں ہمیں اس تاریخی تسلسل کو فراموش نہ کرنا چاہیے جس کی تشریح میں پیشتر کر چکا ہوں۔ ان دونوں وجوہات کی بنا پر موجودہ مذاہب کی بنیادوں کو کمزور کرنا ہمارے لیے نقصان کا باعث ہوگا۔ اس کے بجائے یہ مناسب ہوگا کہ ان مذاہب کی حدود میں رہ کر ہم مختلف تنگ نظریوں اور قبائلی تصورات کو رفتہ رفتہ زائل کریں۔۔ یہ طرز عمل ایک طرف تو قومیت اور وطن پرستی کے راستے میں سد راہ نہ ہوگا۔ اور دوسری طرف ہمیں اخلاقی و روحانی بگاڑ کے اثرات سے بچائے گا۔ اور آخرکار ایک روز ہم خوشگوار تعجب کے ساتھ معلوم کریں گے کہ کسی قسم کے منفی اور مسمارکن طرز عمل کے بغیر قدیم دھرموں کی دیواریں اس "نئے شوالے" کو اپنی آغوش حفاظت میں لیے ہوئے ہیں۔ جس کے گیت اقبال نے گائے ہیں۔"

ایڈیٹر نے اس مقالے کے آخری جملے کے متعلق جو کچھ لکھا ہے اس کا آغاز ان الفاظ سے ہوتا ہے:۔ "ہمیں امید ہے کہ لائق مضمون نگار کا مطلب یہ نہ ہوگا کہ اقبال بھی اسی "عالمگیر مذہب" کی حمایت اپنے گیت میں کر رہے ہیں جس کی طرف اس مضمون میں اس قدر وضاحت کے ساتھ اشارہ کیا گیا ہے۔" اس کے بعد اسرار خودی کے ترجمہ کا ذکر ہے اور یہ وعدہ کیا گیا ہے کہ اس کے مقدمے کا ترجمہ آئندہ اشاعت میں درج ہوگا۔ ایڈیٹر نے یہ خیال بھی ظاہر کیا ہے کہ اقبال کا عالمگیر مذہب نیا نہیں، بلکہ بہت پرانا ہے۔ ایڈیٹر کے نزدیک مضمون نگار کے مذہب کو بھی نقطۂ حاضر مفہوم میں نیا کہنا غالباً بہت درست نہ ہو کیونکہ بعینہٖ یہی خیالات ہندوستان کے ان عظیم الشان مدرسین اخلاق کی تعلیمات میں ہم پاتے ہیں جن کی کمی ہندوؤں اور مسلمانوں بلکہ غالباً کسی ایشیائی قوم میں نہیں رہی۔۔ مہاتما گوتم بدھ سے لے کر بابا کبیر داس اور گرونانک تک ہم ان تعلیمات کو کسی نہ کسی صورت میں ضرور پاتے ہیں۔"

"انڈین کانفرنس ۱۹۱۳ء" کی روداد رسالے کے "نامہ نگار" (نام نہیں دیا) کے قلم سے ص۲۳ تا ص۳۴ میں درج ہوئی ہے۔ خلاصہ:۔ تیسرا سالانہ جلسہ سننگ میں ۲۵ مارچ کو شروع ہوا اور پہلی اپریل کو ختم ہوا۔ حاضرین کی تعداد ۱۲۰ سے زیادہ تھی۔ کانفرنس کے سکریٹری کا غیر دز آزر خیر کو پڑتے۔ کانفرنس میں ہر روز تقریریں ہوتی تھیں یا تحریریں سنائی جاتی تھیں۔ ان پر عموماً مباحثہ ہوا کرتا۔ مقررین میں محمد علی، اثر جی نائیڈو اور سلیمان ندوی کے سوا کسی کا نام درج نہیں۔ دن کے کھانے کے بعد لوگ "ہوا کھانے" جاتے یا ورزشی کھیلوں میں حصہ لینے کے لیے باہر نکل جاتے، شام کو پھر تقریریں یا مشاعرہ۔ اردو، فارسی، ہندی، گجراتی اور انگریزی نظموں سے حاضرین لطف اندوز ہوتے تھے۔ محمد علی، سلیمان ندوی اور مسز سروجنی نائیڈو کا انگریزی کلام خوب رہا۔ نقلی پارلیمنٹ بھی ہوئی اور ٹیگور کا ڈرامہ "چترا" کھیلا گیا۔ جس میں مسٹر انعام الرحیم (پیمبروک کالج کیمبرج) ارجن بنے۔ یہی آئندہ کانفرنس کے سکریٹری منتخب ہوئے۔

**کیمبرج کی رفتار۔ میکلمس ٹرم ص۳۵ تا ص۳۶**

ہندوستانی طلبہ کی تعداد ۱۶۰ سے اوپر ہے اور کل طلبہ عورتوں کو چھوڑ کر ۵۵۰۰ سے زیادہ ہیں۔ ہندوستانیوں کو اس سال داخلے میں بڑی

دشواریاں ہوتی تھیں۔ ۳۰۰ سے زیادہ داخل نہ ہو سکے اور کم و بیش ۶۰۰ کی درخواست نامنظور ہوئی۔ ہندوستانیوں کی تعداد اب ان کالجوں میں بھی معین ہو گئی ہے جن میں اب تک ایسا قاعدہ نہ تھا۔ اس سال پی۔ ایچ۔ ڈی ڈگری قائم کردی گئی ہے۔ بعض نوواردوں (Freshmen) امیدواروں کی بے تکان حوصلہ مندیوں سے ظاہر ہوا کہ ہندوستان میں یہ ڈگری بالکل تماشا ہو گئی ہے۔۔ کیمبرج آنے والوں میں ایسی مثالیں بھی ہیں کہ ایک نووارد شخص ایک پروفیسر کے پاس جاتا ہے اور کہتا ہے کہ جناب مجھکو پی ایچ ڈی کی ضرورت ہے۔" (یہی الفاظ ہیں جن کو کانوں نے سنا ہے) اور پروفیسر منہ تکتا رہ جاتا ہے۔" سر چارلس بی کام مٹ نے کیمبرج کے شعبۂ انجنیرنگ کی ترقی کے لئے ۲۵ ہزار پونڈ دئے۔۔ اس خبر نے کہ آکسفورڈ میں اسی سال سے۔۔ لڑکیاں بھی ڈگریاں لیا کریں گی، امید ہوئی تھی کہ کیمبرج میں بھی یہ ہوگا مگر سینٹ میں یہ تجویز نامنظور ہو گئی۔ انڈر گریجویٹ طلبہ سے بھی غیر سرکاری طور پر ووٹ لئے گئے۔ جس کا نتیجہ یہ نکلا: ڈگری کے موافق ۸۸۸، مخالف ۲۲۲۵۔ تقریباً دو ہزار طلبہ نے ووٹ نہیں دیا کیمبرج میں آجکل تین ہندوستانی لڑکیاں زیر تعلیم ہیں۔ مسٹر مینگ نے ہندوستانی طلبہ کی ایڈوائزری کمیٹی سے استعفا دے دیا۔" موصوف کے احسانات جیسے پردیسی لڑکوں پر ہیں، ان کا ذکر اب حسرت سے خالی نہیں۔ جیزز کالج جہاں مسٹر مینگ کو ایک عظیم الشان عہدہ ملا ہے پہلا کالج ہے جس نے ہندوستانیوں کے لئے سب سے پہلے اپنے دروازے کھولے تھے۔ انڈین لیسی میں پچھلے ٹرم محمد علی، سید حسین اور سلیمان ندوی کی دلچسپ اور زوردار تقریریں سننے میں آئی تھیں۔ اس مرتبہ ویسی تقریریں نہیں ہوئیں۔ لیکن آکسفورڈ کیمبرج جوائنٹ ڈیبیٹ (جب ہو) آکسفورڈ سے گوسوامی اور عبدالرحمن صدیقی آئے تھے۔ اس ٹرم میں سر پی۔ سی۔ رائے انڈین مجلس میں آئے۔ ان کی فاضلانہ تقریر دلچسپ اور سبق آموز تھی۔" یونین کے مباحث میں ہندوستانیوں نے اس مرتبہ غالباً اچھا حصہ لیا۔ مسلم ایجوکیشن میں اس سال سے ایرانی، مصری، شامی اور ترک طلبہ بھی حصہ زیادہ لینے لگے ہیں۔ یہ ہندوستانی لڑکے

مخصوص نہیں۔ لیکن اب تک اتفاق سے اس میں زیادہ تر ہندوستانی ہی ممبر تھے۔ اس سال ایک ہندو افرازی ممبر ہوئے اور سرگرمی سے شریک رہے۔ اور ایک انگریز نژاد مسلمہ خاتون رکن بنائی گئیں۔ مسلم ایسوسی ایشن کا میلاد ڈنر شاندار رہا۔ اس کی طرف سے داروتی کلب میں محفل میلاد بھی منعقد ہوئی۔ انجمن اردو کا چوتھا سالانہ مشاعرہ معین الدین انصاری رکن مجلس انتظامیہ کے مکان پر ہوا۔ پچھلے ٹرم کے مشاعرے میں جو کپور کے مکان میں ہوا تھا۔ سلیمان ندوی میر مجلس تھے۔ اس بار خیاکی نے صدارت کی۔ آکسفورڈ، ایڈنبرا اور لندن کے طلبا بھی شریک تھے۔ صاحبزادہ آفتاب احمد خاں کا انتظار رہا مگر وہ نہ آسکے۔ ایک شاعر نے مصرع طرح دی۔ "بے گا جو اس مرتبہ تھا ہیمنہ ہم ہوئے کافر تو وہ کافر مسلماں ہو گیا۔" کیمبرج میں تازہ ترین روایت پیدا ہوئی ہے کہ جشن اختتام جنگ کے موقع کی تاریخ کو مختلف خرافتوں (Rags) کے ساتھ منایا جائے۔۔ گزشتہ سال کی طرح پولیس جنگ کی نوبت تو نہیں آئی۔ نہ کوئی پولیس مین ندی میں ڈھکیلا گیا، اور نہ پبلک کا خاص طور پر کوئی نقصان کیا گیا۔ نہ کسی پراکٹر کی ٹوپی غائب کی گئی۔ اس مرتبہ نقصان پہنچا تو صرف شرارت کرنے والوں کو۔ بیسیوں گون جلا دئے گئے۔ ایک گاڑی میں آگ لگا کر شہر بھر میں گھمایا گیا تھا۔ جس سے کسی کی کھینچنے والے کو صدمہ پہنچا۔ ٹیلیفون کے تار میں پراکٹر کی نقل بنا کر لٹکائی گئی تھی۔ جو ہوا میں مست و محو رقص کر رہی تھی دفعتاً ایک شریر کے سر پر نازل ہو گئی۔ اب یہ مشہور ہو گیا ہے کہ مصنوعی پراکٹر بھی خطرناک ہو سکتے ہیں۔"

**جواہر سخن کے تحت** ۱۹۲۴ سے ۱۸۲۵ تک اشعار درج ہیں۔ شوق قدوائی کی دو غزلیں جن کے مطلعے یہ ہیں:-

پڑا ہے کام اب عرض تمنا کو خموشی سے
ہوا امید کا در بند اس کی چشم پوشی سے

اس سے تو پھر کلام کچھ غیر میں بے ادب سہی
بات نہ ہو جو کوئی اور شکوۂ بے سبب سہی

اکبر الہ آبادی اور عبدالسلام ندوی کی ایک ایک غزل منقول ہے

سلوٹ، ارتقا لکھنوی کی غزل، آسیہ امیٹھوی کی غزل، خیال کی غزل

اس کی صورت آپ ظاہر اس لئے ایماں ہو گیا
ہم ہوئے کافر تو وہ کافر مسلماں ہو گیا
پاک دامانی کی شہرت حضرت یوسف کی تھی
کیا کہیں پھر کس کی خاطر چاک داماں ہو گیا
لے لیا دنیا نے سب کچھ ایک ہاں ہوش و حواس
اس تماشا گہ میں آکر محو انساں ہو گیا
سوزشِ زخم جگر کی کوئی لذت کیا کہے
کس مزے میں شوق سے خالی نمکداں ہو گیا
واہ ری دل کی مروت کس کو کس کو دے جگہ
خاطریں تھیں درد کی اب غم بھی مہماں ہو گیا
بعد مدت کفر ٹوٹا اور یہ لکھی غزل
خاطر جیون سے آخر میں مسلماں ہو گیا
کیمبرج میں ان کی الفت کھینچ لائی ہے خیال
انجمن کا آج کی شب تو بھی مہماں ہو گیا

مولوی محمد اللہ ابن سر بلند جنگ (کرائسٹ کالج کیمبرج) کے ۵ شعر:- مقطع سے معلوم ہوتا ہے کہ محشر تخلص تھا۔ شیخ محمد صلاح الدین حیدر (کیمبرج) کے چار شعر:- مسٹر محمد انعام الرحیم انصاری شائق - کی (ایما نوئیل کالج کیمبرج) کی دو غزلیں، مقطع میں شیدا تخلص ہے

غزلوں کے مطلع یہ ہیں:

ضبطِ غم کرتے سے ہوئی ایسی مکدر فریاد
دل میں درد آیا تو رہنے لگی لب پر فریاد
آج دیدِ یار کی تدبیر ہو کر رہ گئی
مہرباں کچھ گردشِ تقدیر ہو کر رہ گئی

مولوی محمد معین الدین انصاری (سینٹ کیتھرائن کالج کیمبرج) کی ۱۱ شعروں کی غزل جس کے ۵ شعر یہ ہیں:

وہ بلا نوشی مری جاتی تھی میخانے کی بات
چشمِ ساقی گر نہ پیدا کرتی پیمانے کی بات
کیا شگوفہ تھا کہ جس کی آمد سے پھر تو ہنسیں
آئینے نے کیا سکھا دی تم کو اترانے کی بات
ذوقِ نظارہ زباں کو کیا کہ وہ بتلائے کچھ
یاد بس آنکھوں کو ہے وہ دل کے آجانے کی بات
میں تو کہتا ہوں نہیں، کچھ اگر تجھے کہو
بات تو ہے میرے دل کی کیا ہے شرمانے کی بات
کاش سودائی کہے دنیا تو میں خوش ہوں اختر
اور مری ہر بات سمجھی جائے دیوانے کی بات

"عید" کے عنوان سے انعام الرحیم شیدا کے دو مختصر قطعے جو عید کے موقع پر مصنف نے ڈوکنگ میں سنائے تھے۔ ان میں سے ایک یہ ہے:

گو کہ شیدا منزلِ جاناں میں ہے اب بار عید
نذر کرنے کے لئے ہم لے کے اپنا دل گئے
داد دے قسمت کہ وہ با این ہمہ انکار وصل
جھلجھائے، مسکرائے، پھر گلے سے مل گئے

"مکتوبِ دوست" کے عنوان سے اختر کے ۵ شعر جن میں اشارہ دوست کے لفافۂ خط کی طرف ہے

پیغام دوست ہے یہ کاغذ کے پیرہن میں
یا ہے زبانِ دلبر قرطاس کے دہن میں
تجدیدِ وصل اس سے احساسِ ہجر اس سے
لو دھوپ چھاؤں دیکھو کاغذ کے پیرہن میں
اللہ ری دراز کا دو لب ہیں جیسے ساکت
ٹانکے لگے ہیں گویا اس کاغذی دہن میں
تار نظر نے مل کر شریانِ قلب سے اک
نغمہ کیا ہے پیدا اس سازِ جان و تن میں
ہاں اے اختر بتا رے کس چیز کے اثر سے
بجلی سی دوڑتی ہے مجھ زار کے بدن میں

"مذاقِ کلام" کے عنوان سے شیخ محمد صلاح الدین حیدر (تخلص حیدر)

# نوائے کیمبرج کے بارے میں قاضی صاحب کی تحریر کا عکس

"نوائے کیمبرج" کا نام میں نے ہندوستان میں سنا تھا۔ اپریل ۱۹۲۳ء میں کیمبرج پہنچا تو اس کا شمارۂ دوم نظر سے گزرا، اور خبر ملی کہ ایک شمارہ جلد شائع ہوگا، لیکن وہ انجمن جس کی طرف سے جاری کیا گیا تھا، اس وقت برائے نام زندہ تھی، اور میرے زمانۂ اقامت انگلستان (۶ برس) میں نہ اس کا کوئی شمارہ نکلا، اور نہ انجمن کا کوئی جلسہ ہوا۔ شمارۂ دوم تو اس وقت پیش نظر نہیں، شمارۂ اول جو جناب شاہ عطاء الرحمٰن عطا کاکوی کی مہربانی سے زیر مطالعہ ہے، اور یہ مقالہ اسی پر مبنی ہے۔

شمارۂ اول "لنٹ ٹرم جنوری فروری مارچ ۱۹۲۱ء" کا ہے اور ۵۴ صفحوں پر ہے۔ رسالہ ہر ٹرم میں ایک بار نکلنا قرار پایا تھا، اور اس کی ترتیب کا کام انجمن "اردو کیمبرج یونیورسٹی" (اسی کو کسی جگہ اردو اسوسی ایشن بھی کہا ہے) کی مجلس انتظامیہ انجام دیتی تھی۔ یہ لکھنؤ کے مطبع نول کشور میں چھپا تھا، ہندوستان میں بذریعہ "نواب نصیر حسین خاں خیال" شائع ہوتا تھا اور انگلستان میں آنریری سکریٹری اردو اسوسی ایشن پوسٹ آفس ٹرمپ کیمبرج سے مل سکتا تھا۔ سکریٹری جیون لال کپور بی اے تھے۔ یہ سب ص ۱ تا ۳ سے معلوم ہوتا ہے۔

"افتتاحیہ" ص ۳ تا ۹ میں ہے، اور اڈیٹر کی طرف سے ہے، لیکن صراحتہ یہ مرقوم نہیں کہ ادارت کے فرائض کون انجام دیتا تھا۔ اقتباسات افتتاحیہ:

(اوراق ۹)

# مقدمۂ معدنِ تجربات

تصنیف، ۱۷۵۶ء

مؤلفہ

حکیم محمد مہدی اکبرآبادی

مرتبہ

پروفیسر حکیم سید محمد کمال الدین حسین ہمدانی

(۱)

خدا بخش اورینٹل پبلک لائبریری پٹنہ (بہار) کی تحریک پر مخطوطات طب کے موضوع پر پہلا جنوبی ایشیائی علاقائی سیمینار منعقد ہوا تو راقم نے "جلالی کلکشن" کے نادر طبی مخطوطات کی ایک مشرح فہرست مرتب کر کے خدا بخش لائبریری پٹنہ کو ارسال کی اور یہ فہرست بالآخر کتاب "طب اسلامی برصغیر میں" شامل ہوئی جسے خدا بخش اورینٹل پبلک لائبریری پٹنہ نے ۱۹۰۰ء میں شائع کیا ہے۔

"جلالی کلکشن" کے مخطوطات کی فہرست مرتب کرنے کے علاوہ راقم نے ایک تحقیقی مقالہ مخطوطہ "معدن تجربات" سے متعلق پہلے جنوبی ایشیائی علاقائی سیمینار میں پیش کیا جو مارچ ۱۹۰۰ء میں منعقد ہوا تھا چونکہ "معدن تجربات" مؤلفہ حکیم محمد مہدی اکبر آبادی کا ایک مخطوطہ دو جلدوں میں خدا بخش لائبریری پٹنہ میں بھی موجود تھا۔ لہٰذا جناب ڈائریکٹر صاحب نے خواہش ظاہر فرمائی کہ اگر اس مخطوطہ کو مقدمہ کے ساتھ ایڈٹ کر کے شائع کر دیا جائے تو طلباء و اطباء کے لیے مفید ہوگا اور وہ اس سے خاطر خواہ استفادہ کر سکیں گے۔ چنانچہ راقم نے کام شروع کر دیا۔

مقدمہ "معدن تجربات" تیار کرنے کے لیے تاریخ طب کے مطالعہ کے علاوہ "معدن تجربات" کے ان مخطوطات کا مطالعہ بھی کیا جو پٹنہ، رامپور، حیدرآباد، جلالی ضلع علی گڑھ اور علی گڑھ میں موجود ہیں اور میں اس نتیجہ پر پہنچا کہ مخطوطہ جلالی ضلع علی گڑھ مقابلتاً زیادہ مکمل ہے۔ "مؤلف"

اکثر مورخین کا خیال ہے کہ قدیم مصریوں نے قدیم بابلیوں سے علم طب کو سیکھا تھا۔ لندن کے عجائب خانہ میں بجا سوریہ کی ایک خشتی کتاب نامکمل حالت میں موجود ہے اور یہ جو حضرت مسیحؑ سے سات سو سال پہلے کی لکھی ہوئی ہے۔ وہ ایک قدیم اور مستند کتاب کی نقل ہے جسے بوابیہ کے طبی مدرسہ کے بعض اساتذہ نے مرتب کیا تھا۔ اس کتاب

میں اکثر طویل نسخہ جات اور ایک ایک مرض کے کئی کئی نسخے لکھے ہوئے ہیں۔

مصر میں بعض قدیم شہروں کے دبے ہوئے کھنڈرات کو کھودنے سے ایسے کتبات و تحریرات برآمد ہوئی ہیں جن سے کہ قدیم مصریوں کے تمدن و معاشرت اور علمی ترقی پر کافی روشنی پڑتی ہے۔ چنانچہ قدیم مصری پے پی رس (PAPYRUS) برَدی کاغذ پر لکھی ہوئی کتاب جس میں سے کہ ایبرس پے پی رس جو کہ حضرت مسیح سے ایک ہزار چھ سو برس پہلے کی لکھی ہوئی ایک نہایت اہم اور مکمل تحریر ہے۔ اس سے ثابت ہوتا ہے کہ ایک قدیم مصری بادشاہ آتھوسس نے جس کا زمانہ خیالات حضرت مسیح سے چھ ہزار سال قبل کا ہے۔ علم طب پر ایک کتاب لکھی تھی۔

عربوں نے فن دواسازی کو فروغ دینے کے ساتھ مختلف قرابادینات بھی تالیف کیں۔ اولاً یوحنا ابن ماسویہ نے ایک جامع قرابادین مرتب کی جس کو سرکاری حیثیت حاصل رہی۔ عباسی دور کے آغاز میں ساتویں سسل متوفی ۲۲۵ ہجری نے ایک مفصل قرابادین لکھی جو سترہ ابواب پر مشتمل تھی۔ صدیوں تک شفاخانوں میں اس کے مطابق عمل جاری رہا۔ ابوالعباس ابن رومیہ کا رسالہ "مقالہ فی ترکیب الادویہ" محمد بن خجندی کی کتاب "اصول التراکیب فی الطب" نجیب الدین سمرقندی کی کتاب "اصول ترکیب الادویہ" (جس کا نسخہ خدابخش اورینٹل پبلک لائبریری پٹنہ میں موجود ہے، اور جو ۱۲۲۵ھ کا مکتوبہ ہے) ذکریا رازی کی کتاب "الصیدلہ اور کتاب الجامع" کی پانچویں جلد جو علم الصیدلہ سے متعلق ہے، حنین ابن اسحٰق کی کتاب "اسرار الادویۃ المرکبۃ" جو اس سلسلہ کی ایک قدیم تصنیف ہے، ابونصر عطار اسرائیلی کی کتاب "منہاج الدکان و دستور الاعیان فی اعمال و ترکیب الادویہ" فن دواسازی پر ایک منتخب کتاب ہے۔

فارسی زبان میں بھی علم الصیدلہ پر متعدد کتب تصنیف و تالیف ہو چکی ہیں، مثلاً ترکیب الادویہ مصنفہ مہدی حسن بن مولوی محمود عالم (جس کا نسخہ سالار جنگ میوزیم لائبریری میں موجود ہے) تراکیب ادویہ مولفہ مہدی حسن بن محمد حسن بشارت خاں (جس کا نسخہ سالار جنگ میوزیم حیدرآباد میں موجود ہے) احمد شاہ کے عہد میں حکیم سکندر نے دو سو پچاس کتابوں کے مطالعہ کے بعد ایک قرابادین موسومہ بہ قرابادین سکندر تالیف کی جس میں تراکیب ادویہ کو بھی واضح طور سے بیان کیا۔ آیورویدک سے کشتوں کے علاوہ بعض مرکبات بھی اخذ کیے مثلاً مالتی بسنت، یوگراج گوگل، معجون سپاری پاک نوشدارو وغیرہ۔

مذکورہ مختصر تمہید کے بعد علم الصیدلہ و قرابادین کا تاریخی جائزہ حسب ذیل ہے۔

## علم الصّیدلہ

صیدلہ یا فارمیسی کی تعریف اس طرح کی گئی ہے کہ یہ ایک فن اور سائنس ہے ان دواؤں کی تیاری اور تقسیم کرنے کا جو تقدم بالحفظ و علاج امراض کے لیے استعمال کی جاتی ہیں۔ ابتداء علم طب ہی سے فن دواسازی (PHARMACY) معالجہ سے متعلق رہا ہے۔

علم طب اور دواسازی کے فن نے عہد جدید میں جو ترقی کی ہے اس کا اصل ماخذ قدیم یونانی اور مصری معالجین بقراط، دیسقوریدوس، جالینوس، رازی، جابر بن حیان اور ابن سینا وغیرہ کے طبی کارناموں میں پنہاں ہے۔ عصر حاضر کی اصطلاح فارمیسی یونانیوں نے قدیم مصریوں سے اخذ کی تھی جو لفظ "فارما" PHARMA کا استعمال دوائی تاثیر کا حوالہ دیتے وقت کیا کرتے تھے اور بمعنی "اعانت کرنے والی" سمجھتے تھے۔ یونانی فارماکی PHARMAKI کو دوا یا زہر سے منسوب کرتے تھے اور اس طرح دنیائے طب میں انگریزی میں فارمیسی PHARMACY کی اصطلاح رائج ہوئی۔

تقریباً پانچ سو سال قبل مسیح قدیم مصری عطار یا دواساز متعدد لکڑی پتھر اور شیشہ سے بنے آلات دواسازی کا استعمال کرتے تھے اور مختلف طریق دواسازی مثلاً جوشاندے، عصارات، محلول، لصوق، مراہم اور حبوب وغیرہ کے علم سے بخوبی واقف تھے۔ قدیم مصریوں کے دواء تیار کرنے کے طریقے عصر موجودہ کے طریقوں سے بڑی حد تک مطابقت رکھتے تھے۔ قدیم مصریوں نے اولاً لصوق، لیڈ آکسائڈ سے تیار کیا۔ منوم حقنہ، خشخاش کے ڈوڈے (کوکنار) سے اور مہبلی ڈوش ایک نباتی جوشاندے سے تیار کیا۔ وہ حلق اور کان کے تعدیہ کی صورت میں لعوق اور غرغرے سے بخوبی واقف تھے۔ انھوں نے سب سے پہلے بدن کی جلد کیلئے خوشبودار یا معطر مرہموں کا استعمال کیا۔ قدیم مصریوں نے اکثر معدنی، نباتاتی اور حیوانی دواؤں کا استعمال کیا جو اٹھارویں صدی عیسوی تک یورپی قرابادین میں شامل رہیں، اور عہد حاضر میں بھی عوامی معتقدات سے متعلق دواؤں FOLK MEDICINE کے طور پر مستعمل ہیں۔

قدیم یونانی معالجین خود اپنی ذاتی فارمیسی رکھتے تھے۔ مثال کے طور پر بقراط (۳۷۷-۴۶۰ ق م) نے اپنی دوائیں خود تیار کیں اور یہ بجا طور سے کہا جا سکتا ہے کہ علم الصیدلہ کا آغاز بقراط ہی کے دور سے ہوا۔ بقراط ان متعدد دواؤں کی تاثیرات سے واقف تھا جن کو آج ماڈرن ڈاکٹر استعمال کرتے ہیں۔ اس نے کوکنار سے حاصل شدہ افیون کا استعمال دافع وجع (درد دفع کرنے والی دوا) کی حیثیت سے کیا۔ مارفین جو افیون کا

جوہر ہے۔ آج بھی درد کو تسکین دینے کے لیے استعمال کیا جاتا ہے۔ بقراط بھلاڈوان سے بھی باخبر تھا جس سے بلاڈونا اخذ کیا جاتا ہے۔ یہ بڑی مقدار میں زہر ہلاہل ہے، لیکن اس کی قلیل مقدار سوءِ معدی کی اصلاح میں بہت ہی موثر ثابت ہو سکتی ہے۔

بقراط کی تحریروں میں تقریباً چار سو مفرد اشیاء کا علم دوائی حیثیت کے ساتھ ملتا ہے۔ اس نے تکمید، پولٹس، مضمضہ، شیافات، فتائل، حبوب، لوزات، مراہم، نشوقات، قطورات وغیرہ تیار کرکے اور ان کو علاجاً امراض میں استعمال کرایا۔

عہد بقراط کے بعد پہلی صدی عیسوی میں علم الصیدلہ کے ایک اور اہم مصنف کورنیلیس سیلسس CORNELIUSCELSUS کا دور آیا۔ اس کا ایک نسخہ دانتوں کو سڑنے سے روکنے کے لیے سوری (SORY) کے نام سے معنون کیا گیا جو، تخم خشخاش، فلفل اور کاپر سلفیٹ کو اُشق کے ساتھ شامل کرکے ایک ضماد کی صورت میں تیار کیا گیا تھا۔

۶۰۰ سے ۱۰۰۰ سال قبل مسیح اسکندریہ اور روس دور میں بھی معالجین نے خیسانده، جوشانده، نقوع، مراہم، فرزجہ، سفوف، نسوار وغیرہ کا استعمال کیا تھا جو عہد حاضر میں بھی مستعمل ہیں۔

پہلی صدی عیسوی میں روم کا ایک مشہور یونانی معالج "دیسقوریدوس" تھا جو کئی صدیوں تک قرابادین اور صیدلہ PHARMACY MATERIA MEDICA پر مستند تسلیم کیا جاتا تھا۔ دیسقوریدوس کی کتاب الحشائش سترہویں صدی عیسوی تک یورپ میں جملہ قرابادینات کے لیے اساس کی حیثیت رکھتی تھی۔ اس کا ایک اقتباس حسب ذیل ہے:

"ہمیں بخوبی معلوم ہونا چاہیئے کہ سفید اور سیاہ خربق وغیرہ کی قوت کئی سال تک قائم رہتی ہے، اور دوسری دوائیں تین سال تک صحیح حالت میں رہتی ہیں۔ مثلاً وہ جڑی بوٹیاں جو شاخدار ہوتی ہیں جیسے اسطوخودوس، گل شبو، اٹ کبیل، ثعلب مصری، افسنتین اور بنولہ وغیرہ۔ ان کا ذخیرہ کرلینا چاہیئے۔ جو جڑی بوٹیاں پھولدار اور تخم والی ہوں، ان کے پھول اور تخم پھول گرنے سے پہلے ذخیرہ کرلینا چاہیئے۔ پھل جب پختہ ہو جائیں اور بیج جب خشک ہونا شروع ہو جائیں تو ان کے گرنے سے قبل انھیں حاصل کرلینا چاہیئے۔ سرسبز بوٹیوں کا رس نکالنے کے لیے ان کو اس وقت حاصل کرنا چاہیئے کہ جب ان میں کونپلیں پھوٹنا شروع ہو جائیں اور اسی طرح پتوں کا رس بھی تب

ہی نکالنا چاہیے، لیکن افرازات حاصل کرنے کیلئے، نیم خشکی حالت میں تنے میں شگاف دینا چاہیے۔ جڑوں کا ذخیرہ کرنے کیلئے، یا ان کے عصارات حاصل کرنے کیلئے اور ان کی چھال حاصل کرنے کیلئے، اس وقت کا تعین کرنا چاہیے، کہ جب پودے سے پتیاں جھڑنا شروع ہو جائیں تو جو صاف ہوں ان کو خشک مقام پر خشک کرلینا چاہیے، اور جن پر مٹی چپکی ہوئی ہو ان کو پانی سے دھونے کے بعد سکھانا چاہیے، پھول اور خوشبو دار چیزیں لکڑی سے بنے خشک شدہ بکس میں رکھنی چاہییں لیکن بعض عقاقیر ایسی ہیں جو صحیح حالت میں رہتی ہیں، اگر ان کو پتوں میں لپیٹ کر رکھ دیا جائے۔ تر دواؤں کی حفاظت کے لئے، چاندی یا شیشہ یا سینگ کے برتن بہتر ہیں۔"

مذکورہ بیان دیسقوریدوس کے صحیح مشاہدہ اور اس کے وسیع مطالعہ کا غمازی کرتا ہے۔ دیسقوریدوس کے زمانے تک صیدلہ معالجہ کے ساتھ منسلک تھا اور معالجات سے جدا اس کی حیثیت نہیں تھی۔ عہد روم کا پہلا معالج جالینوس ہے جس نے فن صیدلہ کو ایک جداگانہ حیثیت بخشی اور قابل قدر کارنامہ اس فن میں انجام دیا، اور اسی بنا پر صیدلہ (PHARMACY) کا موجد جالینوس تسلیم کیا جاتا ہے۔ صیدلہ کا کثیر الادویہ ترشحی نظام اولاً جالینوس نے مرتب کیا اور طبی دنیا کو اس سے متعارف کرایا۔ اس فن پر اس نے متعدد کتابیں تصنیف کیں۔ اس نے پودوں سے تیار کی جانے والی سینکڑوں ادویہ کی ترکیب تیاری کے بارے میں ہدایات درج کیں۔ ماڈرن میڈیسن میں جو ایک دوا نباتات سے اخذ کی جاتی ہے۔ ہنوز گلینیکل کے نام سے موسوم کی جاتی ہے۔ جس طرح طب یونانی میں ایک جوارش، جوارش جالینوس کے نام سے مشہور و معروف ہے۔ ادویہ کے بارے میں جالینوس کے مسلمات تیرہ سو سال تک یورپ میں تسلیم کئے جاتے رہے۔ جالینوس نے ہمیشہ معالجہ کے لئے، خالص ادویات کی اہمیت پر زور دیا اور ان کے صحیح طریق استعمال کا خیال رکھا۔ وہ اپنے قارئین کو مشورہ دیتے ہوئے لکھتا ہے کہ:

"دواؤں کو جاننے کے لیے ان کا نہ صرف ایک دو بار بلکہ بار بار نظری معائنہ کرنا چاہیے۔ باہم مماثلت رکھنے والی دوائیں ایک اجنبی کو تو ایک جیسی لگتی ہیں لیکن ایک شناسا کے ذریعہ ان میں تفریق بآسانی کی جا سکتی ہے۔"

صیدلہ کی تاریخ میں جالینوس کی پہلی منظم قرابادین DECOMPOSITION MEDICAMENT—
—ORUM
ہے۔ اس طرح تقریباً پانچ سو سال تک یونانیوں نے صیدلہ (فارمیسی) کے میدان میں قابل ذکر ترقی کی لیکن

پانچویں صدی سے لے کر پندرہویں صدی تک صیدلہ کے میدان میں جو ترقی ہوئی وہ عرب معالجین کی رہین منت تھی۔ علم النباتات، علم الصیدلہ والکیمیا کے تعلق سے عرب معالجین و محققین کی تحقیقات نویں صدی سے تیرہویں صدی عیسوی تک اسقدر وسیع تھیں کہ ان کی بنیاد پر ترتیب دی گئی قرابادین اور اعمال کیمیادیہ صدیوں تک عروج پر رہے اور حقیقت تو یہ ہے کہ آج بھی مشرق، شمالی افریقہ، ہندستان، پاکستان، بنگلہ دیش اور براعظم ایشیا کے دوسرے حصوں میں معالجات کے نقطہ نظر سے اختیار کیے جاتے ہیں۔

سرل ایلگڈ کے مطابق صیدلہ (فارمیسی) کافن اس قدر ترقی یافتہ اور صحیح شکل میں کہیں اور موجود نہ تھا جیساکہ خلیفہ کے شہروں میں عروج پر تھا۔ دواؤں کے ذخیروں کے مالک (عطار) محتسب (ڈرگ انسپکٹر) کی نگرانی میں کام کرتے تھے۔ جن کے فرائض میں داخل تھا کہ وہ اس بات پر نظر رکھیں کہ صرف وہی لوگ جو دواؤں کا صحیح علم اور تجربہ رکھتے ہیں دواؤں کو تیار کر سکیں۔ محتسب نہ صرف دواؤں کا معائنہ کرتے تھے بلکہ ان کو مرکب دواؤں کے طریق تیاری کے معائنہ کا حق بھی حاصل تھا۔ خاص طور پر وہ معائنہ کر کے یہ حکم دیتے تھے کہ وہ برتن کہ جن میں ماء الشعیر اور عرق گلاب وغیرہ تیار کیے جاتے ہیں۔ وہ صاف اور قلعی دار ہیں کہ نہیں۔ پرانے اور بدبودار برتن محتسب کے حکم سے برباد کر دیے جاتے تھے۔

دواؤں کی معیار بندی سے قبل دواسازوں کے ذریعہ دھوکا دھڑی عام تھی۔ وہ قیمتی دواؤں کے ساتھ ارزاں اور کم قیمت ادویہ کو شامل کر دیتے تھے۔ یا انہی جیسی مماثل دواؤں کو ان دواؤں کے ساتھ مرکب میں شامل کر دیتے تھے۔ اس خامی کو دور کرنے کی کوشش سرکاری سطح پر صابر بن سہل کی قرابادین کی مدد سے کی گئی اور اس کے بعد دواؤں میں ملاوٹ کا خاتمہ ابن البیان اور ابن التلمیذ کی قرابادین کی معاونت سے کیا گیا۔

سرل ایلگڈ

عربی دور میں دواساز تین درجات پر منقسم تھے۔

پہلے درجہ میں وہ لوگ شامل تھے جو پیشہ ورانہ تعلیم حاصل کرتے تھے اور مہذب دواساز تھے یہ لوگ الصیدلانی کہلاتے تھے۔ پیشہ صیدلہ معالجات سے الگ نویں صدی کی ابتدا میں شروع ہوا۔

دوسرے درجہ میں وہ لوگ شامل تھے جو مستقل ادویہ فروخت کرتے تھے۔ یہ لوگ العطارین کہلاتے تھے اور یہ لوگ عربی عہد سے قبل بھی پائے جاتے تھے اور موجودہ دور میں بھی موجود ہیں۔

تیسرے درجے میں وہ لوگ شامل تھے جو ادویہ حاصل کرکے پھیری کرتے ہوئے فروخت کیا کرتے تھے۔

ایماندار معالجین اور دواسازوں کا کام بڑھتا گیا کیونکہ انھیں مریضوں کے کامیاب علاج اور اپنی شہرت و نیک نامی کی خاطر دواؤں کی شناخت اور ان کا معائنہ کرنا پڑتا تھا۔ بقول ہیمر نے HAMERNEH عرب معالجین کے تحقیق کردہ طریقے محفوظ ہیں۔ دواسازی کے مراکز میں یہ طریقے دواؤں کی شاخ سے متعلق ہیں۔ نیز آگ کے اثرات سے اچھی اور بری دواؤں کی تفریق کرنے کے طاق پر مشتمل ہیں اور یہ طریقے عربوں نے ادویہ میں دھوکا دھڑی کو روکنے کے لیے ایجاد کیے تھے۔

اکثر عرب معالجین نے اعمال کیمیا ادویہ اور دواؤں کی تیاری میں کتب تصنیف کیں۔ یہ "کتب القرابادین" کے عنوان سے معنون تھیں۔ ان کتابوں میں عام طور پر مختلف بیماریوں کا علاج کے لیے مرکب دواؤں کو بیان کیا جاتا ہے۔ ان کتابوں کی مخصوص اسباب کے وقت درجہ بندی کی گئی ہے۔ مختلف مصنفین کی تصنیف کردہ ان کتب کی خاصی بڑی تعداد ہے۔

جندیشاپور کے شفاخانہ کے ناظم صابر بن سہل (۸۶۹ء) کی مرکبات کے نسخوں پر مشتمل ایک کتاب "القرابادین کبیر" صدیوں تک ایک مستند کتاب کی حیثیت سے تسلیم کی گئی۔ میسوخر دنے جو قرابادین لکھی اس کا ترجمہ لاطینی زبان میں کیا گیا اور یہ کتاب چار صدیوں تک یورپ میں فارمیسی پر ایک مستند تصنیف کی حیثیت سے تسلیم کی گئی اور بعد میں یہی کتاب یورپ کی سرکاری قرابادین کی اساس بنی۔ میسو بزرگ (۷۷۷ء۔ ۸۵۷ء) ہارون رشید کا معالج تھا۔ اس کی تصنیف کردہ قرابادین بھی عربی سے لاطینی میں ترجمہ کی گئی اور پہلی لندن فارماکوپیا کے لیے اس نے بنیادی نمونہ کی حیثیت اختیار کی۔ معالجین اولاً ملین اور مسہل کے طور پر سنائے الحناس، تمر ہندی وغیرہ کو متعارف کرانے کا سہرا بھی اسی کے سر ہے۔

ایک مشہور طبی فارماکوپیا "ابن البیان" کی تصانیف سے "الدستور البیمارستان فی الادویۃ المرکبۃ" ہے جو انگریزی میں HOSPITAL PROCEDURES WITH COMPOUND DRUGS کہلاتی ہے۔ نفس کتاب میں ایک جداگانہ باب کے تحت جدا جدا فہرست مرکبات، معاجین، حبوب، سفوف، شربت مضمضے، جوشاندہ وغیرہ مرتب کی گئی ہے اور ادویہ قطور، سفوف، ضمادات، حقنے، شیاف، فرزجہ، دہن، سنون اور ادویہ برائے ناصور و خراج مرتب کی گئی ہیں۔ اور اکثر دوائیں ایسی بھی بیان کی گئی ہیں جو مدر بول، مدر حیض، مفید برائے بانجھ پن، مقوی باہ، معرق اور مقوی شعر ہیں۔

عربی فارسی طبی تصانیف کا جائزہ لینے پر واضح ہو جاتا ہے کہ صیدلہ (فارمیسی) عربی دور میں بہت ترقی یافتہ تھی۔ کچھ اعمال کیمیا ویہ مثلاً تقطیر (DISTILLATION) تصعید (SUBLIMATION) اور تکلیس (CALCINATION) سب سے پہلے حکیم جابر ابن حیان (شاگرد حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام ۲۰۰، تا ۷۶۵ء) نے بیان فرمایا۔ جابر اعظم، شورہ کے تیزاب اور گندھک کے تیزاب کا بھی موجد ہے اور رہا التار اور نائٹرو ہائیڈرو کلورک ایسڈ (ایکوا ریجیا) بھی اسی نے ایجاد کیا۔ علم کیمیا سے متعلق ایجادات میں اس نے مرتبہ عظیم حاصل کیا۔ اس نے پانچ سو رسائل علم کیمیا میں تصنیف کئے ہیں جن میں سے اکثر ہندوستان میں رضا لائبریری رامپور اور کچھ دیگر لائبریریوں میں محفوظ ہیں۔ قرع انبیق RETORT بھی جابر بن حیان کی ایجاد ہے۔

مدرسہ طبیہ دہلی کے گیارہویں سالانہ جلسہ میں جو ۲۳ مارچ ۱۸۹۹ء میں منعقد ہوا، نواب محسن الملک بہادر نے اپنی تقریر میں ارشاد فرمایا :

"جابر ابو موسیٰ ہماری ہی قوم و ملّت کا تھا جس نے آٹھویں صدی عیسوی میں ان مرکبات کو ایجاد کیا اور ان ابتدائی عملیات عرق کشی وغیرہ کو جاری کیا جن سے یونانی بالکل ناواقف تھے اور ہزار برس پہلے وہ انکشافات اور ایجادیں شائع کیں کہ اگر وہ نہ ہوتیں تو یورپ کے بڑے نامور موجد بھی کچھ نہ کر سکتے تھے۔ اُس کی کتاب "نتائج التکمیل" کا ترجمہ ۱۶۷۲ء میں فرانسیسی میں ہوا اور اس سے اس فن میں یورپ کو بہت بڑی مدد ملی۔" (رپورٹ سالانہ مدرسہ طبیہ دہلی بابت سال یازدہم، اردو اسٹیک مولانا آزاد لائبریری مسلم یونیورسٹی علی گڑھ نمبر ۵۴۵۶ ص ۳۷۸۔)

محمد بن ذکریا رازی (۸۵۰ء - ۹۲۵ء) نے اولاً مرہم سیماب سے طبی دنیا کو متعارف کرایا۔ اس نے تقریباً دو سو پچاس کتابیں لکھیں جن میں سے کچھ خاص طور پر علم الصیدلہ پر لکھی گئی ہیں۔ رازی کے پاس ایک باقاعدہ معمل تھی۔ ای جی ہوم یارڈ E.G.HOLMYARDS نے اپنی تصنیف "الکیمی" میں رازی کے معمل میں موجود ساز و سامان کی درج ذیل فہرست پیش کی ہے۔

رازی کے معمل (LABORATORY) میں قدح (BEAKERS)، زورق (FLASK)، شیشیاں (PHIALS) حوض (BASINS)، شیشے کی قابیں (GLASS CRYSTALISING DISHES) جگ JUGS غلایہ (CASSEROLES) شمع دان (CANDLE LAMPS)، مجمر (BRAZIERS)، بھٹیاں (FURNACES) ملف (FILES) مسواط (SPATULAS) ہاون دستہ PESTAL AND MORTAR تیشہ HAMMERS

(LADLES) چمچے (SHEARS) حمام رملی (SAND BATH) حمام مائی (WATER BATH) قرع انبیق (ALEMBIC) (ALUDLES) قیف (FUNNELS) اور قرع (CUCURLUTS) موجود تھے۔

اس کے مخزن کی الماری میں نہ صرف جملہ اجساد کے نمونے موجود تھے، بلکہ دیگر ادویہ مثلاً جوازرق، جبس، شنگرف، جست سفید، جست سرخ، مردار سنگ، پھٹکری، سہاگہ، نمک طعام، چونا، پوٹاش، زنگار اور سرکہ وغیرہ کا بھی ذخیرہ موجود رہتا تھا۔

قرون وسطیٰ میں ابو علی سینا (۹۸۰ - ۱۰۳۷ء) کی مایۂ ناز تصنیف القانون فی الطب، معالجات پر سب سے زیادہ مقبول کتاب تصور کی گئی جس کے حوالے بعد کے مصنفین نے عام طور پر دیئے ہیں اور یہ کتاب یورپ کی یونیورسٹیوں میں سترہویں صدی عیسوی تک داخل نصاب رہی ہے۔ ابو علی سینا وہ پہلا حکیم تھا جس نے صیدلہ کی تاریخ میں حبوب و اقراص پر شکر، چاندی اور سونے کے ورق چڑھانے کی تدبیر متعارف کرائی۔ نیز اس نے قانون میں ایک جامع قرابادین مرتب و مدون کی۔

یونانی عربی طبی نظام کے عروج نے صیدلہ (فارمیسی) کی ترویج و ترقی کے لیے بھی راستہ ہموار کیا۔ دواسازی سے متعلق تیار شدہ اشیاء جیسے سفوف، محلول، شربت، معجون، جوارش، عرق اور بہت سی دوسری اشکال ادویہ تعداد میں ستر (۷۰) سے زائد تھیں۔ اس دور میں کچھ پیچیدہ تجرباتی آلات و اوزار APPARAT-USES بھی ادویہ کی تیاری کے سلسلہ میں وضع کیے گئے۔

ہندستان میں بابر کے عہد میں (جو ہندستان میں مغل بادشاہت کا موجد تھا) میر نظام الدین علی خلیفہ اور ابوالبقاء دو عظیم معالج گذرے ہیں۔ ہمایوں نے خواجہ خاوند کو اپنے دربار میں رکھا جو شیراز کے ایک قابل ذکر معالج تھے۔ اکبر نے بہت سے حکماء کو تمام ہندستان میں مقرر کیا تھا اور صیدلہ کی طرف خصوصی توجہ دی تھی۔ حکیم علی گیلانی نے روغن دیودار DEODAR OIL کا فارمولا دریافت کیا جو دورِ جدید میں بھی یونانی و ایلوپیتھی طریقہ علاج میں مستعمل ہے۔

عہد مغلیہ میں امراء اپنی نفاست طبع اور نازک مزاجی کی بنا پر تلخ یا بدمزہ دواؤں سے استعمال سے احتراز کرتے تھے اس بنا پر اطباء نے خمیرے ایجاد کیے جو خوش ذائقہ بھی ہوتے تھے اور خوشبودار بھی۔ اس عہد میں ایک قابل ذکر اضافہ طب میں یہ ہوا کہ آیورویدک میں عمل تکلیس کو اپنایا گیا اور مختلف دھاتوں کے کشتے جو بطریق آیورویدک تیار کیے جاتے تھے۔ استعمال کیے گئے اور اس طرح فولاد، سونا، ابرک وغیرہ کے کشتے

(OXIDE) تیار کیے گئے اور ان کو اقراص کی صورت میں استعمال کیا گیا۔

برٹش عہد حکومت میں دہلی کے خانوادہ شریفی کے نامور اطباء کے کارنامے یادگار ہیں جو طب یونانی کی ترویج و ترقی اور احیائے نو کے لیے انجام دیئے گئے۔ مسیح الملک حکیم اجمل خاں نے ایک فارمیسی بھی قائم کی تھی اور آیورویدک اینڈ طبی کالج دہلی میں ہندی نژاد دواؤں پر تحقیق کی گئی جہاں ڈاکٹر سلیم الزماں صدیقی نے اکثر مفید دواؤں کے جوہر فعالہ ACTIVE PRINCIPLES کو معلوم کیا جس سے طب یونانی میں حاد خواہ فائدہ حاصل کیا گیا۔ مثلاً انھوں نے سرپ گندھا۔ اسرول کا جز موثر تحقیق فرما کے اجملین کے نام سے موسوم کیا اور اسی سلسلے میں سر رام ناتھ چوپڑا کی نگرانی میں انسٹی ٹیوٹ آف ٹراپیکل میڈیسن کلکتہ میں یونانی و آیورویدک دواؤں پر مزید تحقیق ہوئی۔

## آیورویدک دواسازی

تاریخ طب کی روشنی میں یہ حقیقت واضح ہو چکی ہے کہ عرب و ایران میں ہندستان کے مشہور وید حضرات کو دعوت دی گئی اور انکے ذریعہ آیورویدک عربی اور پھر فارسی زبانوں میں منتقل ہوا اور اس طرح طب میں آیورویدک سے بڑی حد تک استفادہ کیا گیا اور بالآخر آیورویدک دواؤں کے ساتھ اعمال دواسازی بھی طب میں اپنائے گئے لہٰذا آیورویدک دواسازی (فارمیسی) کا تعارف بھی ضروری ہے۔

آیورویدک دواسازی کی تاریخ بھی اتنی پرانی ہے جتنی کہ خود آیورویدک کی تاریخ قدیم ہے۔ عقاقیر اور دھاتوں کا معالجاتی طور پر استعمال بصورت بیشاجیہ کلپنا BAISHAJYA KALPANA واضح ہوا جو یونانی اصطلاح فارماکون PHARMACON سے مشتق ہے۔ آیورویدک فن دواسازی چار حصوں میں تقسیم کی جا سکتی ہے۔

۱۔ کاسایا کلپنا KASAYA KALPANA جو عصارہ، ضماد، چورن، جوشاندہ و خیساندہ سے متعلق ہے۔

۲۔ سینہا کلپنا SNEHA KALPANA (شحمی مرکبات) یعنی یہ ان مرکبات سے متعلق ہے جو گھی، تیل اور دیگر شحمی اشیاء سے بنائے گئے ہوں۔

۳۔ سندھانا کلپنا SANDHANA KALPANA (تخمیری مرکبات) یہ قسم ان مرکبات سے تعلق رکھتی ہے جس میں ارشٹا، آساوا، سورا، کنجیکا وغیرہ مرکبات شامل ہیں۔

۴۔ متفرقات MISCELLANEOUS GROUP اس میں حبوب، شربت، ضماد، عرقیات اور کشتہ وغیرہ شامل ہیں۔

مذکورہ اقسام کے مرکبات کا انتخاب مریض کی بدنی و نفسانی ضرورت اور اس کے طبی احوال پر

منحصر ہے۔ قدرتی طور پر ایک معالج کے لیے بے شمار مرکبات ہیں جن میں سے اُسے حالات کے مطابق انتخاب کرنا ضروری ہے۔ معدنیات کا استعمال بھی آیورویدک کا ایک اہم پہلو ہے اور معدنی مرکبات کی تیاری سے متعلق بہت سے طریقے آیورویدک میں بیان کئے گئے ہیں۔ دھاتوں کو معالجاتی نقطۂ نظر سے قابل استعمال بنانے کے لیے آیورویدک میں مختلف طریقے بیان کئے گئے ہیں۔ مثلاً بھسم (کشتہ) بنانے کے طریقے یا تصعید کرنے اور چونہ بنانے کے طریقے تاکہ ان کی قوت جاذبہ ABSORBILITY یا جسم میں اثر پذیر ہونے کی قوت (BIO-AVAILABILITY) بڑھ جائے اور اس طرح وہ زیادہ مفید ثابت ہوں۔ دواسازی سے متعلق اعمال جڑی بوٹیوں اور معدنیات دونوں کے ضمن میں بیان کئے گئے ہیں۔ بیشک یہ طریقے معالجین اور دواساز دونوں کے ذریعہ کام میں لائے جاسکتے ہیں۔

کسی دوا یا معالجاتی اہمیت رکھنے والی شے کی معیار بندی بھی اتنی ہی قدیم ہے کہ جتنی خود آیورویدک قدیم ہے۔ اس کے لیے مندرجہ ذیل اصول مرتب کیے گئے:

"کسی دوا کے بارے میں یہ جاننا چاہیئے کہ اس کا نیچر NATURE کیا ہے؟ اس کی خصوصیت کیا ہے؟ کس حد تک وہ دوا افادیت رکھتی ہے؟ وہ کس خطہ یا ملک میں پائی جاتی ہے؟ کس موسم میں اگتی ہے؟ کس طریقہ پر حاصل کی جاتی ہے؟ کس طور پر وہ دوا محفوظ کی جاسکتی ہے؟ کس خوراک میں مستعمل ہے؟ کس کس بیماری میں قابل استعمال ہے؟ اور کس خلط کو جسم سے نکالتی ہے؟ یا اس میں کس قسم کی تبدیلی پیدا کرتی ہے؟ اور اگر اس طریقہ پر کوئی اور بھی دوائی اہمیت کی شے ہے تو اس کی بھی جانچ پڑتال ایسی ہی کرنی چاہیئے۔ (چرک سمہتا (CHARAK SAMHITA - ENGLISH TRANSLATION OF GULAH KUNUARABA AYURVED SOCIETY, JAMNAGAR)

## قرابادین

قرابادین یونانی لفظ ہے۔ اس سے مراد وہ کتاب جامع ہے جس میں ہر قسم کے طبی مرکبات کے نسخے اور ترکیب تیاری مذکور ہو۔ بقول بعض یہ معرب ہے کرابادین کا۔

حکمائے قدیم نے اکثر قرابادینات تصنیف و تالیف فرمائی ہیں۔ جن میں سے چند اہم قرابادینات حسب ذیل ہیں:۔

۱۔ قرابادین قانون یعنی "القانون فی الطب" مصنفہ شیخ الرئیس ابو علی سینا۔ جلد پنجم۔

۲۔ "کامل الصناعت"۔ مصنفہ ابو الحسن علی بن العباس کا جزو قرابادین۔

۳۔ "ذخیرہ خوارزم شاہی"۔ مولفہ اسمٰعیل جرجانی کا جزو قرابادین یعنی جلد ہفتم۔

۴۔ "قرابادین سمرقندی"۔ مصنفہ علامہ نجیب الدین سمرقندی (جس کا نسخہ کتب خانہ اجمل خاں طبیہ کالج مسلم یونیورسٹی علی گڑھ میں موجود ہے)

۵۔ "قرابادین اغراض الطبیب"۔ مولفہ اسمٰعیل بن حسن الحسینی الجرجانی۔

۶۔ "قرابادین معدن تجربات"۔ حکیم محمد مہدی بن محمد جعفر بن محمد حسن طبیب اُردستانی۔

۷۔ "قرابادین معصومی"۔ مؤلفہ معصوم الدین شیرازی۔

۸۔ "قرابادین کبیر" یا "مجمع الجوامع"۔ مؤلفہ حکیم محمد حسین خاں۔

۹۔ "قرابادین مخزن الجواہر"۔ مؤلفہ حکیم سید حسن علوی ابن حکیم محمد حسین بھوپالی۔

۱۰۔ "قرابادین شریف خاں"۔ مؤلفہ حکیم شریف خاں دہلوی۔

۱۱۔ "قرابادین لقائی"۔ مؤلفہ حکیم محمد اسمٰعیل مخاطب بہ لقاخان۔

۱۲۔ "قرابادین ذکائی"۔ مؤلفہ حکیم ذکاء اللہ ابن اسحٰق۔

۱۳۔ "قرابادین شفائی"۔ مؤلفہ مظفر بن محمد الحسینی الشفائی۔

۱۴۔ "قرابادین قادری"۔ مؤلفہ حکیم محمد اکبر ارزانی، برہانپوری۔

۱۵۔ "قرابادین جلالی"۔ مؤلفہ حکیم جلال الدین امروہی۔

۱۶۔ "قرابادین اعظم"۔ مؤلفہ حکیم محمد اعظم خاں ناظم جہاں۔

۱۷۔ "قرابادین احسانی"۔ مؤلفہ حکیم احسان علی خاں۔

۱۸۔ "قرابادین کوکبی"۔ مؤلفہ حکیم نیاز محمد خاں کوکب۔

۱۹۔ "قرابادین لطفی"۔ مؤلفہ حکیم عبد اللطیف۔

۲۰۔ "قرابادین حاذق"۔ مؤلفہ حکیم محمد حسن میرٹھی۔

۲۱۔ "قرابادین نجم الغنی"۔ مؤلفہ حکیم نجم الغنی رامپوری۔

۲۲۔ "قرابادین رضائی"۔ مؤلفہ حکیم محمد رضا خاں۔

۲۳۔ "بیاض کبیر جلد دوم"۔ مؤلفہ علامہ حکیم محمد کبیر الدین۔

۲۴۔ "قرابادین ہمدرد"۔ شائع کردہ "ہمدرد" دواخانہ (وقف)، دہلی۔

## علم المفردات

بقراط (۴۶۰ ق۔م) علم طب کا بانی ہونے کی حیثیت سے ابوالطب کہلاتا ہے، لیکن طب یونانی میں دیسقوریدوس نے اولاً علم ادویہ کو ایک مستقل فن کی حیثیت سے نمایاں کیا اور معالجات سے جدا ایک مستقل فن کی حیثیت اسے دی۔ یہ حکیم طبی دنیا میں ماہر نباتات کے نام سے یاد کیا جاتا ہے۔

دیسقوریدوس (۳۲۵ تا ۳۵۴ ق۔م) یونانی النسل تھا۔ اس نے ادویہ پر زبردست تحقیق کی اس نے جڑی بوٹیوں کی تلاش میں متعدد ممالک کے سفر کیے۔ وہ مصر، ہسپانیہ، اطالیہ اور ملک شام بھی گیا اور وہاں اس نے بہت سی دواؤں کا مشاہدہ کیا اور مفردات پر سیر حاصل معلومات حاصل کیں اور ان کو ایک ضخیم کتاب میں پیش کیا۔ یہ کتاب یورپ میں صدیوں تک مستند تسلیم کی گئی۔ اس میں تقریباً پانچ سو جڑی بوٹیوں کا ذکر ہے۔ اس کتاب میں نباتی ادویہ کے علاوہ حیوانی اور معدنی دواؤں کا بیان بھی بالتفصیل ہے۔ ابن جلجل نے جو ۹۸۷ء/ ۳۷۷ھ میں بقید حیات تھا۔ مکمل طور پر "کتاب الحشائش لدیسقوریدوس" کی صورت میں بزبان عربی ترجمہ کیا اور اس کے بعض حصوں پر حنین ابن اسحٰق (م ۲۶۰ھ/ ۸۷۳ء) نے نظر ثانی کی۔ اور حنین بن ابراہیم بن حسین الطبری الناتلی (م ۳۸۰ھ/ ۹۹۰ء) نے تصحیح و اضافہ اور اپنے تجربات کے ساتھ مکمل کیا۔ (اس کا مخطوطہ خدا بخش اورینٹل پبلک لائبریری پٹنہ میں کیٹلاگ نمبر جلد چہارم نمبر ۹۱، ص ۱۴۰-۱۴۲، ہینڈ لسٹ نمبر ۲۱۸۹ پر موجود ہے۔)

دیسقوریدوس کے ہمعصر پلاٹنی نے روم میں تاریخ طبیعات لکھی جس میں علم الحیوان، علم النجوم اور حوادث فلکی کے علاوہ ایک ہزار نباتات کا بیان موجود ہے۔ پلاٹنی کے بعد اسکاٹوس کا نام تاریخ طب میں ملتا ہے۔ جس نے ایک جامع کتاب دواؤں کی تاثیر کے بیان میں لکھی ہے۔

جالینوس (۱۳۸-۲۰۱ ق م) نے بھی علم الادویہ پر بڑا کام کیا۔ اکثر نئی دواؤں کا حال معلوم کیا اور ادویہ کی تحقیق کے لیے دور دراز ممالک کا سفر کیا۔ اس نے مصر میں ایک مدت تک قیام کر کے دواؤں کی تحقیق کرتا رہا۔

۱۰۸ھ/ ۷۲۶ء میں عربوں نے مشاہیر اطبائے یونان بقراط و جالینوس کی طبی تصانیف کے ترجمے بزبان عربی کرائے اور اس طرح یونان کا طبی سرمایہ عربی میں منتقل ہوا۔

عربی طب میں مفردات کا بیان سب سے پہلے علی بن ربن طبری کی کتاب "فردوس الحکمت" میں ملتا

ہے۔ ان کے بعد محمد ابن زکریا رازی نے حاوی کبیر میں اکثر دواؤں کو بیان کیا۔

ابن بیطار و رشید صورتی مفردات کی تاریخ میں نمایاں حیثیت رکھتے ہیں۔ ابن بیطار کی کتاب "الجامع فی الادویۃ المفردہ" یورپ میں مدت تک مستند تسلیم کی گئی۔ رشید صورتی نے بھی مفردات کی تحقیق کا حق ادا کیا۔ یہ اپنے ساتھ ایک مصور بھی رکھتا تھا جو جڑی بوٹیوں کی تصاویر بناتا اور ان کے مختلف رنگوں کے مطابق رنگ بھرتا تھا چنانچہ اس نے مفردات پر ایک مصور کتاب مرتب کی جس کا مخطوطہ لندن کے رائل کالج آف فزیشنز کی لائبریری میں محفوظ ہے۔

گیارہویں صدی عیسوی میں دمشقی کی شخصیت بھی یادگار ہے۔ جس کی "کتاب علم الادویہ" میٹیریا میڈیکا پر ایک مستند کتاب قرار پائی اور سولہویں صدی عیسوی تک چھبیس[۲۶] مرتبہ زیور طبع سے آراستہ ہوئی۔ اور انگلستان کے شاہی طبی دارالعلوم کی جانب سے جو پہلا فارماکوپیا شائع ہوا وہ یہی کتاب تھی۔

چوتھی صدی ہجری کے مشاہیر اطباء میں شیخ الرئیس ابو علی حسین بن عبداللہ بن سینا ایک مایۂ ناز حکیم گذرا جس نے "القانون فی الطب" علم طب کے شعبوں پر ایک جامع کتاب القانون فی الطب تصنیف کی جو سولہویں صدی عیسوی تک یورپ کی یونیورسٹیوں میں علم طب کے حصول کے لیے داخل درس رہی۔ اس کتاب کی دوسری جلد علم مفردات پر مشتمل ہے، اور مفردات کا انداز بیان ایک خاص امتیاز رکھتا ہے۔

سولہویں و سترہویں عیسوی میں مغلیہ عہد حکومت میں پایہ تخت آگرہ و دہلی اور قطب شاہی دارالخلافہ دکن میں طب نے خاص طور سے عروج پایا۔ حکیم علی گیلانی نے قانون کی شرح کے علاوہ سب سے پہلے ادویہ پر کام کیا اور اس علم کو فروغ دیا۔ اس کے بعد شاہجہاں اور دارا شکوہ کے عہد میں حکیم نورالدین نے ایک جامع کتاب "دارا شکوہی" لکھی۔ جس میں اس نے اپنے عہد کی طب اور وئیدک کی اہم معلومات کو سمو دیا۔ دوسری کتاب "حکیم امان اللہ خان کی "گنج باد آورد" کے نام سے مشہور ہے۔ اس نے اپنے عہد کی تمام تحقیقات کو جو ادویہ پر ہوئی تھیں اس میں جمع کر دیا۔ یہ کتاب مفردات و مرکبات پر اپنے عہد کی ایک جامع قرابادین کہی جا سکتی ہے۔ اس کے بعد محمد شاہ بادشاہ کے عہد میں معتمد الملوک حکیم سید علوی خاں نے فروغ دیا اور ایک جامع کتاب "مجمع الجوامع" لکھی جس میں ادویہ، معالجات اور قرابادین سے متعلق نہایت مفید ذخیرہ اس میں پیش کر دیا۔ اور عہد اورنگ زیب میں برہان پور میں حکیم محمد اکبر ارزانی نے مرکب ادویہ پر بزبان فارسی "قرابادین قادری" تصنیف کی۔ اور دکن میں حکیم سید مومن نے ادویہ پر مستند کتاب "اختیارات بدیعی" کی تنقیح و تصحیح کی اور ادویہ

مفردہ پر تحقیقی کام کیا جسے سلطان محمد قلی قطب شاہ سے منسوب کرکے "اختیارات قطب شاہیہ" تالیف کی۔ اسی دور میں حکیم تقی الدین نے دواؤں کے مزاج اور مقدار پر نادر تحقیقات کتاب "میزان الطبائع" میں پیش کیے۔ حکیم سید محمد مومن حسینی نے "تحفۃ المومنین" میں ادویہ کو تحقیقی انداز میں بیان کیا اور اس پر "حاشیہ" حکیم میر عبدالحمید نے لکھا۔ حکیم سید علوی خان اور حکیم سید محمد حسین کی تحقیقی کاوشوں کا نتیجہ کتاب "مخزن الادویہ" ہے، اور یہ اس دور کی یونانی ادویہ کے بیان میں ایک منتخب و مستند کتاب ہے۔ اس کے بعد حکیم محمد شریف خاں نے علم الادویہ پر "تالیف شریفی" اور حکیم عبدالعزیز نے "مفردات عزیزی" لکھیں جو قابل قدر ہیں۔

انیسویں[۱۹] صدی عیسوی میں حکیم محمد اعظم خان نے ادویہ پر محیط اعظم ایک نہایت جامع کتاب بزبان فارسی تصنیف کی اور اس کے بعد حکیم نجم الغنی رامپوری نے مفردات پر ایک نہایت ضخیم اور جامع کتاب بزبان اردو "خزینۃ الادویہ" تالیف کی۔ نیز ہندستانی ادویہ پر تحقیقی نقطہ نگاہ سے حکیم رضا علی خاں دکنی نے "تذکرۃ الہند" لکھی۔ (تاریخ ادویہ مولفہ حکیم سید محمد شجاع الدین حسین ہمدانی)

## (۲)

## معدن تجربات

حکیم محمد مہدی نے معدن تجربات میں حکمائے متقدمین کی تصنیف کردہ جملہ کتب ادویہ مفردہ و قرابادینیا سے استفادہ کرکے "معدن تجربات" مرتب کی۔

معدن تجربات، طب کی ایک جامع اور مستند قرابادین ہے اور ضروریات طب کے لحاظ سے ایک نہایت مفید کتاب ہے۔ اس لیے کہ اکثر یہ قدیم مستند طبی تصانیف کا ایک بہترین خلاصہ اور بے نظیر لب لباب ہے، جس کا مطالعہ اکثر قرابادینیات کے مطالعہ سے طبیب کو بے نیاز کر دیتا ہے۔ چنانچہ اس کے مؤلف حکیم میر محمد مہدی طبیب فاضل اس کتاب کی تعریف میں اس طرح رقمطراز ہیں :

"امابعد فقیر حقیر محمد مہدی بن محمد جعفر طبیب بن محمد حسن طبیب۔ عرض می دارد کہ اکثر نسخہائے مرکبات وغیرہ از کتب معتبرہ و تجربات حکمائے قدیم و جدید متفرق بودند خواست کہ اینہارا جمع کردہ در سلک تحریر درآرد تا خلائق از و منتفع شوند و محتاج بہ قرابادنیات و مرکبات بفضل ایزد کارساز صورت انتظام یافت الخ۔"[۱]

---

[۱] مخطوطہ معدن تجربات، خدا بخش لائبریری پٹنہ، ص ۱۔

حکیم میر محمد مہدی، "معدن تجربات" کی تصنیف کے بارے میں ارقام فرماتے ہیں :

"برین کتاب کہ موسوم بہ معدن تجربات را استخراج اعداد سال ہم ازاں می گردد۔" [۱]

پس اس کتاب کا سنہ تصنیف و تالیف اعدادِ "معدن تجربات" سے ۱۱۰۰ھ (مطابق ۱۶۸۹ء) برآمد ہوتا ہے، اور اسی سنہ میں یہ کتاب مصنف نے مکمل فرمائی ہے۔

## حالاتِ مؤلف

حکیم محمد مہدی بن محمد جعفر بن محمد حسن کے حالات کی تحقیق نہایت دشوار ہے۔ اس لئے کہ کسی تاریخ و تذکرہ میں جو مشہور کتب خانوں میں محفوظ ہیں درج نہیں ہیں۔ نیز آپ کا تشخص بھی دشوار ہے اس لیے کہ اس نام کے متعدد حکیم گذرے ہیں۔

کتاب مآثر الامراء میں صمصام الدولہ شاہ نواز خاں نے حکیم الملک محمد مہدی کے حالات اس طرح درج فرمائے ہیں :۔

حکیم الملک :۔ آپ کا نام میر محمد مہدی اور وطن اردستان (ایران) ہے۔ جس سال کہ محمد اورنگ زیب بہادر، دکن سے مستقر الخلافہ (آگرہ) کے لیے روانہ ہوئے تو وہ (حکیم الملک) بھی ہمراہ آئے اور ہزاری منصب پر فائز ہوئے اور رفتہ رفتہ حکیم الملک کے خطاب سے سرفراز ہوئے۔ گیارہویں سال جلوس عالمگیری میں اصل و اضافہ کے بعد دو ہزاری ذات اور پانچ سو ذات کے منصب پر سرفراز ہوئے۔

سینتیسویں [۳۷] سال جلوس عالمگیری (۱۶۹۵ء) میں محمد اعظم استسقار کے مرض میں مبتلا ہوا اور نوبت یہاں تک پہنچی کہ چودہ گرہ چوڑی آستین بھی تنگ ہو جاتی تھی اور پاجامہ کا پائینچہ ایک گز چھ گرہ تک پہنچ گیا تھا۔ حکیم الملک شاہزادہ مذکور کے علاج کے واسطے مقرر ہوا۔ جب شاہزادہ بادشاہ کے حضور میں پہنچا تو محبت پدری کی وجہ سے شہزادہ کا خیمہ گلال بار میں نصب ہوا اور بادشاہ (عالمگیر) روزانہ ایک مرتبہ بیٹے کو دیکھنے جاتا تھا۔ شہزادہ کی حقیقی بہن زیب النساء بیگم، شاہزادہ کے ساتھ پرہیزی کھانا کھاتی تھی اور اس پر مطمئن تھی۔

حکیم الملک شہزادہ کے علاج کے واسطے مقرر ہوا تھا۔ راستے میں اور بادشاہ کے حضور میں پہنچنے کے بعد (حکیم الملک نے) علاج میں بہت کوشش کی۔ شاہزادہ کو جب شفاء ہو گئی تو اس کے منصب میں ایک ہزاری ذات کا اضافہ ہوا، اور بڑھ کر ان کا منصب چار ہزاری ہو گیا۔ [۲]

---

[۱] مخطوط معدن تجربات خدا بخش لائبریری پٹنہ۔ ص ۲۔ [۲] مآثر الامراء شاہ نواز خاں مترجمہ پروفیسر محمد ایوب قادری شائع کردہ مرکزی اردو بورڈ، ۳۶۔ جی گلبرگ، لاہور مطبوعہ جون ۱۹۶۸ء۔ ص ۵۹۴، ۵۹۵۔

مآثر الامرا کا مؤلف شہزادہ کی زبانی لکھتا ہے کہ جو اس نے اپنے باپ (عالمگیر) سے کہا تھا کہ ایک دن مرض کی شدت بہت تھی اور لوگ مایوس ہو گئے تھے۔ خیال تھا کہ بدن پھٹ جائے گا کہ اچانک سونے اور جاگنے کی حالت میں (یعنی غنودگی کی حالت میں) کوئی نورانی شخصیت ظاہر ہوئی اور اس نے فرمایا کہ توبۃ النصوح کرو، شفاء ہو جائے گی۔ چنانچہ توبہ کی گئی۔ غفلت ختم ہونے کے بعد پیشاب کی ضرورت ہوئی اور دو بڑے طشت (پیشاب سے) بھر گئے اور سارے جسم کا ورم ختم ہو گیا۔ دوسرے دن آزاد ولی شیخ عبدالرحمٰن درویش نے لکھا کہ جناب مرتضیٰ (حضرت امیرالمومنین علی ابن ابی طالب علیہ الصلوٰۃ والسّلام) نے فرمایا ہے کہ آج رات کو توبہ (کی توفیق) دی ہے، شفاء جلد ہو گی۔[1]

قرائن سے یہ بھی واضح ہوتا ہے کہ حکیم الملک میر محمد مہدی نے شاہزادہ کی شفاء کے لیے کوئی عمل یا دعا کی جس کے نتیجہ میں آپ کو القاء ہوا اور آپ نے وہ مدر بول دوا تجویز کی کہ جس سے رطوبت فاسدہ سمیہ مرض استسقاء کا تنقیہ بذریعہ بول ہوا۔ حتیٰ کہ شاہزادے نے شفاء پائی۔

مذکورہ عبارت ساقی مستعد خان کی تصنیف کردہ تاریخ مآثر عالمگیری سے اخذ کی گئی ہے۔ اور اس اعتبار سے معتبر و مستند ہے۔

اب سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ حکیم الملک میر محمد مہدی دربار عالمگیری سے کس سنہ میں وابستہ ہوئے؟

صاحب مآثر الامراء کے بیان مذکورہ سے واضح ہے کہ جس سال محمد اورنگ زیب بہادر، دکن سے مستقر الخلافہ (آگرہ) کے لیے روانہ ہوا تو حکیم الملک بھی ہمراہ آئے اور ہزاری منصب پر فائز ہوئے۔ پھر سینتیسویں (۳۷) سال جلوس عالمگیری (۱۶۹۵ء) میں شاہزادہ محمد اعظم کے مرض استسقاء کا کامیاب علاج کیا تو ایک ان کے منصب میں اضافہ کیا گیا اور آپ چار ہزاری منصب پر فائز ہوئے

تاریخ کے مطالعہ سے یہ بھی واضح ہوتا ہے کہ اورنگ زیب عالمگیر کی حکومت تقریباً پچیس پچیس سال کے دو حصوں میں تقسیم ہو سکتی ہے۔ پہلا دور ۱۰۶۹ھ/۱۶۵۸ء سے ۱۰۹۰ھ/۱۶۷۹ء تک وہ زمانہ ہے جس میں اورنگ زیب شمالی ہند کی طرف متوجہ رہا اور یہ زمانہ اسے شمالی ہند کی طرف بسر کیا، اور دوسرا دور ۱۰۹۲ھ/۱۶۸۰ء سے ۱۱۱۹ھ/۱۷۰۷ء تک ہے جو جنوبی ہند میں گذرا۔

اکبرنامہ مؤلفہ محمد کاظم کے مطالعہ سے واضح ہوتا ہے کہ حکیم الملک میر محمد مہدی کو ۱۰۶۸ھ میں ایک ہزاری کے منصب پر فائز کیا گیا۔

---

[1] مآثر الامراء، جلد دوم، ص ۶۰ و اطبائے عہد مغلیہ، حکیم کوثر چاندپوری، ص ۱۸۵ تا ۱۹۰۔

حکیم الملک میر محمد مہدی کی حذاقت کی تعریف عالمگیر نامہ میں بھی کی گئی ہے کہ آپ نے حکیم محمد امین شیرازی کے ساتھ اورنگ زیب عالمگیر کے بخار کا علاج نہایت محنت اور دلچسپی کے ساتھ کیا اور مناسب تدابیر علاج اختیار فرمائیں کہ جن کے نتیجہ میں بادشاہ کو صحت حاصل ہوئی۔

عالمگیر نامہ میں زیر عنوان۔ " شرح بعضے از عنایات و مراحم شہنشاہی کہ از جلوس میمنت عنوان عید قربان کہ منتہائے ایام جشن بود نسبت بامرائے نامدار و اعیان دوست پائیدار سمت طبی یافتہ۔" تحریر ہے :۔

" واز اصل واضافہ حکیم محمد امین شیرازی و حکیم محمد مہدی اردستانی ہر یکے بمنصب ہزار و پانصدی پنجاہ سوار۔ مباہی گردیدید۔" [1]

مذکورہ تاریخی روایات کی روشنی میں واضح ہے کہ حکیم الملک میر محمد مہدی اردستانی اورنگ زیب کے ساتھ دکن (جنوبی ہند) میں رہے اور ان کا وطن اصلی اردستان تھا۔

حکیم محمد مہدی اکبر آبادی بھی زبان فارسی میں اعلیٰ معیاری کتابیں تصنیف و تالیف کرنے کے باعث کسی ایرانی طبی خانوادے کے فرد ثابت ہوتے ہیں، انھوں نے کتاب "معدن تجربات بزبان فارسی ۱۱۷۰ھ/ ۵۶-۱۷۵۷ء میں اور "کتاب مخزن اسرار اطبا" بزبان فارسی ۱۱۷۲ھ / ۵۸-۱۷۵۹ء میں تالیف فرمائیں۔ لہٰذا یہ حکیم محمد مہدی اکبر آبادی تاریخی اعتبار سے حکیم الملک میر محمد مہدی قرار نہیں پاتے جو اورنگ زیب کے درباری طبیب تھے۔

حکیم محمد مہدی نے "معدن تجربات" کے مقدمہ میں اپنے والد کا نام حکیم محمد جعفر اور دادا کا نام حکیم محمد حسن تحریر کیا ہے۔

حکیم محمد جعفر اکبر آبادی کا تذکرہ میرزا محمد بن رستم مخاطب بہ معتمد خاں نے تاریخ محمدی میں ۱۱۴۸ھ کے ضمن میں حسب ذیل کیا ہے:

" المولی محمد جعفر الاکبر آبادی الطبیب الحاذق وکان عالماً متفتناً زاہداً عابداً امات بشاہجہان آباد وہو فی عشر الثمانین۔" (تاریخ محمدی ص ۹۳)

(ترجمہ)۔ " مولانا محمد جعفر اکبر آبادی طبیب حاذق، عالم، ماہر فن، زاہد، عابد تھے۔ شاہجہاں آباد (دہلی) میں وفات پائی۔ وفات کے وقت وہ اسّی کے دہے میں تھے یعنی ان کی عمر ۷۰ اور ۸۰ سال کے درمیان تھی۔"

مذکورہ قول سے واضح ہے کہ حکیم محمد جعفر کی وفات ۱۱۴۸ھ/ ۱۷۳۴ء بعہد محمد شاہ، شاہجہاں آباد (دہلی) میں واقع

---

[1] عالمگیر نامہ، مؤلفہ محمد کاظم بن محمد امین منشی۔ ص ۳۹۹

ہوئی اور وطن ان کا اکبر آباد تھا۔

مذکورہ تاریخی حوالہ کے علاوہ منظفر بن محمد بن قاسم ہروی نے قرابادین سراج العلاج میں جو ایک ضخیم فارسی قرابادین ہے۔ حکیم محمد جعفر کے معتبر نسخے درج کئے ہیں۔

اور حکیم شریف خاں دہلوی نے کتاب "علاج الامراض" میں بھی حکیم محمد جعفر اکبر آبادی کے مجرب نسخے شامل کئے ہیں۔

مذکورہ حوالوں کی روشنی میں واضح ہو جاتا ہے کہ حکیم محمد جعفر عہد محمد شاہ کے مشہور و مایۂ ناز حکیم تھے اور ان کی سکونت اکبر آباد یعنی آگرہ میں تھی اور انہی کے فرزند حکیم میر محمد مہدی اکبر آبادی ہوئے۔

حکیم میر محمد مہدی نے "معدن تجربات" ۱۱۷۰ھ/۵۶-۱۷۵۷ء میں تصنیف کی اور اس کے دو سال بعد ہی اس سے زیادہ ضخیم اور مستند کتاب کلیات و معالجات کے موضوعات پر "مخزن اسرار اطبار" ۱۱۷۲ھ/۵۸-۱۷۵۹ء میں تصنیف فرمائی اور اس کتاب کا نام بھی مصنف نے تاریخی رکھا ہے۔ اور سنہ تصنیف ۱۱۷۲ھ کا استخراج اعداد نام کتاب "مخزن اسرارِ اطبار" سے کیا ہے۔

یہ بات مغالطہ پر مبنی ہے کہ "معدن تجربات" جیسی ضخیم کتاب جو سات سو چوراسی (۷۸۴) صفحات پر مشتمل تھی اس کی تصنیف سے فراغت پاتے ہی دو سال کے اندر اس سے زیادہ ضخیم کتاب "مخزن اسرار اطبار" جو بڑے سائز کے نوسو ۹۰۰ صفحات پر مشتمل ہے تصنیف فرمادی جو علمی و تحقیقی لحاظ سے ایک امر محال ہے۔

فنی اعتبار سے ایک دیگر مغالطہ یہ بھی پیدا ہوتا ہے کہ اصولی طور پر کلیات و معالجات سے متعلق معیاری و مستند کتاب کو ایک فاضل حکیم کو اولاً تصنیف کرنا اور قرابادین کو اس کے بعد، لیکن سنین تصنیف "معدن تجربات" اور "مخزن اسرار اطبار" کی رو سے واضح ہے کہ حکیم محمد مہدی نے فنی تقاضہ کے برخلاف "معدن تجربات" جیسی قرابادین کو اولاً تصنیف اور کلیات و معالجات پر مشتمل جامع کتاب مخزن کو آخر میں۔

مذکورہ مغالطات کا حل غور و فکر کے بعد یہی ممکن ہو سکتا ہے کہ مذکورہ دونوں کتابوں کا سلسلہ تصنیف و تالیف حکیم محمد مہدی کے والد حکیم محمد جعفر اکبر آبادی اور دادا حکیم محمد حسن کے عہد سے جاری رہا ہو، لیکن ان کتب کی تکمیل حکیم محمد مہدی اکبر آبادی کے قلم مبارک سے ہوئی ہو اور انھوں نے دو سال کے وقفہ سے ان کتابوں کے تاریخی نام "معدنِ تجربات" (۱۱۷۰ھ) اور "مخزن اسرار اطبار" (۱۱۷۲ھ) قائم فرما کے ان کی تمہید بھی اپنے قلم سے لکھی ہو اور دونوں کتب کی تمہید ایک ساتھ لکھنے کی دلیل یہ ہے کہ "معدن تجربات" اور "مخزن اسرار اطبار" کی تمہید کی عبارت کا بیشتر حصہ یکساں ہے جسے ذیل میں ہدیہ ناظرین کرتا ہوں:۔

"معدن تجربات" کی تمہید کی عبارت حسب ذیل ہے:

" امابعد، فقیر حقیر محمد مہدی بن محمد جعفر طبیب بن محمد حسن طبیب عرض می دارد کہ اکثر نسخہائے مرکبات وغیرہ از کتب معتبرہ و مجربات حکمائے قدیم و جدید متفرق بودند خواست کہ اینہارا جمع کردہ در سلک تحریر آرد تا خلائق از او منتفع شوند و محتاج باقرابادنیات و مرکبات دیگر نگردند بفضل ایزد کارساز صورت ترتیب یافت۔ اُمید از عنایت عالی فیشان بلند ہمت و دانش پژوہان ہمایون فطرت آنکہ چون انصاف دیدہ برین کتاب کہ موسوم است بمعدن تجربات (۱۱۰۰ھ) و استخراج اعداد سال تاریخ ہم ازاں می کردد و بنظر تعمق کشایندہ بمقتضہائے نیک نہاد ے چشم عیب بینی و نکتہ چینی پوشیدہ تماشائے لطافت ہنر باشند و اگر احیانا بمقتضائے بشریت کہ الانسان مرکب من السہو والنسیان واقع شدہ خطائے ملحوظ گردد و در خور فطرت بلند و طبع ارجمند توجہ باصلاح فرمودہ چون سفلکان عاقبت نہ اندیش و فرو مالکان بہ کیش زبان طعن و تشنیع نکشایند و بفاتحہ کہ مقصد اقصیٰ و علت غائی از تالیف این مختصر است یاد فرمایند الخ۔"

"مخزن اسرار اطبار" کی تمہید کی عبارت حسب ذیل ہے:

" امابعد میگوید فقیر حقیر محمد مہدی بن محمد جعفر بن محمد حسن طبیب کہ اکثر مقدمات طب و نسخہائے مرکبات وغیرہ در کتبہائے معتبرہ و مجربات حکمائے قدیم و جدید متفرق بودند خواست کہ آنہارا بزبان فارسی جمع نمودہ در سلک ترتیب درآرد تا اکثر خلائق از او منتفع شوند و محتاج بکتبہائے دیگر نگردند بفضل خدائے عز و جل صورت ترتیب یافت۔ امید از عنایت عالی فشان بلند ہمت و دانش پژوہان ہمایون فطرت آنکہ چون دیدۂ انصاف برین کتاب کہ موسوم است "مخزن اسرار اطبار" و استخراج سال تاریخ ہم ازاں میگردد و بنظر تعمق کشایند بمقتضائے بشریت کہ الانسان مرکب من الشہو والنسیان واقع شدہ خطائے ملحوظ گردد و در خور فطرت بلند و طبع ارجمند توجہ بہ اصلاح فرمودہ چون سفلکان عاقبت نہ اندیش و فرو مالکان بد کیش زبان طعن و تشنیع نکشایند و بفاتحہ کہ مقصد اقصیٰ و علت غائی از تالیف این مختصر است یاد فرمایند الخ۔"

مذکورہ دونوں کتابوں کی تحریریں یکساں ہیں، حالانکہ دونوں کتابوں کے موضوعات جدا جدا ہیں۔ "معدن تجربات" ایک قرابادین ہے اور "مخزن اسرار اطبار" کلیات و معالجات پر مشتمل ہے۔

حکیم محمد مہدی اکبر آبادی، حکیم محمد جعفر اکبر آبادی کے فرزند ارجمند تھے جن کے نسخے بانیٔ خاندان شریفی دہلوی حکیم شریف خان نے اپنی تصنیف "علاج الامراض" میں شامل کئے ہیں۔ اس سے واضح ہوتا ہے کہ حکیم محمد مہدی ایک عالی خاندان طبیب تھے اور اُن کی تصانیف کے مصادر و مراجع کے دیکھنے سے اندازہ ہوتا ہے کہ وہ خود بھی ایک اعلیٰ پایہ کے طبیب تھے۔

حکیم محمد مہدی کی مذکورہ دونوں تالیفات کو علامہ شیخ آقائے بزرگ الطہرانی نے اپنی جامع تالیف "الذریعہ الی تصانیف الشیعہ" میں شامل کیا ہے جس سے واضح ہے کہ حکیم محمد مہدی مذہب شیعہ رکھتے تھے۔

کتاب "معدن تجربات" کا ذکر آقائے بزرگ نے "الذریعۃ" کے "الحادی والعشرون" میں صفحہ ۲۲۱ پر حسب ذیل فرمایا ہے:

"معدن التجربیات لحکیم محمد مہدی بن محمد جعفر مؤلف "مخزن اسرار الاطباء المذکور فی (۲۰: ۲۲۳) فارسی ألفہ فی ۱۱۷۰ھ یوجد فی (الاصفیہ ۲۸۲ طب) کتابت ۱۲۰۵ھ کما فی فہرسہا۔"

حکیم محمد مہدی کی دوسری تالیف "مخزن اسرار" اطباء کا ذکر آقائے بزرگ نے الذریعہ کے جزء العشرون کے صفحہ ۲۲۳ پر حسب ذیل فرمایا ہے۔

"مخزن اسرار الاطباء فارسی للحکیم محمد مہدی بن محمد جعفر بن محمد حسن فی مجاہدین ألفہ ۱۱۷۲ یوجد فی (الاصفیہ ۳۴۳، ۷۷ طب) کما فی نہر سہاویاتی للمولف "معدن تجربیات ایضاً فی الطب۔"

## مصادر و مراجع کتاب معدنِ تجربات

معدن تجربات کے مطالعہ سے واضح ہوتا ہے کہ اس کی تالیف میں مندرجہ ذیل حکمائے قدیم اور مصنفات سے استفادہ کیا گیا ہے:۔

۱۔ اسمٰعیل جرجانی۔ سید شریف شرف الدین اسمٰعیل بن حسین الحسینی جرجانی مؤلف ذخیرۂ خوارزم شاہی و خفِ علائی و زبدۃ الطب۔

۲۔ بحر الجواہر۔ مصنفہ حکیم محمد بن یوسف الہروی۔ اس کا مخطوطہ خدا بخش لائبریری میں موجود ہے۔

۳۔ نفیسی۔ مصنفہ ملا نفیس بن عوض الکرمانی۔ شرح موجز القانون مصنفہ علاء الدین قرشی معروف

یہ ابن نفیس۔ مطبوعہ ہے۔

۴۔ شیخ الرئیس ابو علی سینا:۔ مصنف "القانون فی الطب" و "احکام ادویۃ القلبیہ" وغیرہ۔

۵۔ صاحب مفتاح الطب:۔ ابو الفرج علی بن الحسین ابن الہندو۔ اس کا مخطوطہ کتب خانہ آصفیہ (اسٹیٹ آرکائوز) حیدرآباد (آندھرا پردیش) میں موجود ہے۔

۶۔ صاحب ریاض الفوائد:۔ محمد امان بن محمد افضل بن محمد عارف (تصنیف ۱۱۴۳ھ) اس کا نسخہ پنجاب پبلک لائبریری میں موجود ہے۔

۷۔ صاحب تحفہ:۔ "صاحب تحفۃ المومنین" حکیم محمد مومن حسینی تنکابنی۔ مطبوعہ ہے۔

۸۔ میر مومن:۔ مصنف "قرابادین مومنین"۔

۹۔ جامع ابن بیطار:۔ "جامع لمفردات" تصنیف ابن محمد عبداللہ بن احمد ضیاء الدین ابن بیطار متولد ۱۱۹۷ء (اس کا مخطوطہ خدا بخش لائبریری پٹنہ، کتب خانہ آصفیہ، حیدرآباد۔ این. بی. آر. آئی لکھنؤ میں موجود ہے۔ نیز یہ کتاب چار جلدوں میں قاہرہ سے ۱۸۷۴ء میں شائع ہو چکی ہے، اور اس کا ترجمہ لٹریری ریسرچ یونٹ سنٹرل کونسل فار ریسرچ ان یونانی میڈیسن نئی دہلی سے زیر اشاعت ہے۔ پہلی جلد کا ترجمہ شائع ہو چکا ہے۔

۱۰۔ تقویم الصحت:۔ مصنف ابو الحسن المختار بن عبدون بن سعدون ابن بطلان (۴۴۴ھ) اس کا مخطوطہ حیدرآباد میں موجود ہے۔ (طب العرب، ص ۳۵۷)

۱۱۔ صاحب الفاظ:۔ عین الملک شیرازی مصنف "الفاظ الادویہ"

۱۲۔ حاوی:۔ مصنف محمد ابن زکریا رازی (مطبوعہ دائرۃ المعارف حیدرآباد دکن)

۱۳۔ زبدہ:۔ "زبدۃ الطب" مصنف سید اسمٰعیل جرجانی و ابن بطلان (م ۴۵۵ھ=۱۱۶۶ء) اس کا مخطوطہ خدا بخش اورینٹل پبلک لائبریری پٹنہ میں موجود ہے۔

۱۴۔ صاحب مختار:۔ مہذب الدین۔ ابن ہبل مصنف کتاب المختار۔ کتاب المختار کا نسخہ خدا بخش اورینٹل پبلک لائبریری، پٹنہ میں موجود ہے۔

۱۵۔ عماد الدین محمود شیرازی:۔ مصنف امراض الاطفال وافیونیہ و چوب چینی و معجونات سموم وغیرہ۔

۱۶۔ کناش:۔ "الکناش المنصوری" مصنفہ محمد بن زکریا رازی۔ اس کتاب کا مخطوطہ خدا بخش

اورینٹل پبلک لائبریری، پٹنہ میں موجود ہے۔

۱۷۔ حکیم کمال الدین حسین شیرازی:۔ مصنف رسالہ تریاق فاروق وغیرہ (تریاق فاروقی حکیم سید ظل الرحمن صاحب کے پاس موجود ہے۔)

۱۸۔ قادری:۔ "طب قادری" (فہرست مخطوطات فارسی پاکستانی مرتبہ احمد منزوی میں نمبر ۱۴۷ پر درج ہے) احمد کی تصنیف ہے۔ کتاب کا نمبر ۱۱۶۸ ہے۔

۱۹۔ حکیم محمد باقر:۔ ابن عماد الدین محمود الشیرازی، مصنف "قرابادین و مقالتین در مفردات" وغیرہ۔

۲۰۔ تذکرہ:۔ "تذکرہ اولی الالباب" مؤلفہ حکیم داؤد ضریرانطاکی مطبوعہ مطبع ازہریہ مصر ۱۳۰۵ھ۔

۲۱۔ حنین ابن اسحٰق:۔ مترجم جوامع اسکندرانین وغیرہ کتب طبیہ یونانیہ۔

۲۲۔ القلانسی:۔ بدرالدین القلانسی السمرقندی کی تصنیف کردہ قرابادین جسے اس کے مصنف نے قانون، حاوی، کامل الصناعت، ذخیرہ خوارزم شاہی قانون شیخ الرئیس ابو علی سینا، کفایہ اور فردوس الحکمت وغیرہ سے استفادہ کر کے چھٹی صدی ہجری میں لکھا تھا۔ عبداللہ بن مولا عرب کمّال کے قلم کی لکھی ہوئی برٹش میوزیم لندن میں ہے۔

۲۳۔ غنیٰ منیٰ:۔ مصنف حکیم ابو منصور حسن بن نوح القمری مترجمہ اردو حکیم منور حسین، دواخانہ معدن الادویہ، وکٹوریہ اسٹریٹ لکھنؤ سے شائع ہوئی ہے۔

۲۴۔ جالینوس:۔ مصنف "جوامع اسکندرانین (طبی نصاب تعلیم سے متعلق جالینوس کے سولہ رسالے جن کا ترجمہ حنین ابن اسحٰق نے بزبان عربی کیا ہے۔)

۲۵۔ شفاء الاسقام و دواء الآلام:۔ مصنف خضر بن علی معروف بہ حاجی پاشا۔ دو جلدوں پر مشتمل اس کا مخطوطہ کتب خانہ اجمل خاں طبیہ کالج علی گڑھ میں موجود ہے۔

۲۶۔ معالجات بقراطیہ:۔ مصنفہ ابوالحسن احمد بن محمد الطبری (متوفی ۳۶۶ھ/ ۹۷۶ء) اس کا مخطوطہ کتب خانہ اجمل خاں طبیہ کالج، کتب خانہ دارالعلوم دیوبند، کتب خانہ آصفیہ حیدرآباد اور مولانا آزاد لائبریری مسلم یونیورسٹی علی گڑھ میں موجود ہے۔

مذکورہ مصادر و مراجع کی روشنی میں کتاب "معدن تجربات" کی طبی افادیت واضح ہو جاتی ہے۔ نیز مصنف کتاب میر محمد مہدی کی مہارت فنی اور وسعت نظری بھی آشکار ہو جاتی ہے۔ حقیقت یہ ہے

کہ فاضل مصنف نے یہ کتاب بزبان فارسی جامع و مانع تصنیف فرما کے اپنے دعوے کو صادق کر دکھایا ہے اور دیگر قرابادین کے مطالعہ سے بے نیاز کر دیا ہے۔

## ترتیب و تبویب "معدن تجربات"

کتاب "معدن تجربات" دو مقالوں اور ایک خاتمہ پر مشتمل ہے۔

مقالۂ اول :۔ مشتمل است بر چہار رسائل۔

رسالہ اوّل :۔ مقدمات و تراکیب ادویہ و طریق احتراق و تکلیس و مُدبّر کردن و مشوی نمودن وکشتن فلزات وغیرہ۔

رسالۂ دوم :۔ در تحقیقات آسامی مرکبات بترتیب حروف تہجی۔

رسالہ سیوم :۔ در تحقیقات آسامی الفاظ کہ مصلح اطبا است۔

رسالہ چہارم :۔ در تدبیرات ضروریہ و ادویہ ثمانیہ کثیر المنفعت۔

مقالۂ دوم :۔ در مرکبات بترتیب حروف تہجی موسومہ بہ مرکبات "معدن تجربات"

خاتمہ :۔ یہ تین فصول پر مشتمل ہے۔

فصل اول :۔ در اوزان ومکادیر۔

فصل دوم :۔ در بیان غذاہائے کہ مصلح اطبا است

فصل سوم :۔ در ابدال، ومزاج وخواص ادویہ مفردہ بترتیب حروفِ تہجی۔

مذکورہ فہرست کتاب کی روشنی میں واضح ہوتا ہے کہ علم الصیدلہ ومرکبات پر یہ ایک جامع کتاب ہے جو علم الادویہ کے جملہ اہم موضوعات پر حاوی ہے۔ بہ الفاظ دیگر یہ کتاب علم الادویہ سے متعلق ایک جامع انسائیکلوپیڈیا ہے۔

## "معدن تجربات" کے قلمی نسخے

"معدن تجربات" ہنوز (۱۹۹۲ء تک) طبع و شائع نہیں ہوئی ہے۔ اس کے قلمی نسخے متعدد کتب خانوں میں موجود ہیں۔ جن کی تفصیل حسب ذیل ہے۔

۱۔ "معدن تجربات کا ایک قلمی نسخہ جلالی ضلع علی گڑھ میں کتب خانہ حکیم سید شاہ خیرات علی ہمدانی، واقع امام باڑہ سید خیرات علیؒ، وقف، نواب آصف الدولہ، گڑھی قصبہ جلالی ضلع علی گڑھ میں موجود

ہے۔ اس نسخہ کے کاتب حکیم سید نقی علی صاحب ابن سید ہادی علی صاحب ساکن قصبہ جلالی ضلع علی گڑھ ہیں جیساکہ اس مخطوطہ پر ان کی تحریر سے واضح ہوتا ہے جو حسب ذیل ہے :۔

"تمت تمام شد نسخہ "معدن التجربات" بید عبدالمذنب سید تقی علی ابن سید ہادی علی جلالوی غفرلہ بنا بر بپاس خاطر قبلہ و کعبہ سید تقی علی صاحب تاریخ ۱۸ ربیع الاول ۱۲۶۱ھ فقط، ہر کہ خواند دعا طمع دارم زانکہ من بندہ گنہگارم۔"

کاتب صاحب کی ایک دوسری تحریر جو مخطوطہ کے صفحہ اول پر ہے حسب ذیل ہے :

"کتاب معدن التجربات، مرتبہ حکیم سید علی نقی ابن سید ہادی علی بپاس خاطر سید تقی علی برادر حقیقی بتاریخ ۱۸ ربیع الاول ۱۲۶۶ھ (۱۸۴۹ء) بمقام اکبرآباد جمع کردہ صورت اہتمام یافت۔"

اس دوسری تحریر سے واضح ہوتا ہے کہ یہ نسخہ حکیم سید تقی صاحب نے اپنے برادر سید تقی علی صاحب کی خاطر بمقام اکبرآباد (آگرہ) نقل فرمایا ہے۔ نیز "مرتبہ" کا لفظ اس مقام پر صحیح نہیں ہے۔ "مکتوبہ" ہونا چاہیئے۔ اس لیے کہ یہ نسخہ نقل کیا گیا ہے نہ کہ ترتیب دیا گیا ہے۔

اس نسخہ کے عناوین اور ضمنی سرخیاں سرخ روشنائی سے اور باقی عبارت سیاہ روشنائی سے لکھی گئی ہے۔ قلم جلی اور کتابت معمولی ہے۔ بعض مقامات پر عبارت پڑھنے میں دشواری ہوتی ہے یا نہیں پڑھی جاتی، اس لیے کہ کہیں کہیں الفاظ اور جملے کرم خوردہ ہو کر غائب ہو گئے ہیں۔ ص ۶۱، تا ۸۴، پر بادامی کاغذ کا جوڑ لگایا گیا ہے۔ جس کی بنا پر ان صفحات کی عبارت ناقص ہے جسے دگر نسخوں کی مدد سے مکمل کیا جا سکتا ہے۔ جو ہندستان کے دیگر کتب خانوں میں موجود ہیں اور جن کا تعارف ذیل میں پیش کیا جا رہا ہے۔

ضخامت و سائز:۔ "معدن تجربات" کا یہ نسخہ ۸۴، صفحات پر مشتمل ہے۔ اس کی لمبائی ½۱۰ انچ اور چوڑائی ½۶ انچ ہے۔ سطریں فی صفحہ بیس ہیں۔

۲۔ "معدن تجربات" کا دوسرا مخطوطہ خدا بخش اورینٹل پبلک لائبریری پٹنہ (بہار) میں موجود ہے۔ یہ نسخہ دو جلدوں پر مشتمل ہے اور ہر جلد مجلد ہے۔ جلد اول صفحہ ۱ تا ۲۲۴، اوراق پر اور جلد دوم صفحہ ۲۲۵ تا ۴۵۲، اوراق پر یعنی مکمل کتاب ۴۵۲، اوراق پر مشتمل ہے یعنی ۹۰۴ صفحات پر لیکن یہ نسخہ بھی جابجا کرم خوردہ ہے اور نمبر اس کا ۳۵۹۳ ہے۔ سطور فی صفحہ سترہ اور پیمائش ½۶ x ۳/۲ ۹ ہے۔ ترقیمہ حسب ذیل ہے :

"تمت بالخیر کتاب "معدن تجربات" بخط بندہ رستم علی بلگرامی ایا"۔
سنہ کتابت درج نہیں ہے۔

۳۔ "معدن تجربات" کا تیسرا مکمل مخطوطہ کتب خانہ آصفیہ حیدرآباد دکن کا اے۔پی۔ اور نٹل لائبریری ریسرچ انسٹی ٹیوٹ عابد روڈ حیدرآباد میں موجود ہے جو ۱۲۴ اوراق پر مشتمل ہے۔ اس کے آخر میں تحریر ہے:

"تمت تمام شد کتاب "معدن التجربات" بخط شکستہ دلخستہ خاکپائے اہل اللہ محمد برکت اللہ قوم جعفر طیاری ساکن شاہجہاں آباد سرکار فیض آثار دولت مدار آسمان جاہ کیوان بارگاہ، شاہزادہ (نام مٹا دیا گیا ہے) دام اقبالہ"۔

۴۔ "معدن تجربات" کا مقالہ دوم جو قرابادینی مرکبات پر مشتمل ہے۔ اس کا مخطوطہ، کتب خانہ اجمل خاں طبیہ کالج مسلم یونیورسٹی علی گڑھ میں موجود ہے۔ یہ مخطوطہ ۲۵۵ اوراق یا ۵۱۰ صفحات پر مشتمل ہے فی صفحہ ۱۲ سطریں ہیں۔ لمبائی ۲۴ سینٹی میٹر چوڑائی ۱۵ سینٹی میٹر ہے۔ یہ مخطوطہ بھی کرم خوردہ ہے اور کہیں کہیں سے الفاظ غائب ہیں۔ اخیر میں "نسخہ عبداللہ" لکھا ہے۔ آخری جملہ حسب ذیل ہے:

"یہ اللہ، نہایت جلیل القدر و عظیم المنفعت است حیث امراض گردہ و مثانہ ھی بزکوہی چہار"
اس طرح یہ مخطوطہ ناقص الآخر ہے۔

اس مخطوطہ کا خط شکست مگر پختہ و صاف ہے۔ عناوین سرخ روشنائی سے اور باقی عبارت سیاہ روشنائی سے لکھی گئی ہے۔

یہ نسخہ "معدن تجربات" کے مرکبات پر مشتمل ہے۔ جس میں ترتیب حروف تہجی مرکبات کے نسخے درج کئے گئے ہیں از 'الف' تا 'یا' بجملہ طبی مرکبات کے نسخے درج کئے گئے ہیں۔ اور معمولات مطب حکمائے قدیم سے کوئی نسخہ ایسا نہیں ہے جو اس میں درج نہ ہو۔ دراصل یہ قرابادین، معدن تجربات کے مقالہ دوم پر مشتمل ہے اور فہرست معدن تجربات میں یہ مقالہ "مرکبات معدن" کے نام سے موسوم کیا گیا ہے۔ اس کی فہرست جو ابتدائیں مرتب کی گئی ہے حسب ذیل ہے:-

**باب الالف**:- درنسخہائے ایارج و الغرویا۔

**باب الباء**:- درنسخہائے بزرگدار و باد مہرج و برشعشا و بزرجلی و حبشی و پختہ جوش و بناوق و بجور و بریکی و بہرود و یاسلیقون و بنفشجی و بردیو ماد پاشویہ۔

باب التا :- در نسخہائے تریاق و تریاخس و تیزاب۔

باب الثار :- در نسخہائے ثنا و ریطوس۔

باب الجیم :- در نسخہائے جواہر مہرہ و جوارش و جُلاب و جُلنجبین۔

باب الحار :- در نسخہائے حب ہا و حشو و حسار و حریرہ و حلول و حمول و حقنہ

باب الخار :- در نسخہائے خرم و خندیقون و خسرودارو و خروس مدبر و خمیرہ و خل و خضاب و خلوق و خشکدارو و خشکنید و خمیس۔

باب الدال :- در نسخہائے دیاقوذا و دوار المسک و دحمرتا و دبید الورد و دوار الجنطیانا و غیرہ دوا ہا و دیک بردیگ و دبس و دلوک۔

باب الذال :- در نسخہائے ذرور

باب الرار :- در نسخہائے راز مہران و روغن و رفادہ و ربوب و راب و رالک و روشنایا۔

باب الزار :- در نسخہائے زرعونی و زروق و زنیار۔

باب السین :- در نسخہائے سکنجبین و سفرجلی و سجز بنیا و سفوف و سک المسک و غیرہ سفوفات و سورنجان و سلاقہ و سعوط و سرداروج و سریشم بنیر۔

باب الشین :- در شلیسا و نسخہائے شراب و شموم و شیاف۔

باب الصاد :- در نسخہائے صبوغ و صاروج و صلحۃ۔

باب الضاد :- در نسخہائے ضماد۔

باب الطار :- در طلاکہ قسمے از خمر است و طرب الجرا و نسخہار طلا۔

باب العین :- در نسخہائے عصیدہ و عطوس و عزبر و عبیر و عقد سیماب۔

باب الغین :- در نسخہائے غزغرہ و غالیہ و غمرہ و غسول۔

باب الفار :- در نسخہائے فلونیا و فلاسفہ و فیروز نوش و فنجنوش و فیاض الحیٰ و غنداد یقون و فلافلی و فودنجی و فلدفیون و فقاح و فتیلہ و فرزجہ۔

باب القاف :- در قفطار غان، قوفیون، قرادارو و نسخہائے قرص و قطور و قیروطی و قوتی و قوقایا و قمیہ۔

**باب الکاف:**۔ در کلکلانج و نسخہائے کموتی و کاسکبیج و کشوما و کلقند و لعوب و کماد و کیوس و کحل و کل کلمتہ۔

**باب اللام:**۔ در نسخہائے لبوب و لبان و لعوق و لخلخہ و لزوق و لصوق و لطوخ۔

**باب المیم:**۔ در مشروبطو و مخلصہ و مطلیبہ الارواح و نسخہائے معجون، و مفرح و مطبوخ و باو ماء مرق و مطنخنا و ملح و مخیض و میبختج و مری مسہل و مسمنہ و محلی حلو و مسہل غذائی وغیرہ و مرس کلقند و مقوی و مجلی و مضمضہ و مضوغ و مروح و مشموم و مسوح و مقی و مرہم۔

**باب النون:**۔ در نسخہائے نقوع و نطول و نبید و نفوخ و نرو و ند و نشوق۔

**باب الواؤ:**۔ در وزرہ صندل و نسخہائے وجور۔

**باب الہا:**۔ در ہلام۔

**باب اللام الف:**۔ در لاذق

**باب الیاء:**۔ در نسخہائے یاقوتی و یداللہ۔

۵۔ **مخطوطہ فصل سوم "معدن تجربات مولفہ حکیم محمد مہدی بن محمد جعفر اکبر آبادی تصنیف کردہ** ۱۱۰۰ھ ذخیرہ حکیم سید ظل الرحمٰن تجارہ ہاؤس دودھپور علی گڑھ میں موجود ہے۔ یہ ادویہ مفردہ سے متعلق ہے۔ ادویہ کی شناخت اور رسم مخفی اسمار کی تحقیق کے سلسلہ میں مولف کی کاوش نظر انداز نہیں کی جا سکتی۔ ترقیمہ کے مطابق "کتاب طب فرہنگ ادویہ مفردات من کتاب معدن تجربات" کی قاضی امداد علی بن فتح علی ساکن چکلہ اٹاوہ نے ادویہ ہندی و ولایتی کے مطالعہ اور دریافت احوال کی خاطر ۲۱، ذی الحجہ ۱۲۱۲ھ میں کتابت کی ہے۔

## حکیم محمد مہدی کی دیگر تصانیف

"معدن تجربات" کے علاوہ حکیم میر محمد مہدی نے چند دیگر مفید کتابیں علم طب میں تصنیف فرمائی ہیں جو بصورت مخطوطہ ہندستان کے مشہور اور وقیع کتب خانوں میں موجود ہیں۔ راقم کی نظر سے آپ کی جو دیگر مختلف کتب خانوں میں گذری ہیں ان کی تفصیل حسب ذیل ہے۔

۱۔ **مخزنِ اسرار اطباء:**۔ حکیم محمد مہدی کی تصانیف سے یہ ایک نہایت ضخیم اور مستند کتاب ہے جو علم طب کے شعبہ کلیات و معالجات پر مشتمل ہے۔ اس کا مخطوطہ خدا بخش اورینٹل پبلک لائبریری

پٹنہ اور اسٹیٹ آرکائوز حیدرآباد دکن میں موجود ہے۔ یہ دونوں نسخے راقم کی نظر سے گذر چکے ہیں۔

خدابخش لائبریری میں "مخزن اسرار اطبار" کے مخطوطے کا ہینڈ لسٹ نمبر ۱۰۰۵ اور کیٹلاگ نمبر ۱۰۰۷ ہے۔ اس کے سرنامہ پر تحریر ہے :

" قد دخل فی ملک جدی وانتقل فی الآخراتی وانا العبد المذنب مظفر حسین عفی عنہ بن مسیح الدّولہ مرحوم ۲۸ دسمبر ۱۸۶۹ اعیسوی "

نیز اس نسخہ کے سرنامہ اور آخری صفحہ پر حکیم مظفر حسین ابن مسیح الدولہ کی ایک مہر ثبت ہے جس پر کندہ ہے :

" بر اعدائے دین شد مظفر حسین ۱۲۷۷ھ "

اس مخطوطہ کے اوراق کی تعداد ۳۲۱ ہے، اور ہر صفحہ میں ۲۵ سطریں ہیں۔ نیز ناقص الآخر ہے۔ کاتب کا نام اور سال کتابت مرقوم نہیں ہے۔

اسٹیٹ آرکائوز حیدرآباد اے۔پی (واقع عابد شاہ مارکیٹ حیدرآباد دکن) میں "مخزن اسرار اطبا" مصنفہ حکیم محمد مہدی کا مخطوطہ دو۲ جلدوں پر مشتمل ہے موجود ہے۔ جلد اول صفحہ ۱ تا ۷۰۷، اور جلد دوم صفحہ ۷۰۸ تا ۷۹۹۔ ہر صفحہ پر ۲۵ سطریں تحریر ہیں۔ ہر جلد کی پیمائش ½ ۲۴ × ½ ۲۱ سینٹی میٹر ہے۔ یہ نہایت مکمل نستعلیق نسخہ ہے۔

۲۔ رسالہ اسماء ادویہ :۔ یہ رسالہ سبحان اللہ کلکشن مولانا آزاد لائبریری کے مخطوطات میں شامل ہے۔ یہ بترتیب حروف تہجی ہے۔ پندرہ اوراق پر مشتمل ہے۔ سطریں فی صفحہ ۱۸ ہیں پیمائش ″۸ × ½″۵ ہے۔

ابتداء :۔ " مقدمہ در بیان امور مفیدہ انچہ دریں رسالہ مرقوم شد۔ اسمار ادویہ موافق لفظ شاہجہاں آباد نیست و ناموافق السلوک واا‌لسنہ مختلفہ غیر مناسب و خواص ایجاد کتب ہند لیست نوشتہ میشود در صورت تناقض سوزظن بمصنف بہم نرسانید مثل آنکہ سرد بارد را ہا ضم منولید و افعال آں وانچہ خود در مزاج و خواص دریافتہ است از اجد نوشتہ "

خاتمہ :۔ " قدتم چند لغات ہندیہ کہ در رسالہ تصنیف حکیم محمد مہدی اکبرآبادی بیان آں شود از رسالہ تالیف شریف علی سبیل الاختصار در استعمال بنام مقامیکہ عزیمت نہضت از شاہجہاں آباد حالستم نوشتہ شد تا بار رسالہ سابق ممزوج نمودہ حاوی اکثرے از ادویہ متعارف باشد واللہ اعلم بالصواب "

ارد، اسی، اڑیہ، ادنٹ، الّو وغیرہ۔

اس رسالہ کے صفحہ اوّل کے بالائی حاشیہ پر رسالہ کا نام " مفردات ادویہ ہندیہ غلط تحریر کیا گیا ہے اس لئے کہ اس نام کا دوسرا رسالہ نمبر ۶۱۰/۲ / ۱۱ پر سبحان اللہ کلکشن مولانا آزاد لائبریری مسلم یونیورسٹی علی گڑھ میں موجود ہے، لہٰذا تصحیح ضروری ہے۔

اس رسالہ میں حکیم محمد مہدی اکبر آبادی نے ادویہ کے ہندی ناموں کی وضاحت فرمائی ہے اور ان کے مترادف فارسی نام بھی لکھے ہیں اور اس اعتبار سے یہ ایک نادر رسالہ ہے۔

۳- مفرداتِ ھندیہ :- یہ مخطوطہ ۷، صفحات پر مشتمل ہے۔ اس میں بھی دواؤں کی ترتیب بہ حروف ابجی ہے۔ حکیم محمد مہدی اکبر آبادی نے یہ رسالہ برائے علاج غربا و دہاقین وغیرہ لکھا ہے۔ مفردات ہندیہ سے امراض کے علاج سے متعلق یہ ایک مفید رسالہ ہے۔ ادویہ کے خواص سے متعلق حاشیہ بھی اس پر درج ہے۔ سطریں فی صفحہ پندرہ ۱۵ اور پیمائش ۲۱ × ۱۶ سینٹی میٹر ہے۔ اس رسالہ کا مخطوطہ عبد السلام کلکشن مولانا آزاد لائبریری مسلم یونیورسٹی علی گڑھ میں موجود ہے۔

حکیم محمد مہدی کی تصنیف " معدن تجربات " اور " مخزن اسرار اطبار " کے مطالعہ سے واضح ہوتا ہے کہ آپ ایک عالم و فاضل اور ماہر و تجربہ کار طبیب حاذق تھے۔ آپ نے اپنے عہد سے قبل کی جملہ طبی تصانیف سے استفادہ فرمایا اور ان کا جامع انتخاب دو۲ ضخیم و مستند کتب (۱) معدن تجربات (۲) مخزن اسرار اطباء میں فرمایا بالفاظ دیگر پورے علم طب کو ان دو کتب میں اس طرح پیش کر دیا کہ علم طب حاصل کرنے کے لیے طالب علم طب کو ان کتب کے علاوہ دیگر طبی کتب سے رجوع کی حاجت باقی نہ رہے۔ یہ دونوں کتابیں علم طب کے جملہ اہم شعبوں پر حاوی اور نصابی اعتبار سے مکمل اور مستند کتابیں ہیں۔

وہ اطبار جنھوں نے فارسی زبان میں علم طب کی کتابیں تصنیف کی ہیں ان میں حکیم محمد مہدی ممتاز ہیں۔ اس لئے کہ آپ نے " معدن تجربات " اور " مخزن اسرار اطبار " جیسی ضخیم کتب تصنیف فرما کے علم طب کو زبان فارسی کے قالب میں منتقل کر دیا ہے۔ اور اس اعتبار سے دونوں کتابیں حکیم محمد مہدی کا قابل قدر شاہکار ہیں، اور یہ کتابیں اس قابل ہیں کہ ان کا ترجمہ بزبان اردو شائع کیا جائے تاکہ اردو داں طبقہ و اطبار بھی ان معیاری کتب سے خاطر خواہ استفادہ کر سکیں۔

## معدن تجربات کی افادیت

حکیم محمد مہدی نے " معدن تجربات " میں یہ اہتمام کیا ہے کہ جملہ انواع و اقسام مرکبات طبیہ کے متعدد

نسخے حکمائے متقدمین کی مستند کتب سے انتخاب کر کے شامل کتاب کئے ہیں جو باعتبار اجزا باہم مختلف ہیں اور یہ مجموعہ اس اعتبار سے مفید ہے کہ مریض کے مزاج اور حالات اور موسم کے اعتبار سے کوئی مناسب مرکب حسب حاجت انتخاب کیا جا سکتا ہے، اور اس اعتبار سے قرابادین "معدن تجربات" ایک نہایت مفید قرابادین اور ایک جامع فارماکوپیا ہے۔ اور اسی اعتبار سے اس کتاب کی قلمی نقلیں متعدد کی گئیں جو ہندستان کے مشہور کتب خانوں میں محفوظ ہیں۔ جن کی تفصیل بیان کی جا چکی ہے۔

حکیم محمد مہدی نے اپنی حذاقت کی بنیاد پر متعدد نسخے اختراع کئے اور مشاہیر اطبا نے ان نسخوں سے استفادہ فرمایا۔ مثلاً حکیم معالج خاں نے اپنے معمولات میں جوارش مخترع حکیم محمد مہدی اکبرآبادی کا نسخہ اپنے معمولات میں شامل فرمایا ہے[1]

"معدن تجربات" مصنفہ حکیم محمد مہدی اکبرآبادی کی تعریف پروفیسر حکیم ظل الرحمن بیچرر مینی خیہ علم الادویۃ اجمل خاں طبیہ کالج مسلم یونیورسٹی علی گڑھ نے حسب ذیل فرمائی ہے:

"معدن تجربات، مولفہ حکیم محمد مہدی بن محمد جعفر اکبرآبادی۔ ۱۱۰۰ھ کی ادویہ مرکبہ اور ہندستانی ادویہ مفردہ کے ذخیرہ کی قابل قدر کتاب ہے۔ مرکبات کے تفصیلی بیان کے علاوہ اختیار بدیعی، تحفہ المومنین اور الفاظ الادویہ کی ان غلطیوں کی خاص طور پر نشاندہی کی گئی ہے جو ان کے مصنفین نے مفردات کی عربی فارسی ناموں کے ہندی مترادفات کے سلسلہ میں کی ہیں۔ ادویہ کی شناخت اور ہم معنی ناموں کے مطالعہ میں مؤلف کی کوششیں نظرانداز نہیں کی جا سکیں گی۔ الخ"

ملاحظہ ہو ذخیرہ حکیم سید ظل الرحمن، عربی و فارسی نوادر، کتاب طب اسلامی برصغیر میں شائع کردہ خدا بخش اورینٹل پبلک لائبریری، پٹنہ۔ ص $\frac{۱۲۸}{۷۹}$

## مدارک


۱۔ "تاریخ الاطباء" مؤلفہ حکیم ڈاکٹر غلام جیلانی مطبوعہ طبی کتب خانہ گمٹی بازار لاہور ۱۹۱۲ء۔

۲۔ مخطوطہ "معدن تجربات" مکتوبہ سید علی نقی ابن سید ہادی علی جلالوی بتاریخ ۱۸ ربیع الاول ۱۲۶۶ھ ذخیرہ حکیم سید محمد ریاض الدین حسین ہمدانی کتب خانہ سید خیرات علی امام باڑہ سید خیرات علی، گڑھی قصبہ جلالی ضلع علی گڑھ۔

۳۔ "مآثر الامراء" مؤلفہ صمصام الدولہ شاہنواز خان مترجم پروفیسر محمد ایوب قادری۔ مطبوعہ مرکزی


[1] معمولات حکیم معالج خاں نمبر ۲۶۵۹ مخطوطہ بزبان فارسی، طب خدا بخش اورینٹل پبلک لائبریری پٹنہ، بہار

اردو بورڈ، ۳۶۱۔ جی گلبرگ، لاہور۔ بار اوّل جون ۱۹۶۸ء ص ۵۹۴، ۵۹۵۔

۴۔ "تاریخ محمدی" مصنفہ میرزا محمد بن رستم مخاطب بہ معتمد خاں دہلوی بتصحیح و تحشیہ امتیاز علی عرشی، لائبریرین رضا لائبریری رامپور ناشر پروفیسر سید نورالحسن ڈائریکٹر ادارہ تحقیقات تاریخی مسلم یونیورسٹی علی گڑھ۔

۵۔ "اطبائے عہد مغلیہ" مؤلفہ حکیم کوثر چاند پوری۔

۶۔ "عالمگیر نامہ" مؤلفہ محمد کاظم بن محمد امین مطبوعہ کالج پریس کلکتہ

۷۔ "السبحۃ المرجان" مطبوعہ بمبئی۔

۸۔ "ماثر الکرام" مؤلفہ غلام علی آزاد بلگرامی

۹۔ "ماثر عالمگیری" مؤلفہ ساقی مستعد خاں بتصحیح آغا احمد علی بحکم ایشیاٹک سوسائٹی آف بنگال، کلکتہ مطبوعہ ۱۸۷۱ء۔

۱۰۔ "علاج الامراض" مؤلفہ اشرف الحکما حکیم محمد شریف خاں صاحب دہلوی بتصحیح حکیم سید فرید احمد عباسی پرنسپل زنانہ طبیہ کالج دہلی۔ مطبوعہ محرم ۱۳۴۰ھ مطابق ۱۹۲۱ء۔

۱۱۔ "تاریخ شاکر خانی" مؤلفہ شاکر خاں بن شمس الدولہ لطف الہی خاں صادق۔

۱۲۔ "طبِ اسلامی برِّ صغیر میں" مطبوعہ خدا بخش اورینٹل پبلک لائبریری، پٹنہ ۱۹۸۸ء

(13) Pharmacy in traditional Medicine by Hakim Mohammad Abdur Razzack, Director Central Council for Research In Unani Medicine (Ministry of Health & F.W. govt. of India) New Delhi, December 22, 1986.

۱۴۔ مخطوطہ "معدن تجربات" خدا بخش اورینٹل پبلک لائبریری پٹنہ (بہار)

۱۵۔ مخطوطہ "معدن تجربات" کتب خانہ آصفیہ حیدرآباد دکن۔ یہ مخطوطہ فی الحال اے۔پی۔ اورینٹل لائبریری ریسرچ انسٹی ٹیوٹ عابد روڈ۔ حیدرآباد میں موجود ہے۔

۱۶۔ مخطوطہ قرابادینِ "معدنِ تجربات" کتب خانہ اجمل خاں طبیہ کالج مسلم یونیورسٹی علی گڑھ۔

۱۷۔ "خزانۂ عامرہ" مصنفہ میر غلام علی آزاد بلگرامی در ۱۱۷۶ھ۔ مطبوعہ اورنگ آباد ۱۹۲۸ء۔

۱۸۔ "سبحۃ المرجان" (عربی) مصنفہ میر غلام علی آزاد بلگرامی در ۱۱۷۷ھ مطبوعہ بمبئی ۱۳۰۲ھ۔

۱۹۔ "طب اسلامی برِّ صغیر میں" نادر طبی مخطوطات پر جنوبی ایشیائی علاقائی سیمینار منعقدہ مارچ ۱۹۸۴ء کے مقالات۔ شائع کردہ خدا بخش اورینٹل پبلک لائبریری۔ پٹنہ

●●

سید اعظم علی صاحب (پٹنہ سٹی) شوال ۱۲۹۶ھ
مطابق ۱۸۷۸ء کو حج کے سفر کے لئے روانہ ہوئے اور
جمادی الثانی ۱۲۹۷ھ کو واپس آئے۔ دوسری بار زیارات
عتبات وعالیات (نجف وکربلا) سے مشرف ہوئے۔
ربیع الاوّل ۱۳۰۰ھ میں سفر کے لئے نکلے اور ربیع الاوّل
۱۳۰۱ھ میں واپسی ہوئی۔ سفر کا یہ دوسرا حصّہ کسی اور
موقع پر دیا جائے گا۔ سفر حجاز والا حصّہ یہاں پیش کیا جارہا ہے

ولله علی الناس حج البیت من استطاع الیه سبیلا

الحمد للہ کہ یہ کتاب عجیب متضمن باحوال سفر خیر جناب حاجی سید اعظم علی صاحب مرحوم مغفور مسمی

# جادۂ حق

حسب ارشاد جناب مولوی سید خیرات احمد صاحب وکیل ضلع گیا

در مطبع احمدی پٹنہ محلہ لودی کٹرہ مطبوع شد



جب ماہ مبارک رمضان گذر گیا اور تاریخ نوین شوال ۱۲۹۶ھ ہجری تاریخ روانگی قریب پہونچی بندہ مع اہلخانہ اپنے مکان مغلپورہ واقع شہر پٹنہ مین مقیم تھا برادرم میر مظفر حسین صاحب بھی بمقام مغلپورہ ہمارے پاس آپہونچے اور مولوی نثار حسین صاحب نے بھی شیخپورہ کلان سے بتاریخ مذکور آنے کا وعدہ مستحکم کیا اوسوقت میرے اعزہ مخصوص لخت جگرم سید خیرات احمد سلمہ بوجہ سفر دور و دراز ہم لوگون کے سخت مضطر و بیقرار تھے ہماری جانے سے زیادہ اہلخانہ کے جانے پر سبھونکو تعجب گذرتا تھا اور آپسمین کہتے تھے کہ خود جاتے ہین ایسی مریضہ ضعیفہ کو کسواسطے لئے جاتے ہین شاید اونکو اونکی مٹی لیے جاتی ہے مگر وہ باوجود ضعف و نحافت کے اسقدر مستعد تھین کہ کسی کو مجال ممانعت نہ تھی اور مجکو تو یہ خیال تھا کہ ہرگاہ حکم خدا عورت و مرد سبھون کے لیئے بدرجہ مساوی ناطق و نافذ ہے تو بندہ کو اوسمین کیا سرتابی ہے حافظ حقیقی عورت مرد

سبھون کا مان باپ سے زیادہ نگہبان ہے انشاء اللہ تعالے منزل مقصود
تک پہونچا ہی دے گا اسواسطے نہایت بشاشت اور خضوع وخشوع سے
اپنے ارادہ پر ثابت قدم رہے قبل تاریخ معینہ برادرم سید تفضل حسین معہ
ہر سہ برادران ونورچشم پارۂ جگرم سید خیرات احمد مدعمرہ وقدرہ بمکان مغلپورہ
محلات شہر پٹنہ معہ دیگر اعزہ واقارب واسطے وداع ہمارے مجتمع ہوگئی بوقت
وداع ہم لوگون کے فرزندارجمند سید خیرات احمد سلمہ کی عجیب حالت
تھی کہ بوجہ مفارقت ہملوگون کے نہایت پریشان واشک ریزان تھے اور
بوجہ سفر خیر ہمارے رخصت کرنے مین بھی نہایت سرگرم ومستعد رہے پارۂ جگرم
ونورچشم نے ہم دونون والدین کو اپنے کسقدر خوش وخرم ومسرور ومشکور کیا
کہ ہر وقت وہر لحظہ ہر اک رگ وریشہ سے ہم دونون آدمی ہر ہر عتبات عالیات مین
دل وجان سے اوسکے لئے دعا ترقیات عمر ودرجات واولاد واموال کی کرتے
رہے خداوند عالم قبول فرماوے. الغرض بتاریخ نہم شوال سنہ ۱۲۹۶ ہجری مطابق
۲۷ آسن سنہ ۱۲۸۷ فصلی یہ گنہگار باجملہ عزیزان اسٹیشن بکیم پور مین قبل دوپہر
پہونچگیا نورچشم ممدوح نے ایک درجہ گاڑی خاص بلامداخلت احدے بہ تعین
مبلغ للعہ معہ اسباب ہر سہ کسان تامقام اسٹیشن بمبئی مقرر کرکے و
پاس حاصل کرکے درجۂ مذکور مین آویزان کردیا اور پاس اسباب کا ہمارے
حوالہ کیا چنانچہ بعد نواخت چار گھنٹہ روز بعد دوپہر بندہ معہ اہل خانہ وشاکر
خدمتگار وبرادرم مظفر حسین صاحب وچھوٹے صاحب ساکن عظیم آباد جو میرے
ہمسایہ مکان مین ساکن گزین تھے اور بھائی اونکے میر محمد عظیم صاحب جملہ ہفت کسان

گاڑی مذکور پر سوار ہوئے اور گھنٹی بجی اور گاڑی روانہ ہوگئی سب عزیزان
ہم سب مسافران سے رخصت ہوکر اپنے اپنے مقام پر گئے اور ہملوگ اونکی
نظروں سے غائب ہوگئے اور دم بھر مین بانکی پور پہونچ گئے وہان عزیزم
مولوی نثار حسین صاحب بھی منتظر تھے فوراً اوسی درجہ مین ہمراہ ہم سبھون کے
سوار ہوگئے اور گاڑی روانہ ہوئی دوسرے روز قریب صبح گاڑی اسٹیشن
نینی مین پہونچ گئی سب لوگ وہین فرود ہوکر حوائج ضروریات سے فرصت کرکے
فکر اکل و شرب مین مصروف ہوئے اور اوس روز شب وہین بازار مین مقیم
رہے جب گھنٹی بجی فوراً سب مسافران ٹکٹ جبل پور کا فی کس ہے مین حاصل کرکو
بتاریخ گیارہوین روز دوشنبہ گاڑی پر سوار ہوئے اور صبح ہوتے
جبل پور پہونچ گئے اور گاڑی سے فرود ہوکر بسواری پالکی گاڑی سرا مین آکر
مقیم ہوئے جیسے سرای نینی کی تھی ویسے ہی سرائے جبلپور کی بھی بے مرمت
اور ویران پائی گئی ناگزیر ایک کوٹھری چھ آنہ پر کرایہ لیکر شب بسر کی اور
اکل و شرب سب لوگون کا بخوبی ہوا کسیطرح پر کچھہ تکلیف نہوئی اور چونکہ اسباب کا
ہمراہ بریک مین لیجانا باعث زیر باری تھا اسواسطے سبھون نے اسباب اپنا
اپنا جبلپور سے یکسر بمبئی روانہ کردیا اور پاس رسید لیا اور ٹکٹ بھی جبل پور سے
بمبئی تک فی کس مبلغ آٹھہ روپیہ مین حاصل کرکے بتاریخ ۱۲ شوال گاڑی پر
سوار ہوئے اور دو شبانہ روز مین بتاریخ ۱۴ شوال اسٹیشن بھائی کلہ
شہر بمبئی مین پہونچکر گاڑی سے فرود ہوئے اور بہ سواری بگھی اسٹیشن سے
امام باڑہ میر ببر علی صاحب مرحوم مین آکر مقیم ہوئے سبحان اللہ کیا خوب

امام باڑہ سنہ منزلہ ہے ہر جگہ حاجیان و زوار ان کرایہ دیکر فرود ہوتے ہین
بندہ مع اہل خانہ نیچے کے درجہ مین اور جملہ ہمراہیان بالاخانہ کے درجہ مین
فرود ہو کر بہ انتظار جہاز بیس وپچیس ۲۰ ۲۵ روز تک مقیم رہے اس عرصہ مین مرزا
قربان علی صاحب یکے از رفقای نواب ولایت علیخان صاحب بہادر
بھی ہو کر ہم لوگون کے ہمراہ ہو گئے۔ بمبئی عجب شہر عظیم الشان ہے جسکے مکانات
سب عمدہ اور بلند اور سڑکین چوڑی چوڑی ہین دوکانون کی انتہا نہین اور
زبان بھی وہانکی مختلف ہے۔ مرہٹی۔ سندھی۔ تلنگ۔ ناگپوری۔ پارسی زبانین
جاری ہین مگر اردو ہر شخص بولتا اور سمجھتا ہے روز مرہ ہم لوگ یعنی برادرم
مظفر حسین صاحب و مولوی نثار حسین صاحب واسطے سیر و تفریح کے گشت
کیا کرتے تھے اور باعث عزیزان ہموطن ہونیکے کمال لطف تھا خورد و نوش
کی چیزین ہر قسم کی میسر آتی تھین چونکہ جہاز پر چیزین کھانے پینے کی بکتی نہین ہین
اسلئے ہملوگون نے بحری سفر کے انداز سے جنس اور گھی وغیرہ خرید کر لیا اور ایک
تھان کپڑا اسنگمین سولہہ ۱۶ گز عمدہ حسب خواہ واسطے احرام حج کے خرید کر کے
ہمراہ لے لیا بعد مہیای سامان سفر بانتظار جہاز بہت ایام گذاری ہوئی چند
اشخاص لکھنو ہمسفر تھے بہ صلاح و مشورہ اون کو سب لوگون نے چٹھی جہاز
فی کس تیس ۳۰ تیس روپیہ کی حاصل کر کے منتظر وقت رہے چنانچہ بعد انتظار
بسیار اشتہار ہو گیا کہ اب جہاز کھلتا ہے۔ سب حاجیان جلد سوار ہون
بمجرد اشتہار کے ہم سب مسافران راہ خدا ایک چھوٹی کشتی کہ جسکو بمبئی مین
ہوڑی کہتے ہین مقرر کر کے بتاریخ ہفتم شہر ذیقعدہ سنہ ۱۲۹۶ھ کشتی مذکور پر سوار

ہوئے اور قریب جہاز کے پہونچے اور اسباب جہاز پر روانہ کرنے لگے بعد اوسکے
خود سوار ہوکر بہایت عافیت و آسانی سے بالای جہاز پہونچ گئے اور اندر طوطخ
کے فرود ہوئے وہ جہاز ترنکل کمپنی کا بہت بڑا وسیع تھا جس طوطخ کے اندر
ہملوگ فرود ہوئے غالبًا دو تین سٹو آدمی سے کم نہ تھے علاوہ اوس کے
جہان جہان جسکو جگہ ملی سطحہ و عرشہ وغیرہ مین بستر ے لگا کر بیٹھہ گئے
اور اپنے اپنے صندوقون کو تین طرف رکھہ کر اپنی جگہ معین کرلی اس جہاز پر
بڑے بڑے اُمَرا و عمایدو غیرہ خاص ساکنان شہر بمبئی بھی تھے۔ اور
کل مسافر تخمینًا پندرہ سٹو لہہ سو سے کم نہونگے آخر کار آٹھوین یا نوین
ذیقعدہ کو لنگر اوٹھا اور جہاز روانہ ہوا آنًا فانًا تمامی عمارات و مکانات شہر
بمبئی کے نظرون سے غائب ہو گئے پھر تو بجز آسمان سیاہ اور پانی
سیاہ سمندر کے کچھہ نظر نہ آتا تھا جدھر نظر کیجیے آسمان ہی آسمان تھا یا
پانی پانی بعد چند ساعت کے سب آدمیون کو متلی وقی و چکر و دوران سر ایسا
ہونے لگا کہ عیاذًا باللہ دم بھر مین ہر کس و ناکس پریشان و نیم جان ہو گیا
جسکو دیکھا بد حواس سر بہ زانو پایا۔ اہل خانہ کو ہماری تو کشتی پر سوار ہوتے ہی
سے متلی و قے شروع ہو گئی تھی جہاز پر پہونچتے پہونچتے نہایت بچین ہو گئین
اور جہاز کھلنے کے بعد اونکا تو کچھہ ٹھکانا نہ تھا بالکل نیم جان تھین علی ہذا القیاس
برادرم سید مظفر حسین صاحب و مولوی نثار حسین صاحب وغیرہ مسافران
اہو دیار کے بہت پریشان ہو گئے۔ شکر خدا کہ بندہ کو متلی وغیرہ کچھہ نہین ہوئی
تا اینکہ تیسرے چوتھے روز جہاز کراچی بندر پہونچ گیا اور پانچ چار روز تک

لنگر انداز رہا کہ اس وجہ سے سب لوگون کی جان مین جان آئی قے متلی دور ہوگئی کھانے پینے کی خواہش ہوئی برادرم میر منظفر حسین صاحب و مولوی نثار حسین صاحب جہازسے فرود ہو کر بسواری کشتی کو چک اندر شہر کرانچی بندر کے گئے اور اشیاء خوردنی روٹی گوشت پختہ و خام وغیرہ خرید کر لائے سبھون نے خوب خوب نوش جان کیا اور دو تین روز لنگان ہونے سے سب لوگ قوی و توانا ہو گئے جہاز ایسا کلان وسیع تھا کہ کبھی طلاطم و تہلکہ کچھ نہوا مگر تازہ یہہ مصیبت پیش آئی کہ جس طوطخ مین ہم لوگ فرود کھے اوس مین مال تجارتی بہت تھا اسواسطے سب حاجیونکو حکم ہوا کہ اپنا اپنا بستر ابوریا لوٹا علحدہ علحدہ اوٹھا رکھین کہ اس طوطخ سے مال تجارت خلاص ہوگا اور اس شہر سے بھی مال تجارت لیا جائیگا چنانچہ کشتی ہاے تاجران ہر طرف جہاز کے مجتمع ہو گئی باستماع اس حکم کے عجب طرح کا انتشار ہو گیا دم بھر مین سبھون نے اپنا اپنا بستر ا اوٹھا لیا سب طوطخ کا تختہ اوٹھا کر علحدہ ہو گیا بوڑہ کھینچنے کی کل کھڑی ہو گئی گھرنی کل کی گھر گھر انے لگی اور مال اندر طوطخ کے جانے لگا تین روز تک سبھونکا فرودگاہ درہم برہم رہا کھانے پینے سونے بیٹھنے کا کچھ ٹھکانا نرہا بارے تیسرے دن بعد داخل خارج مال تاجران سب طوطخ بند ہو گیا سب لوگ اپنے اپنے ٹھکانے پر آ کر تکیہ بچھونا کہانے لگے واضح ہو کہ اسوقت بہت ہوشیاری و چالاکی درکار ہے کہ جلدی سے اپنا اپنا بستر الگا دین ورنہ جگہ چھین جانے سے کف افسوس ملنا ہوتا ہے اور چونکہ اسوقت ہر شخص اپنی اپنی جگہ کی خواہش کرتا ہے اسلئے شور و شر بھی ہوتا ہے اسوجہ سے ہم

ہندیونکو شیرین زبانی بھی ضرور ہے عرب و عجم خوب دہینگا مشتی کرتے ہین۔
غرض بعد تھوڑی دیر کے جہاز نے لنگر اٹھایا اور چند روز کے بعد عدن پہونچگیا
اور لنگر انداز ہوا یہان معلوم ہوا کہ عدن مین بھی جہاز چند روز لنگر انداز رہیگا
اور آیندہ بھی جابجا مال تجارتی لیتا دیتا جائیگا اس مین ایام گذاری بہت ہوگی
باستماع اس امر کے سب حاجیونکو بڑا تردد ہوگیا کہ اس ایام گزاری مین اگر
زمانہ حج کا خدانخواستہ گذر گیا تو قیامت ہے اسواسطے سبھون نے بڑا بلوا
کیا بلکہ چند اشخاص عدن مین جاکر محکمہ انگریزی مین مستغیث ہوئے کہ اگر ایام گزاری
مین زمانہ حج کا گذر جائیگا تو ہملوگ کا ہرج عظیم ہوگا اور جہاز پر بھی کپتان کو
سبھون نے بہت پریشان کیا اور بڑا ہنگامہ مچایا اسواسطے کپتان نے مالک جہاز
کو مقام بمبئی تار دیا کہ حاجیان بلوا کرتے ہین سو کیا حکم ہے پہلے حاجیون کو جدہ پہونچا دون
یا تاجرون کا مال خلاص کرین مالک جہاز نے بمبئی سے فوراً تار دیا کہ پہلے
حاجیون کو جدہ پہونچادو تب تاجرون کا مال خلاص کرو چنانچہ دوسرے روز
اہلیان جہاز نے سبھون کو خوشخبری سنائی کہ حاجیو حاجیو مالک جہاز کی اجازت
آئی اب پہلے آپ سب حاجیون کو جدہ پہونچا لینگے تب مال تاجرون کا
خلاص کرینگے اب آگے کہین لنگر نہوگا بمجرد استماع اس مژدہ کے سب
باغ باغ ہوگئے تا اینکہ بعد دو یک روز کے سب لوگون کو دیکھا کہ احرام حج
باندھنے لگے اور دو تین روز تک احرام باندھے رہے معلوم ہو کہ محاذی میقات
کے جہاز پہونچگیا مگر لنگر انداز نہوا اور روان رہا باوا این ہمہ سب حاجی احرام
باندھتے رہے ہم سب اہل عظیم آباد و لکھنؤ کا عزم بالجزم ہوگیا تھا کہ محاذی

میقات جہاز پر احرام باندھنا خالی دغدغہ سے نہین ہے اور ہمارے برادرم حاجی مولوی وزیر علی صاحب نے بھی تاکیداً ایساہی لکھا تھا کہ بمقام سعدیہ میقات پر پہونچکر احرام باندھنا محض بے دغدغہ ہوگا اسواسطے ہملوگون کا ارادہ مستحکم ہوگیا تھا کہ سعدیہ میقات امین پر پہونچکر احرام حج باندھینگے الغرض بمبئی سے بتیس اکیس روز مین جہاز جدہ پہونچکر لنگرانداز ہوا سب حجاج بہت بہت شکر خدا کرکے چھبیسوین ذیقعدہ کو جہاز سے فرود ہوئے اور کشتی ہای کوچک جو گرد جہاز مجتمع ہوگئی تھی مقرر کرکے معہ اسباب سوار ہوئے کشتی والون نے حسب معمول کشتی کو عین خانہ کمرک مین لگا دیا اور مردونکو اوتار دیا کہ محصول سرکاری داخل کرکے کنارہ دریا چلے آوین اور اسباب اوتروالین ہم سب مسافران راہ خدانی کس یک یک روپیہ محصول داخل کرکے اپنی کشتی پر آئے اور سب اسباب اوتروالیا اور سب عورتین بھی فرود آئین تا اینکہ شام ہوگئی تلاشی والہ عملہ شاہی برخواست کرکے پیادہ تعینات کرگئے کہ سب لوگ اسوقت کنارہ دریا شب باش قیام کرین صبح کو بعد تلاشی اندر شہر جانا ہوگا ناگزیر شباش سب لوگ مع اسباب کنارہ دریا فرود رہے جب صبح ہوئی عمال شاہی نے آکر ہر ہر صندوق کو کھولکر ہر ہر چیز کو خوب اولٹ پلٹ کرکے بخوبی تلاشی کی کوئی مال ناجائز نہ ملا اسپر بھی فی صندوق یک یک روپیہ محصول لیکیہ ہا کیا اور یہہ سب انتظام طرف سے سلطان روم کے مقرر ہے۔ الغرض بعد اس خرابی و تلاشی کے سب مسافران مع اسباب اندر شہر داخل ہوئے مرزا محمد علی صاحب نائب و سید ابو الفضل صاحب مطوف نے واسطے لیجانے حاجیان و زواران کی چند قطعہ مکانات کرایہ مین مقرر کرلیا تھا اونھین مکانون

ہم سبھونکو بھی جگہ دی کہ ہم سب مسافر وہان فرود ہوئے اور جو کچھ اسباب معرفت
مطوف صاحب کی بہ بار برداری شتران روانہ مکہ معظمہ کیا گیا اسباب زیادہ تھا
فی کس ایک ایک اونٹ سات سات روپیہ کرایہ پر مقرر ہوا اور واسطے سفر سعدیہ
کے ایک اونٹ اپنے واسطے بکرایہ مبلغ ہفتدہ روپیہ مع آمد و رفت تا مکہ
معظمہ اور دوسرا واسطے حاجی شاکر کے بکرایہ ہفت روپیہ مقرر کیا اور ایک
شغدف بھی دس روپیہ کو خرید کیا اور بتاریخ اٹھائیسوین ۲۸ شہر ذیقعدہ تاریخ
روانگی مقرر ہوئی اور جب شہر جدہ مین داخل ہوئے تو اپنی جدہ معظمہ حضرت
حوا علیہا السلام کے مزار مبارک کی زیارت کی بڑی تمنا ہوئی ایک خادم
کو وہان کے ہمراہ لیا اور برادرم میر مظفر حسین صاحب و مولوی نثار حسین
صاحب تینون آدمی واسطے زیارت قبر اطہر حضرت حوا کے چلے روضۂ
مبارک بڑا طول طویل بہت کلان نظر آیا ایک گنبد بالائے سر دوسرا قریب
کمر اور دونون پانون کا نشان تا سمندر پہونچا ہوا معلوم ہوا حسب ہدایت
اون خادم صاحب کے زیارت سے مشرف ہو کر مقام پر واپس آئے اور شکر
خدا کیا کہ پہلے زیارت سے اپنی جدہ معظمہ حضرت حوا کے مشرف ہوئے سید ابو الفضل
صاحب مطوف ماشاء اللہ بڑے مردم دیانت دار ہین ہملوگ سب مسافرون
نے کل اسباب و نقد روپیہ اور کاغذات نوشتہ وغیرہ باخذ رسید حوالہ اون
کے کر دیا کہ مکہ معظمہ پہونچکر واپس لینگے اور کچھ مختصر اسباب بقدر ضرورت
اخراجات آمد و رفت سفر سعدیہ کے ہمراہ لیا اور بتاریخ ۲۰ ذیقعدہ بسواری
شتران کہ جسکے دونون طرف شغدف مثل دو میانہ کو چک کے بندھا رہتا ہے

ایک طرف خود وایک طرف اہلخانہ سوار ہوئے اور شاکر تنہا ایک اونٹ پر بطور گھوڑہ کے سوار ہوا اور قریب شام سب حاجی روانہ ہوئے یہہ قافلہ آخری بہت چھوٹا تھا غالباً اونیس بیس اونٹ سے زیادہ نہوگا اور سفر پُرخطر تھا معلوف صاحب نے ایک شخص کو مرداد ﷺ مقرر کرکے ہمراہ کردیا تھا کہ وہ محافظ و مددگار رہینگے اول روز بمقام ہُدیدا مقام ہوا بعدہ یہہ طور رہا کہ تمام دن کھانے پینے آرام مین کٹتا تھا اور شب کو کوچ ہوتا تھا تاانیکہ چوتھے پانچوین دن بمقام سعدیہ میقات الیمن پر پہونچ گئے۔



چوتھے پانچویں روز ذی الحجہ کے بوقت صبح داخل مکہ معظمہ ہوگئے مرزا محمد علی صاحب مطوف نے ایک مکان کرایہ کا دلوادیا اوس مین سب لوگ فرود ہوئے اور بعد الفراغ اکل و شرب وغسل مستحب کے واسطے طواف خانہ کعبہ کے مستعد ہوگئے مرزا صاحب موصوف سب حاجیون کو ساتھ اپنے لے چلے قریب دوپہر حرم محترم میں داخل ہوئے۔



ایک روز مرزا محمد علی صاحب نائب مطوف و شیخ سالم افسر جالان

واحمد جمال نے ہملوگون کے پاس آکر کہا کہ عمال سلطانی نے کرایہ
شتران بابت آمد و رفت مدینہ منورہ تا جدہ باقرار اقامت
ایک ہفتہ بمقام مدینہ طیبہ فی شتر شغدف دار تیس ریال تجویز
کردیا ہے اور تاریخ روانگی قافلہ بھی مقرر ہوگئی ہے ۲۶ ذی الحجہ
کو قافلہ روانہ مدینہ طیبہ ہوگا۔ آپ سب حاجیون کو جتنے شتر
مقرر کرنے ہون مقرر کر لیجئے اور آمادہ سفر رہیے۔ چنانچہ
ہمنے ایک شتر باشغدف واسطے اپنے اور ایک شتر بہ نصف کرایہ
واسطے حاجی شاکر کے پینتالیس ۴۵ ریال پر کہ جسکا بحساب انگریزی
مبلغ ـــــــ ہوتا ہے مقرر کر لیا اور احمد جمال نے جو سفر
عرفات مین ہم سبھون سے بہت خوش ہوا تھا خود درخواست
واسطے لیجانے ہملوگون کے کی ہم سبھون نے بھی بدل منظور
کیا اور مرزا محمد علی صاحب اور سید ابو الفضل صاحب
معطوف کی بقدر وسعت خدمت کی اور علاوہ اوسکے حق امانت
اسباب کا بھی نذر کیا اور کل کرایہ شتران کا موصوف الیہ کو بے باق دیدیا
موصوف الیہ سفر مدینہ منورہ مین برابر ہملوگون کے ہم سفر و معین
و مددگار رہے اور جسقدر مال و اسباب نقد و جنس وغیرہ جدہ
مین حوالہ موصوف الیہ کے کر کے مکہ معظمہ پہونچکر واپس لے لیا
تھا اب بروقت سفر مدینہ منورہ کے اسباب صرف بقدر ضرورت
ہمراہ لیکر باقی سب اسباب مع نقد و نوٹ وغیرہ حوالہ موصوف الیہ

کے گیا کہ بعد مراجعت مدینہ منورہ کے جدہ پہونچکر کل اسباب
مفوضہ واپس لینگے - چنانچہ بتاریخ ۲۶ ذی الحجہ قافلہ مدینہ طیبہ جانے کو
طیار ہوگیا اور احمد جمال مع شتران واسطے ہملوگون کے
لیکر حاضر آیا اور باربرداری ہونے لگی سب حاجی یکے بادیگرے روانہ ہونے لگے
ہملوگ اوس روز بمقام وادی الفاطمہ بانتظار قافلہ متوقف ہوئے وہان ایک چھوٹی
پہاڑی سے ایک چشمہ آب خوب صاف وشفاف جاری تھا سب
لوگ اوس روز وہین مقیم رہے اور خوب غسل وطہارت کیا - شام
تک سب حجاج مجتمع ہو گئے اور قافلہ تین چار سو آدمیون کا شامل
ہوگیا کچھ رات رہے قافلہ روانہ ہوا اور منزل بمنزل قیام
ہونے لگا - آبادی بستی کہین کچھ نہین تھی - جہان جہان کنوان ملتا
تھا وہی منزل قرار پاتی تھی - بعد وادی فاطمہ بیر محسن بعد اوسکے
بیر عسفان بعد اوسکے بیر قدیمہ بعد اوسکے نصف راہ مین رابغ بلاد
جسکو اکثر رابق بھی کہتے ہین - یہان آبادی بستی کی بطور قصبہ
کے ہے اور قلعہ شاہی بھی ہے جس مین عسکر شاہی رہتے ہین
اور یہہ بستی کنارہ سمندر کے ہے اکثر چیزین کھانے پینے کی ملتی
ہین بعد اوسکے بیر ابی الحصان بعد اوسکے شریفہ قریب مدینہ
منورہ کے واقع ہے چنانچہ ہملوگ چلتے چلتے بتاریخ دہم محرم
الاحرام عین روز عاشورہ کو داخل مدینہ منورہ ہو گئے - مرزا
محمد علی صاحب بھی ہمراہ قافلہ تھے وہان بھی ایک قطعہ مکان پختہ

وسیع کہ جس مین سب لوگ بہ آسایش تمام قیام پذیر رہین کرایہ مین دلوادیا اور سب حجاج اوس مین قیام پذیر ہو گئے سب ہمراہیان نے صلاح کی کہ اعمال روز عاشورہ بجالا کر اعمال زیارت رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم بجالانا چاہیے۔ چنانچہ سب لوگ امام باڑہ موسومہ حسینیہ مین گئے اور اعمال زیارت عاشورہ بجالاے بعد اوسکی اپنے منزل پر آئے اور سب زوار ان ہمراہ شیخ امیر اللہ صاحب خادم حرم محترم مسجد نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم مین داخل ہوئے۔ سبحان اللہ عجب بارگاہ عرش پناہ ہی کہ فرش سے عرش تک نور نظر آتا ہی حسب ہدایت خادم موصوف اولاً زیارت حضرت رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم بعدہ زیارت حضرت سیدہ خاتون جنت فاطمہ زہرا بتول عذرا اندر ضریح مبارک حضرت رسول خدا اور پھر درمیان منبر وضریح مبارک بڑھکر دو دو رکعت نماز زیارت ادا کی اور بحصول اس نعمت عظمی کے سجدات شکر بجالایا کہ بعد حصول زیارت روضۂ مطہر رسول خدا اعمال حج کامل ہوگیا۔ جیسا کہ آپ نے فرمایا ہی کہ جسنے حج کیا اور ہماری زیارت کو نہ آیا اوسنے مجھ پر ظلم کیا۔

••

علوم اسلامیہ

ہندستان اور مغرب میں فلسفے کی شرح نگاری کا روایتی انداز اور مسلمانوں کی شرحیں

مولانا محمد عبدالسلام خاں

مولانا محمد عبدالسلام خاں
(سابق پرنسپل مدرسہ عالیہ رام پور)

# ہندوستان اور مغرب میں فلسفے کی شرح نگاری کا روایتی انداز اور مسلمانوں کی شرحیں

(راجستھان یونیورسٹی، جے پور کے سمینار میں ۱۳ مارچ ۱۹۸۹ء کو پڑھا گیا)

**حکمت وفلسفہ** مسلم فلاسفہ کے نزدیک وجودی حقیقتوں کے واقعی احوال کو متوسط انسانی عقل کی رسائی تک جاننے اور سمجھنے کا اور اگر وہ عملی ہیں تو جاننے کے ساتھ ان کو عمل میں لانے کا نام فلسفہ ہے۔[1] چنانچہ اخلاقیات، معاشریات اور سیاسیات فلسفے کا عملی حصہ ہیں اور طبیعیات، ریاضیات اور مابعد الطبیعیات اس کا فکری اور نظری حصہ۔ یہاں فلسفے سے مراد یونانیوں کا یہ عام مفہوم نہیں بلکہ صرف مابعد الطبیعیات ہے، یعنی ایسی بنیادی حقیقت یا حقیقتوں کا علم جن کے جان لینے سے ساری وجودی حقیقتوں کی توجیہ و تشریح ہو سکے۔ اپنے اس معنیٰ میں فلسفہ بہت محدود اور صرف الٰہیات اور مابعد الطبیعیات کے چھوٹے سے حصے کا نام رہ جاتا ہے۔

**مسلم فلاسفہ اور آزادیِ فکر** اس محدود معنیٰ میں مسلم فلسفے میں مکمل آزادیِ فکر اور خالص فلسفیانہ غور و خوض کی تلاش زیادہ ترعبث ہے۔ مسلم فکر اسلام کے بنیادی عقائد اور اس کے عملی رخ کی سختی سے پابند رہی ہے، چنانچہ ان کا فلسفہ ایک خاص دائرے کے

---

[1] شرح ہدایۃ الحکمۃ از خیرآبادی، مطبوعہ شعلۂ طور ص ۵

اندر ہی محدود رہا۔ ان کا یہ فکری انداز مابعد الطبیعیات سے ہی مخصوص نہیں بلکہ ان کے تمام علوم و فنون میں عام ہے۔ یہی وجہ ہے کہ مسلم فکر کو وہ آزادی میسر نہ آئی جو فلسفیانہ فکر کی پہلی ضرورت ہے، چناں چہ بنیادی فکروں کے اختلاف کی بنا پر ان میں مختلف اور متناقض مدارسِ فلسفہ وجود میں نہ آسکے۔ باری تعالیٰ کی ہستی اور اس کی وحدت ان کی فکر کا وہ بنیادی نقطہ ہے جہاں سے ان کا فکری سفر شروع ہوتا ہے۔ اسی بنیادی فکر کی بدولت ان کی الہیات کی قریب قریب سب بحثیں ان کی طبع زاد ہیں؛ رسالت حشر و نشر، ثواب و عذاب اور اُخروی سعادت و شقاوت ان کا اپنا فکری اثاثہ اور یونانی فکر پر اضافہ ہیں۔

## نوفلاطونی فلسفہ اور مسلم فلاسفہ

اسے مسلمان فلسفیوں کی غلط فہمی کہیے، مخطوطے کا اپنا غلط انتساب باعث سمجھیے یا ترجموں کی غلطی مانیے کہ مسلمانوں تک یونان کے ارسطو کے نام سے جو الہیات پر تحریر پہنچی وہ اسکندریہ کے نوفلاطونی فلسفی اور افلاطینوس[1] کی الہیات کا ایک حصہ تھا جس میں فرفوریوس[2] کی تشریحات شامل تھیں[3]۔ چونکہ یہ نوفلاطونی فلسفہ متصوفانہ[4] تھا اور اسلامی عقائد سے بنیادی طور پر متصادم نہ تھا اس لیے مسلمانوں میں مقبول ہوگیا، ابونصر فارابی[5] نے اس کی تنقیح کی، افلاطون سے اس میں جو اختلافات پائے ان کی توفیق اور تشریح کی، شیخ ابو علی ابن سینا[6] نے شفا وغیرہ اپنی کتابوں میں اس کی تہذیب و تفسیر اور اس پر اضافے کیے[7]، مغرب میں ابن رشد[8] وغیرہ نے

---

[1] افلاطینوس مصر کا باشندہ تھا، روم میں معلم کی حیثیت سے سکونت اختیار کر لی تھی ۲۶۹ء میں وفات پائی۔

[2] فرفوریوس افلاطینوس کا شاگرد اور اس کا سوانح نگار ہے۔ افلاطینوس کی تحریروں کو اسی نے مرتب کیا تھا، ۳۰۳ء میں وفات پائی

[3] Arabic thought and its place in History by O'Leary P. 116

[4] A short History of Philosophy by Alexander P. 141

[5] ابونصر محمد بن طرخان ملقب بہ معلم ثانی متوفی ۹۵۰ء

[6] شرف الملک، الشیخ الرئیس ابو علی حسین بن عبداللہ بن سینا متوفی ۱۰۳۷ء

[7] مرقاۃ از فضل امام وغیرہ

[8] ابوالولید محمد بن احمد ابن رشد القرطبی متوفی ۱۱۹۸ء

اس کو رواج دیا، اس کی تفسیر کی، تکمیل کی اور زیادتیں کیں۔ ابن رشد اگرچہ مشرق میں زیادہ روشناس نہ ہوسکا اور شیخ الرئیس کا ہی طوطی بولتا رہا لیکن مغرب میں ارسطو کا سب سے بڑا شارح مانا گیا اور اپنے یہودی مداحوں کے توسط سے اس کا تشریحی فلسفہ مغرب کی درسگاہوں میں بار پا گیا[1] غرض نوفلاطونی فلسفہ ارسطو کی طرف غلط انتساب کی وجہ سے براہ راست یونانی فلسفہ سمجھا جانے لگا۔ چونکہ مسلم فلسفیوں نے اپنے اضافوں، تکمیلوں اور تنقیحوں کو الگ نہیں کیا تھا بلکہ قدما کی تشریحوں میں مخلوط کر دیا تھا[2] اس لیے وہ سب یونانی فلاسفہ کی ملک مان لی گئیں جب کہ حقیقت یہ تھی کہ اپنی مجموعی صورت میں یہ مسلمان فلاسفہ کی اپنی مستقل فکر تھی، یونانی فکر سے بالکل الگ۔ چنانچہ اس کو مسلمانوں کا فلسفہ اور اس کے مفکرین کو مسلم فلاسفہ کہا جانے لگا۔

## مسلم فلاسفہ اور ان کی اصالتِ فکر

یہ سچ ہے کہ مسلم فکر کا سرچشمہ براہ راست بھی اور بالواسطہ بھی یونانی فلسفہ تھا، تاہم یہ کہنا مسلم فلاسفہ پر ظلم ہے کہ ان کی فکر میں اصالت اور اُپج نہیں ہے۔ مسلم فکر اگرچہ مذہب کے دائرے میں محصور رہی لیکن یہ دائرہ تنگ نہیں بلکہ اتنا وسیع تھا کہ اس میں الحاد تک سما گیا، بہت سی ایسی فکروں کو جو نہ صرف یہ کہ اسلام سے بے تعلق بلکہ اسلام کے مستند عقائد سے متناقض ہیں، ان کے حامیوں نے اس وسیع تر دائرے میں شامل رکھا ہے، چنانچہ اس دائرے میں محصور ہوتے ہوئے بھی مسلم فلسفے میں کافی اصالت اور طبع زادگی ہے۔ اسی فکری اصالت اور طبع زادگی کی بنا پر اس میں متعدد مذہبی فلسفیانہ مدارس وجود میں آئے اور پہلے پھولے مسلمانوں کا علم کلام اور پھر اس میں اعتزال اور اشعریت، تصوف اور باطنیت مسلمانوں کی فکری اصالت اور طبعی جدت کی پیداوار ہیں۔[3] میں پہلے بتا چکا ہوں کہ مسلمان فلاسفہ نے یونانی فکر کو جوں کا توں قبول نہیں کر لیا تھا۔ بلکہ اس میں ان کی اپنی تنقیحیں، طبع زاد تفسیریں، تکمیلیں اور اضافے بھی شامل تھے جو خالص فلسفے میں بھی ان کی اصالتِ فکر اور جدتِ طبع پر دلیل ہیں، ان مدارسِ فکر میں سے

---

ل Arabic thought and its place in History by O'Leary P. 253

ل۲ ابن رشد از رینان (ترجمہ جامعہ عثمانیہ) ص ۹۵

ل۳ ابن رشد از رینان (ترجمہ جامعہ عثمانیہ) ص ۸۹

تصوف نے تو ہندوستان پہنچ کر یہاں کی فکر پر اثر ڈالا بھی اور قبول بھی کیا۔ جیسا کہ ہندوستانی صوفیہ کے وجودی تصورات اور ہندو ویدانت کے تقابلی مطالعے سے اور مسلم صوفیوں کے عشق و محبت اور آخری زمانے کی ہندو بھگتی کے مقابلے سے ظاہر ہوتا ہے۔[۱]

مسلم فلسفہ پر عدم اصالت اور نقالیٔ محض کے بے جا الزام کا ایک باعث یہ بھی ہے کہ مسلم فلاسفہ نے قدما خصوصاً ارسطو سے غیر معمولی حسنِ عقیدت کی بنا پر اپنی فکر کو اُن کی نمائندگی قرار دیا اور اُن سے لیے ہوئے اجزا کو اپنے تنقیحی، تکمیلی اور مستزاد اجزاء سے الگ نہیں کیا بلکہ ایک کُل کی صورت میں مرتب کیا، جہاں ضرورت سمجھی قدما کے اختلافات بھی ذکر کیے اور اُن کی تردید و توثیق بھی کی، لوگوں نے بے مقابلہ کیے اس کو یونانی فلسفے کی ترجمانیٔ محض سمجھا۔ یہ دوسروں سے ہی گلہ نہیں بلکہ خود ہمارے متاخرین نے بھی اُن کی اپنی خالص فکر کو قدما کی فکر سمجھ لیا۔

**ہندو فلسفۂ قدیم** مسلم مدارسِ فکر کے مقابلے میں ہندی مدارسِ فکر مکمل اصالتِ فکر کے حامل اور کامل آزادی سے بہرہ مند ہیں۔ کائناتی معمّے کو حل کرنے میں یہاں کے فلسفیوں نے پوری آزادی سے سوچا اور جو صحیح سمجھا اُسے پوری جرأت اور خلوص کے ساتھ بغیر کسی ہیر پھیر کے بیان کر دیا اور ملک میں پھیلے ہوئے عقیدوں اور برتے جانے والی رسموں کی کوئی پرواہ نہیں کی۔[۲] چنانچہ یہاں کے مسلّمہ اور مستند مدارسِ فکر میں چارواکی، جینی اور بُدھ بھی شامل ہیں جو خدا کے مُنکر یا خدا سے بے تعلق ہیں، نہ ویدوں کی صداقت کے قائل ہیں نہ ان سے سند لیتے ہیں۔ ان کے ساتھ ہی ساتھ سانکھیہ، یوگ، ویدانت، میمانسا، نیائے اور وشیشک ہیں جو وید کو مانتے ہیں اور ان کو سند سمجھتے ہیں۔[۳] یہ دونوں قسم کے مدارسِ فکر پھلتے پھولتے رہے۔ قابلِ داد ہیں یہاں کے عوام کہ انھوں نے خدا بیزار فلسفوں کو نہ صرف یہ کہ برداشت کیا بلکہ ان کا احترام کیا اور بلا خوفِ ملامت اختیار بھی کیا۔

---

[۱] عرب و ہند کے تعلقات از سید سلیمان ندوی ص ۲۴۶ و Influence of Islam on Indian Culture by Tara Chand PP. 112-416, 143, 151, 152

[۲] Indian Philosophy by Max Muller, Vol. one, Introduction PPX, XI

[۳] تاریخ ہندی فلسفہ از ایس این داس گپتا (ترجمہ جامعہ عثمانیہ) جلد اول ص ۹۶-۱۰۰

ہندی فلسفے کی امتیازی خصوصیت یہ ہے کہ وہ فکر ہونے کے ساتھ ساتھ ایک طرح کا برتاؤ، عقیدہ اور مذہب ہے جس کے ہندوستانی زندگی اور کردار پر مثبت اثرات ہیں۔

فلسفیانہ فکر میں کامل آزادی کے باوجود کچھ تصورات یا معتقدات ایسے بھی ہیں جو ہندی آریاؤں کے ضمیر میں شامل ہیں اور انھوں نے ان کو نہایت واضح ہونے کی بنا پر عینی مشاہدات اور طبیعی مظاہر جیسی حیثیت دے دی ہے اور سامنے کی دیکھی بھالی حقیقتیں مان لیا ہے۔ مثلاً عمل، تناسخ اور نجات کے عقیدے جو فلسفیانہ سہی مگر کسی خاص مدرسۂ فکر سے مخصوص نہیں بلکہ ہندوستانی زندگی کے لازمی جزو بن گئے ہیں اور عوام و خواص دونوں میں مذہبی عقیدے کے طور پر ملتے جاتے اور برتے جاتے ہیں اور یہی عقیدے ہندوؤں کا گویا بین الفرقاتی مشترک مذہب ہے۔

ہندی فلسفہ باوجود مکمل آزاد ہونے کے اس کے اہم مدارسِ فکر نے یہاں کی الہامی کتابوں سے اپنا رشتہ توڑا نہیں بلکہ انھیں کی نمائندگی کے دعوے دار رہے، چاہے یہ دعویٰ لفظوں سے آگے نہ بڑھے۔ شاید ہندوستان کا یہی خاص اندازِ فکر ہے جس سے ہندوستانی فلسفے کی اس روایت نے نشوونما پایا کہ شارحین نے کسی متن یا فکر کو سامنے رکھ کر پوری آزادی سے اپنی ذاتی فکر کی توضیح و تشریح کی اور اصل متن یا فکر کی توضیح و تشریح سے کوئی سروکار نہ رکھا۔ مثال میں بادراین کے ویدانت سوتروں اور شنکراچاریہ کی شرح کو پیش کیا جاسکتا ہے لے

## مغربی اور مشرقی شرح نویسی

**یونانی فلسفوں کی شرح نویسی** | مغرب کے قدیم یونانی فلسفے میں کسی خاص متن کو سامنے رکھ کر اس کی تشریح کی مثال میرے علم میں نہیں۔ ہاں اپنی فکر کے ساتھ معاصر یا متقدم فلسفیوں کے رایوں کے بیان، ان کی تائید و تردید، اصلاح، ان پر اضافہ اور نقد و تبصرہ کر دیا جاتا تھا۔ افلاطون کی فکروں اور راویوں پر ارسطو کے تبصرے اسی انداز کی تشریح کی مثالیں ہیں لیکن ۲۰۰ء کے بعد

لے Indian Philosophy by Max Muller Vol. two P. 5

سے نیا میلان شروع ہو گیا اور یونانی کی خصوصی فلسفیانہ متون کی حامل المتن شرحیں لکھی جانے لگیں۔ ان شرحوں کا بیشتر حصہ ارسطو کی کتابوں کی شرحوں سے تعلق رکھتا ہے۔ ان میں کچھ شرحیں مخلوط بھی ہیں کہ جن میں شرحیں اور متن ممتاز اور الگ الگ نہیں مزید برآں اکثر شروح محض شرح نہیں بلکہ ان میں شارحین کے خالص اپنے نظریات بھی مخلوط ہیں[1] چنانچہ مدرسہ اسکندریہ جو قدیم یونانی فلسفے کی آخری سانسیں تھیں، اس کے نام لیواؤں، نوفلاطونی فلسفیوں میں کسی مستقل متن کو اپنی تشریحات کے ساتھ پیش کرنے کی مثال فرفوریوس کی اپنے استاذ افلاطینوس کی اینڈس (Enneads) یا کتاب التسع کی تلخیص و تفسیر ہے[2] جو مخلوط انداز کی شرح ہے۔

## قرونِ وسطیٰ کے مغربی فلاسفہ میں شرح نویسی

قرون وسطیٰ کا کلامی فلسفہ جو نویں صدی سے پندرھویں صدی عیسوی تک پھیلا ہوا ہے اور مسلم فلاسفہ کے زیرِ اثر اور ان کے واسطے سے اسکندریہ کے نوفلاطونی فلسفے پر مبنی ہے[3] یونانی شارحین کی یہ روایت یعنی خاص متن یا فکر کو سامنے رکھ کر شرح کرنے کا دستور ان میں بھی قائم رہا، ساتھ ہی ساتھ یونانی فلسفے کی قدیم روایت بھی ان کے یہاں جاری رہی کہ وہ مستقل تصنیفوں کے ذریعے سے اپنے کلامی فلسفے کو پیش کرتے ہیں اور اس ضمن میں دوسروں کی رایوں کو بیان کر کے اُن پر نقد و تبصرہ کرتے ہیں، قبول بھی کرتے ہیں اور رد بھی۔ ایکوینا اس کی سماتھیا لوجیا (Summa Theologia) کو اس اندازِ بیان کی مثال میں پیش کیا جا سکتا ہے[4]

## مغرب کے فلسفۂ جدید کی شرح نویسی

مغرب کے کلامی فلسفے کے نقد و تبصرہ کی روایت جدید مغربی فلسفے میں بھی آئی۔ چنانچہ اصلاحی عہد اور اس کے بعد کے فلسفی اپنے اپنے مخصوص فلسفے کو قدمائے یونان کے انداز پر مستقل تصنیفوں میں پیش

---

[1] Simplicius on Aristotle edited by Richard Sorabji (Appendix) P. 141,142,14.

[2] Arabic thought by O'Leary P. 116

[3] A short history of Philosophy P. 157,158

[4] ابن رشد از رینان ص ۱۹۵، A short history of Philosophy P. 167-168

کرتے ہیں اور اسی ضمن میں دوسروں کی رایوں پر نقد بھی کرتے جاتے ہیں اور تایید و تردید بھی۔ ڈی کارٹ، برکلے، ہیوم اور کانٹ کی تصانیف کا یہی انداز ہے۔

معاصر اور جدید عہد میں کسی فلسفی کی پوری فکر یا مخصوص جزوی فکر کی تشریح اور اس پر نقد و تبصرہ کی ایک نئی روایت قائم ہوئی۔ زیرِ تبصرہ فکر کی تشریح میں اس کے مخصوص مصطلحات کی تشریح اور اس کے مشکل و مبہم تصورات کی توضیح بھی آجاتی ہے۔ ان تبصروں میں کوئی خاص تصنیف سامنے نہیں رکھی جاتی بلکہ مجموعی یا جزوی فکر کو سامنے رکھا جاتا ہے۔

مغرب کا یہی اندازِ تشریح و تبصرہ معاصر ہندی و اردو شرح و نقد میں بھی آگیا۔ اردو میں اقبال کے خطبات اور اُن کی فکر کی تشریح و تبصرے پر برابر کتابیں شائع ہو رہی ہیں۔ اس ذیل کی ہندی کتابوں کا جہاں تک تعلق ہے وہ بھی بکثرت بازار میں آرہی ہیں۔

**قدیم فلسفۂ ہند کی شرح نویسی**

یوں تو ہندوستان کے تمام آستک مدارس کی حیثیت کسی نہ کسی متن کی شرح تک محدود ہے لیکن یہ شرحیں اپنے اپنے متنوں سے قریب قریب آزاد ہیں اور شارحین کے اپنے مستقل فلسفے ہیں۔ اُن کو کسی سوتر کی شرح کہنا بہت مشکل ہے۔ اپنے فلسفے اور فکر کو شرح کہنے کی روایت ہندی فلسفیوں کی قدیم عادت ہے۔ سوتر تو درحقیقت پرانی مجلسوں کی بحث و تمحیص کی حافظے میں محفوظ اُن یادداشتوں کے سرے اور حوالے یا اشارے ہیں جو استاذوں سے شاگردوں تک زبانی پہنچتی تھیں۔ یہ سرے یا حوالے اس بحث و تمحیص کو یاد دلادیتے جو کبھی ہوئی تھیں۔ شارحین کچھ تو اپنے محفوظ ذخیرے سے اور زیادہ تر اپنی رائے کے مطابق ان روایتی تشریحات کے حوالوں کی آزادی سے تفسیر کرتے۔ تغیر کرتے بلکہ ایسی روایتی رایوں کو جو اُن کی اپنی رایوں سے متصادم ہوتیں یا جن کی حمایت ان کے لیے دشوار ہوتی تردید بھی کردیتے تھے۔ یہ تکمیلی تشریحات اور اصل میں اپنی طرف سے تغیرات پُرانے روایتی نظام میں ہی ترقی پاتے تھے[1]۔

**مسلمان شارحین کا اندازِ تشریح**

مسلمانوں میں شروح کی ابتدا غالباً قرآن کی تفسیر سے ہوئی جن کی عہدِ صحابہ میں ہی ترتیب و روایت شروع ہوگئی تھی[2]۔ جہاں تک

---

[1] تاریخ ہندی فلسفہ از داس گپتا ص ۹۲-۹۰

[2] الفہرست ابن ندیم (مطبوعہ مصر) ص ۵۵

کتبِ فلسفہ کی شروح کا تعلق ہے غالباً پہلی شرح فیلسوف العرب ابو یوسف یعقوب بن اسحاق کندی متوفی ۲۶۰ھ کی ارسطاطالیس کے بعض اقوال کی شرح ہے، فارابی اور شیخ نے بھی ارسطو کے بعض اقوال و فصول کی شرح کی ہے[1]

مسلمانوں میں شرح نگاری کا عام دستور یہ تھا کہ انہوں نے اصل متن کو سامنے رکھ کر نہ صرف یہ کہ متن کی شرح کر دی بلکہ متن کے معانی اور الفاظ پر ان کی نظر میں جو قابلِ رفع اعتراضات ہوئے، انہیں رفع کیا اور توجیہیں کیں اور جو رفع نہ ہو سکے انھیں بے جواب چھوڑ دیا۔ مسئلے کے متعلق اہم اور قابلِ ذکر اختلافات ہوئے تو انھیں بیان کیا، مختلف رایوں میں تطبیق کی اور اگر تطبیق نہ ہو سکی تو کسی ایک رائے کے وجوہِ ترجیح ظاہر کیے، متن کی توضیح و تفصیل کی کوشش کی اور اسی کو اولیت دی، اس ضمن میں اپنی رایوں کو بھی پیش کیا، متن کو جزءاً جزءاً خط کھینچ کر دوسری روشنائی سے لکھ کر یا متن کو مصنف کے قول سے اور شرح کو اپنے قول سے تعبیر کر کے الگ کیا اور اس کے لیے شرح کی اصطلاح وضع کی اور اگر متن کے محض اہم اور مشکل مقامات کی باندازِ بالا تشریح پر اکتفا کیا تو اس کا نام حاشیہ رکھا۔ ایسے حواشی جو حاشیہ نگاروں کی جدتِ فکر کے شہکار مانے جاتے ہیں۔ رسالہ قطبیہ، شرح تہذیب دوانی اور شرح مواقف[2] پر میر زاہد ہروی کے حواشی ہیں جو دقتِ نظر کے مثالی نمونے ہیں جن کو اختصار کے طور پر اساتذہ زواہد ثلثہ کہا کرتے تھے۔

شروح و حواشی کی متن کے مضمون سے موافقت و مطابقت اور اس کے مفہوم کی حقیقی تشریح مسلمانوں کی شروح و حواشی کی اگرچہ عام خصوصیت ہے لیکن اس میں مستثنیات بھی ہیں کہ شارحین نے پوری آزادی کے ساتھ صرف اپنے خیالات پیش کیے ہیں اور اصل متنوں کے مضمون اور ان کے

---

[1] الفہرست لابن ندیم (مطبوعۂ مصر) صفحہ ۳۵۸-۳۶۸

[2] رسالہ قطبیہ علم و ادراک پر قطب الدین محمد یا محمود بن محمد رازی متوفی ۱۳۶۵ء کا رسالہ ہے۔ تہذیب منطق پر سعد الدین مسعود بن عمر تفتازانی متوفی ۱۳۹۰ء کا رسالہ ہے جس پر قاضی جلال الدین محمد بن اسعد الدوانی کی شرح ہے۔ مواقف عضد الدین ایجی متوفی ۱۳۵۵ء کی علم کلام میں مشہور تصنیف ہے جس کی علی بن محمد الجرجانی المعروف بمیر سید شریف متوفی ۱۴۱۳ء نے شرح کی ہے۔ قاضی محمد زاہد بن محمد اسلم الہروی المعروف بمیر زاہد متوفی ۱۶۸۹ء

حقیقی مفہوم اور اس کی تشریح کو یک سر ترک کر دیا ہے اور متن اور شرح کے مضمونوں میں کوئی ربط و تعلق نہیں باقی رکھا ہے۔ تاہم اس اختلافِ مضمون کے باوجود شرحوں میں متون کے الفاظ اور عبارت سے بے تعلقی نہیں برتی ہے بلکہ ان کے معانی میں ہیر پھیر کر کے کسی نہ کسی طرح اپنی من مانی تشریح پر ان کو چسپاں کر دینے کی کوشش کی ہے۔ اس طرح کی شرحیں جہاں تک میری نظر ہے تصوف سے مخصوص ہیں اور بیشتر قرآن کی تفسیر سے تعلق رکھتی ہیں۔ مثال کے طور پر مشہور صوفی صدر الدین محمد بن اسحاق القونوی متوفی ۱۲۷۵ء کی اعجاز البیان فی کشف ام القرآن کو پیش کیا جا سکتا ہے۔ یہ سورۂ فاتحہ کی تفسیر ہے۔ اس میں تفسیر کے ذیل میں ان صوفیانہ اسرار کا بیان ہے جو اُن کے نزدیک سورت کے الفاظ اور اس کی تعبیروں میں مخفی ہیں۔ اسی طرح کی سورۂ فاتحہ کی ایک دوسری تفسیر ہے جو کاتب کے بیان کے مطابق حضرت حسین کی تصنیف ہے لیکن واقعہ یہ ہے کہ یہ انتساب قطعی غلط ہے اور بظاہر تیرھویں صدی ہجری کے ربع اول میں ہندوستان میں ہی لکھی گئی ہے۔ ان کے علاوہ اس قسم کی تفسیریں پورے قرآن پر بھی حاوی ہیں اور ان کا ذکر تراجم اور فہرستوں میں ہے لیکن میری نظر سے نہیں گذری ہیں۔ ہماری درسی تفسیروں میں قاضی ناصر الدین ابو سعید عبداللہ بن عمر البیضاوی متوفی ۱۲۸۶ء نے اپنی تفسیر انوار التنزیل واسرار التاویل میں تفسیر کے ساتھ موقع بہ موقع متصوفانہ تاویلیں بھی کی ہیں لیکن یہ ضمنی نکات ہیں۔ اس سلسلے کی نہایت دلچسپ کوشش ابن حاجب کے "کافیے" کی شرح ہے۔ کافیہ نحو کی مشہور درسی کتاب ہے اور صرف عربی زبان کی نحو پر مشتمل ہے لیکن بلگرام کے عبدالواحد حسینی واسطی نے خالص صوفیانہ رنگ میں اس کی شرح کی ہے۔ یہ دسویں صدی ہجری کے اواخر یا گیارھویں صدی کے اوائل میں لکھی گئی۔ لیکن الفاظ کے کافی ہیر پھیر کے باوجود کافیے کے بہت چھوٹے ٹکڑے سے آگے نہ بڑھ سکی۔[۱] اگر تفتیش و تلاش کی جائے تو اس قسم کی شرحیں مزید ڈھونڈی جا سکتی ہیں۔ چونکہ اس قسم کی تفسیروں اور شرحوں سے اصل متنوں کو نہیں سمجھا جا سکتا۔ اس لیے لوگوں نے شرح و تفسیر کی حیثیت میں ان کو اہمیت نہیں دی اور ان کو صرف نکتہ آفرینی اور ذہانت کا کرشمہ سمجھ کر چھوڑ دیا۔

**شرح اشارات**

ان خصوصی شروح کو چھوڑ کر جو درحقیقت اپنی متوں کی شرح نہیں ہیں مسلمانوں کے روایتی انداز شرح نویسی کو واضح کرنے کے لیے مشہور مسلمان فلسفی شیخ ابو علی ابن

---

[۱] مآثر الکرام ص۲۴۳ و نزہۃ الخواطر جلد پنجم ص۲۶۳

سینا کی فلسفے میں ایک مختصر تصنیف 'اشارات' کی شرح کو مثال کے طور پر پیش کرتا ہوں جس طرح صاحبِ اشارات چوتھی صدی ہجری کا سب سے بڑا فلسفی ہے۔ اسی طرح اس کا شارح امام رازی[1] چھٹی صدی ہجری کا مشہور اشعری متکلّم ہے' دونوں الگ الگ مدارسِ فکر کے نمائندے ہیں اور خلافِ فکر و رائے میں ایک دوسرے کے مدِ مقابل۔ پوری شرح پر نظر ڈالنا اور 'اشارات' میں جن جن مسائل پر بحث کی گئی ہے اور شارح کی ان کی توضیح اور ان پر اُن کی اپنی رایوں کا بیان تو اس مختصر مقالے میں ممکن نہیں اور نہ شرح نویسی کے مسلمانوں میں مروّج اسلوب کی وضاحت کے لیے ضروری' چنانچہ یہاں نمونے کے طور پر صرف ایک مسئلے پر اکتفا کرتا ہوں اور وہ بھی نہایت مختصر اور ضروری حد تک۔

متن کا اصل مسئلہ یہ ہے کہ باری تعالیٰ کا جزئیات کے متعلق علم اگرچہ محیط ہے لیکن وہ کلی حیثیت میں ہے' کیوں کہ وہ وحدت ہی وحدت ہے اور بے تغیّر' بے تبدّل جیسا تھا ویسا ہی ہے اور ایسا ہی ہمیشہ رہے گا اور جزئیات کو جزئی حیثیت میں جاننے سے اس میں تغیّر پیدا ہو جاتا ہے جو اس کی شانِ ہمہ فعلیت و کامل ناانفعالیت کے منافی ہے۔ شیخ باری تعالیٰ کے علم کی اس نوعیت کو پہلے دلائل سے ثابت کر چکا ہے۔ اس موقعے پر یہ ثابت کرنا چاہتا ہے کہ جزئیات کو جزئی حیثیت میں جاننے سے ذات میں کس طرح تغیّر راہ پا جاتا ہے' اس کو ثابت کرنے کے لیے وہ مثالوں سے صفات کی متعدد قسمیں گِناتا ہے اور واضح کرتا ہے کہ کس قسم کی صفات کی تبدیلی سے موصوف متاثر ہوتا ہے اور کس سے متاثر نہیں ہوتا' چنانچہ وہ کہتا ہے کہ "ان میں سے کچھ تو سیاہی' سپیدی جیسی صفات ہیں کہ ان کے بدلنے سے موصوف کا اپنا قائم وصف ہی بدل جاتا ہے کچھ اس طرح کی ہیں جس طرح کسی شے میں کسی دوسرے جسم کو حرکت دینے کی قدرت' اب اگر وہ خاص جسم ناپید ہو جائے تو اس مخصوص جسم کو حرکت دینے کی قدرت بھی جاتی رہے گی اور قدرت رکھنے والی شے کا یہ خاص وصف اس خاص جسم کے لحاظ سے تو بدل جائے گا لیکن اس تبدیلی سے قادر شے میں کوئی تغیّر راہ نہیں پائے گا' صرف قدرت کے تعلق میں تغیّر ہوگا کہ قدرت اب اس مخصوص جسم سے متعلق نہیں رہے گی لیکن جو وصف اس میں تھا یعنی قدرت وہ اب بھی جیسا کا تیسا رہے گا۔ کچھ اس قسم کی صفات ہیں۔ مثلاً ایک شے جانتی ہے کہ ایک خاص

---

[1] فخر الدین ابو عبداللہ محمد بن عمر البکری المعروف بالامام الرازی متوفی ۶۰۶ھ

چیز نہیں ہے، جب وہ موجود ہوئی تو اس کو علم ہوا کہ چیز ہے۔ اس حالت میں علم بھی بدلا اور اس کی نسبت اور تعلق بھی۔ اور محض کلی علم ہر ہر جزئی کے علم کو محیط نہیں بلکہ خصوصی جزئی کے لیے جدید علم، جدید تعلق کی ضرورت پڑے گی اور نفس میں نئے تعلق اور نئی صورت کا ارتسام ہوگا چنانچہ جو ذات تغیر و تبدل کا محل ہی نہیں اس کو پہلی اور تیسری قسم کا تغیر لاحق نہیں ہو سکتا۔ ہاں دوسری قسم کے تغیر کی معروض ہو سکتی ہے کیونکہ یہ تغیر تعلقات میں ہے جو ذات پر اثر انداز نہیں۔"

امام رازی نے پہلے شیخ کے اس بیان کا سابق سے تعلق و ربط بیان کر کے اس کا منشاء و مقصد بیان کیا کہ چوں کہ زمانیات کے لیے تغیر ناگزیر ہے اور زمانیات متغیرہ کے علم سے خود ذات باری متاثر ہوتی ہے اور اس میں تغیر و تبدل راہ پاتا ہے جو ذات باری میں ناممکن ہے، لہٰذا اس کے لیے ان کا علم بھی ناممکن ہے، چنانچہ پہلے صفات متغیرہ کو تین قسموں میں تقسیم کر کے ان تینوں قسموں کو پوری تفصیل کے ساتھ بیان کیا، ان کے حصر کی وجہ لکھی اور شیخ کی دی ہوئی مثالوں کو پوری وضاحت سے ان اقسام پر منطبق کیا اور ان قسموں میں سے پہلی اور تیسری قسم کی صفت سے ذات میں تغیر و تبدل کیسے راہ پاتا ہے۔ اس کی توضیح کی، پھر یہ بتایا کہ علم کلی ہر ہر جزئی کو کیوں محیط نہیں بلکہ ہر جزئی کے لیے نئے علم کی ضرورت ہے اور ہر نیا علم، نیا تعلق اور ذات باری میں اس کی صورت کا حصول چاہتا ہے اور ذات کا یہی انفعالی تاثر ذات کا تغیر ہے جو ذات باری میں ممکن نہیں، اس لیے وہ پہلی اور تیسری قسم کی صفات متغیرہ سے موصوف نہیں ہو سکتا، دوسری قسم کی صفات متغیرہ چونکہ ذات پر اثر انداز نہیں ہوتیں صرف تعلق بدلتے رہتے ہیں اس لیے ذات انھیں صفات سے موصوف ہو سکتی ہے۔ یہاں تک شیخ کے بیان کی بے کم و کاست تشریح اور مفصلاً اس کی تقریر تھی۔ اس کے بعد شیخ کے بیان پر اعتراض کیا کہ فلاسفہ تعلقات و اضافات کا خارجی وجود مانتے ہیں اور چوں کہ اس استدلال میں یہ مان لیا گیا ہے کہ باری تعالیٰ جن عارضی تعلقات و اضافات سے موصوف ہو سکتا ہے ان میں تغیر و تبدل ذات باری کے تغیر کو مستلزم نہیں۔ اس کے معنی یہ ہیں کہ ان عارضی صفات یعنی اضافات و تعلقات سے اس طرح متصف ہو سکتا ہے کہ پہلے ایک اضافت سے متصف ہو اور وہ زائل ہو گئی تو دوسری اضافت سے متصف ہوا گویا ذات پر اس عارضی اتصاف سے لاحق تغیر و تبدل جائز ہے تو پھر صفات حقیقیہ کی بنا پر ذات میں تغیر و تبدل کیوں ناممکن ہے اور اس نقطے پر صفات عارضہ یعنی تعلقات حادثہ میں

اور صفات حقیقیہ میں کیا فرق ہے اور کیوں ہے۔ تاہم اگر تم صفاتِ عارضہ اور صفاتِ حقیقیہ میں اس نقطے پر فرق کرتے ہی ہو تو سرے سے علم ہی کو صفتِ حقیقی نہ قرار دو۔

اپنے اس اعتراض کو قوی سمجھ کر بے جواب دیے چھوڑ دیا اور فلاسفہ کے مقابلے میں اس مسئلے کے متعلق اپنی ذاتی رائے بیان کی اور فلاسفہ کی غلطی پر متنبہ کیا کہ یہاں اصل غلطی یہ ہے کہ علم، معلوم کی ایسی صورت کو قرار دیا جو عالم کی ذات میں مرتسم ہوتی ہے اور ہر لحاظ سے اپنے معلوم یا متعلق علم کے مساوی ہوتی ہے اور ظاہر ہے صورتوں کا ذات میں ارتسام اور پھر ذات سے اُن کا زوال ذات کے تغیر میں اثر انداز ہوتا ہے اور ہم فلاسفہ کے اس غلط خیال کی کہ علم صورتوں کا ارتسام ہے، پوری طرح تردید کر چکے ہیں، بلکہ واقعہ یہ ہے کہ علم درحقیقت صورت نہیں بلکہ عالم و معلوم کے درمیان ایک خاص قسم کی نسبت ہے اور بس۔ لہٰذا علوم متجددہ میں صرف نسبتیں اور تعلق بدلتے ہیں۔ ذات میں تغیر نہیں سرایت کرتا۔ چنانچہ علم میں تغیر صرف اضافتوں کا تغیر ہے نہ کہ مضاف الیہ اور ذات کا۔ اس کے بعد ان لوگوں کی تغلیط کی ہے جو یہ کہتے ہیں کہ جزئیات معلومہ کا تغیر ذات کے تغیر کو مستلزم نہیں، الاّ یہ کہ یہ تسلیم کیا جائے کہ علم صورۃِ حاصلہ نہیں بلکہ مخصوص تعلق ہے اور تعلق کے تغیر سے ذات میں تغیر نہیں ہوتا۔ اس کے بعد علم کے اضافت ہونے کو تحقیقی طور پر بیان کیا ہے اور اس کی توضیح کی ہے۔ یہاں شیخ کے مذکورہ سابق قول کی، جس کو خود شیخ کی عبارت میں نقل کیا گیا ہے، شرح ختم ہو جاتی ہے۔ (ملاحظہ ہو شرح اشارات از رازی بر حاشیہ شرح طوسی مطبوعہ مصر ص ۶۴-۶۲ جزء دوم)

(اضافہ حسب فرمائش مکرمی جناب ڈاکٹر پی کے ترپی واستوا، راجستھان یونیورسٹی، جے پور)

مسلمان فلاسفہ و متکلمین کے ان اساطین کے علاوہ بعد کے لوگوں میں اثیر الدین مفضل بن عمر ابہری سمرقندی متوفی ۶۶۳ھ کی ہدایۃ الحکمۃ کی شروح میں آخوند صدر الدین محمد بن ابراہیم شیرازی معروف بملا صدرا کی شرح ہے جو اپنی تفصیل و تدقیق کے لحاظ سے بہت اہم سمجھی جاتی ہے اور سبقاً سبقاً پڑھائی جاتی رہی ہے۔ اس میں قدماء کے اختلافات، ان کے دلائل اور شارح کی اپنی تحقیقات کا مفصل بیان ہے۔ کسی خاص مسئلے پر ان کی شرح کا مفصل نمونہ بہت طولِ بیان چاہتا ہے جس کا یہ مختصر مقالہ متحمل نہیں، میں متن کے عنوان بحث اور اس کے ایک ٹکڑے پر شارح کی شرح و بحث کا صرف ایک مختصر سا خاکہ پیش کیے دیتا ہوں۔ باقی قیاس کُن زگلستان من بہار مرا۔

متن کا عنوان ہے "در زمان" اس کے تحت شارح نے اس کے تین مقصد قرار دیے ہیں۔ زمانے کے وجود پر تنبیہ[1]، اس کی ماہیت کی تحقیق اور اس کی ابدیت و ازلیت کا اثبات۔ اصل مقصدوں کی شرح سے پہلے شارح نے زمانے کے متعلق لوگوں کے اختلاف بیان کیے کہ کچھ لوگ اس کو حسی موجودات میں شمار کرتے ہیں اور کچھ ذہنی موجودات میں۔ حسی وجود کے قائل بعض اس کو جوہر اور قائم بالذات مانتے ہیں بعض عرض اور قائم بالغیر۔ جوہریت کے مدعی کچھ تو مجرد، غیر مادی مانتے ہیں جن کا ایک فرقہ تو اسی کو واجب تعالیٰ اور خدا کہتا ہے (ہمارے زمانے میں اقبال کی بھی یہی تحقیق معلوم ہوتی ہے) اور کچھ مادی اور جسمانی کہتے ہیں، جو عرض سمجھتے ہیں وہ اس کو ناقرار تو کہتے ہی ہیں، اس میں مختلف ہیں کہ وہ خود ہی حرکت ہے یا خود حرکت نہیں ہے۔

اس تفصیل کے بعد ہر مذہب کے دلائل، اُن کی خامیاں، ان پر غلط اعتراضات کی تردید پھر شارح کے نزدیک جو مسلک صحیح ہے اس کا اثبات ہے۔ یہ پوری بحث بہت دقیق اور عمیق مطالعہ چاہتی ہے۔

اس کے بعد بحث زمان جن مقصدوں پر مشتمل ہے ان میں سے پہلے مقصد یعنی اس کے وجود پر اصل متن کی تنبیہ کی شرح کی ہے، متن کی وجود زمان پر تنبیہ یہ ہے۔

"ہم نے کسی مسافت پر ایک خاص اندازے یعنی درجے کی تیز اور دوسری کچھ مدھم ساتھ ساتھ شروع اور ختم ہونے والی حرکتیں فرض کیں تو مدھم تیز کی مسافت سے کم مسافت طے کریگی اور تیز مدھم سے زیادہ مسافت طے کریگی اور اگر دونوں حرکتوں کی شروعات اور ختم میں سے کسی ایک میں ہی موافقت ہوتی ہے۔ ایسی صورت میں طے شدہ مسافت یکساں بھی ہوسکتی ہے اور دوسری حرکت میں اگر یکساں درجے کی تیزی فرض کریں اور شروع و ختم میں موافقت ہو تو تم دونوں کی طے کی ہوئی مسافت کی مقدار ایک ہی پاؤگے اور اگر ایک شروع ہوئی اور دوسری شروع نہیں ہوئی لیکن ختم ساتھ ساتھ ہوئیں یا اس کے برعکس ہوا تو ایک کی طے کی ہوئی مسافت دوسری کی طے کی ہوئی مسافت سے کم ہوگی اور ایسا واقع ہوا تو تیزی کی شروعات اور ختم کے مابین ایک امکان یعنی ایک ایسی محدود شے پیدا ہوئی کہ جس میں ایک معین مسافت کو معین تیزی کے ساتھ طے ہونے کی گنجائش اور معین مدھم حرکت کے لیے پہلی سے کم مسافت طے کرنے کی گنجائش ہے (یعنی ایک ہی وسعت میں تیز اور مدھم دونوں حرکتوں کو سمالینے

[1] وضاحت طلب بدیہی کی دلائل سے توضیح تنبیہ کہلاتی ہے یہ دلائل حقیقی دلائل نہیں ہوتے بلکہ توضیحات ہوتے ہیں۔

کی قابلیت ہے)۔ اور یہ محدود شے (یا گنجائش حرکت کے لیے نہ تو بعینہٖ مسافت ہے نہ حرکت ہے نہ تیزی اور مدھم پن ہے، کیوں کہ ان میں سے ہر ایک میں اختلاف ہو سکتا ہے جبکہ گنجائش بحالہ رہتی ہے اور یہ سب موافق ہو سکتے ہیں جبکہ گنجائش مختلف ہوتی ہے۔ امام رازی نے مباحثِ مشرقیہ میں اسی دلیل پر یہ اعتراض کیا ہے کہ اس دلیل میں تیزی اور مدھم پن جن کے مفہوم میں زمان شامل ہے اور حرکتوں کی شروعات اور ختم میں ساتھ ساتھ ہونا جس کے معنی زمانی معیت ہیں ملحوظ ہیں اور دونوں امروں کا ثبوت زمان کے ثبوت کے بغیر ممکن نہیں۔ چنانچہ اس دلیل میں دور (یعنی ہیر پھیر) ہے (کہ زمانے کے ثبوت سے پہلے ہی زمانے کو ثابت ماننا پڑتا ہے اور اس طرح زمانے کا ثبوت خود زمانے پر موقوف رہتا ہے) پھر خود ہی امام نے اس کا جواب دیا ہے کہ اس دلیل سے مقصود زمانے کا وجود ثابت کرنا نہیں ہے بلکہ مقصود زمانے کی ایک خاص نوعیت کو ثابت کرنا ہے کہ وہ حرکت کی مقدار ہے کیونکہ اس کا اصل وجود تو واضح ترین بدیہیات میں سے ہے اور اسی لیے کہا گیا ہے کہ زمانہ ظاہر الوجود اور خفی الماہیۃ ہے (چوں کہ شارح نے اصل بحث کے مقاصد میں زمانے کے اثبات اور اس کے مقدار حرکت ہونے کے اثبات کو الگ الگ مقصد قرار دیا ہے اور امام کا جواب اس پر مبنی ہے کہ مقصد زمانے کا اثبات نہیں بلکہ اس کے مقدار حرکت ہونے کا اثبات ہے۔ اس لیے شارح کے بیان کے پیشِ نظر) مناسب توجیہہ یہ ہے کہ یوں کہا جائے کہ اصل غرض یہاں زمانے کو اس حیثیت میں ثابت کرنا ہے کہ اس پر اس کے مقدار حرکت ہونے کا اثبات مرتب ہو سکے اور یوں بھی جواب دیا جاتا ہے کہ ان امور کے وجود کا علم زمانے کے وجودِ حسی کے علم پر موقوف نہیں کیوں کہ جو لوگ اس کے وجودِ حسی کے قائل نہیں۔ وہ بھی شے کی شے سے معیت اور حرکتوں کے ایک دوسری سے تیز اور مدھم ہونے کے معترف ہیں اور اس اعتراف کے لیے زمانے کا فی الجملہ تصور کافی ہے، چاہے اس کا حسی وجود ہو چاہے ذہنی، لہٰذا یہ کہا جا سکتا ہے کہ اس دلیل کا مقصد زمانے کا حسی وجود ثابت کرنا ہے "اور دلیل میں مذکورہ امورِ زمانہ کے فی الجملہ وجود پر موقوف ہیں نہ کہ اس کے وجودِ حسی پر"۔ لہٰذا دور لازم نہیں آتا۔ جواب کی تقریر کے بعد شارح نے اس جواب کے غلط موقف پر متوجہ کیا ہے اور بتایا ہے کہ بنیادی طور پر یہ جواب اگرچہ صحیح ہے لیکن اس کی یہ تقریر صحیح نہیں ہے چنانچہ کہتے ہیں کہ)

- زمانے پر موقوف ان امور کی اصل حقیقتیں ہیں نہ کہ ان امور کے وجود کا علم، ان کے وجود کا علم تو اُن بدیہیات میں سے ہے جو زمانے کے حسّی ہونے یا ذہنی ہونے کے لحاظ کا محتاج نہیں اور دلیل میں جس کا لحاظ ہے وہ یہ (یعنی علم بالوجود) ہے نہ کہ وہ" (یعنی ان کے مفہوموں کا تصور اور اصل حقیقتیں، چنانچہ موقوف اور موقوف علیہ الگ الگ ہیں لہٰذا دور لازم نہیں)

شرح و متن کے اس اقتباس سے ملا صدرا کی شرح نگاری کا اسلوب سامنے آچکا ہوگا اور اشارات کی شرحِ رازی اور ہدایۃ الحکمۃ کی شرحِ صدر کا فرق بھی معلوم ہو گیا ہوگا کہ پہلی میں متن اور شرح "اس نے کہا" اور "میں کہتا ہوں" کی تصریح کے ساتھ ہے اور دوسری میں متن کو شرح سے متن پر خط کھینچ کر یا دوسرے رنگ سے لکھ کر ممتاز کیا گیا ہے۔ اب میں غیر ضروری طوالت سے بچنے کے لیے محض متن سے استدلال کی تکمیل کیے دیتا ہوں اور شرح کو نظر انداز کرتا ہوں۔

"یہ امکان (یا گنجایش) کم اور بیش ہونے کے قابل ہے اور ناقرار ہے کیوں کہ اس کے اجزا ساتھ ساتھ نہیں موجود ہوتے۔ چنانچہ یہ امکان (یا گنجایش) ناقرار مقدار ہے اور زمانے سے بھی مراد ہے،، یہاں تک زمانے کے وجود پر تنبیہ تھی جو بحث کا پہلا مقصد تھا، آگے اس کی ماہیت کی تحقیق اور اس کی ازلیت و ابدیت کا بیان ہے جس کو چھوڑتا ہوں۔ (شرح ہدایۃ الحکمۃ از ملا صدرا مطبوعہ مطبع علوی ص ۲۳۶-۲۴۰)

مسلمان فلسفیوں کی شرح نویسی کا یہ عام اور روایتی نمونہ ہے اور شرح کا یہ روایتی اسلوب فلسفیانہ شرح سے مختص نہیں بلکہ غیر فلسفیانہ شرح و حواشی تک میں عام ہے لیکن موجودہ عہد میں قرآن، حدیث اور منظومات کی شروح و حواشی کو چھوڑ کر بالکل متروک ہو چکا ہے۔ قرآن، حدیث اور منظومات میں اس قدیم اسلوب کے باقی رہنے کی وجہ بظاہر یہ ہے کہ ان میں مختلف وجوہ سے الفاظ و عبارات کی بھی خصوصی اہمیت ہے۔

# سرسید کی دینی برکتین

ایک

مدلل پر معنیٰ اور فاضلانہ لکچر

جو

مولانا مولوی محمد عبدالحلیم صاحب شرر مدظلہ العالی کی زبان حقیقت ترجمان

سے

ایک سال سرسید مرحوم کی برسی کے موقع پر ایک عظیم الشان مجمع مین سنا گیا

اور

خاکسار محمد سراج الحق منیجر و پبلشر دلگداز نے

سنہ ۱۹۱۳ع مین

دلگداز پریس لکھنؤ محلہ کٹرہ بزن بیگ خان مین چھاپ کے

شائع کیا



طبع ثانی

قیمت فی نسخہ

# عرض حال

سرسید مرحوم کی برسی کے زمانے مین مولوی محمد عزیز مرزا صاحب مرحوم و مغفور کی کوشش سے تقریباً ہر سال مین حیدرآباد مین جلسہ سرسید مرحوم کی یاد تازہ کرنے کے لیے کیا جاتا تھا چنانچہ ایک سال ایسے ہی موقع پر مولوی عزیز مرزا صاحب نے مجھے مجبور کیا کہ اُس صحبت ان مین سید صاحب مرحوم کی دینی برکتون پر کچھ عرض کرون۔ مین بالطبع ایسے جلسون سے بھاگتا ہون۔ اور جہان تک بنتا ہے علیحدہ ہی رہتا ہون مگر مولوی صاحب مرحوم کے اصرار سے مجال انکار نہ ہوئی۔ اور مین نے یہ لکچر جو پبلک مین پیش کیا جاتا ہے ایک بہت بڑے مجمع مین جس کے پریسیڈنٹ مسٹر اکبر نذر علی حیدری تھے پڑھ کے سنایا۔ اس عنوان سے تو اکثر حضرات چونکے تھے۔ مگر اس کے سُن لینے کے بعد مین نہین سمجھتا کہ کسی نے اس پر اعتراض یا اس سے اختلاف کیا ہو۔

پہلے اسے میرے دوست ظفر علی خان صاحب بی۔ اے ایڈیٹر زمیندار نے اپنے رسالہ "دکن ریویو" مین شایع کیا تھا۔ پھر جناب منشی حسن الدین خان صاحب خاموش کی قدردانی سے عزیزی پریس آگرہ مین ایک مستقل رسالے کی حیثیت سے طبع ہوا۔ جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ اکثر حضرات اسے دلگداز پریس سے طلب فرمانے لگے۔ اسی خیال سے مین نے اُسے دلگداز پریس مین بھی طبع کر دیا

اکثر حضرات کی خواہش تھی کہ اس ایڈیشن مین کچھ اضافہ کر دیا جائے۔ مگر چونکہ یہ وہ چیز ہے جو پبلک مین پیش ہو چکی ہے اور ایک خاص جلسہ کی یادگار ہے لہذا مجھے مناسب نہین معلوم ہوا کہ اُس مین کچھ رد و بدل کیا جائے۔

بس اس سے زیادہ کچھ عرض کرنے کی مجھے ضرورت نہین معلوم ہوئی۔

خاکسار محمد عبدالحلیم شرر

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# سر سید احمد خان کی دینی برکتین

سر سید کے خلاف جو ہنگامہ آج سے ۳۰ - ۳۵ سال پہلے زور و شور پر تھا - اُن کی زندگی ہی مین کم ہو چلا تھا - اور اب اُن کے انتقال کے دس گیارہ برس بعد تو ہم دیکھتے ہین کہ وہ سب اختلافات ہباءً منثوراً ہو گئے - اور ہر شخص اتنا ضرور تسلیم کر رہا ہے کہ سید مرحوم مسلمانون کے سچے خیر خواہ اپنی قوم کے فدائی - اور اپنے ہم مذہبون کے ولی دوست تھے - اس بکا اعتراف کرنے مین بھی کسی کو تامل نہین کہ اُن کی ذات سے مسلمانون کو بہت بڑا فائدہ پہونچا - بلکہ اکثر صاحب عقل عاقبت اندیش اور زمانہ شناس لوگ دعوے کرتے ہین کہ ممالک متحدہ و پنجاب ہی نہین سارے ہندوستان کے مسلمانون کو صرف ایک شخص نے تباہی و پامالی سے بچا لیا - اور وہ شخص سر سید تھا - لیکن سید صاحب کی زندگی کے اس رخ پر کہ قوم کو اُن کی ذات سے کیسے کیسے دنیوی فائدہ حاصل ہوے بہت کچھ غور کیا جا چکا - اور بے انتہا بحثین ہو چکین - اور تسلیم کر لیا گیا کہ مسلمانون کی دنیوی ترقی کے لیے اُن کی ذات ایک فرشتہ تھی - چنانچہ جب اُن کا نام آجاتا ہے تو ہر جگہ تحسین و مرحبا کی صدائین زور و شور سے گونجنے لگتی ہین - لہذا اب اس بارۂ خاص مین کچھ کہنے یا ہم وطنون اور ہم مذہبون کو بتانے اور سمجھانے کی بہت کم ضرورت باقی رہی ہے -

اسی لیے ہم آج سید صاحب کی زندگی کا ایک دوسرا رخ اختیار کر کے اس امر پر بحث کرنا چاہتے ہین کہ سید مرحوم کے ظہور اور اُن کی مجتہدانہ کوششون سے مذہب پر کیا اثر پڑا - اور آیا اُن کی ذات سے مذہب کو بھی کچھ فائدہ پہونچا یا نہین اگرچہ سچ یہ ہے کہ اُن کی زندگی پر اس حیثیت سے بحث کرنے کا صحیح وقت ابھی نہین آیا ہے - سید صاحب اس بارے مین جو کچھ کر رہے تھے اُس کو تعلق موجودہ دور کے مذاق موجودہ تعلیم - موجودہ انقلابات - اور موجودہ رفتار کے آخری نتائج سے تھا - اور وہ نتائج گو ہر جگہ ظاہر ہونے لگے ہین مگر ابھی اُن کا بہت کچھ ظاہر ہونا باقی ہے - اور خوب یاد رکھنا چاہیے کہ یہ نتائج جو جو زیادہ ظاہر و نمایان ہوتے جائین گے اُسی قدر سید صاحب کی مذہبی برکتین بھی

زیادہ نمایاں اور روشن ہوتی جائینگی۔ اور روز بروز زمانہ زیادہ وضاحت سے بتاتا جائیگا کہ سید صاحب کیا تھے اور مسلمانون کو من حیث الدین کیا فائدہ پہونچا گیے۔

اسلام کی گزشتہ بارہ صدیان اوج عروج مین گزر گئی تھین۔ جبکہ فقہ اسلام اُن کے ممالک کا قانون تھی اور حقیت اسلام کی دلیلون مین حکومت کا زور بھی موجود تھا۔ اُن کے اوضاع و اطوار ملک کی فیشن تھے۔ اور دولتمندی کی وجہ سے غیر قوم اور غیر مذہب والون کو بھی اُن کی ہر وضع مین ایک ادا اور اُن کی ہر بات مین ایک خوبی نظر آتی تھی۔ مسلمانون ہی کو اپنی معاشرت اور اپنے مذہبی رسوم پر ناز نہ تھا۔ بلکہ دیگر مذاہب والے بھی اُن کی صحبتون اور اُن کی عادتون کو رشک کی نگاہ سے دیکھتے اور اُن کے نقش قدم پر چلنے کی کوشش کرتے تھے۔ یہی نہین۔ امتداد زمانہ نے مسلمانون کو باور کرا دیا تھا کہ اگر کوئی غیر قوم یا غیر مذہب والی جماعت اُن پر غالب بھی آئے گی تو وہ بھی اُن کے نقش قدم پر چلنے کے لیے مجبور ہوگی۔ اور اُن کے مذہب و اخلاق کو اختیار کرکے ترقی اسلام ہی کا ذریعہ بن جائے گی۔

تیرھوین صدی ہجری مین یکایک یہ انقلاب ہوا کہ خدا نے عنان حکومت اُن کے ہاتھ سے نکال کے یورپ کے مسیحیون کے ہاتھ مین دی۔ اور یہ لوگ تاتاری نہ تھے کہ مسلمانون پر حکمران ہونے کے بعد اُن کے کیش و آئین کو اختیار کر لیتے اور مسلمان ہو جاتے بلکہ اُنھون نے خود اپنے اوضاع و اطوار قائم رکھے اور جن چیزون کو مسلمانون سے لیا بھی تھا اُن مین غیر معمولی ترقی کرکے اس درجہ کو پہونچ گئے کہ وہ چیزین غیر سے لی ہوئی نہین بلکہ خود اُن کی اور اُن کے مغربی رنگ مین رنگی ہوئی نظر آتی تھین۔

ایسے انقلابات مین ہمیشہ دو صورتین ہوا کرتی ہین۔ اگر غالب و فاتح قوم ظالم و بے رحم اور متعصب و بے درد ہوئی تو مغلوب و مفتوح قوم کو بالکل پامال اور ہمیشہ کے لیے تباہ و برباد کر دیا کرتی ہے۔ جیسا کہ اگلے دنون آریہ لوگون نے ہندوستانیون کے ساتھ بابل و اسیریا والون نے یہود وغیرہ کے ساتھ اور فارسیون نے بابل کے صابئین کے ساتھ اور قرون وسطی مین کیتھائیلک عیسائیون نے ہسپانیہ کے مسلمانون کے ساتھ کیا اور اگر فاتح و غالب قوم منصف مزاج ہوئی تو مغلوب و مفتوح قوم بے شک دست برد زمانہ سے بچ جاتی ہے جس کی مثال خود ہندوستان کی اگلی اسلامی سلطنت

تھی۔ ہمیں اپنی خوش نصیبی پر خدا کا شکر کرنا چاہیے کہ جس قوم نے ہمیں مغلوب کر کے مفتوح بنایا وہ انسانیت کے اعلیٰ اوصاف سے متصف اور منصف و غیر متعصب ہے جس کی وجہ سے ہماری قوم کا دست برد زمانہ سے بچ کے زندہ رہ جانا یقینی تھا۔

مگر اس صورت میں بھی ایک نہت بڑا اندیشہ ہے جسے کسی ظالم قوم کی ماتحتی کے اندیشہ سے کم نہ خیال کرنا چاہیے۔ ایک مذہب اور ایک قوم کی مفتوحی و مغلوبی کا ابتدائی زمانہ انتہا سے زیادہ تعصبات سے بھرا ہوا ہوتا ہے۔ ایک ضد پیدا ہو جاتی ہے کہ ہمیں اپنے فاتحوں کی ہر چیز سے نفرت کرنی چاہیے۔ نہ اُن کے اوضاع و اطوار اختیار کرنا چاہیے بلکہ اُن کے ساتھ ملنے جلنے اور اُٹھنے بیٹھنے سے بھی پرہیز کرنا چاہیے۔ اس کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ ایسی قوم اپنے زمانے کی ترقیوں سے محروم رہ کے خود ہی تباہ و پامال ہونے لگتی ہے پھر اس کے چند روز کے بعد جب محکومی کی عادت پڑ جاتی ہے اور دل زمانے کی ناسازگاری کو گوارا کر لیتا ہے تو یکایک ایک دوسری متضاد کیفیت شروع ہو جاتی ہے جسے انگریزی میں ری ایکشن کہتے ہیں۔ یعنی اپنی تمام چیزیں بُری اور حقیر نظر آنے لگتی ہیں۔ اور یہ حالت ہو جاتی ہے کہ اپنے وضع و لباس اوضاع و اطوار اور کیش و آئین تک ہیں ایسے معیوب نظر آنے لگتے ہیں کہ مفتوح قوم کو خود ہی اپنی عادتوں اپنی رسموں حتیٰ کہ اپنی صورت تک سے نفرت ہو جاتی ہے۔ اور اگر حاکم قوم ہندوؤں اور یہودیوں کی سی نہ ہو جو کسی غیر قوم والے کو اپنی قوم و مذہب میں شریک ہی نہیں کرتے تو مفتوح قوم آہستہ آہستہ فاتحوں کے دین و ملت میں داخل ہوتے ہوتے فنا ہو جاتی ہے۔

اگلی تمام فنا شدہ قوموں کی یہی تاریخ ہے۔ اور یہی تاریخ ہماری قوم اور خصوص مسلمانان ہندوستان کی ہے۔ مگر وہ اس تاریخ کی انتہا تک نہیں پہونچنے پائے تھے کہ سرسید نے درمیان میں آ کے روکا۔ اور زمانے کی اُس خطرناک گاڑی سے اُتار لیا جو انھیں زوال و ہلاکت کی طرف لیے جاتی تھی۔ چونکہ انگریزوں کی قوم انصاف پسند اور غیر متعصب تھی اس لیے ان دونوں مذکورۂ بالا مدارج کو طے کرنا ہمارے لیے ضروری تھا۔

غدر کے بعد ہم میں انگریزی زبان اور انگریزوں کی تمام باتوں سے جو نفرت تھی وہ بھی ظاہر ہے اور آپ میں سے اکثر حضرات اُسے دیکھ چکے ہوں گے۔ اور اُس کے بعد اب انگریزی اوضاع و اطوار کا جو شوق بڑی تیزی کے ساتھ ہماری قوم میں بڑھتا

جاتا ہے اُس کو بھی آپ دیکھ رہے ہین-

اِس قدر ہماری تمہید کا پہلا جزو تھا- اب ہم تمہید ہی مین ایک دوسرے جزو کی حیثیت سے اس امر کو دکھانا چاہتے ہین کہ انگریزی قوم کس مذاق اور وضع کی قوم ہے اور اُنھون نے ہندوستان کی عنان حکومت ہاتھ مین لینے کے بعد کیا طریقہ اختیار کیا- دنیا کی تمام گذشتہ اور موجودہ قومون کے خلاف انگریزون مین حد درجہ کی آزادی ہے- کسی کے مذہبی امور مین وہ دخل نہین دیتے بلکہ ہر مذہب والون کو اپنے مذہب کے لیے مناظرہ کرنے اور خود حاکم قوم کے مذہب کی علانیہ تردید کرنے کی اجازت دیتے ہین- علم کو ترقی دینا چاہتے ہین- اور اُس کے بڑے زبردست حامی ہین- مگر وہ علم جس کو مذہب سے نہین بلکہ فلسفہ سے تعلق ہے- لہذا موجودہ گورنمنٹ نے اگرچہ مذہبون کو پوری آزادی دے دی لیکن اس کے ساتھ ہی ایک ایسی چیز کی سرپرستی شروع کی جس سے زیادہ مذہب کا کوئی دشمن نہین ہو سکتا- پھر فلسفہ کے ساتھ سائنس کو ترقی ہونا شروع ہوئی- جس نے مذہب کی جڑ کو اور کمزور کرنا شروع کر دیا-

خلاصہ یہ کہ چندہی روز مین فلسفہ اور سائنس کی ترقی نے مذاہب کی دنیا مین ایک ایسی کھلبلی ڈالی کہ تمام مذاہب مین ایک کون و فساد شروع ہوگیا- اور ہر مذہب نے اپنی مروجہ وضع چھوڑ کے ایک نئی صورت اختیار کرنا شروع کر دی- اب عام طور پر معیار صداقت یہ قرار پاگیا کہ "جو مذہب حقایق موجودات اور اصول تمدن کے خلاف ہو وہ مذہب سچا ہو نہین سکتا"- دوسری طرف غور سے دیکھیے تو مذہب کی حالت یہ ہے کہ اُس کی ابتدا تو نہایت ہی مضبوط و موجہ اصول عقلی سے ہوا کرتی ہے مگر بعد والے خلاف فطرت واقعات کو دلائل حقیت قرار دے کے مذہب مین شامل کرنا شروع کر دیتے ہین اور آخر مین مذہب صرف کرشمہ پرستی کا نام رہ جاتا ہے- لہذا ظاہر ہے کہ ایسے مذاہب جنھون نے قدامت کے رنگ مین رنگ کر ایسی صورت اختیار کر لی ہو زمانے کا کیونکر مقابلہ کر سکتے تھے-

اس کون و فساد کے زمانہ مین سید احمد خان پیدا ہوئے- اور اُن کی سب سے بڑی تعریف یہ ہے کہ اُن انقلابات کے نتایج اور قوم کے اس اندرونی مرض کو اُس وقت سمجھ گئے جب کہ کوئی نہین سمجھ سکتا تھا- اور کسی کے وہم و گمان مین بھی نہ تھا کہ زمانہ

ہمین کو مرلیے جاتا ہے انگریزی تعلیم اور انگریزی حکومت سے کیا نتائج ظاہر ہونے والے ہین اور چند روز بعد کیا ہوگا۔ ایک ایسا شخص جسے انگریزی تعلیم بھی نہ ہوئی ہو۔ انگریزی زبان اور اُس کے علوم سے ناواقف ہو اُس کے خیال کا آج سے پچاس برس پہلے آپ ہی آپ اِس طرف مائل ہو جانا تھوڑی حیرت کی بات نہین ہے۔ ابتدائی زمانہ مین وہ ایک پیرو حدیث مسلمان تھے اور اُس مذہبی ریفارم سے متاثر تھے جس کی بنیاد شاہ ولی اللہ سے شروع ہو کے مولوی شاہ اسمٰعیل صاحب کے زبردست ہاتھوں سے تکمیل کو پہونچی تھی اس ریفارمیشن نے دو باتین اُنھین پہلے ہی سے بتا رکھی تھین۔ ایک تو یہ کہ ہندوستان کے مسلمانون مین جو مذہبی رسوم کثرت سے مروج ہین اُن کا اصل مذہب اور حقیقی تعلیم نبوت مین پتہ نہین اور دوسرے یہ کہ جو روایتین اور حدیثین اور سنن و آثار اسلام کے عام علما و واعظین کی زبانون سے سُنے جاتے ہین اُن مین سے اکثر ضعیف و موضوع ہین۔ اس چیز نے اُنھین تحقیق و تنقید کی جانب مائل کیا اور اسی کی بدولت اُن مین وہ تعصب کم ہوا جو سوا تقلید جامد کے تحقیق کی طرف نہین مائل ہونے دیتا لیکن یہ صرف وہ مادّہ تھا جو پُرانے مذاق سے ہٹنے اور نیا رنگ اختیار کرنے مین اُن کا معین ہوا۔

اصلی چیز جس نے اُنھین ایک معمولی مسلمان سے وہ سرسید بنایا جس کی یاد تازہ کرنے کے لیے ہم آج جمع ہوئے ہین کتاب آثار الصنادید کا تصنیف کرنا ہے مولانا حالی کے بیان سے معلوم ہوتا ہے کہ اس کے تصنیف کرنے کی جانب اُنھین مالی دشواریون اور روپیہ کی ضرورت نے مائل کیا۔ خیر اس کا خیال چاہے کسی وجہ سے پیدا ہوا ہو مگر دیکھنا چاہیے کہ اس کتاب کی تصنیف کے لیے اُنھین کیا کرنا پڑا۔ اُنھین دلّی کے پُرانے کھنڈرون مین پھرنا پڑا ایک ایک منہدم و پامال حوادث عمارت کو غور سے دیکھنا پڑا۔ اکثر راتین اُنھین خاموش اور سنسان کھنڈرون مین گزارنا پڑین اور ایک ایک کی عبرتناک صورت سے عبرت اور دست برد زمانہ کا سبق لینا پڑا۔ خلاصہ یہ کہ یہ گرے پڑے قصر و ایوان اُن کے لیے ریاضت و عبرت کی خانقاہین بن گئے اور یہ مثل صادق آئی۔ ع

کہ آگ لینے کو جائین پیمبری ہو جائے

پیغمبری تو اب حضرت ختمی مآب صلعم کے بعد کسی کو نصیب ہی نہ ہو سکتی تھی۔ مگر یہ ممکن نہ تھا کہ ایک شخص اس قسم کی پیمبرانہ ریاضت کرے اور انسان کامل نہ بن جائے۔

انھیں عبارتون نے اپنی خاموشی کی سراپا حسرت زبان سے اُن کے کان مین کہہ دیا کہ ہماری بربادی کے کیا اسباب ہین۔ اور تم اگر تباہی سے بچنا چاہتے ہو تو تھین کیا کرنا چاہیے۔ اس کے ساتھ ہی ساتھ انھون نے علوم اسلامیہ کو غور و تامل سے مطالعہ کرنا شروع کیا اور چند روز کی تحقیق و تنقید کے بعد دعویٰ کیا کہ اس وقت دنیا مین جتنی الہامی کتابین مانی جاتی ہین۔ اُن مین سے صرف قرآن پاک ہی ایک ایسی کتاب ہے جس مین نہ کوئی چیز حقایق موجودات کے خلاف ہے اور نہ تمدن اور حسن معاشرت کی سد راہ۔ مگر علمائے زمانہ اور عام مسلمان اس دعوے کے ماننے کے لیے تیار نہ تھے۔ وہ یہ سمجھ رہے تھے کہ خلاف فطرت واقعات کا ظاہر ہونا ہی دلیل نبوت اور برہان حقیت ہے۔ سید صاحب نے اس دعوے کے ساتھ ہی تمام مسائل مذہبی پر بحث شروع کی۔ موضوع وضعیف روایات کو چھوڑ دیا۔ اور سوا قرآن و حدیث کے دیگر تمام چیزون کی طرف سے آنکھ بند کر لی۔ یہ مباحث جو جو بڑھتے گئے۔ مخالفت بھی روز افزون ترقی کرتی چلی گئی ہر جگہ سید صاحب کو گالیان دی جانے لگین۔ کفر و الحاد کے فتوے شائع ہونے لگے اور اُن کی تردید مین متعدد رسالے جاری ہو گئے۔ اور یکایک ایک ایسا زمانہ آگیا کہ در و دیوار سے لعنت و نفرین کی صدا بلند ہوتی تھی اور سید صاحب اپنے کام مین مشغول تھے۔

اُن کے اس طرز عمل پر آج کل بھی کبھی کبھی اعتراض کر دیا جاتا ہے کہ سر سید دنیوی اصلاح کے متعلق جس قدر بحث چاہتے کرتے مگر مذہبی معاملات مین اُن کو نہ دخل دینا چاہیے تھا۔ مگر سچ یہ ہے کہ مسلمانون کی معاشرت اُن کے لٹریچر اُن کے اخلاق و عادات اور اُن کے تمدن پر اُن کا مذہب اس قدر چھایا ہوا ہے کہ بغیر مذہبی مسائل مین دخل دیے کسی قسم کی اصلاح ہو ہی نہ سکتی تھی۔

اور سید صاحب کو جس قسم کی اصلاح کی ضرورت محسوس ہوتی تھی اُس کو تعلق زیادہ تر مذہب ہی سے تھا۔ وہ دیکھ رہے تھے کہ ایک طرف تو انگریزی کی عام تعلیم مسلمانون کو لامذہب اور بدعقیدہ بنا رہی ہے [illegible] ی طرف مشنری لوگ اسلام کی علانیہ تردید کر رہے ہین اور وہ ناپاک الفاظ زبان سے نکال رہے ہین جن کے سننے سے مسلمانون کے

کان نا آشنا ہین۔ تیسری طرف وہ مذاہب جو مدت ہائے دراز سے اُن کے محکوم چلے آتے تھے آزادی پا کے اُن کے مذہب پر حملے اور طعن و تشنیع کرنے لگے ہین۔ چوتھی طرف خود مسلمانون کی یہ حالت ہے کہ صرف رسمو ن اور ضعیف الاعتقادیون کا نام اُنھون نے مذہب رکھ لیا ہے۔

ان آفتون سے مسلمانون کا بچانا بغیر اس کے کہ مذہب مین دخل دیا جائے ناممکن ہی نہ تھا۔ علاوہ بر اس کے اب اسلام پر جو اعتراضات ہو رہے تھے وہ بالکل نئی قسم کے تھے۔ عیسائی مشنری اور مورخین کہہ رہے تھے کہ اسلام لوگون کو مجبور کر کے اور بزور شمشیر پھیلایا گیا۔ اور اسلام کی بنا ظلم و جور اور لوٹ مار پر ہے اُس کے مقابل مسلمانون کو بجائے جواب دینے کے اس پر ناز تھا کہ ہم نے اتنے کافر مارے اتنے گھنے کھودے۔ اتنے بت توڑے۔ اور فخر یہ وعظ کہہ رہے تھے کہ "فاقتلوہم" جہاں موقع پاؤ بزن بول دو۔ کافر کے مارنے سے بڑا کوئی ثواب نہین۔

عیسائی کہتے تھے کہ مسلمانون مین جہاد فرض ہے۔ لہذا وہ قدرۃً باغی ہین اور مطیع و وفاکیش رعایا کی حیثیت سے نہین رہ سکتے۔ ادھر ہمارے علما زور و شور سے جہاد کا فتویٰ دے رہے تھے۔ اور عوام کے نزدیک خانہ جنگی اور بلوے اور ہنگامہ کرنے کا نام جہاد تھا۔ عیسائی کہہ رہے تھے کہ اسلام علم و فضل کا دشمن ہے اور حضرت عمر نے مصر کا قدیم کتب خانہ جلوا دیا۔ ادھر ہمارے مولوی صاحب فرما رہے تھے کہ

علم دین فقہ است و قرآن و حدیث ۔۔۔ گر بخواند غیر ازین گردد خبیث

اور کتب خانہ اسکندریہ کے جلانے کی روایت جو متعصب عیسائیون کی بنائی ہوئی تھی اُس کو فخر کے ساتھ قبول کرتے اور بجائے خود اُس پر ناز کر رہے تھے۔

عیسائی رسول اللہ صلعم سے گناہ و عصیان کو ثابت کرتے۔ مسلمانون کی طرف سے اس کا الزامی جواب توراۃ سے نکال نکال کے یہ دیا جاتا کہ تمھارے نزدیک فلان فلان پیغمبر سے ایسی سیاہ کاریان ظاہر ہوئی ہین۔ اور یہ نہ جانتے تھے کہ عیسائیون کے نزدیک انبیا معصوم ہی نہین ہین۔ اُن کا کچھ نہین بگڑتا اور تمھارے عقیدے کی بُنیاد اور اُس کی عصمت مین بٹہ لگا جاتا ہے۔

غرض کہ دشمنان اسلام جو اعتراض کرتے اُس کو مسلمان اپنے جاہلانہ غرور سے بہ عوض دُور کرنے کے اُلٹے تسلیم کیے لیتے تھے۔ ایسی حالتون مین ہر شخص اندازہ کر سکتا ہے کہ بغیر مذہبی مباحث مین دخل دینے کے مسلمانون کی اصلاح کیونکر ممکن تھی؟ سید صاحب

کے دل مین جم گئی تھی کہ زمانے کا ایسا رنگ ہے کہ اگر مذہبی اصلاح نہ کی گئی تو یہ انگریزی اسکولوں کے تعلیم پائے ہوئے بچے سب عیسائی یا لامذہب اور ملحد ہو جائینگے - اور یقینا ہو جاتے - کیونکہ سید صاحب کے پاس بعد کے زمانے مین متعدد انگریزی طلبہ کے ایسے خطوط آئے - جن کا ماحصل یہ تھا کہ اگر آپ نے ہماری رہبری نہ کی ہوتی تو ہم مذہب اسلام کے چھوڑنے کو تیار تھے - یہ خطوط سید صاحب کو اس قدر عزیز تھے کہ اُن کو احتیاط سے رکھ چھوڑا تھا - اُن کو اپنی ہمدردی اسلام اور اپنی کوشش خیر کی سند اور انھین کو اپنی نجات کا ذریعہ خیال کرتے تھے -

سچ یہ ہے کہ اُن دنون اسلام کی پولٹیکل حالت مین ایک بالکل نیا انقلاب ہوا تھا - اور مسلمانون نے پہلے پہل ایک ایسا زمانہ دیکھا تھا - جیسا زمانہ دیکھنا اُس سے پیشتر اُنھین کبھی نہین نصیب ہوا تھا - یعنی اِس سے پہلے مسلمان یا تو خود اپنی مذہبی سلطنت مین رہے تھے یا ایسی غیر سلطنتون مین رہے تھے جو دنیا مین اُن کا اثر غالب دیکھ کے اُن کا ادب اور اُن کا پاس و لحاظ کرتی تھین - بے شک اسپین مین مسلمانون پر ظلم ہوا تھا - مگر وہان اُن کی آہ و فریاد کی آوازین قبل اس کے کہ کسی اور ملک کے مسلمانون کے کانون تک پہونچین اسپین ہی کی خاک مین دب کے فنا ہو گئی تھین - دیگر بلاد و ممالک کے مسلمان یا تو حاکم بن کے رہا جانتے تھے - یا کسی کے معزز مہمان بن کے رہنا - ایک کمزور رعایا کی زندگی سے وہ بالکل نا آشنا تھے - حکومت جاتے ہی اُن کو اپنے برابر ہندو نظر آتے تھے جو کل تک اُن کے زیر حکومت تھے - اور اپنے اوپر یورپ کے مسیحی - جن کو اُن کی وجاہت ماننے اور دیگر رعایا پر اُنھین فوقیت دینے کی کوئی وجہ نہ تھی - اس زندگی سے نا آشنا ہونے کے باعث اُن سے ایسے حرکات صادر ہو جاتے تھے جو ایک طرف تو غیر مذہب پڑوسیون اور ہم وطنون کو برافروختہ کر دیتے - اور دوسری طرف حکمران قوم کی نظر مین اُن کی اطاعت و وفاداری کو مشتبہ ثابت کر دیتے - اس زندگی کے عنوان پر انھین ایک ایسے عاقل و فرزانہ رہبر کی ضرورت تھی جو نہ ہم وطنون سے بگاڑ ہونے دے - اور نہ گورنمنٹ کو اُنکی طرف سے بدگمان ہونے کا موقع دے -

وہ عاقل و فرزانہ رہبر سرسید ثابت ہوئے - جنھون نے مذہبی مباحث مین پڑ کے اور نازمانہ شناس علمائے اُلجھ کے مسلمانون کو اس زمانہ کے مناسب ایک ایسی مذہبی

زندگی کی تعلیم دی جو مرنجان مرنج ہو۔ جس کا ماٹو غیرہ ہب اسلام دشمنوں کے مقابلہ میں تو یہ ہو کہ "لکم دینکم ولی دین" اور غیر مذہب حاکم کے مقابل میں یہ ہو کہ "اسلام میں حاکم اور فرمانروا کی اطاعت فرض اور بغاوت و سرکشی حرام ہے" اس زندگی کے متعلق احکام سچ پوچھیے تو مسلمانوں کو نہ حدیث میں مل سکتے تھے اور نہ فقہ و فتاوی کی کتابوں میں تھے۔ لہذا سچ یہ ہے کہ سید صاحب نے مذہبی اصول میں دخل دے کے فقہ اسلام کا وہ حصہ مکمل کر دیا۔ جو بیشتر ضرورت نہ پڑنے کے باعث مدون ہی نہیں ہونے پایا تھا۔ حضرات کیا آپ کہہ سکتے ہیں کہ دین اسلام کی یہ تھوڑی اور معمولی خدمت تھی؟ ہرگز نہیں۔ یہ بہت بڑی خدمت تھی۔ اور ایسی خدمت کہ نہ بجالائی جاتی تو ہندوستان میں اب تک مسلمانوں کا پتہ بھی نہ لگا ہوتا۔

اب ہم اس بحث کو شروع کرتے ہیں کہ سید صاحب نے مذہب میں کیا اصلاحیں کیں اور کن کن مسائل پر گفتگو کی۔ مولانا حالی نے حیات جاوید میں اس بحث کو بہت تفصیل سے لکھا ہے۔ انھوں نے ۱۳ ایسے مسائل گنوائے ہیں جن میں سر سید نے جمہور علمائے اسلام کے خلاف کیا ہے مگر باوجود اس کے سلف میں سے اپنا کوئی نہ کوئی مستند ہم رائے ضرور پیش کر دیا ہے۔ گویا یہ کہنا چاہیے کہ ان مسائل میں وہ متفرد نہیں۔ ان مسائل کی پوری پوری فہرست پیش کر دینا چنداں ضروری نہیں تاہم میں اتنا بتائے دیتا ہوں کہ اجماع و قیاس کا حجت شرعی نہ ہونا۔ کسی آیت قرآنی کا منسوخ نہ ہونا۔ توراۃ و انجیل میں صرف تحریف معنوی ہونا۔ نصرانی کے پکائے ہوئے منخنقہ طایر (گلا گھونٹی مرغی) کو جائز سمجھنا۔ ملائکہ اور شیطان کا وجود خارجی نہ ہونا۔ کفار کے ساتھ تشبہ کا شرعاً ممنوع نہ ہونا۔ معراج اور شق صدر کا خواب میں ہونا۔ معجزہ کا دلیل نبوت نہ ہونا۔ ربا میں سود سے مراد بنیوں مہاجنوں کے سود کا ہونا نہ بنک اور پرامیسری نوٹ کے سود کا۔ رویت باری سے انکار کرنا۔ حضرت عیسیٰ کے بغیر باپ کے پیدا ہونے اور آسمان پر زندہ چلے جانے کا قرآن سے نہ ثابت ہونا۔ اور اسی قسم کے بہت سے مسائل ہیں مگر یہ سب وہ مسائل ہیں جن میں سید صاحب نے اپنے ذاتی اجتہاد کے علاوہ امام غزالی۔ ابن عربی۔ ابن رشد۔ امام ابوالمعالی جوینی امام رازی۔ اور شاہ ولی اللہ کے پائے کے مستند علمائے ماسبق میں سے کسی نہ کسی کو اپنا ہم خیال اور ہم رائے ضرور بتایا ہے۔

ان مذکورۂ بالا مسائل کے علاوہ مولانا حالی نے گیارہ ایسے مسائل منتخب کیے ہیں

جن مین سید صاحب متفرد ہین۔ اور اُن سے پیشتر کسی کا خیال ان کی طرف نہین گیا تھا وہ مسائل حسب ذیل ہین

(۱) غلامی کا اسلام مین قطعاً ناجائز اور از روئے نص قرآنی ممنوع ہونا۔ یہ ان دنون دنیا کا ایک پولٹیکل مسئلہ بنا ہوا ہے۔ یورپ کی سلطنتون نے اس مسئلہ کو افریقہ و ایشیا کے پالٹکس مین دخل دینے کا ایک زبردست ذریعہ بنا لیا ہے۔ جاہل مسلمان اور خصوص وہ مسلمان تاجر جو بردہ فروشی کرتے ہین اسے ایک رکن اسلامی قرار دے رہے تھے۔ اور علمائے اسلام اُن کے اِس خیال کی تصدیق کر دینے مین تامل نہ کرتے تھے۔ سید صاحب نے سچ تو یہ ہے کہ اس مسئلہ مین معجز نما اجتہاد کر کے اور بغیر اس کے کہ قیاس کو ذرا بھی دخل دین نص قرآنی سے ثابت کر دیا ہے کہ غلامی آخر عہد اسلام مین آیۂ کریمہ "اِمَّا مَنًّا بَعْدُ وَاِمَّا فِدَاءً" کے نزول کے بعد ناجائز ہو گئی۔ کیونکہ اس مین صریح حکم موجود ہے کہ لڑائی کے قیدی یا تو احسان رکھ کے چھوڑ دیے جایا کرین اور یا معاوضہ کا روپیہ لے کے۔ مگر صحابہ کے زمانہ مین اِس پر عمل نہ ہونے پایا۔ اگرچہ خود حضرت رسالت کے عہد مین اس آیہ کے بعد کبھی کوئی قیدی غلام نہین بنایا گیا تھا۔

(۲) دعا ایک قسم کی عبادت ہے۔ کیونکہ حدیث مین آیا ہے "الدعاء ہو العبادۃ" اور دعا کے مستجاب اور مقبول ہونے سے مراد حصول مراد نہین بلکہ مقبولیت عبادت مراد ہے۔

(۳) قرآن پاک مین جہان "آیۃ یا آیات بینات" کے الفاظ آئے ہین اُن سے مراد معجزات نہین بلکہ مواعظ و حِکَم مقصود ہین۔

(۴) حضرت مسیح کی مصلوبیت کی نسبت وہ لکھتے ہین کہ آپ صلیب پر چڑھائے تو گئے مگر صلیب پر آپ کی موت نہین واقع ہوئی۔

(۵) تعدد ازدواج کے متعلق اُن کی یہ رائے تھی کہ مرد کو اگر اس بات کا احتمال بھی ہو کہ وہ عدل نہ کر سکے گا تو اسے ایک سے زیادہ جورُون کی اجازت نہین۔ اس کو وہ قرآن پاک کی آیۂ مثنیٰ و ثلاث و رباع فان خفتم الا تعدلوا فواحدۃ سے ثابت کرتے تھے۔

(۶) چور کے لیے ہاتھ کاٹنے کی سزا کے بارے مین اُن کا دعویٰ تھا کہ یہ سزا لازمی نہین۔ کیونکہ لازمی ہوتی تو فقہا اس سزا کے تجویز کرنے کے لیے مال مسروقہ کی ایک خاص مقدار کو نہ مشروط کرتے۔ اور نیز صحابہ کے وقت مین بعض چورون کو قید کی سزا نہ دی جاتی۔

(۷) وہ کہتے تھے کہ قرآن مجید مین جنون سے مراد چھپے ہوئے لوگ یا پہاڑی اور صحرائی

اقوام ہین۔

(۸) سورۂ فیل مین ابابیل کے کنکریان پھینکنے سے مراد چیچک کے مرض کا پیدا ہوجانا ہے۔ جیساکہ اکثر کتب تفاسیر مین موجود ہے۔ لیکن اورون نے اُس کو ایک روایت ضعیف کی حیثیت سے بیان کیا اور سید صاحب نے اسی کو مرجح باصول درآیت قرار دے دیا۔

(۹) قرآن مین انبیائے سلف کے جو واقعات وحالات مذکور ہین اُن مین اول تو خود ہی خلاف فطرت واقعات کم ہین۔ مفسرین نے بنی اسرائیل کی کتابون سے اخذ کرکے اُن واقعات کے جو تکملے کیے ہین وہ البتہ ایسی خلاف عقل باتون سے لبریز ہین۔ مگر اس قسم کی چند باتین قرآن پاک مین موجود بھی ہین۔ جیسے ید بیضا۔ عصائے موسیٰ۔ دریا مین راستہ ہوجانا فرعون اور اُس کے لشکر کا غرق ہونا۔ خدا کا موسیٰ سے باتین کرنا۔ کوہ طور پر تجلی الٰہی۔ سامری کے گوسالے کا بولنا۔ پتھر سے پانی کا چشمہ نکلنا۔ ابر کا سایہ کرنا۔ من وسلویٰ کا نزول۔ مسیح کا گہوارے مین بولنا۔ خلق طیر۔ اندھون اور کوڑھیون کو اچھا اور مردون کو زندہ کرنا۔ مائدہ۔ (آسمان سے خوان نعمت) کا نازل ہونا اور اسی قسم کے دیگر واقعات۔ اِن سب مین سید صاحب نے اپنے خیال واجتہاد کے موافق تاویلین کی ہین۔ زور اور شور سے قیاس کو دخل دیا ہے۔ اور اُن کو فطرت کے موافق ثابت کرنا چاہا ہے۔ یہی باتین تھین جنھون نے تمام علمائے اسلام اور قریب قریب کل مسلمانون کو چونکا دیا۔ اور جن کی بنیاد پر آج بھی اکثر سید صاحب سے اختلاف کیا جاتا ہے۔

(۱۰) سید صاحب دعویٰ کرتے تھے کہ قرآن مجید مین دو طرح کا کلام ہے۔ ایک کلام مقصود اور دوسرا غیر مقصود یعنی وہ واقعات جن کا بیان ضمنی طور پر آگیا ہے اور یہ تقسیم کرکے وہ کہتے تھے کہ کلام غیر مقصود سے کسی شے کے نفی واثبات پر استدلال نہین ہوسکتا مثلاً کفار کی نسبت ہے۔ "لا تفتح لہم ابواب السماء" اس مین وہ فرماتے ہین کہ آیۃ کا اصل مقصود حرمان یعنی کافرون کا رحمت الٰہی سے محروم رہنا ہے۔ لہٰذا اس آیت سے اس بات پر استدلال نہین کیا جا سکتا کہ آسمان مین دریچے اور دروازے ہین۔

(۱۱) وہ فرماتے ہین کہ شریعت اسلامیہ مین دو قسم کے احکام ہین۔ احکام اصلی۔ اور احکام محافظ۔ احکام اصلی کی بنیاد صرف احکام اصلی پر ہے۔ نہ اُن احکام پر جو اصلی احکام کے محافظ ہین۔ مثلاً وضو۔ قیام۔ قعود۔ رکوع۔ سجود وغیرہ نماز کے محافظ ہین۔ اور

تو وہ نماز اصلی ہے۔ جس سے توجہ الی اللہ مراد ہے۔ یہ تقسیم فرمانے کے بعد وہ کہتے ہین۔ احکام محافظ کے متعلق یہ بحث نہین چل سکتی ہو کہ فطرت کے موافق ہین یا نہین۔ لازم ملزوم ہونے کے باعث دونون حکمون کا درجہ برابر ہے۔ مگر مرض یا عذر کی حالت مین حسب مجبوری و ضرورت سب لوازم ساقط ہو سکتے ہین۔

اِن مسائل کے متعلق یہ نہین کہا جاتا کہ سب ماننے کے قابل ہین یا کہ خواہ مخواہ انھین مان لینا چاہیے۔ اُن کی یہ حالت تھی کہ ایک مجتہدانہ حیثیت سے دینی مسائل مین بحث کرتے تھے اور تقلید سے سب کو منع کرتے تھے۔ بلکہ یہ کہتے تھے کہ ہر شخص غور و تامل کرے۔ تحقیق و تنقید سے کام لے۔ اگر یہ مسائل اور فیصلے اُس کے مذاق و تحقیق مین پورے اُترین تو اُن کو تسلیم کرلے۔ اور اگر ان کے خلاف اُس کی رائے قائم ہو تو خود اپنی رائے کو اختیار کرے۔ چنانچہ اسی کا نتیجہ ہے کہ مسلمانون نے تو اُن کے پیروون بلکہ مین کہون گا کہ اُن کے دوستون اور اُن کی تعریف کرنے والون کا نام نیچری رکھ دیا۔ مگر انھین لوگون مین جو نیچری اور اُن کے پیرو بتائے جاتے ہین ایسے چار مسلمان بھی مشکل سے ملین گے جو اِن سب مسائل مین اُن سے متفق ہون۔ اُن کے سب سے بڑے معرف جو اُن کی زندگی ہی مین اُن کے خلیفہ بتائے جاتے تھے اور حسن اتفاق سے بعد زندگی اُن کے جانشین قرار بھی پاگئے۔ یعنی نواب محسن الملک بہادر مرحوم۔ مذکورہ مسائل مین سے اکثر مین اُن کے سخت خلاف تھے۔ اُن کے موجودہ جانشین نواب وقار الملک مولوی مشتاق حسین صاحب جو اُن کے بڑے دوست اور خاص لوگون مین تھے۔ وہ قریب قریب تمام مسائل ہین اُن کے خلاف ہین۔ لیکن ایسا نہین ہے کہ اُن کے گروہ مین نہ شمار کیے جاتے ہون۔

اگر سید صاحب کے ہم مذاقون کا نام نیچری ہے تو وہ بیشک نیچری ہین اور اُن کے ساتھ اور بھی بہت سے ہین۔ اصل یہ ہے کہ مخالفون نے تو اس کوشش مین کوئی دقیقہ اُٹھا نہ رکھا کہ نیچری اسلام کا ایک متمایز فرقہ بنجائے۔ مگر خود سید احمد خان کی یہ حالت تھی کہ وہ کوئی نیا فرقہ نہین بنانا چاہتے تھے بلکہ ملت اسلامیہ کے اندر تفرق اور نیا فرقہ پیدا کرنے کے نہایت مخالف تھے۔ اسی قدر نہین وہ کوشش کر رہے تھے کہ جتنے فرقے پیدا ہو گئے ہین۔ اُن سب کا اختلاف بھی اُٹھ جائے اور ایک سیدھا سادھا خالص اور پاک و بے غل و غش دین مصطفوی رہجائے جسے وہ ٹھیٹھ اسلام کہا کرتے تھے۔ وہ عام مسلمانون

کی اصلاح کے درپے تھے۔ عام اس سے کہ وہ کسی گروہ اور کسی فرقہ سے علاقہ رکھتے ہون۔ چنانچہ خالی سنی ہی نیچری نہین بلکہ نیچری سنیون شیعون۔ وہابیون بدعتیون۔ اسمعیلیون۔ آغاخانیون سب مین موجود ہین اور الحمد اللہ کہ سب روشن خیال ہین۔

خلاصہ یہ ہے کہ سید صاحب عام مسلمانون کی اصلاح کے درپے تھے اور سب کے ہادی و رہبر۔ اُنھون نے صرف یہ طریقہ بتا دیا کہ امور مذہبی مین کن چیزون سے اور کیونکر استدلال کیا جائے۔

اگر غور سے دیکھیے تو یہ بڑی حیرت کی بات نظر آتی ہے کیونکہ آج تک جس کسی نے مذہب مین دخل دے کے اصلاح کی کوشش کی ایک نیا فرقہ پیدا کر دیا اس کے نظائر سے دنیا کی تاریخ بھری پڑی ہے۔ مگر سرسید نے اتنے کثیر التعداد مسائل مذہبی مین گفتگو کی اور اس آزادی سے گفتگو کی۔ مخالفت کا اس قدر زور و شور ہوا۔ مگر ان کی نیک نیتی اور سچی قومی ہمدردی کی برکت سے کوئی نیا فرقہ نہین پیدا ہو سکا۔ اُن کے ماننے والون مین ہمارے بیان کے موافق شیعہ بھی ہین۔ سُنی بھی ہین۔ وہابی بھی ہین۔ بدعتی بھی ہین سب ہی طرح کے لوگ ہین اور سب اپنے خاص مذہب کے ویسے ہی ماننے والے ہین جیسے کہ ہوتے ہین اور پھر بھی وہ سید احمد خانی یا نیچری ہین کیون؟ اس لیے کہ سید احمد خان کے فرقے سے مراد مذکورۂ بالا مسائل کے ماننے والے نہین۔ بلکہ وہ لوگ مراد ہین جو سید احمد خان کی طرح سے قرآن کی آیت استفت قلبک پر عمل کرین۔ مذہبی روایات کی تنقید کرین اور جو سچ ثابت ہو اس پر عمل کرین۔

غرض سید احمد خان نے اصل مین جو کچھ کیا صرف دو باتین ہین۔ ایک یہ کہ اجتہاد کا عام دروازہ کھول دیا۔ اور جن لوگون پر مخالفین اسلام اور غیر مذاہب کے اعتراضات کا جادو چلنے والا تھا۔ اُن کے دل مین جما دی کہ تمھارے جن مسائل پر غیر لوگ اعتراض کر رہے ہین اُن کو صرف رواج یا علماء کے کہنے سے اپنے مذہب کا مسئلہ نہ مان لو بلکہ غور و تامل سے دیکھو کہ وہ مسئلہ شارع سے ملا ہے یا بعد مین پیدا ہو گیا ہے۔ اور رسم کے طریقہ سے دین کی باتون مین شامل ہو گیا ہے۔ اور دوسرے یہ کہ احادیث کی تنقید مین اہل حدیث و روایت کی طرح صرف روایت اور حدثنا و اخبرنا سے بحث نہین کی بلکہ روایت سے بھی کام لیا۔ اصول حدیث مین یہ مسئلہ قدیم سے لکھا چلا آتا تھا کہ واقعات سلف اور حدیثون کی جانچ مین قیاس

اور عقل سے بھی کام لینا چاہیے محدثین سلف اپنے ذوق سلیم سے بھی اندازہ کرکے بتایا کرتے تھے کہ یہ حدیث صحیح ہے یا موضوع۔ مگر بعد والون نے سوائے روایت کے اس اصول کو مطلقاً چھوڑ دیا تھا۔ شاہ ولی اللہ اور امام غزالی وغیرہ کے خیالات بھی اس جانب متوجہ ہوئے تھے۔ ابن خلدون نے بھی اپنے مقدمہ مین اس اصول پر زور دیا تھا مگر سچ یہ ہے کہ اس اصول سے اگر کام لیا تو صرف سرسید نے۔ بس اُن کی اتنی ہی چیز ہے جس کو ہم لیتے اور اُن کے پیرو بنتے ہین۔ باقی رہے وہ مسائل جو انھون نے اپنے اجتہاد سے نکالے اُن کی نسبت ہر شخص کو اختیار ہے کہ چاہے مانے یا نہ مانے۔ تحقیق کا دروازہ کھُلا ہے اور روز بروز زیادہ کھلتا جاتا ہے۔ وہ کتابین جو ناپید تھین پیدا ہوتی جاتی ہین۔ علوم دینیہ کا ذخیرہ روز بڑھتا جاتا ہے۔

ہر شخص کا ہاتھ اُن کتابون تک پہونچنے لگا ہے جو پہلے کبھی خواب مین بھی نہ نظر آتی تھین۔ اور ایسی ایسی مستند اور قدیم تصنیفین پردۂ خفا سے نکل کے چھپتی اور شائع ہوتی جاتی ہین۔ کہ تنقید کا سلسلہ روز افزون ترقی کرتا رہے گا۔ بعد مین ایسے لوگ آئین گے جو سرسید سے زیادہ وسیع النظر اور زیادہ محقق ہون گے۔ اور بعد کی پرکھ مین خدا جانے کتنے مسائل رہین گے اور کتنے مٹ جائین گے۔ اور کون کہہ سکتا ہے کہ سید احمد خان کے بتائے ہوئے مسائل مین سے کتنے لغو ثابت ہو کے فنا ہو جائین گے اور کتنے نئے پیدا ہون گے۔ مگر یاد رکھو کہ توحید و رسالت کا سکہ ایسا ہی جما رہے گا اور سید احمد خان کی یہ برکت روز بروز زیادہ نمایان طور پر ثابت ہوتی اور دنیا پر حکومت کرتی جائے گی۔ کہ مذہب کو سچے دل سے مانو۔ مگر سوچ سمجھ کے اور یہ دیکھ کے کہ کتنا حصہ بانیٔ مذہب کا بتایا ہوا ہے اور کتنا حشو و زوائد کے حکم مین ہے۔

عجب بات یہ ہے کہ سید صاحب نے آج سے تیس پینتیس سال پہلے جن مسائل پر گفتگو شروع کی تھی اور جو فیصلہ کیے تھے وہی اب مستند علماء مصر کے زبان و قلم سے ظاہر ہو رہے ہین۔ اور ویسی ہی اصلاحین وہان بھی شروع ہو گئی ہین جیسی کہ ہندوستان مین سرسید مرحوم نے کرنا چاہی تھین۔ مگر ہماری بدقسمتی سے جیسی مخالفت ہندوستان مین ہوئی مصر مین نہین ہوئی۔

مسلمانون پر ایک بہت قیمتی اثر سید صاحب کے مذہبی ریفارم کا یہ پڑا کہ مذہبی

تعصب جو حکومت دولت مندی اور خود پسندی و جہالت کی وجہ سے مسلمانون مین پیدا ہو گیا تھا بہت کم ہو گیا۔ فرقہ ہائے اسلام کا باہمی تعصب بھی ایک بڑی خطرناک چیز تھا۔ شیعہ اور سُنی کی دشمنی بڑھتی جاتی تھی۔ سید صاحب نے اسے بھی کم کر دیا اور کالج مین طلبہ ایک ایسی بے آزار مہذب شایستہ اور غیر متعصبانہ زندگی سیکھ کے نکلتے ہین جس کی نظیر سے مسلمانون کی تمام درسگاہین خالی ہین۔

بس مین سمجھتا ہون کہ اس بارے مین مین نے کافی حد تک بیان کر دیا ہے۔ کیونکہ میرے خیال مین یہ غلط فہمی اب بہت کچھ رفع ہو گئی ہو گی کہ سید صاحب دنیا مین کوئی نیا مذہب نہین چھوڑ گئے ہین بلکہ تحقیق و تنقید کی برکت ایسی وسیع النظری کے ساتھ پیدا کر گئے ہین کہ مسلمان اگر تحقیق سے کام لینا شروع کرے تو اُن کی پیروی کرنے ہی سے نیچری نہین ہو جاتا۔ بلکہ اُن کی تردید کرنے والا بھی اگر رسم پرستی سے محفوظ ہو تو نیچری اور سرسید کے گروہ کا رُکن رکین ہے۔ جناب پریسیڈنٹ اور حاضرین! مین اب آپ سے اجازت لے کے اپنے بیان کے سلسلہ کو ختم کرتا ہون۔ اور جس توجہ سے میرا لکچر سننے مین آپ نے اپنا وقت عزیز صرف کیا اُس کی نسبت آپ کا شکر گزار ہوتا ہون۔ والسلام۔

محمد عبد الحلیم شرر

# جہانِ اقبال / جہانِ آزاد

ہندستان کا اچھوت مسئلہ

اور

اقبال اور آزاد کے دو اہم خطوط

- علامہ اقبال کا ایک نایاب مکتوبِ گرامی
بنام: شیخ الازہر، قاہرہ
محمد اکرام چغتائی

- مکتوبِ آزاد۔ بنام: سید سلیمان ندوی
مولانا ابوالکلام آزاد

محمد اکرام چغتائی

# علامہ اقبال کا ایک نایاب مکتوب گرامی

## بنام : شیخ الازہر، قاہرہ

ہندو معاشرے میں ذات پات کا نظام صدیوں سے چلا آرہا ہے۔ اس عرصے میں بہت سی مخالف ہوائیں چلیں، متعدد اصلاحی اور مذہبی تحریکوں نے لوگوں کو اس نظام کے چنگل سے آزاد کرانے کی کوششیں کی؛ لیکن اس کی بنیادیں اس قدر مستحکم تھیں کہ اتنی شدید مزاحمت کے باوصف اس غیر انسانی نظام کی عمارت زمین بوس نہ ہو سکی۔ اگر بغور دیکھا جائے تو ہندو معاشرے کے لیے اس نظام نے ایک ایسا مضبوط اور بلند و بالا حصار مہیا کر دیا، جس میں داخل ہونے اور باہر نکلنے کے راستے مسدود دکھائی دیتے ہیں۔ نسل انسانی کی اس قلعہ بندی نے ہندوؤں کے معاشرتی خصائص کو تو کسی حد تک قائم رکھا، لیکن اس کے اندر رہنے والوں کو جن مصائب سے گزرنا پڑا، ان کے تصور ہی سے رونگٹے کھڑے ہو جاتے ہیں۔ تاریخ اس ماتم سے شاید کبھی فارغ نہ ہو سکے کہ برصغیر پاک و ہند کی آزادی تک، پورا انسانی معاشرہ اس نظام کے جبر سے کراہتے ہوئے کروڑوں بے بس اولادِ آدم کی چیخ و پکار سنتا رہا لیکن ذات پات کے ذلت آمیز برتاؤ سے غریبوں کو نجات نہ دلا سکا۔ بے شبہ تاریخ میں اس ظلم کے خلاف آوازیں بھی بلند ہوتی رہیں، لیکن مجموعی طور پر یہ آوازیں غیر موثر رہیں۔

ایسی ہی ایک آواز ۱۹۳۵ء میں متحدہ ہندوستان کی ایک بہت بڑی آبادی کے، جسے اچھوت کے نام سے یاد کیا جاتا ہے، ایک سرکردہ لیڈر کی جانب سے بلند ہوئی۔ یہ آواز اچھوتوں کی نامور سیاسی شخصیت ڈاکٹر بھیم راؤ رام جی امبیدکر (۱۸۹۱ء - ۱۹۵۶ء) کی آواز تھی، جس نے اس طبقے میں اجتماعی طور پر سیاسی بصیرت، شعورِ ذات اور ذہنی

بیداری کی ایک لہر دوڑادی اور نتیجتاً یہ طبقہ بھی سیاسی محاذ پر ایک قوت بن کر سامنے آگیا۔

ڈاکٹر امبیدکر کے تفصیلی حالات زندگی اور ان کے سیاسی کارناموں کو اُن کے انگریزی[1] اور مرہٹی[2] سوانح نگاروں نے بڑی شرح و بسط کے ساتھ بیان کیا ہے۔ یہاں اتنا ہی بتادینا کافی ہوگا کہ ڈاکٹر موصوف ایک اچھوت گھرانے سے تعلق رکھتے تھے، لیکن وہ اعلیٰ تعلیمی خوبیوں کے مالک تھے۔ یہی وجہ تھی کہ اُنھیں اُن بے انصافیوں اور زیادتیوں کا شدید احساس تھا جو ہندو معاشرہ صدیوں سے ان کے ہم ذات افراد پر کر رہا تھا۔

چنانچہ امبیدکر نے ہندوستان واپس آتے ہی اچھوتوں کی معاشرتی سطح کو بلند کرنے اور ان کو بنیادی انسانی حقوق دلانے کے لیے تگ و دو شروع کر دی۔ ان کی خواہش تھی کہ اچھوت اپنے مسائل اور مطالبات کے لیے کسی اور کے محتاج نہ ہوں اور اُنھیں اپنی بکھری ہوئی قوت کو مجتمع کر کے خود ہی اپنے مسائل حل کرنا چاہییں۔ یہی وجہ تھی کہ انھوں نے جداگانہ انتخابات کی پر زور حمایت کی لیکن کانگریس کے زعما اور مہاتما گاندھی نے ڈاکٹر امبیدکر کے سیاسی مطالبات کو تسلیم کرنے سے صاف انکار کر دیا، بلکہ ان کے خلاف مرن برت بھی رکھا۔ بالآخر مہاتما گاندھی اور امبیدکر کے مابین ۲۴۔ ستمبر ۱۹۳۲ء کو ایک سمجھوتہ طے پایا، لیکن یہ سمجھوتہ سیاسی امور تک محدود تھا، جب کہ ذات پات کے مسئلے پر یہ دونوں رہنما کوئی متفقہ لائحہ عمل تلاش نہ کر سکے۔

جب امبیدکر اور گاندھی جی کے متذکرہ بالا معاہدے کے خاطر خواہ نتائج برآمد نہ ہوئے تو بالآخر ڈاکٹر امبیدکر نے ۱۳۔ اکتوبر ۱۹۳۵ء کو ضلع ناسک (Nasik) کے ایک شہر Yeola میں منعقد ہونے والی اچھوت کانفرنس میں یہ اعلان کر دیا کہ وہ عنقریب ہندو مت ترک کر دیں گے اور کسی ایسے مذہب کو اختیار کر لیں گے جو اُنھیں اور اُن کے ہم ذات لوگوں کو ذات پات کے اس چنگل سے آزاد کر دے۔ امبیدکر کی اس تاریخی تقریر کے کچھ حصے اس دور کے انگریزی اور اردو اخبارات میں شائع ہوئے۔ اس تقریر کا مکمل متن S. R. Kharat نے اپنی مرہٹی کتاب میں دیا ہے[3]۔ ذیل میں اس تقریر کا متعلقہ حصہ درج کیا جا رہا ہے:

"We shall cease our fight for equality where we are denied it. Because we have the misfortune of calling ourselves Hindus, we are treated thus. If we are members of another Faith, none would dare treat us so. Choose any religion which gives you equality of status and treatment. We shall repair our mistake now. I had the misfortune of being born with the stigma of an Untouchable. However, it is not my fault, but I will not die a Hindu, for this is in my power."

اپنی تقریر کے آخر میں ڈاکٹر امبیدکر نے اچھوتوں کو یہ تلقین کی کہ وہ فی الحال اپنی دیگر تحریکوں اور مطالبوں کو پس پشت ڈال دیں اور متحد ہو کر اپنے انسانی حقوق کے حصول کے لیے کوششیں شروع کر دیں اور نہ صرف اندرونِ ملک بلکہ بیرونِ ملک بھی عوام الناس کو یہ احساس دلائیں کہ اچھوت ایک الگ قومیت سے تعلق رکھتے ہیں اور اُنھیں یہ حق ملنا چاہیے کہ وہ بھی اس دھرتی پر آزادی کا سانس لے سکیں[29]

ڈاکٹر امبیدکر کی اس تقریر نے ہندوستان کے سیاسی اور مذہبی حلقوں میں ایک تہلکہ مچا دیا۔ ہندو تبدیلِ مذہب کے اس اعلان سے سخت پریشان تھے اور انہیں یہ فکر دامن گیر تھی کہ کہیں اتنی بڑی اکثریت ان کے ہاتھوں سے نکل نہ جائے۔ چنانچہ مہاتما گاندھی نے اس تقریر کے حوالے سے ۱۵۔ اکتوبر کو ایسوسی ایٹڈ پریس کو جو انٹرویو دیا، اس میں اچھوتوں کی سماجی بدحالیوں کو تو تسلیم کیا گیا، لیکن تبدیل مذہب کے بارے میں یہ واضح کرنے کی کوشش کی گئی کہ مذہب کوئی گھر یا کوٹ نہیں، جس کو جب چاہا، تبدیل کر لیا[30]

ڈاکٹر امبیدکر کے تبدیلیٔ مذہب کے اعلان نے جہاں ہندوؤں کو مستقبل کے خطرات کے سبب تشویش میں مبتلا کر دیا، وہاں دیگر مذاہب کے پیروکاروں، حتیٰ کہ بعض مذہبی فرقوں نے اچھوتوں کو اپنے مذہب یا مسلک میں شامل کرنے کے لیے دوڑ دھوپ شروع کر دی۔ اس ضمن میں بعض مسلمان انجمنوں کے اہل کاروں نے سب سے زیادہ سرگرمی کا ثبوت دیا۔ امبیدکر کی تقریر سے تقریباً ایک ہفتہ بعد یعنی ۲۱۔ اکتوبر کو مولانا محمد عرفان خلافت

کمیٹی کے نمائندے کی حیثیت سے انھیں ملے۔ ان کے ہمراہ سید عزیز الرحمن بھی تھے۔ ان اصحاب نے امبیدکر کو اسلام کی غیر طبقاتی تقسیم، مساوات اور رنگ و نسل کی تمیز کیے بغیر لوگوں کی خدمت جیسی بنیادی تعلیمات سے روشناس کرایا اور انھیں دعوت دی کہ وہ اور ان کے تمام ہم ذات افراد جونہی دائرہ اسلام میں داخل ہوں گے، انھیں یہ تمام مراعات خود بخود حاصل ہو جائیں گی اور وہ ہر مسلمان کی طرح آزادی کے ساتھ سانس لے سکیں گے، نیز سیاسی اعتبار سے مزید مستحکم ہو جائیں گے۔ جواباً امبیدکر نے ان علما کو بتایا کہ تبدیلی مذہب جیسے اہم مسئلے کو وہ ذاتی طور پر حل نہیں کر سکتے اور وہ اس سلسلے میں جو بھی فیصلہ کریں گے، اس میں ان کے ساتھیوں کا مشورہ ضرور شامل ہوگا۔

امبیدکر سے رابطہ قائم کرنے والی ایک جماعت بمبئی کی "جمعیت شبان المسلمین" بھی تھی، جس نے انھی دنوں لاہور کے نومسلم قانون دان خالد لطیف گابا کو بذریعہ تار بلایا تاکہ وہ آ کر امبیدکر سے بالمشافہ گفتگو کر سکیں۔ گابا نے اس ضمن میں علامہ اقبال سے مشورہ کیا تو انھوں نے یہ ہدایت کی کہ وہ اور مولانا محمد عبداللہ قصوری (جمعیت دعوت و تبلیغ) فوراً بمبئی روانہ ہو جائیں۔ (بحوالہ "انقلاب" بابت ۲۲۔ اکتوبر ۱۹۳۵ء)۔ بمبئی ہی کی مجلس احرار کے ایک اجلاس (منعقدہ ۲۰، اکتوبر) میں، جس کی صدارت چوہدری افضل حق نے کی، اتفاق رائے سے یہ فیصلہ ہوا کہ مبلّغین کی ایک کمیٹی تشکیل دی جائے جو اچھوتوں کی بستیوں میں جا کر اسلام کی تعلیمات کا پرچار کرے۔ اس کمیٹی کے لیے ان ارکان کو منتخب کیا گیا: سید سلیمان ندوی (یوپی)، ڈاکٹر محمد اقبال (پنجاب)، مولانا مفتی کفایت اللہ (دہلی) مولانا سید حسین احمد مدنی (یوپی)، مولانا محمد علی قصوری (بمبئی)، خالد لطیف گابا (پنجاب)، اور مولانا شوکت علی (بمبئی)۔[۳۶]

علمائے دین اور تبلیغی اداروں کے علاوہ اس مہم میں مسلمان پریس نے بھی بڑھ چڑھ کر حصہ لیا۔ "مدینہ" (بجنور) نے اپنے ایک شمارے (بابت یکم نومبر ۱۹۳۵ء) میں مسلمانوں پر زور دیا کہ انھیں انفرادی اور اجتماعی سطح پر اچھوتوں کو دائرۂ اسلام میں لانے کی کوششیں جاری رکھنا چاہییں اور اس کے ساتھ ساتھ تبلیغ دین کے لیے ایک عمومی کونسل

بھی تشکیل دینی چاہیے، جس میں مختلف صوبوں کے نمائندے شامل ہوں اور وہ وفد کی شکل میں امبیدکر سے ملاقات کریں اور انھیں اسلام میں شامل ہونے کی دعوت دیں۔

روز نامہ "انقلاب" (بابت ۱۸، اکتوبر ۱۹۳۵ء) رقم طراز ہے کہ "اچھوت اسلام کے حلقہ بگوش ہو جائیں، یہ ہم محض اس بنا پر نہیں کہتے کہ اسلام ہمارا اپنا مذہب ہے اور ہمارے نزدیک یہ دین و دنیا میں فلاح کے حصول کا واحد ذریعہ ہے بلکہ اس لیے بھی کہتے ہیں کہ کلمہ توحید کے اقرار کے ساتھ ہی اچھوتوں کے لیے کامل مساوات کا دروازہ کہیں اور نہیں کھل سکتا۔"

اس دوران میں جب ڈاکٹر امبیدکر کی طرف یہ بیان منسوب کیا گیا کہ "میں نے ایک مذہب قبول کر لیا ہے، لیکن ابھی اس کا نام نہیں بتانا چاہتا" (بحوالہ "انقلاب" بابت ۲۶، اکتوبر ۱۹۳۵ء) تو پورے ملک کے پریس میں امبیدکر کی قرارداد کی موافقت اور مخالفت میں مضامین اور اداریے لکھے جانے لگے۔ چنانچہ چند ماہ بعد بیرونی ممالک، مشرق وسطی اور مصر کے ممالک تک اطلاعات پہنچنا شروع ہو گئیں کہ ہندوستان میں اچھوتوں کی بہت بڑی تعداد کے راہنما تبدیل مذہب کے بارے میں سنجیدگی کے ساتھ سوچ رہے ہیں۔

مصر کے اخبارات مثلاً ہفت روزہ الفتح، روز نامہ البلاغ اور الاہرام میں اچھوتوں کے ارادۂ تبدیلِ مذہب کے بارے میں رپورٹوں کی اشاعت شروع ہوئی اور وہ بھی زیادہ تر روز نامہ "البلاغ" میں۔ اس کی بڑی وجہ یہ تھی کہ اس اخبار کا اپنا ایک نمائندہ بمبئی میں مقیم تھا اور وہ اپنے اخبار کو وقتاً فوقتاً ہندوستان کے حالات پر مبنی رپورٹیں ارسال کرتا رہتا تھا۔ اس نمائندے کی ایک رپورٹ "البلاغ" کے ۱۷، جون ۱۹۳۶ء کے شمارے میں شائع ہوئی اور یہ اس نے بمبئی سے ۶۔ جون کو روانہ کی تھی۔ اس میں یہ خبر دی گئی کہ اس دفعہ عید میلاد النبیؐ کی مبارک تقریبات میں بہت سے نومسلم اچھوتوں نے بھی بڑھ چڑھ کر حصہ لیا۔ اس موقع پر مہاتما گاندھی کے بیٹے ہیرا لال نے بھی تقریر کی، جس نے اس سال ۲۹، مئی کو اسلام قبول کیا تھا اور اس کا اسلامی نام عبد اللہ رکھا گیا تھا۔

اسی سال یعنی ۱۹۳۶ء میں "الاہرام" کو بھی کلکتہ سے ایک مفصل رپورٹ ملی جو ۱۸، جون

کے شمارے میں اشاعت پذیر ہوئی۔ اس رپورٹ میں یہ بتایا گیا کہ مہاتما گاندھی کا ایک پیروکار پنڈت گز دھم اپنے بارہ سو ساتھیوں سمیت حلقہ بگوش اسلام ہوگیا ہے۔

مصری اخبارات میں ان رپورٹوں کی اشاعت نے عوام الناس میں تبلیغ دین کے لیے ایک نیا جوش و ولولہ پیدا کر دیا اور وہاں کے علماء مبلغین، ارباب فکر و دانش اور متعدد شخصیات نے ہندوستانی مسلمانوں کے تعاون سے اچھوتوں کو دائرۂ اسلام میں شامل کرنے کے بارے میں سنجیدگی کے ساتھ سوچنا شروع کر دیا، چنانچہ فوراً ایک کمیٹی کی تشکیل کا فیصلہ کیا گیا، جو جمعیت شبان المسلمین (بمبئی) کے اشتراک عمل سے کام کرے گی۔ اس کمیٹی کے صدر شہزادہ عمر طوسون مقرر کیے گئے۔ علاوہ ازیں جامعہ الازہر کے ریکٹر (شیخ الازہر) نے اس مسئلے کی اہمیت کا اندازہ لگاتے ہوئے یہ فیصلہ کیا کہ وہ اس سلسلے میں ہندوستان کی بعض علمی شخصیات اور تبلیغی اداروں سے رجوع کریں گے اور اگر ممکن ہو سکا تو ایک خصوصی وفد بھی ہندوستان بھیجیں گے تاکہ صحیح صورت حال کا موقع ہی پر جائزہ لیا جا سکے (بحوالہ "البلاغ" بابت ۱۷ جون ۱۹۳۶ء)

جب مصری اخبارات میں اچھوتوں کے بارے میں ہندوستان سے آمدہ اطلاعات شائع ہو رہی تھیں، ان دنوں جامعہ الازہر کے ریکٹر محمد مصطفیٰ المراغی تھے۔ وہ اس سے پہلے بھی اس عہدے پر فائز تھے (سنہ تقرر مئی ۱۹۲۸ء)، لیکن انھیں بعض وجوہ کے باعث اکتوبر ۱۹۲۹ء میں مستعفی ہونا پڑا۔ چند سال بعد انھیں پھر اسی عہدے پر تعینات کر دیا گیا (اپریل ۱۹۳۵ء) اور پھر وہ اپنی وفات (۲۲۔ اگست ۱۹۴۵ء) تک الازہر کے سربراہ کی حیثیت سے کام کرتے رہے۔ ؎

محمد مصطفیٰ المراغی علوم دینیہ پر کامل دستگاہ رکھتے تھے اور انھیں عرب ممالک میں ایک دینی مصلح، جید عالم، مفسر اور فقیہ کی حیثیت سے بلند مقام حاصل تھا۔ چنانچہ اسی قدر و منزلت کی وجہ سے انھیں یہ ذمہ داری سونپی گئی کہ وہ ایک ایسا وفد تشکیل دیں جو ہندوستان جا کر اچھوتوں کو اسلام کی بنیادی تعلیمات سے روشناس کرائے اور انھیں اسلام قبول کرنے کی دعوت دے۔ ؎

یہاں یہ سوال پیدا ہوا کہ اچھوتوں تک دعوتِ اسلام پہنچانے کے لیے کون سا لائحہ عمل سودمند ثابت ہوگا۔ بالآخر یہ طے ہوا کہ مصری وفد کو ہندوستان بھیجنے سے قبل وہاں کی نامور علمی شخصیات سے رابطہ قائم کیا جائے اور ان سے درخواست کی جائے کہ وہ ایسی تجاویز پیش کریں، جن پر عمل پیرا ہو کر یہ وفد اپنے تبلیغی فرائض بطریق احسن انجام دے سکے۔ چنانچہ شیخ الازہر نے اپنے اسی مقصد کے پیش نظر اس دور کی تین شخصیات یعنی علامہ محمد اقبال، نومسلم خالد لطیف گابا اور مولانا شوکت علی کو الگ الگ خطوط روانہ کیے۔

المراغی نے اقبال کے نام جو خط تحریر کیا، وہ عربی میں تھا، لیکن اس کا اصل متن دستیاب نہ ہونے کی صورت میں اس کا جو اُردو ترجمہ اُس دور کے اخبارات میں شائع ہوا، وہی یہاں پیش کیا جا رہا ہے۔

"السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ،

اُمید ہے کہ جناب مکرم و معظم بخیر و عافیت اور اللہ تعالیٰ کے افضال و نعم سے شادکام و خوش ہنگام ہوں گے۔

گزارش ہے کہ میں نے جریدہ "البلاغ" مصر میں ایک جامع و طویل مقالے کا مطالعہ کیا ہے، جس میں اچھوتوں کی اس کانفرنس کا تذکرہ ہے، جس میں انھوں نے دین بت پرستی کو ترک کرنے اور کوئی مذہب اختیار کرنے کا فیصلہ کیا ہے۔ جناب مکرم کو اچھی طرح معلوم ہے کہ یہ وہ زریں موقع ہے کہ جس کو اسلام بلکہ تمام ادیان و مذاہب کی تاریخ میں دوبارہ دستیاب ہونا ندرت کا حکم رکھتا ہے۔ تمام مسلمانوں کا فرض ہے کہ وہ کمر ہمت کو چست کرلیں اور جدوجہد کی آستینوں کو چڑھالیں اور ان لوگوں کو اسلام کے مقدس و متبرک ایوان میں داخل کرنے کے لیے جو کوششیں بھی ان کی قدرت میں ہوں، کر ڈالیں۔ اسلام وہ فطری مذہب ہے کہ رواداری، سادگی اور موافقتِ جمہور کے مسئلے میں کوئی مذہب اس کا مثیل نہیں بن سکتا۔ یہی وہ مذہب ہے کہ اللہ کے سامنے اور عدل و انصاف کے سامنے اپنے ماننے والوں کو برابری کا درجہ دیتا ہے۔ کسی عربی کو عجمی پر فضیلت

حاصل نہیں ہے۔ اگر کسی وجہ سے فضیلت حاصل ہو سکتی ہے تو وہ تقویٰ ہے۔ اسلام کا قطعی فیصلہ ہے کہ اللہ تعالیٰ اور اس کے بندے کے درمیان نسب و قرابت کے کوئی وجوہ حائل نہیں ہو سکتے۔ اللہ کے نزدیک، وہی بندہ سب سے زیادہ مہذب ہے جو سب سے زیادہ متقی ہے۔

ہمیں یہ بھی معلوم ہے کہ ہندوستان میں ایسی اسلامی جماعتیں موجود ہیں، جن میں بہترین علما اور قابل ترین مناظر و مبلغ موجود ہیں اور اُمید ہے کہ وہ اس راہ میں جو کہ سچے جہاد کی راہ ہے، قابلِ تحسین اقدام شروع کر دیں گے۔ بایں ہمہ اگر آنجناب پسند کریں تو ازہر بھی اس جہادِ اکبر میں حصہ لے اور اپنے علما اور قابل ترین مناظرین کا وفد ہندوستان کی طرف بھیجے جو اس کی جلد و جہد میں برادرانِ ملتِ اسلامیہ ہند کا ہاتھ بٹائے۔

اگر جناب کا جواب اثبات میں ہو تو فرمائیے کہ ارکان وفد کیسے ہونے چاہییں اور کیا یہ ضروری ہے کہ ان ارکان کے ساتھ ایسے ترجمان ہوں جو ان کی تقریروں کا ترجمہ کریں یا ہندوستان ہی سے ایسے آدمی مل سکیں گے جو عربی اور انگریزی دونوں زبانیں جاننے کی وجہ سے ترجمان کا کام اچھی طرح کر سکیں۔"[۹]

شیخ الازہر کا یہ خط ملتے ہی اقبال نے سب سے پہلے اپنے دیرینہ دوست غلام بھیک نیرنگ سے رابطہ قائم کیا اور ان سے رائے طلب کی۔ چنانچہ یکم جولائی ۱۹۳۶ء کو اقبال نے نیرنگ کو یہ خط ارسال کیا:

"مجھ سے شیخ الازہر صاحب نے مشورہ طلب کیا ہے اور لکھا ہے کہ اس وفد کے متعلق آپ ضروری ہدایات دیں۔ مہربانی کر کے آپ لکھیں کہ ان کو کیا مشورہ دیا جائے۔ بعض باتیں میرے خیال میں ہیں، مگر میں آپ کی رائے بھی معلوم کرنا چاہتا ہوں۔ اس کے علاوہ یہ معلوم کرنا چاہتا ہوں کہ کیا یہ ممکن ہے کہ آپ اس وفد کے ہمراہ ملک کا دورہ بطور پروپیگنڈا سیکریٹری کے کریں۔ اس سے بہت اچھے نتائج نکلیں گے اور وفد کو آپ کی معلومات کے امیال و عواطف سے بے حد فائدہ پہنچے گا۔"[۱۰]

اقبال کی فرمائش پر نیرنگ نے اپنی تجاویز پیش کر دیں اور ساتھ ہی ان مشکلات کا بھی ذکر کر دیا، جو اس وفد کے مقصد کی راہ میں رکاوٹ پیدا کر سکتی تھیں - ممکن ہے، نیرنگ نے اپنے اس خیال کا اظہار کیا ہو کہ مصری وفد کے ہندوستان آنے سے خاطر خواہ نتائج متوقع نہیں ہیں- چنانچہ اقبال نے فوراً نیرنگ کے موقف کو درست مانتے ہوئے پھر بھی اس وفد کی آمد کو مسلمانوں کے لیے مفید قرار دیا- ان کے خط (بنام نیرنگ بلا تاریخ، اندازاً جولائی ۱۹۳۶ء) کا ایک اقتباس درج ذیل ہے:

"آپ کا خط عین انتظار میں ملا- یہ تمام مشکلات میرے ذہن میں تھیں جو آپ نے خط میں لکھی ہیں- باوجود ان کے میرا خیال تھا کہ ان کا ہندوستان آنا عام طور پر اعلیٰ ذات کے ہندوؤں پر اور نیز خود مسلمانوں پر اچھا اثر ڈالے گا- ان کے آنے سے مسلمانوں کے تبلیغی جوش میں اضافہ ہوتا بہت ممکن ہے- اس کے علاوہ اعلیٰ ذات کے ہندوؤں پر عام اسلامی اخوت کا اثر پڑے گا- اس واسطے میرا خیال ہے کہ ان کو تمام مشکلات سے آگاہ کر دیا جائے اور جو فوائد ان کے وفد سے ممکن ہیں، ان کا بھی ذکر کر دیا جائے اور فیصلہ ان پر چھوڑ دیا جائے"۔[۱۱]

اقبال نے شیخ الازہر کا خط ۲ جولائی ۱۹۳۶ء کے روزنامہ "احسان" میں شائع کرا دیا اور اسی روز انجمن حمایت اسلام کے سیکریٹری ڈاکٹر خلیفہ شجاع الدین کو ایسے مترجمین مہیا کرنے کے بارے میں خط لکھا، جو مصری وفد کے ارکان کی تقریروں کا اردو اور انگریزی میں ترجمہ کر سکیں۔

علامہ اقبال نے غلام بھیک نیرنگ کی مفصل تجاویز اور انجمن حمایت اسلام کے ارباب بست و کشاد کے فیصلوں کی روشنی میں شیخ الازہر کو ایک طویل مکتوب روانہ کیا- حتمی طور پر یہ نہیں کہا جا سکتا کہ اس خط کا سنہ تحریر کیا ہے- البتہ اس کا جو خلاصہ قاہرہ کے اخبار "البلاغ" میں شائع ہوا (بابت ۲۵ جولائی ۱۹۳۶ء) اس سے یہ قیاس کیا جا سکتا ہے کہ اقبال نے وسط جولائی میں یہ مراسلہ بھجوایا ہوگا- اقبال کے اس خط

کا ملخص پہلی بار بشیر احمد ڈار مرحوم نے مختصر تعارف کے ساتھ شائع کرایا ہے[۱۲] اس خلاصے کا اردو ترجمہ اُسی سال یعنی ۱۹۳۶ء ہی میں "انقلاب" ۲۰ ستمبر ۱۹۳۶ء میں شائع ہوا۔ یہی خلاصہ اب تک اقبال کے مکاتیب اور تحریروں کے مجموعوں میں شامل ہوتا چلا آرہا ہے۔ اب پہلی بار سطور ذیل میں علامہ اقبال کے مکتوب گرامی بنام شیخ محمد مصطفیٰ المراغی کا مکمل متن منظرِ عام پر لایا جارہا ہے۔

شیخ الازہر حضرت شیخ مصطفیٰ المراغی کے نام علامہ اقبال کے خط کا مکمل متن۔

Your reverence : I received your esteemed letter and ask to be excused for the delay in answering it. Since it involved some necessary enquiries on my part before writing. I have applied to some of the Islamic societies and some of the more important educational societies of India, and I am now in a position to reply to you on the points on which you consulted me.

It was a noble thought of yours to propose sending an Egyptian mission to India. For Islam in India moves on with hastening footsteps. And I have no doubt that the embracing of Islam by the outcastes will be an exceptional opportunity in Indian history and one with a great influence on the future history of Islam throughout Asia. It is not only outcastes who are entering Islam; there is also a movement, even if it is slow, on the part of the higher ranks of Indian society. No doubt you read in the Indian newspapers that the son of Mahatma Gandhi has actually become a Muslim. Never a week passes but some member of the higher castes of India enters Islam in some Indian mosque.

It is very clear to me that a great opportunity is before Islam in India. And it seems as if this opportunity is calling out hitheto undreamed of powers in the Indian Muslim community.

As for the matter of the outcastes, there is one hindrance almost impossible to overcome, which is that the greater number of these outcastes live in the south of India and speak six different languages, none of which are really capable of expressing the highest religious thought. Hence your Reverence will understand the difficulty of finding interpreters able to pass on the massage of your delegation in the language of the outcastes. So far, our Indian Islamic societies have not found a solution for this problem, and it would of course be impossible to make a success of evangelistic work except through the help of our Indian Muslim societies.

I have taken the advice of two of the largest Islamic societies in India, who assured me that they would do everything in their power to help such a mission from the Azhar, but this does not dispel the difficulty I have already explained.

My opinion, then , is that the visit of an Egyptian mission to India would be beneficial to the Islamic movement in India, and would quicken the activities of Muslim societies in this land, and would reveal to the higher classes the true spiritual brotherhood of Muslims, and the spread of Islam into all parts of the world. If in spite of the difficulties which I have mentioned, you still think of sending a mission to India, I should like to make the following proposals :-

1. The mission must consist of 'ulama who are well informed and able to set forth Islam in the light of modern ideas and modern experience. They must have information and figures showing how Islam has raised the pagans of Africa to a civilized status.

2. It is necessary that during their stay in India and their travels in the country the mission should live in a manner which benefits the good reputation of the Muslims in Egypt.

3. It is necessary that secretary should be attached to mission who would secure invitations for its work in different Muslim towns.

4. On its return to Egypt the mission should take with it a number of young converts to Islam from the outcastes to be trained in the Azhar, and to spend sufficient time there to become really capable exponents of Islamic life and thought, thus fulfilling the saying of the converts of old, 'I was once a Kurd, now I am an Arab'. These, as you will have perceived, will he leaders in Islamic societies on their return to India, as we have seen in the case of non-Islamic societies.

5. I consider that it would be wise before the mission leaves Egypt to get into touch with Maulvi[13] Sayyid Ghulam Bheek Nairang the lawyer in the city of Anbala. He is a member of the Indian parliament and secretary of the principal Islamic society of India, and has written to me that he is willing to help the mission to the best of his ability.

It is not necessary for me to tell you that if you do send a mission to India they will have a warm welcome from their Indian Muslim brothers. The Muslim community everywhere, as your Reverence knows, is waking up to the spiritual brotherhood which distinguishes Islam. The Muslims of India are deeply concerned to bring the ourcastes into Islam and are found by the orders of their religion to do so. Alas, the rich among them, unfortunately, for various reasons which I need not specify, care very little for the affairs[14] of Islam.

علامہ اقبال کا شیخ الازہر کے نام یہ مکتوب جولائی ۱۹۳۶ء میں لکھا گیا اور اسے بعد میں شیخ الازہر کے خط بنام اقبال سمیت مصر کے اخبارات میں بھی شائع کرا دیا گیا۔

اس سے اگلے ماہ یعنی اگست میں دہلی کے انگریزی روزنامہ "ہندوستان ٹائمز" نے یہ دونوں مراسلات شائع کر دیے اور ساتھ ہی ان خطوط کے مندرجات کو بنیاد بنا کر ایک طویل مضمون بھی شائع کر دیا، جس میں اقبال کے اس اقدام پر شدید تنقید کی گئی کہ انھوں نے اچھوتوں میں تبلیغ اسلام کے لیے علمائے مصر کی اعانت حاصل کی ہے۔ "ہندوستان ٹائمز" کے اس مضمون نے تمام ہندو پریس میں اقبال کے خلاف ایک محاذ کھڑا کر دیا۔

'ہندوستان ٹائمز' کی پیروی میں "تیج" اور "پرتاپ" نے بھی کوئی کسر نہیں چھوڑی۔ ہندو اخبارات کو اقبال سے سب سے بڑی شکایت یہ تھی کہ انھوں نے ہندو مت سے تعلق رکھنے والی اتنی بڑی اکثریت کو ہندوؤں سے الگ کرنے کی ترغیب دے کر انھیں سیاسی اور سماجی سطح پر کمزور کرنے کی کوشش کی ہے۔ مزید یہ کہ اس مقصد کے لیے انھوں نے مصر جیسے اسلامی ملک کے علما اور اربابِ فکر و نظر کو ہندوستان کے اندرونی معاملات میں مداخلت کرنے کی دعوت دی ہے۔

اقبال کے خلاف ہندو پریس کی مخالفت کے جواب میں مسلم پریس کو آگے آنا پڑا اور مختلف اخبارات و جرائد میں اقبال کی تائید میں خبریں اور مضامین شائع ہونے لگے۔ مثلاً روزنامہ "انقلاب" (بابت ۲۰۔ ستمبر ۱۹۳۶ء) رقم طراز ہے:

"ہندوستان ٹائمز" میں مصر کے ایک انگریزی اخبار کے حوالے سے اچھوتوں کے تبدیلِ مذہب کے سلسلے میں شیخ الازہر اور حضرت علامہ اقبال کی خط و کتابت شائع ہوئی ہے، جسے ہندوؤں نے حسب توقع ایسے انداز میں شائع کیا ہے کہ گویا ہندوستان میں اچھوتوں کے تبدیلِ مذہب کا کوئی سوال پیدا ہی نہیں ہوتا اور شیخ الازہر نے مصر سے ایک تبلیغی وفد ہندوستان بھیجنے کی جو تجویز فرمائی ہے، وہ غلط اطلاعات پر مبنی ہے۔ ہم نہیں کہہ سکتے کہ شائع شدہ تحریرات حضرت شیخ الازہر اور حضرت علامہ اقبال کے حقیقی خیالات و افکار کا کس حد تک صحیح آئینہ ہیں، لیکن اس میں کوئی شبہ نہیں کہ اصل مسئلہ بے حد اہم ہے۔ مسلمانانِ ہند کو اس پر خاص توجہ مبذول کرنی چاہیے تھی لیکن افسوس کہ جو کچھ ہونا چاہیے تھا، ابھی تک اس کا عشر عشیر بھی نہیں ہوا۔ یہ ظاہر ہے کہ اسلام کی تاریخ میں کم از کم

ہندوستان کے اندر آج تک ایسا زریں موقع کبھی نہیں آیا کہ غیر مسلموں کی اتنی بڑی آبادی، جو مسلمانانِ ہند کی موجودہ تعداد کے برابر یا اس سے بھی زیادہ ہے، تبدیلِ مذہب کے جذبے سے معمور ہوئی ہو۔ ہندوستان کے مسلمانوں کا فرض تھا کہ وہ صحیح اسلامی تعلیمات کا عملی پیکر بن کر دوسرے مذاہب کے باشندوں کے لیے سرچشمہ جذب وکشش بنتے۔ وہ اپنے نیک، اچھے اور سچے اسلامی اعمال کے ذریعے سے ہر غیر مسلم قوم کے سامنے سراپا تبلیغِ دینِ قیم بن جاتے، لیکن انھوں نے اس فرض سے غفلت برتی۔ آخر قدرت نے خود اچھوتوں کو تبدیلِ مذہب پر آمادہ کر دیا۔ اس موقع پر مسلمانوں کا فرض تھا کہ منتظم طریق پر دینِ اسلام کی خوبیاں اچھوتوں پر واضح کرتے اور مختلف حلقوں میں مختلف جماعتیں ضروری اسباب کا انتظام کر کے تبلیغِ دین شروع کر دیتیں، لیکن افسوس کہ یہ بندوبست بھی جس پیمانے پر مطلوب تھا، نہ ہو سکا۔ ہمارے نزدیک اس غفلت کے ذمہ دار وہ اکابر ہیں جو سالہا سال سے مسلمانوں کی قیادت کے دعوے دار بنے بیٹھے ہیں، لیکن انھوں نے کماحقہٗ اس مسئلہ پر توجہ مبذول کی، نہ کوئی مستقل پروگرام بنایا اور نہ مسلمانوں کو دعوتِ عمل دی۔ متفرق طریق پر مختلف جماعتیں اور مختلف افراد بے شک جابجا مصروفِ کار نظر آتے ہیں، لیکن ظاہر ہے کہ کام کی وسعت واہمیت جس قوتِ عمل کی محتاج تھی، اس کا کوئی بندوبست نہ ہو سکا۔ زیادہ تر افراد نے اس کام کو بھی محض اپنی اپنی جماعتوں اور گروہوں کے پروپیگنڈے کا ذریعہ بنالیا اور اس طرح حصولِ مقصد میں آسانیاں پیدا کرنے کے بجائے حقیقتاً مشکلات پیدا کر لیں۔"[15]

ہندو پریس میں اقبال اور المراغی کی خط وکتابت پر جو مخالفانہ تحریریں شائع ہوئیں، ان کی خبر مصر بھی پہنچی۔ ستمبر ۱۹۳۶ء کے اواخر میں جامعہ ازہر کے شعبہ امور مذہبی کے منتظمین کو یہ اطلاع ملی کہ جو مصری وفد تبلیغ اسلام کے لیے ہندوستان جانے والا ہے، ہندو پریس اور ہندو لیڈر اس کی سخت مخالفت کر رہے ہیں اور اس کو روکنے کے لیے ہر طرح کا حربہ استعمال کرنے کو تیار ہیں۔ یہ اطلاع ملتے ہی شیخ الازہر نے ہندوستان کی سرکردہ مسلمان شخصیات کو خطوط لکھے اور ان سے یہ رائے طلب کی کہ ان حالات میں

مصری وفد کا بھیجنا ٹھیک ہے یا نہیں۔ (بحوالہ "الاہرام"، بابت ۳۔ اکتوبر ۱۹۳۶ء)

ہندو پریس اور مسلم پریس نیز مختلف سیاسی اور مذہبی تنظیموں میں متذکرہ بالا مراسلت کے حوالے سے جو محاذ آرائی چل پڑی، اس کے پیش نظر علامہ اقبال کو بڑی تشویش لاحق ہوئی اور وہ یہ سوچ کر فکرمند ہو گئے کہ کہیں بات دور تک نہ جا پہنچے اور نتیجتاً اس سے ہندوؤں اور مسلمانوں کے تعلقات متاثر نہ ہو جائیں۔ چنانچہ انھوں نے اس صورتِ حال کا بغور جائزہ لینے کے بعد شیخ الازہر کو ایک خط ارسال کیا اور انھیں مصری وفد کو ہندوستان بھیجنے سے منع کر دیا۔ اس اہم خط کا متعلقہ اقتباس درج ذیل ہے:

"اچھوتوں میں تبلیغ کی غرض سے مصری علما کی جماعت کو اس وقت ہندوستان بھیجنے کی ضرورت نہیں۔ اس کے لیے تو ٹھوس کام کی ضرورت ہے، جس کو ہندوستان کے علما ہی انجام دے سکتے ہیں۔ مصری وفد کی ضرورت اس لیے بھی نہیں کہ اچھوت جن زبانوں کو جانتے ہیں، ان سے علمائے مصر واقف نہیں۔ ہم ہندوستان کے مسلمان اچھوتوں میں اطمینان اور سکون کے ساتھ کام کرنا چاہتے ہیں، کیونکہ اگر مصر سے علما کا وفد آیا تو اس کی وجہ سے ہندو مسلم تعلقات پر ناخوش گوار اثر پڑے گا اور ہمارا حقیقی مقصد فوت ہو جائے گا۔"[۱۵]

علامہ اقبال نے شیخ الازہر کو مصری وفد ہندوستان بھجوانے سے منع تو کر دیا، لیکن بعض دیگر مسلمان مذہبی اور سیاسی رہنماؤں نے پُرزور اصرار کیا کہ اس وفد کو بھجوانے کا فیصلہ واپس نہ لیا جائے۔ چنانچہ مسلم پریس اور سرکردہ افراد کی یقین دہانیوں پر شیخ الازہر اپنے فیصلے پر قائم رہے اور اُنھوں نے فی الفور ایک وفد تشکیل دے دیا۔ اس وفد میں جن ارکان کو منتخب کیا گیا ان کا تعلق جامعہ الازہر کے مختلف شعبوں سے تھا۔ وفد ان ارکان پر مشتمل تھا:

۱۔ شیخ ابراہیم الجبالی

۲۔ شیخ عبدالوہاب النجار

۳۔ پروفیسر شیخ العدنی

۴ - شیخ محمد حبیب احمد آفندی

۵ - محمد صلاح الدین النجار (فرزند شیخ عبدالوہاب النجار)

۶ - عبدالعزیز الثعالبی (ان کا تعلق تیونس سے تھا لیکن یہ شیخ الازہر کی خصوصی درخواست پر وفد میں شامل ہوئے تھے)

ان ارکان میں سے صرف حبیب احمد آفندی اور محمد صلاح الدین النجار انگریزی جانتے تھے، اسی لیے انہیں بالترتیب سیکرٹری اور جائنٹ سیکرٹری مقرر کیا گیا اور انہی کو ترجمانی کے فرائض بھی سونپے گئے۔

تشکیل وفد کے ساتھ ہی اس کے مقاصد بھی بیان کر دیے گئے، جو درج ذیل ہیں:

۱- اچھوتوں کی زبوں حالی کا جائزہ لینا۔

۲- اچھوتوں میں تبلیغ اسلام کے لیے جامعہ ازہر ایک ثقافتی اور مذہبی ادارے کی حیثیت سے کہاں تک معاونت کر سکتا ہے۔

۳- اگر ممکن ہو تو اچھوتوں کے رہنماؤں سے ملاقات۔

۴- مسلمانوں کے رہنماؤں اور دینی تنظیموں کے مابین باہمی یگانگت کو فروغ دینا۔[۱۲]

رئیس وفد نے بمبئی پہنچنے کے دوسرے روز یعنی ۱۲، دسمبر کو غلام بھیک نیرنگ کو بذریعہ خط مطلع کیا کہ وفد ان سے ملاقات کی شدید خواہش رکھتا ہے۔ چنانچہ ۲۰ دسمبر کو نیرنگ صاحب دہلی پہنچے اور چار روز تک وفد سے ان کے مشن کے حوالے سے طویل مذاکرات کرتے رہے۔ ان ملاقاتوں کے بارے میں نیرنگ لکھتے ہیں:

"چار روز کے مسلسل مکالمات کے بعد رئیس وفد نے میرا شکریہ ادا کرتے ہوئے یہ خواہش ظاہر کی کہ میں وہ تمام واقعات و خیالات، جو میں بیان اور ظاہر کر چکا ہوں، انگریزی میں لکھ کر دے دوں۔ چنانچہ میں نے بائیس صفحے کی ایک ٹائپ شدہ یادداشت مرتب کر کے وفد کو دے دی۔ اندریں اثنا ایک صاحب نے ناگپور سے وفد کو ایک چٹھی لکھی تھی۔ وفد نے چاہا کہ میں اس چٹھی پر بھی ایک تبصرہ لکھ دوں۔ چنانچہ پانچ صفحے کا ٹائپ شدہ تبصرہ لکھ کر ان کے حوالے کیا گیا۔"[۱۳]

دہلی کے بعد یہ وفد علی گڑھ، رام پور، دیوبند اور پشاور گیا اور بالآخر ۲۳ جنوری ۱۹۳۸ء کو لاہور پہنچا۔[19] دو روز بعد انٹر کالجیٹ برادر ہڈ کی طرف سے وفد کو سپنسر ہوٹل میں دعوتِ چائے پر بلایا گیا۔ میزبان انجمن نے وفد کو علامہ اقبال کی کتابیں بطور تحفہ دیں جسے قبول کرتے ہوئے رئیس وفد نے کہا کہ:

"حضرت علامہ صاحب اس وقت دُنیائے اسلام کے سب سے جلیل القدر فرزند ہیں، جنھوں نے نوجوانانِ اسلام کے قلوب کو (گرما) دیا ہے۔"[20]

اُن دنوں اقبال علیل تھے اور صحت روز بروز خراب ہوتی جا رہی تھی۔ اپنی مسلسل علالت کے باعث وہ بہت کم گھر سے باہر نکلتے تھے، لیکن اس کے باوجود اُنھوں نے وفد کے اعزاز میں سپنسر ہوٹل میں دوپہر کے کھانے کا اہتمام کیا۔ اس دعوت میں شہر کے چیدہ چیدہ اربابِ علم و دانش کو مدعو کیا گیا۔ مہمانوں میں غلام بھیک نیرنگ بھی شامل تھے۔ کھانے کے بعد ارکانِ وفد، اقبال اور نیرنگ کی طویل نشست ہوئی، جس میں وفد کے ہندوستان آنے کے بعد کی پیش رفت کا تفصیلی جائزہ لیا گیا۔ اس ملاقات کے بارے میں نیرنگ لکھتے ہیں:

"وفد کے مقصد سے متعلق وفد کی اقبال سے باتیں ہوئیں۔ میں جو کچھ کر چکا تھا، وہ میں نے بیان کیا۔ اقبال نے میرے خیالات سے اتفاق کیا۔ اقبال سے جو خاص مشورہ ہوا، اس کی ایک ٹائپ شدہ یادداشت مرتب کر کے میں نے وفد کو دے دی۔"[21]

اقبال کی اس ضیافت میں جن اصحاب نے شرکت کی، کھانے کے بعد ان سب کی ایک تصویر بھی کھینچی گئی۔ یہ تصویر انتہائی اہم ہے کیونکہ یہ اقبال کی زندگی کی آخری تصویر ہے اور اس میں ان کی خرابیٔ صحت کے آثار واضح طور پر دکھائی دیتے ہیں؛ نیز یہ آخری اجتماع تھا، جس میں اقبال بنفسِ نفیس شریک ہوئے اور وہ بھی چھ ماہ کے وقفے کے بعد۔ اس کے بعد انھیں ایسی کسی علمی مجلس میں شریک ہونے کا موقع نہیں ملا۔ اس تقریب اور تصویر میں نیرنگ اور نذیر نیازی موجود ہیں، چنانچہ وہ اس کے بارے میں لکھتے ہیں:

"لنچ کے بعد ایک گروپ فوٹو لیا گیا۔ جاوید اس فوٹو میں بھی ہیں۔ یہ گروپ ایک نہایت خاص یادگار ہے۔"

"..... کھانے کے بعد شام کی دعوت کی تصویر بھی لی گئی جس میں حضرت علامہ کی تصویر نہایت صاف آئی ہے ..... میرا خیال ہے، اس کے بعد شاید ان کی کوئی تصویر نہیں لی گئی۔ اس لحاظ سے دیکھا جائے تو ۱۹۳۷ء کی اس تصویر کی اہمیت کہیں زیادہ بڑھ جاتی ہے۔"[۲۳]

لاہور میں مصری وفد کی اقبال سے کئی ملاقاتیں ہوئیں اور اس کی آمد کے اصل مقاصد پر سیر حاصل بحث ہوتی رہی۔ یہاں سے فارغ ہو کر وفد واپس دہلی روانہ ہو گیا اور مختلف شہروں سے ہوتا ہوا اور وہاں کے علما اور سیاسی زعما سے تبادلۂ خیالات کرتا ہوا وسط مارچ ۱۹۳۷ء کو واپس مصر چلا گیا۔ اس وفد کی روانگی سے تقریباً تیرہ ماہ بعد اقبال کا انتقال ہوا (۲۱ر اپریل ۱۹۳۸ء) لیکن اس دوران میں وفد کے کسی رکن یا جامعہ الازہر کے ریکٹر نے اُن سے کوئی رابطہ نہیں کیا۔ اس وفد سے متعلق معتبر ترین شخصیت غلام بھیک نیرنگ بھی اسی انتظار میں رہے کہ وفد کی سفارشات کے بعد مصری حکومت کیا فیصلہ کرتی ہے، لیکن انھیں بھی کوئی خبر نہ ملی۔ بالآخر انھوں نے اقبال کی وفات کے چند ماہ بعد جون ۱۹۳۸ء میں وفد کے ایک رکن محمد حبیب احمد آفندی کو خط لکھا اور اس کے جواب میں مکتوب الیہ نے انھیں وفد کی تحریر کردہ رپورٹ کی ایک کاپی ارسال کر دی، جس میں اُن کی تجاویز سے بھی اتفاق کیا گیا تھا۔ اسی دوران میں جامعہ ازہر کی انتظامی کونسل میں بھی بہت سی تبدیلیاں ہو چکی تھیں۔

چنانچہ اس وفد کی سفارشات اور اس پر عمل درآمد کا مسئلہ بھی کھٹائی میں پڑ گیا اور وفد کی تیار کردہ یہ رپورٹ دفتر کی فائلوں کے انبار میں دب کر رہ گئی۔ اقبال کی وفات کے بعد غلام بھیک نیرنگ بھی خاموش ہو گئے، اور یوں اچھوتوں میں تبلیغ اسلام کے دعوے، جوش و خروش اور مسلم پریس کا سارا پروپیگنڈا فضائے آسمانی میں تحلیل ہو کر رہ گیا، اور ہر طرف خاک اڑنے لگی اور علامہ اقبال کی یہ پیش گوئی صحیح ثابت ہوئی کہ "اچھوتوں میں تبلیغ کی غرض سے مصری علما کی جماعت کو اس وقت ہندوستان بھیجنے کی ضرورت نہیں، اس کے لیے تو ٹھوس کام کی ضرورت ہے۔"

## حواشی

۱ W.N. Kuber: *B.R. Ambedkar*, 2nd ed., New Delhi, 1990 (1987).

۲ رک: C. B. Kheirmode (ڈاکٹر بھیم راؤ جی امیڈکر چرتر، حصہ اوّل، بمبئی ۱۹۵۲ء، حصہ دوم ۱۹۵۸ء) S.R. Kharat: کرم ویر بھاؤ راؤ گراور قادادا صاحب گائیکواڈیانا ڈاکٹر بابا صاحب آمیڈکرانسی پتر، مطبوعہ پوتا، ۱۹۶۱ء

۳ *Ambedkarancya sahavasat*, Poona 1961.

۴ Shanthi Deva and C.M. Wagh: *Dr. Ambedkar and Conversion*, Hyderabad Deccan. 1965.

۵ "..... But religion is not like a house or a cloak which can be changed at will. It is more an integral part of one's self than of one's body."

۶ رک: الفتح (قاہرہ)، مضمون از بدر الدین الصینی، بحوالہ الجامعۃ العربیہ، یروشلم، بابت ۶ر دسمبر ۱۹۳۵ء۔

۷ شیخ الازہر محمد مصطفیٰ المراغی بن محمد بن عبد المنعم کے مختصر حالات زندگی ان کی ایک کتاب "الاجتہاد فی الاسلام" (قاہرہ ۱۳۷۹ھ) کے مرتب محمد عبد اللہ السمان نے قلم بند کیے ہیں اور ساتھ ان کی تصویر بھی دی ہے۔ ان تفصیلات کے مطابق شیخ الازہر ۱۲۹۸ھ (۱۸۸۱ء) کو مصر کے شہر مراغہ میں پیدا ہوئے۔ جامعہ الازہر میں تعلیم مکمل کی اور شیخ محمد عبدہٗ کی مجالسِ علمیہ میں بھی شریک ہوتے رہے۔ مصر

کے متعدد علمی اور دینی اداروں کے مناصب جلیلہ پر فائز رہے۔ ان کی تصانیف میں "بحث فی ترجمۃ القرآن الکریم واحکامہا (قاہرہ ۱۹۳۶ء) اور "الدروس الدینیۃ" (قاہرہ ۱۳۶۴ھ-۱۳۶۵ھ) قابلِ ذکر ہیں۔ تفصیل کے لیے ملاحظہ ہو۔

محمد حسین الذہبی: التفسیر والمفسرون، جلد سوم، قاہرہ، ۱۹۶۲ء، صفحہ ۲۵۷-۲۶۰۔ محمد مصطفیٰ المراغی کے حالات اور علمی آثار سے متعلق رک: انور الجندی: تراجم الاعلام المعاصرین فی العالم الاسلامی، قاہرہ ۱۹۷۰ء صفحہ ۴۳۱۔

۸؎ جس اجلاس میں یہ فیصلہ کیا گیا، اس کی صدارت المراغی نے کی تھی (بحوالہ البلاغ بابت ۲۷ جنوری ۱۹۳۶ء)

۹؎ "حمایت اسلام" لاہور، ۶ رجولائی ۱۹۳۶ء، صفحہ ۵ بحوالہ اقبال اور انجمن حمایت اسلام از محمد حنیف شاہد، لاہور ۱۹۷۶ء، صفحہ ۱۳۷-۱۳۸) یہ خط بلا تاریخ ہے، لیکن قرائن سے اندازہ ہوتا ہے کہ یہ خط وسط جون ۱۹۳۶ء کے لگ بھگ تحریر کیا گیا۔ اقبال نے انجمن حمایت اسلام کے سیکریٹری ڈاکٹر خلیفہ شجاع الدین کو جو خط لکھا (بابت ۲، جولائی ۱۹۳۶ء) اس کی ابتدا کچھ یوں ہے: "شیخ مراغی جامعہ ازہر قاہرہ کا خط میرے نام آیا جو آج کے اخبار "احسان" میں بھی شائع ہو گیا ہے۔"

۱۰؎ اقبال کے بعض حالات از نیرنگ (رک: مطالعہ اقبال، مرتبہ گوہر نوشاہی، لاہور، ۱۹۷۱ء، صفحہ ۴۱-۴۲)

۱۱؎ ایضاً، صفحہ ۴۲۔ اس خط کے بعد مکتوب الیہ رقم طراز ہے: "اس کے بعد مجھ کو اقبال کا کوئی اور خط اس سلسلے میں نہیں ملا، مگر یہ قرار پا چکا تھا کہ اقبال، شیخ جامعۃ الازہر کو میرے بارے میں لکھ دیں گے۔ انھوں نے ضرور لکھا ہوگا۔ میں نے اقبال کو اطمینان دلایا تھا کہ میں وفد کو ہر امکانی امداد دوں گا۔"

۱۲؎ Letters and Writings of Iqbal. Compiled and edited by B.A. Dar, Karachi, 1967, pp. 83-85.

۱۳؎ (۱۸۷۵ء-۱۹۵۲ء) اقبال کے دیرینہ رفیق۔ انھوں نے "اقبال کے بعض حالات" کے

عنوان سے ایک اہم معلوماتی مضمون تحریر کیا تھا (دیکھیے سطور بالا)۔ شعر کہتے تھے اور ان کا ایک مجموعہ شاعری "کلام نیرنگ" کے نام کے تحت شائع ہو چکا ہے (طبع اول ۱۹۰۷ء، طبع سوم مع ضمیر مدون کلام، مرتبہ ڈاکٹر معین الدین عقیل، کراچی ۱۹۸۳ء)۔ نیرنگ نے ۱۹۲۳ء میں انبالہ میں "جمعیت مرکزیہ تبلیغ الاسلام" کی بنیاد رکھی۔ اقبال نے مختلف مشائخ، علما اور معززین سے اس جمعیت کے ساتھ تعاون کی اپیل کی تھی۔

ابتدائی عمر میں سید شاہ علی حسین اشرفی کچھوچھوی کے مرید ہو گئے۔ اُنھوں نے اپنے مرشد کے فارسی، اردو اور ہندی کلام کو چھپوایا اور اس کے شروع میں مقدمہ بھی تحریر کیا۔ یہ مجموعہ "تحائف اشرفی" کے عنوان سے شائع ہوا (طبع ثانی، درگاہ کچھوچھہ ضلع فیض آباد، ۱۹۰۰ء، مقدمہ نیرنگ، صفحہ ۴۰-۴۸) نیرنگ کے سوانح حیات، نیز ان کی شعری اور تبلیغی سرگرمیوں کے بارے میں رک،

کلام نیرنگ (محولہ بالا) مقدمہ مرتب، صفحہ ۹-۴۴۔ حیات اقبال کی گم شدہ کڑیاں از محمد عبداللہ قریشی، لاہور ۱۹۸۲ء، ص ۱۰۹-۱۱۱۔ سید جعفر طالب، میر غلام بھیک نیرنگ اور ان کی شاعری (قومی زبان، جولائی ۱۹۵۹ء، ص ۱۱۶-۱۱۷)۔ ڈاکٹر انور سدید، میر غلام بھیک نیرنگ (ہفت روزہ "چٹان"، بابت ۱۱ جولائی ۱۹۸۳ء)

۱۴؎ اقبال کے خط کا یہ مکمل متن قاہرہ کے اخبار "الاہرام" سے منقول ہے (بابت ۲۶ جولائی ۱۹۳۶ء)

۱۵؎ بحوالہ حیات اقبال کے چند مخفی گوشے، صفحہ ۳۶۶-۳۶۷

مزید دیکھیے، "حمایت اسلام" بابت یکم اکتوبر ۱۹۳۶ء بحوالہ اقبال اور انجمن حمایت اسلام، متذکرہ بالا صفحہ ۱۳۹-۱۴۱۔

۱۶؎ بحوالہ اقبال اور انجمن حمایت اسلام، صفحہ ۱۳۹۔ علامہ اقبال کا یہ خط مصر کے اخبار "البلاغ" میں شائع ہوا تھا (بابت ۵ ستمبر ۱۹۳۶ء)

۱۷؎ بحوالہ "البلاغ" بابت ۳۰ نومبر و یکم دسمبر ۱۹۳۶ء

وفد کے مقاصد کے بارے میں غلام بھیک نیرنگ لکھتے ہیں کہ "اخباروں سے معلوم ہو چکا تھا کہ اس وفد نے اپنا مقصد ہندوستان کے مسلم ادارات تعلیم

کا معائنہ اور مطالعہ اور مسلمانانِ ہند سے ثقافتی CULTURAL تعلقات قائم کرنا بیان کیا ہے۔ دہلی میں ملاقات ہونے پر معلوم ہوا کہ انھوں نے اپنے تبلیغی مقصد کو سب سے راز میں رکھا ہے اور اس بارے میں مجھے اور اقبال سے بصیغہ راز مبادلۂ خیالات اور اخذ معلومات کریں گے" (اقبال کے بعض حالات، محولہ بالا، صفحہ ۴۳)۔

۱۸ اقبال کے بعض حالات، محولہ بالا، صفحہ ۴۴۔

۱۹ بحوالہ انقلاب، بابت ۲۷، جنوری ۱۹۳۷ء

۲۰ بحوالہ ایضاً، (ارک، حیات اقبال کے چند مخفی گوشے، محولہ بالا، صفحہ ۵۰۹)

۲۱ علامہ اقبال سید نذیر نیازی مرحوم کو اپنے مکتوبات (بابت ۲۳، جنوری ۱۹۳۷ء) میں یوں مدعو کرتے ہیں:

"مصر کے علما آج آگئے ہیں۔ میں نے ان کو ۲۷، جنوری بروز بدھ ڈیڑھ دو بجے دوپہر لنچ دیا ہے۔ آپ مع راجہ حسن اختر صاحب ضرور آئیں۔ لنچ سپنسر ہوٹل (منٹگمری روڈ) میں ہوگا، جو آپ کی جگہ سے قریب ہے": (مکتوباتِ اقبال مرتبہ سید نذیر نیازی، کراچی، ۱۹۵۷ء، ص ۳۴۱)

۲۲ مکتوباتِ اقبال، مذکورہ بالا، صفحہ ۳۶۱

---

(المعارف: نومبر۔ دسمبر ۱۹۹۲ء)

# مکتوبِ آزاد

بنام

## سیّد سلیمان ندوی

صدیقی العزیز!

مصری وفد کی بڑی لمبی داستان ہے۔۔۔ نے سب کو بے وقوف بنانا چاہا، لیکن چونکہ مسلمانوں میں بے وقوف بننے کی استعداد زیادہ ہے۔ اس لیے سب زیادہ یہی بنے۔ سب سے پہلے بمبئی کے چند فرصت طلبوں نے ڈاکٹر امبیدکر کے اعلان اور مولانا عبداللہ گاندھی کے معاملے کو ہر طرح کے مبالغوں سے آراستہ کرکے مصر پہنچایا۔ پھر عبداللہ فوزان بھی اس چکر میں آگئے۔ اور جمعیت شبان قاہرہ اس غلط فہمی میں مبتلا ہوگئی کہ ہندستان کے تمام اچھوت مسلمان ہونے کے لیے تیار ہوگئے ہیں۔ علمائے ازہر کا ایک تبلیغی وفد ضرور بھیجنا چاہیے۔ مالابار کے ایک طالب علم عبدالقادر نے بھی بہت غلط سلط باتیں لکھ دیں اور غالباً لاہور کے "علامہ گابہ" نے بھی اس میں کافی حصہ لیا۔ وہ قاہرہ میں ڈاکٹر عبدالحمید سے مل چکے ہیں۔ ڈاکٹر نے ان سے خط و کتابت کی تھی، لیکن معلوم ہوتا ہے جب ترسیل وفد انتظامات مکمل ہوگئے تو شیخ ازہر اور ارکان جمعیت نے یکایک محسوس کیا کہ صورت حال قابل اعتماد نہیں ہے مزید معلومات حاصل کرنی چاہیے۔ چنانچہ اکتوبر میں شیخ مراغی کا ایک خط مجھے وصول ہوا تھا اور بعد کو بمبئی سے عبداللہ فوزان کا بھی ایک خط ملا تھا۔ دونوں نے استفسار کیا تھا کہ کسی تبلیغی وفد کی ترسیل سود مند ہوگی یا نہیں؟ میں نے انھیں لکھا تھا کہ اچھوتوں کے لیے مصر کا وفد یہاں آکر کچھ نہیں کرسکتا۔ اس غرض سے وفد کا بھیجنا نہ صرف بے سود ہوگا، بلکہ کئی اعتبار سے مضر ثابت ہوگا لیکن اگر آپ وفد کا اہتمام کر چکے ہیں تو اسے ایک صحیح اور ضروری مقصد کے لیے کیوں نہ کام میں لائیں؟ یعنی مصر اور ہندستان کے علمی اور اسلامی روابط کے استحکام و ترقی کے لیے بھیجیں۔ یہ وہ کام ہے جو برسوں پہلے ہونا تھا، کم از کم اب شروع کیا جائے۔

معلوم نہیں پھر کیا ہوا؟ مصر ہی میں یہ بات قرار پا گئی تھی یا بمبئی پہنچ کر اور صورتحال دیکھ کر قرار دی گئی؟ مگر بہر حال وفد نے محض تعلیمی نوعیت اختیار کر لی اور یہ بہت اچھا ہوا۔ علمائے وفد بہر حال ازہری ہی ہیں اس لیے کوئی زیادہ توقع نہیں کی جا سکتی، لیکن یہ ضرور ہے کہ اب ازہر وہ ازہر نہیں رہا جو پچاس برس پہلے تھا اور جس سے شیخ محمد عبدہ کو بالکل مایوس ہو جانا پڑا تھا۔ اب ازہری مولوی بہر حال وقت کی عام مولویانہ سطح سے بلند تر ذہنیت رکھتا ہے اور شیخ مراغی کی اصلاحات نے تو واقعی اسے بالکل ایک نئے عالم میں پہنچا دیا ہے۔[1]

ابوالکلام

---

[1] خط پر تاریخ درج نہیں ہے، لیکن مشمولات بتاتے ہیں کہ یہ دسمبر ۱۹۳۰ء یا جنوری ۱۹۳۱ء یا اس کے ایک آدھ مہینے بعد کا ہے۔



قاضی صاحب ہمارے عہد کے سب سے بڑے اردو دانشور تھے۔ اپنے پیچھے انھوں نے اچھا خاصا تحریری سرمایہ چھوڑا ہے۔
آخری زمانے میں عالم یہ تھا کہ لکھتے تھے اور ادھر اُدھر ڈال دیتے تھے۔ کبھی کبھی اسی نوشتہ کے سامنے نہ رہنے کے سبب دوبارہ سہ بارہ لکھتے تھے۔ انگنت موضوعات پر ان کی یہ یادداشتیں ہزاروں چھوٹے بڑے پرزوں کی شکل میں موجود ہیں۔ انھیں وقتاً فوقتاً پیش کیا جاتا رہے گا، شاید کوئی چیز کسی کے کام آجائے۔ ان یادداشتوں میں کتنی ایسی ہیں جو کسی نہ کسی مضمون کی شکل میں آچکی ہیں، کچھ بالکل نئی چیزیں ملیں گی۔ کچھ رقعے بھی۔

ادارہ ——————

# دیوان ناجی مرتبہ ڈاکٹر فضل الحق

۱۔ مارچ ۱۹۳۶ء کے معیار میں میرا ایک مضمون ہے جس میں تذکرہ خوشگو (اس وقت تک طبع نہیں ہوا تھا) کے نسخہ کتب خانہ خدا بخش سے ترجمہ آبرو مع فارسی اشعار کے ساتھ نقل ہوا تھا۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ آبرو کی تاریخ وفات ہو رہی ۱۱۳۶ھ ہے۔ اس کے بعد اس کے دو مصرعوں کی شہادت سے جو ۱۱۴۶ھ کی مصدق ہیں مل گئیں اور میں نے ان کا ذکر اپنے کسی مضمون میں کر دیا۔ ایک مدت کے بعد دیوان ناجی مرتبہ ڈاکٹر فضل الحق میں غزل ۷ بعد ذیل ۱۸۱ میں مرتب نے قطعہ کہا ہے:

بتاں میں سنگدل تاریخ کا مصرع تو پڑھ ناجی
کہ بے بلطفی کیس ادن کی آبرو نے جی دیا مر مر

مصرع آخر سے ۱۱۵۶ نکلتا ہے۔ خوشگو آبرو کا استاد بھائی تھا اور آبرو کی طرح دہلی میں مقیم۔ کوئی وجہ اس کی نہیں کہ انھیں صحیح سال وفات معلوم نہ ہو۔ میرا قیاس ہے کہ مصرع آخر دراصل یوں ہے کہ بے بلطفی کسوں ادن کی آبرو نے جی دیا مر مر۔ داد کے نکل جانے سے مصرع ۱۱۴۶ پر ختم ہو جاتا ہے۔ مرتب کا فرض کاتب کی غلطی کی تصحیح کر سکتا یا نہ کر سکتا۔ انھیں اس اختلاف کا ذکر ضرور کرنا تھا

۲۔ مرتب دیوان ناجی نے اپنے مقدمے میں اس کا ذکر نہیں کیا کہ ڈاکٹر سید سلیمان ندوی نے کلام شاد کے مقدمے میں جو انھوں نے میری استدعا پر لکھا تھا "ناجی کو عظیم آبادی شعرا میں شمار کیا ہے۔ مجھے حیرت تھی کہ سید صاحب کو یہ بات کس طرح کھٹکی۔ ایک مدت کے بعد ان کے فرزند سید نجیب اشرف سے معلوم ہوا کہ پہلی نسل ناجی کا عظیم آبادی ہونا انھوں نے لکھا تھا۔ میں نے پوچھا کہ آپ نے یہ کہاں سے لکھا تو انھوں نے نامکمل جواب دیا کہ عنفوان شباب کا زمانہ تھا، جب وطن اس کا باعث تھا، میں نے بھی ناجی کا عظیم آبادی ہونا دکھانا تھا۔

۳۔ مرتب دیوان ناجی نے ناجی کے زمانہ ولادت کے متعلق میرا قیاس کر لیا ہے لیکن زمانہ وفات کے بارے میں میرے قیاس کو اس لیے تسلیم نہیں کیا کہ دیوان ناجی میں امیر خاں انجام مقتول ۱۱۴۹ھ کی وفات کا قطعہ تاریخ ہے۔ ناجی کے دیوان میں صرف ایک مادہ تاریخ ہے جو غزل کے ایک شعر کا مصرع ہے اور اس بنا پر کافی بیانیہ جس کے مصرع آخر شروع ہوتا ہے مادے میں شامل ہے اور مصرع آخر بجائے خود سال مذکور پر ختم ہو مگر اس سے یہ معلوم نہیں ہوتا کہ

کو قبول

# مظہری اور نعمت کے بارے میں

مظہری تخلص سید محبوب علی از سکنائے کوتانہ و آشنائے برکت اللہ خان برکت - ابتدا اگر اصلاح سخن از ند کرد، آخر صحبت مومن خان ہم دریافتہ، چند روز است کہ ترک کردہ" از دست"

نعمی تخلص نعمت اللہ غلام محی الدین عشق و مبتلا را پدر میشود، بنظم فارسی میلان خاطر داشت، گاہی فکر ریختہ میکرد، لو ماست:

زخم کی صورت جو لگی ہوں میں پانی تیغ کے — تشنہ رہتا ہوں سدا اس دم شمشیر کا
دل کو اس زلف سیہ سے کب ہو آزادی نصیب — چھوٹنا مشکل ہے دیوانے سے گھر زنجیر کا

نعیم تخلص نعیم اللہ خان از جہان آباد یا لفعل مشورہ سخن با ناسخ حاتم میکرد، از زادہائے طبع اوست:

کوچۂ یار سے ہم سے اٹھایا نہ گیا — مل گیا خاک میں اس طرح کہ پایا نہ گیا
آفت کی تنہائی کی ہے ہم تو زمیں پر — جو سنگ جفا چرخ سے لاتا ہے ہمیں پر
خیال کرکے تر مو گھر کو روتا ہوں — وہ کیوں نہ رو دے پڑے جس کی بال آنکھوں میں

نعمت تخلص حکیم عبدالحئی شخصیت در نہایت شکستگی و انکسار رفعت دید مند و تمکن را از بر مثل سکندر آباد ہر سپاہی تلمذ داشتہ - چندے آرزوئے دل برزبان آوردہ! یاد ضم برلب و ذکر خدا در دل بود - عاقبت پردہ برافگنند و بہ پردہ طریق خداپرستی از قدوۂ علمای کرام مولانا عبدالعزیز طاب ثراہ و جعل الجنۃ مثواہ آموخت۔ مانند ظاہر بدرستی باطن نیز پرداخت، و نعمتہای فراوان از مولانا ربودہ، با فقیر ہم در شمار اخلاص بودہ، سالی چند است کہ ازیں دار المحن بدار الجنۃ تحول فرمودہ خدایش بیامرزد، از دست:

پوچھ مت ایام ہجراں میں تھا کیا اسباب زیست — اپنا خوں پیتا رہا اور تیرا غم کھاتا رہا
ظالم نہ پوچھ مجھ سے مری سرگذشت تو — اب کیا کہوں تجھی سے تیری ہی جور و جفا کہوں
تڑپے ہے پڑا یہ دل غمگین بغل میں — اب تو کہیں اے باعث تسکین بغل میں
زلفوں کا اب تصور آنکھوں پھر رہی ہے — سودا کہیں نہ ہووے یہ مجھ کو ڈر رہی ہے
ہر چند ضبط گریہ کیا ہم نے تو بھی — یہ آستین دامن ہر وقت تر رہی ہے

سرورق دیوان قدرت

سلسلۂ مطبوعات ادارۂ تحقیقات اردو
(۲)

# دیوان قدرت

مصنفہٗ
شاہ قدرت اللہ قدرت دہلوی

مرتبہٗ
قاضی عبدالودود
و
شاہ مقبول احمد

۱۹۵۵ء

شائع کردۂ ادارۂ تحقیقات اردو پٹنہ ۴

## یادداشت کا ایک صفحہ-۳

(۴) حضرت ام کلثوم کے متعلق شبلی کی "الفاروق" میں ص ۲۰۶ - مجھے علم نہیں ہے ...... اس کے بارے میں کیا لکھا ہے
لیکن، صرف یہی لکھا ہے کہ ان کا عقدِ نکاح حضرت عمر سے ہوا تھا۔ تو اس وقت ان کی عمر ظاہر ہے شاید دس سال
زیادہ ہو۔ کیا ڈاکٹر حسن عسکری کو بھی اس سے انکار ہے؟

(۵) ۲۰۶ء - ایک بار ڈاکٹر حسن عسکری اور ڈاکٹر فیاض الدین حیدر، میرے یہاں آئے ہوئے تھے میں نے متقدم الذکر
سے پوچھا کہ کیا اہلِ تشیع کے نزدیک حضرت علی کا مرتبہ کل پیغمبروں سے ماسوائے پیغمبرِ اسلام بلند تر ہے؟ انھوں
نے جواب دیا کہ پیغمبروں سے بلند تر تو نہیں، تمام اوروں سے بلند تر سمجھتے ہیں۔ میں نے ڈاکٹر فیاض الدین حیدر سے
پوچھا کہ آپ کا اس بارے میں کیا خیال ہے۔ انھوں نے کہا کہ ہم لوگ کل انبیا سے ایک کو چھوڑ کر بلند تر سمجھتے ہیں
کچھ دنوں کے بعد دائرہ ادب کے جلسے میں میں نے اہلِ تشیع سے یہی سوال کیا، سب ڈاکٹر حسن عسکری کو
چھوڑ کر ڈاکٹر فیاض الدین حیدر کے ہم عقیدہ نکلے

(۶) خلفا کے معاملے میں قاضی عبدالودود کی رائے "عام اہلِ سنت کے عقائد سے کلی طور پر مطابق نہیں ملتی"
۲۰۶ء۔ میرا خیال ہے کہ پیمبر صاحب حضرت علی کو اپنا جانشین بنانا چاہتے تھے لیکن انھوں نے اس کا

# میر حسن، ریاض خیر آبادی اور ناسخ و نسیم کے بارے میں

JUN
18
MON

"تو جب ناصحا نے کیوں مسجد یہ بتخانہ کیا تب تو اک صورت بھی تھی اب صاف ویرانہ کیا"
یہ مطلع میر حسن نے میر اعلیٰ علی بن میر ولایت اللہ خاں دہلوی کی طرف منسوب کیا ہے
اور اس میں شک نہیں کہ انھیں کا ہے لیکن یہ ذرا مختلف شکل میں سید محمد خاں رند
سے نقل آتش کرد

ماہنامہ نگار کے ریاض نمبر (جنوری فروری ۱۹۴۳ء) میں ریاض کی کچھ قدیم تحریریں
جناب سید علی احمد جعفری نے بعنوان "ریاض کے بعض انتقادی مباحث" جمع کر دی
ہیں، ان میں سے ایک یہ ہے "جناب ناسخ مرحوم پر ایک سخت چوٹ تو بھی تعصب
کے پردے میں چکبست نے کی ہے جس کا کسی تذکرے میں ذکر نہیں ہے اور نہ کوئی اور ثبوت
چکبست اپنے مقدمے میں لکھتے ہیں :
مشاعرہ شروع ہونے سے قبل شیخ ناسخ نے نسیم سے مخاطب ہو کر کہا : پنڈت صاحب
ایک مصرع کہا ہے، دوسرا نہیں سوجھتا، انھوں نے جواب دیا "فرمائیے" - ناسخ نے
مصرع پڑھا : "شیخ نے مسجد بنا مسمار بتخانہ کیا" .... ان کے منہ سے

19
TUE

مصرع نکلتے ہی نسیم نے کہا : "تب تو اک صورت بھی تھی اب صاف ویرانہ کیا"
سب پھڑک اٹھے - شیخ ناسخ نے مذہبی چوٹ کی تھی مگر نسیم نے ٹھنڈا کر دیا"
اس کذب وافترا کے بیان میں چند باتیں قابل غور ہیں : (۱) ناسخ کی غیور طبیعت
اور استادی کے دعوے ایسے نہ تھے جو وہ نسیم کو قابل خطاب سمجھتے اور ان کو اس
تعظیم و تکریم کے ساتھ مخاطب کرتے جو آتش کو بھی کبھی خیال میں نہ لاتے تھے (۲)
ناسخ ایسے غیر مہذب نہ تھے کہ وہ ایک ہندو کو (اور پھر اپنے محبوب ہندو کو)
مخاطب کر کے ایسا دل شکن مصرع پڑھتے (۳) نسیم چاہے لاکھ حاضر جواب سہی مگر
ناسخ کا دبدبہ اور طنطنہ ایسا تھا کہ وہ ان کو ناسخ کے سامنے زبان نہ کھولنے دیتا-
(۴) دراصل نسیم نے کوئی مصرع لگایا نہ ناسخ نے کوئی مصرع پڑھا، نہ اس حکایت
کا ذکر کسی لکھنؤ میں دیکھا گیا - یہ حرف غلط تو بس جوش کا نتیجہ ہے جس نے بے سر دیا

.... نگار میں اسی طرح .... نسیم کا محبوب ناسخ ہونا کہیں اور نظر سے نہ گزرا اور اسی طرح
سمجھنے کی .... ہو لی .... وجہ نہیں ہے

مصطفیٰ خاں شروانی
حیدر آباد

# بابر کا وصیت نامہ

اور اب جب ۶ دسمبر کو بابری مسجد شہید ہوئی تو مکرمی مصطفیٰ خاں صاحب شروانی کو اس دستاویز کی فوٹو کاپی یاد آئی جو راس مسعود نے مصطفیٰ صاحب کے والد مرحوم و مغفور ہارون خاں صاحب شروانی کے حوالے کر دی تھی۔ مصطفیٰ شروانی صاحب نے فوٹو کاپی کی زیراکس خدابخش لائبریری جرنل کے لیے عنایت کرتے ہوئے اس کے بارے میں جو کچھ لکھا وہ انھیں کی زبانی:

—— عرب

"وصیت نامہ مخفی" محررہ یکم جمادی الاول ۹۳۵ھ منجانب شاہنشاہ ظہیر الدین محمد بابر بشاہزادہ نصیر الدین محمد ہمایوں کا اصل نقش بھوپال میں سلطانیہ اسٹیٹ سنٹرل لائبریری میں محفوظ ہے اور اسکی تصویری نقل کا سفر بھی ایک طرح تاریخی حیثیت رکھتا ہے۔ میرے والد معظم پروفیسر ہارون خاں شیروانی مرحوم کے دیرینہ رفیق اور لندن میں ہمعصر بھر حیدر آباد میں والد گرامی کے ابتدائی دور ملازمت میں یہاں کے ناظم تعلیمات نواب سر راس مسعود (نواب مسعود جنگ مرحوم) نے اسکی تصویر بھوپال کی اسٹیٹ لائبریری کے کیوریٹر جناب ایم گھوسال سے ۱۱ فروری ۱۹۲۱ء کو حاصل کی اور جناب گھوسال کا خط مع فوٹو کاپی سر راس مسعود مرحوم نے متعدد تاریخی دستاویزات اور تصانیف کے ساتھ حیدر آباد سے علیگڑھ تشریف لے جاتے وقت والد معظم پروفیسر شیروانی کے حوالے کر دیے تھے۔ وصیت نامہ کی ایک فوٹو کاپی مع جناب گھوسال کے سر راس مسعود کی خدمت میں روانہ کردہ خط کی فوٹو کاپی کے پیش خدمت ہے۔

راس مسعود کے نام

## اسٹیٹ لائبریری بھوپال کے۔بی گھوسال کا خط

۱۱ر فروری ۱۹۲۱ء

The State Library:

A 353.

BHOPAL C.I.

The 11/2/21

My dear Sir,

The photographer has now supplied me with the photo of Emperor Babar's to his son Emperor Humayun, which I have great pleasure in sending on to your good self as per your request.

With my respectful regards,

I remain,

Yours very respectfully,

B. Ghosal.

Syed Ross Masood. Esq
M.A. (Oxon). D.P.I.
Hyderabad. Deccan.

مصطفےٰ خاں شروانی

۳۱ر دسمبر ۹۳ء



بنام خدا بخش لائبریری

میں نے آپ کی خدمت میں بذریعہ رجسٹری مؤرخہ ۲۹ر دسمبر ۱۹۹۲ء اپنے عریضہ کے ساتھ شاہنشاہ ظہیر الدین محمد بابر کے "وصیت نامہ مخفی بنام شاہزادہ نصیر الدین ہمایوں" کی فوٹو کاپی پیش کی تھی (بطور یاد دہانی ایک اور فوٹو کاپی ہمرشتہ ہذا ہے۔) آنجناب نے اپنے والا نامہ <u>۵۰۶۴</u> مورخہ ۳۱ر جنوری ۱۹۹۳ء میں ارشاد فرمایا تھا:

"<u>یہ تفصیلات مع وصیت نامہ "جرنل" میں جا رہی ہیں</u>"۔ لیکن شاید تاخیر اشاعت کی وجہ سے "جرنل" کا وہ شمارہ ہنوز زیر ترتیب ہی ہے جس میں شاہنشاہ ظہیر الدین بابر کا وہ "وصیت نامہ مخفی" شائع ہونے والا ہے۔

جیسا آپ نے "The Times of India" کے ۵ر دسمبر ۱۹۹۳ء کے شمارہ میں محترم جناب پروفیسر ڈاکٹر آر ناتھ صاحب پروفیسر تاریخ جے پور یونی ورسٹی کے عالمانہ مقالہ "THE LOST TESTAMENT" میں ملاحظہ فرمایا ہوگا، موصوف ممدوح نے میرے حوالے سے اس اہم دستاویز کے سلطانیہ (اسٹیٹ لائبریری) بھوپال میں محفوظ ہونے کے سلسلہ میں استفسار کیا، جس کے جواب میں پروفیسر ناتھ نے:

> "Much after Dr.Mustafa Sherwani's letter, I received a reply to my enquiries from the Library at Bhopal. Dated June 18, 1993 it acknowledged the receipt of my letter enquiring about Babur's will but stated that no such document was available..."
>
> (Dr.R.Nath in The Times of India, dt.5.12.1993)

یعنی ایسی اہم دستاویز جس کی نشاندہی خود اسٹیٹ لائبریری بھوپال کے اس دور کے ناظم مسٹر ڈگھوسال نے کی تھی، اب اس لائبریری میں عدم دستیاب ہے۔ میری ناچیز رائے میں اس وصیت نامہ مخفی کی مزید تشہیر اور جرنل میں شمول اب زیادہ اہمیت کا حامل ہے۔

مصطفےٰ خاں شروانی

۱۴ر فروری ۹۴ء



بنام خدا بخش لائبریری

"وصیت نامہ مخفی شاہنشاہ ظہیر الدین محمد بابر بہ شاہزادہ نصیر الدین محمد ہمایون" کا "قضیہ" اب بہت آگے بڑھ چکا ہے۔ آپ نے Times of India کے ۵ر دسمبر ۱۹۹۳ء کے شمارہ میں پروفیسر

آر۔ناتھ پروفیسر تاریخ جے پور یونی ورسٹی کا مضمون ملاحظہ فرمایا ہوگا (جس کا اردو ترجمہ مع شذرات کے فراش خانہ دہلی کے جناب ڈاکٹر فضل الحق صاحب نے "نئی دنیا" دہلی ۱۱ر تا ۱۷ فروری ۹۴ء کے شمارہ میں بھی شائع فرمایا ہے)، ان ہر دو مضامین میں یہ دلخراش حقیقت سامنے آتی ہے کہ جیسا میں نے ۱۲ر فروری ۱۹۹۴ء کو دہلی کے ایک جلسہ میں تقریر میں بتایا کہ "وصیت نامہ" اب بھوپال اسٹیٹ لائبریری میں موجود نہیں ہے اس لیے کہ اس لائبریری کے انچارج اردو سیکشن نے اپنے خط مورخہ ۱۸ر جون ۱۹۹۳ء میں تحریر کیا ہے کہ لائبریری میں ایسا کوئی وصیت نامہ موجود نہیں ہے جبکہ سابق لائبریرین مسٹر گھوکل نے ۱۱ر فروری ۱۹۲۱ء کو اپنے خط کے ساتھ اس وصیت نامہ کی تصویر سر راس مسعود مرحوم کو بھیجی تھی۔ (زیراکس ملفوف ہے)۔

اب صورت حال یہ ہے کہ میں سمجھتا ہوں ہندستان میں ہی نہیں پوری دنیا میں صرف میرے پاس اس گم شدہ "وصیت نامہ" کی تصویر ہے۔ (ملفوفہ ۲)

مصطفےٰ خاں شروانی

یکم مارچ ۹۴ء



بنام خدا بخش لائبریری

کل ۲۸ر فروری ۱۹۹۴ء کے مقامی روزنامہ رہنمائے دکن میں "گم شدہ وصیت نامہ بابرؒ" کے موضوع پر میرے نوٹ معہ اس وصیت نامہ کی بہت صاف فوٹو کاپی کے شائع ہوا ہے۔ اس کا تراشہ پیش خدمت ہے ساتھ ہی بھوپال لائبریری کے انچارج اردو سکشن کے عجیب نستعلیق انگریزی میں اس خط کی فوٹو کاپی بھی ہمرشتہ ہے جس میں بھوپال لائبریری نے "وصیت نامہ بابرؒ" سے قطعی لاعلمی کا اظہار کیا ہے اور اس سلسلہ میں خدا بخش لائبریری سے رجوع کرنے کا مشورہ دیا ہے۔

## گمشدہ وصیت نامہ بابر

از۔ مصطفیٰ شروانی

موقر روزنامہ رہنمائے دکن کی ۱۸ر فروری ۱۹۹۴ء کی اشاعت میں "ہمایوں کے نام شہنشاہ بابر کا وصیت نامہ" کے زیر عنوان، ناگپور اور جرگاؤں سے شائع ہونے والے مراٹھی اخبار "لوک مت" نے اسی عنوان کے مضمون کا کچھ حصہ اور شہنشاہ ظہیر الدین محمد بابر کے "وصیت نامہ مخفی" بہ شاہزادہ نصیر الدین ہمایوں (یکم جمادی الاول ۹۳۵ھ) کے فارسی متن کا مختصر ترجمہ بھی شائع فرمایا گیا ہے۔ جیساکہ راقم الحروف نے ۱۲ر فروری ۱۹۹۴ء کو نئی دہلی میں منعقدہ

INTACH Indian National Trust for Art & Cultural Heritage کے جلسہ سالانہ میں ایک مخصوص اجتماع سے خطاب کرتے وقت کہا تھا... وصیت نامہ مخفی کا یہ جزو بھی لائق توجہ ہے:

"رعیت مختلف القلوب را بحکم اربع عناصر قائم کن"

INTACH کے اس ۱۲ فروری ۱۹۹۴ء کے دہلی میں منعقدہ جلسہ میں محترم جناب سندر لعل بہوگنا "نرمدا بچاؤ اندولن" کے روح رواں بھی تشریف فرما تھے۔ میں نے وصیت نامہ کے اس جزو کو بہوگنا جی سے مخاطب ہوتے ہوئے 'ویدوں' سے ماخوذ قرار دیا۔

جیسا رہنمائے دکن میں شائع شدہ "لوک مت" کے مضمون سے ظاہر ہے شہنشاہ بابر کے اس وصیت نامہ مخفی کا فوٹو سٹریٹ گھوس صاحب لائبریرین بھوپال اسٹیٹ لائبریری بھوپال نے اپنے خط مورخہ ۱۱ فروری ۱۹۲۱ء کے ساتھ یہاں حیدر آباد میں سر راس مسعود (اس وقت کے ناظم تعلیمات حکومت نظام) کے پاس بھیجا تھا جو سر راس مسعود مرحوم نے والد ماجد پروفیسر ہارون خاں شروانی مرحوم کے حوالے کیا۔ جیسا کہ پروفیسر آر ناتھ نے اپنے مضمون مطبوعہ Times of India مورخہ ۵ دسمبر ۱۹۹۳ء میں تحریر فرمایا 'والد ماجد پروفیسر شروانی نے ضرور اس وصیت نامہ کا اپنے کسی تحقیقی مضمون میں تذکرہ فرمایا ہوگا لیکن حالیہ دور میں سب سے پہلے راقم الحروف نے اپنے خط مطبوعہ The Hindu ۱۱ فروری ۱۹۹۳ء میں اس وصیت نامہ کا انگریزی ترجمہ شائع کیا۔ اس کا تذکرہ دہلی سے شائع ہونے والے ہفتہ وار نئی دنیا کے ۱۱-۱۷ فروری ۱۹۹۴ء کے شمارہ میں جناب ڈاکٹر فضل الحق صاحب نے اپنے مضمون میں بھی فرمایا ہے۔

ڈاکٹر آر ناتھ کے استفسار پر بھوپال اسٹیٹ لائبریری کے "انچارج اردو سیکشن" کا بگڑی انگریزی میں خط مورخہ ۸ جون ۱۹۹۴ء موصول ہوا جس میں اس وصیت نامہ کی لائبریری میں موجودگی سے قطعی لاعلمی کا اظہار کیا گیا ہے۔

پھر وہ سلطنت مغلیہ کی سب سے اہم دستاویز آخر کہاں گئی؟

••

اضافہ
از خدا بخش لائبریری



شیخ محمد اکرام نے رود کوثر میں بابر کے وصیت نامہ کا اردو ترجمہ اس طرح دیا ہے:۔

"فرزند من! ہندوستان میں مختلف مذاہب کے لوگ رہتے ہیں اور یہ اللہ تعالیٰ کی بڑی عنایت ہے کہ اس نے تمھیں اس ملک کا بادشاہ بنایا ہے۔ اپنی بادشاہی میں تمھیں ذیل کی باتوں کا خیال رکھنا چاہیئے (۱) تم مذہبی تعصب کو اپنے دل میں ہرگز جگہ نہ دو اور لوگوں کے مذہبی جذبات اور مذہبی رسوم کا خیال رکھتے ہوئے رو رعایت کے بغیر سب لوگوں کے ساتھ پورا انصاف کرنا (۲) گاؤکشی سے بالخصوص پرہیز کرو تاکہ اس سے تمھیں لوگوں کے دل میں جگہ مل جائے اور اس طرح وہ احسان اور شکریے کی زنجیر سے تمہارے مطیع ہو جائیں۔ (۳) تمھیں کسی قوم کی عبادت گاہ مسمار نہیں کرنی چاہیے اور ہمیشہ سب سے پورا انصاف کرنا چاہیے تاکہ بادشاہ اور رعیت کے تعلقات دوستانہ ہوں اور ملک میں امن و امان رہے۔ (۴) اسلام کی اشاعت ظلم وستم کی تلوار کے مقابلے میں لطف و احسان کی تلوار سے بہتر ہو سکے گی (۵) شیعہ سُنّی اختلافات کو ہمیشہ نظر انداز کرتے رہو۔ کیونکہ ان سے اسلام کمزور ہو جائے گا۔ (۶) اپنی رعیت کے مختلف خصوصیات کو سال کے مختلف موسم سمجھو تاکہ حکومت بیماری اور ضعف سے محفوظ رہ سکے۔"

اکرام کو اس وصیت نامہ کا انگریزی ترجمہ مانٹس کی اسلام ان انڈیا میں ملا جو پہلی بار ۱۹۳۰ء میں شائع ہوئی تھی۔ خود مانٹس کو یہ انگریزی ورژن ڈاکٹر سید محمود (بہار) کے ایک مضمون میں ملا تھا جو انڈین ریویو (الہ آباد) کے ایک شمارہ میں شائع ہوا تھا۔ انڈین ریویو کا یہ شمارہ ۱۹۲۳ء کے اگست کا تھا۔ اس سے دو سال قبل بھوپال کی اسٹیٹ لائبریری کے مسٹر گھوسال نے اس کی فوٹو کاپی سر راس مسعود کو ان کی طلب پر اپنے ایک خط کے ساتھ حیدرآباد بھیجی تھی۔ [یاد رہے راس مسعود اس زمانے میں حیدرآباد میں ناظم تعلیمات تھے اور عثمانیہ کی اردو جامعہ قائم ہو چکی تھی، اس کے بعد مسعود علیگڑھ کے وائس چانسلر ہوئے اور پھر آخر میں بھوپال آگئے اور وہیں وفات پائی]۔ گھوسال کے خط کی تاریخ ۱۱ فروری ۱۹۲۱ء ہے۔

اکرام کے ماخذ ٹائٹس کا ترجمہ جو واقعۂ سید سود کا ترجمہ ہے، ٹائٹس کے چند سطری نوٹ کے ساتھ پیش خدمت ہے۔

All of these contacts with the Hindu environment gradually tended to produce an attitude of tolerance among the Muslims of India, which has given to Indian Islam some peculiar characteristics. Further proofs of this are found in the terms of a confidential will which Bābur left to his son Humāyūn, the original copy of which is preserved in the State Library at Bhopāl. The document, as translated, runs as follows:

O my son: People of diverse religions inhabit India; and it is a matter of thanksgiving to God that the King of kings has entrusted the government of this country to you. It therefore behoves you that:

1. You should not allow religious prejudices to influence your mind, and administer impartial justice, having due regard to the religious susceptibilities and religious customs of all sections of the people.

2. In particular refrain from the slaughter of cows, which will help you to obtain a hold on the hearts of the people of India. Thus you will bind the people of the land to yourself by ties of gratitude.

3. You should never destroy the places of worship of any community and always be justice-loving, so that relations between the king and his subjects may remain cordial and there be peace and contentment in the land.

4. The propagation of Islam will be better carried on with the sword of love and obligation than with the sword of oppression.

5. Always ignore the mutual dissension of Shī'ahs and Sunnis, otherwise they will lead to the weakness of Islam.

6. Treat the different peculiarities of your subjects as the different seasons of the year, so that the body politic may remain free from disease.v

*Source:* **Islam in India by M.T.Titus, 1930; rev. ed., 1959.**

خود متن کا ماخذ سید محمد محمود تھے جنھوں نے ۱۹۲۳ء میں یہ دستاویز دریافت کی تھی۔
ڈاکٹر سید محمود نے اگست ۱۹۲۳ء کے انڈین ریویو میں مسلم حکمرانوں کے عہد میں گاؤکشی (Cow killing under Muslim Rule) کے عنوان سے ایک مضمون میں بابر کے اس وصیت نامہ کا ذکر کیا جس کا عکس انھیں بھوپال کے نواب حمید اللہ خاں کی عنایت سے دستیاب ہوا تھا۔ یہ اس زمانہ کے آس پاس کی بات ہے جب بھوپال کے ریاستی کتابخانہ کے کتابدار مسٹر گھوسال نے اس کا عکس ہارون خاں شروانی کو بھیجا تھا۔ سید محمود نے اپنی متعلقہ تمہید کے ساتھ اس کا ترجمہ اس طرح دیا تھا،

**BABAR'S ADVICE TO HIS SON:** When the Moghuls established their rule in India and Babar ascended the throne, he not only found out the depth of Hindu feeling in this matter during his few years' reign but also wrote out a confidential will for his son Humayun, in which he referred to this religious belief of the Hindus and exhorted him to prevent the killing of cows. The original copy of this document is preserved in the State Library at Bhopal, and a photo of it has been made available to me through the courtesy of Nawab Col. Hamid Ullah Khan Sahib. The following is a translation of the documen

"O my son: People of diverse religions inhabit India: and it is a matter of thanks-giving to God that the King of Kings has entrusted the government of this country to you. It, therefore, behoves you, that:—

(1) You should not allow religious prejudices to influence your mind, and administer impartial justice having due regard to the religious susceptibilities and religious customs of all sections of the people.

(2) In particular, refrain from the slaughter of cows, which will help you to obtain a hold on the hearts of the people of India. Thus you will bind the people of this land to yourself by ties of gratitude.

(3) You should never destroy the places of worship of any community and always be justice-loving, so that the relations between the king and his subjects may remain cordial and there be peace and contentment in the land

(4) The propagation of Islam will be better carried on with the sword of love and obligation than with the sword of oppression:

(5) Always ignore the mutual dissensions of Shias and Sunnis, otherwise they will lead to the weakness of Islam.

(6) Treat the different peculiarities of your subjects as the different seasons of the year, so that the body politic may remain free from disease.

اصل وصیت نامہ جس کا عکس شیروانی صاحب نے مرحمت فرمایا ہے وہ عکسی صورت میں آپ نے ملاحظہ فرمایا اسے صاف خط میں بھی پڑھتے چلیے۔ تاکہ انگریزی ترجمہ زیادہ واضح ہو جائے۔

الحمد للہ




# وصیّت نامہ مخفی ظہیر الدین محمد بابر بادشاہ غازی بشاہزادہ نصیر الدین محمد ہمایوں طول اللہ عمرہ

باستحکام سلطنت نوشتہ شد

اے فرزند مملکت ہندوستان از مذاہب مختلفہ مملو است۔ بحمد اللہ کہ حق سبحانہ تعالیٰ بادشاہی آں بتو کرامت فرمود۔ باید کہ تعصبات مذہبی را از لوح دل پاک نمودہ، موافق طریق ہر ملت معدلت کن۔

خصوصاً از قربانی گاؤ پرہیز کہ تسخیر قلوب اہل ہندوستانست و رعیت ایں ولایت با احسانات بادشاہی وابستہ شود۔

ومنادر و معبدگاہ ہر قومیکہ زیر فرمان بادشاہی ست خراب مکن۔ اینچناں عدل گستری اختیار کن کہ شاہ از رعیت و رعیت از بادشاہ آسودہ شود۔

ترقی اسلام از تیغ احسان بہتر است نہ از تیغ ظلم۔

و از مناقشات اہل سنت و شیعہ چشم پوشی کن والّا ضعف اسلام موجود است۔

و رعیت مختلف القلوب را بحکم اربعہ عناصر قائم کن کہ جسم سلطنت از امراض مختلفہ ایمن باشد۔

و کارنامہ حضرت امیر تیمور صاحبقرانی پیش نظر باید داشت کہ با امور شہریاری پختہ شود۔

وما علینا الا البلاغ

یکم جمادی الاول ۹۳۵ھ

## بھوپال سے آخری رپورٹ (مئی ۱۹۹۲ء)

بابر کا وصیت نامہ جو فی الحال غائب ہے، شیروانی صاحب کے توجہ دلانے کے بعد اسکی کھوج شروع ہوئی۔ راج بھون بھوپال کے علمی ذوق کے سبب کچھ مدد ملی اور ہمارے کہنے سے کچھ تلاش ہوئی، نتیجہ البتہ وہی کا وہی رہا۔ راج بھون کے سکریٹری مسٹر بے۔ ایل۔ بوس نے پرائیویٹ سکریٹری پی بشرا کو اس کی تلاش پر مامور کیا جن کی ہندی رپورٹ کا اردو ورژن درج ذیل ہے:-

شری ایس۔ این شرما چیتر یہ گرنتھ پال سنٹرل لائبریری نے بتایا کہ برس ۱۹۲۱ء میں یہ وِل اُپلبدھ ہوگی جس کے آدھار پر شری گھوشال" تتکالین لائبریرین نے حیدر آباد، ان کے پتر دینانک ۱۱ ر ۲ ر ۲۱ء کو فوٹو کاپی بھجوائی تھی۔ ۱۹۲۱ء سے ۱۹۵۵ء تک اس لائبریری پر کسی کا دھیان نہیں گیا۔ ۱۹۵۵ء میں جس استھتی میں پرانا ریکارڈ تھا وہیں سنٹرل لائبریری کو ملا جس میں یہ "وِل" نہیں ملی۔ "اسٹیٹ آرکائیوز" کو جو ریکارڈ بھیجا گیا اس میں بھی یہ "وِل" نہیں ہے۔

●●

سوغات (بنگلور)

پہلی بار ۱۹۵۹ء میں نکلا ——— ۱۹۶۳ء میں بند ہوا

دوسری بار ستمبر ۱۹۷۰ء میں نکلا اور ۱۹۷۳ء تک جاری رہا

تیسری بار ستمبر ۱۹۹۱ء میں نکلا، اور تیسری بار کے سلسلے میں

اب تک اس کے پانچ شمارے نکل چکے ہیں۔

